ادائیگی قرض، رزق میں خیر و برکت اور وسعت کے لئے

مجرب و آزمودہ وظائف

# عملیاتِ رزق

حجۃ الاسلام علامہ عابد عسکری

ادارہ منہاج الصالحین لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ادائیگی قرض، رزق میں خیر و برکت اور وسعت کے لئے

مجرب و آزمودہ وظائف

# عملیاتِ رزق

حجۃ الاسلام علامہ عابد عسکری




ترتیب

حجۃ الاسلام علامہ ریاض حسین جعفری فاضل قم

ناشر

ادارہ منہاج الصالحین جناح ٹاؤن

ٹھوکر نیاز بیگ لاہور۔ فون: 5425372

کتاب: ——— عملیات رزق

مولف: ——— علامہ عابد عسکری

تہذیب: ——— علامہ ریاض حسین جعفری فاضل قم

پروف ریڈنگ: ——— غلام حیدر چودھری۔ غلام حبیب

صفحات: ——— 364

کمپوزنگ: ——— عقیل عباس

ایڈیشن: ——— اوّل

ہدیہ: ——— 185 روپے

ملنے کا پتہ

ادارہ منہاج الصالحین لاہور

الحمد مارکیٹ۔ فرسٹ فلور۔ دکان نمبر ۲۰

اُردو بازار لاہور۔ 042-7225252

# فہرست

عملیاتِ رزق

# حرف ناشر

روزی رساں کے در پر کرتے ہیں یہ دعا
کہ رزق میں خیروبرکت ہو اور قرض ادا ہوں

وہ رزاق مطلق ہے ہر چیز کو خوبصورت سلیقے اور طریقے سے پیدا کرنا اور پھر اسے بہترین نظم ونسق کے ساتھ چلانا اور اسے قائم رکھنا صرف اور صرف ''خَالِقٌ لَمْ یَزِل'' ہی کا کام ہے تمام تر قدرتیں، توانائیاں، ہر طرح کی تعریفیں اور سارے کے سارے اختیارات وکمالات صرف اور صرف اسی کو زیبا ہیں۔ وہ ہر چیز کی بے نظیر تخلیق سے پہلے اس کی مدت حیات اور رزق کا تعین فرماتا ہے اور وہ بخوبی جانتا ہے کہ اس کو کس طرح پیدا کرنا، اور اسے کس طرح روزی پہنچاتا ہے۔ ہر ذی روح جب شکم مادر میں ہوتی ہے تو وہ رزق دیتا ہے۔ اس فراہمی رزق کے بارے میں اس کی ماں تک کو خبر نہیں ہوتی جب وہ مخلوق پیدا ہو کر کرہ ارض پر قدم رکھتی ہے تو سب سے پہلے رزق اس کا منتظر ہوتا ہے۔ دودھ، اشیاء اور ہر طرح کی نعمتیں اس کو ملتی چلی جاتی ہیں۔ آغاز کائنات سے لے کر اب تک اور اب سے لے کر قیامت تک اس نے اتنا رزق دیا اور اتنا رزق دیتا رہے گا کہ اس کو جن وانس اور فرشتے بھی شمار کرنا چاہیں تو نہیں کر سکیں گے۔ کتنا رزق پیدا کیا، کس خوبصورت سلیقے کے ساتھ دیا اور کس انداز قدرت سے دیتا رہے گا اس کا علم صرف اور صرف اس کی ذات اقدس کو ہے۔ شروع ہی سے یہ بات ہر انسان کی فطرت میں شامل ہے کہ وہ جب کسی کو دیتا ہے تو سب سے پہلے وہ اپنا احسان جتلاتا ہے۔ کبھی دے دیتا اور کبھی روک لیتا ہے اور کبھی پائے حقارت سے ٹھکرا کر اس ملازم یا زیر احسان شخص کو ملازمت سے فارغ کر دیتا ہے۔ اور وہ اپنی کوتاہ

ظرفی اور کم اندیشی کی بناء پر سمجھتا ہے کہ یہ شخص اس کے بغیر زندگی نہیں گزار سکے گا مگر کسی سیانے کے بقول، ایک در بند تو سو در کھلا' وہ مسبب الاسباب، اس مظلوم ومحروم شخص کے لئے ایسے ایسے سبب بناتا ہے کہ وہ شخص دم بخود ہو کر رہ جاتا ہے۔ سبحان اللہ، کتنا خوبصورت نظام ہے اس مالک حقیقی کا وہ رزق دیتا ہے اور بے حساب دیتا ہے۔ کسی سے کسی وقت اس کا حساب نہیں لیتا اور نہ ہی اپنے احسانات جتلا کر کسی کو شرمندہ کرتا ہے۔ بلکہ وہ اپنے نافرمان کو بھی دیتا ہے۔ اپنے دشمن کو بھی نعمات دنیا سے نوازتا ہے۔ گناہ گار سے گناہ گار شخص کو بھی رزق دیتا ہے رہتا ہے۔ اگر وہ اپنے دشمن پر رزق بند کر کے اس کو سزا دے تو پھر اس مالک، خالق ورازق اور بندوں میں کیا فرق ہوگا۔ اس سے مانگو تو وہ نعمت پر نعمت دیتے جاتا ہے اور وہ دینے اور نوازنے پر خوش ہوتا ہے لیکن دوسرے انسان سے کوئی چیز مانگو تو وہ اپنے ہاتھوں کو پیچھے کی طرف کر لیتے ہیں۔ ان کا نازونخرہ بڑھ جاتا ہے۔ اس لئے تو دانا لوگوں کا کہنا ہے کہ کسی پر نہ بھروسہ کرو اور نہ دوسروں سے اپنی توقعات وابستہ کرو۔ یا کسی کی کار، کوٹھی، اچھا لباس دیکھ کر یہ خیال نہ کرو کہ وہ شخص تمہارے کام آئے گا یہ بیچارہ تو خود منگتا ہے۔ یہ تو خود ہی بڑا لالچی اور حریص انسان ہے۔ اس کی طلب کی پیاس کبھی نہیں بجھے گی اور اسے تو لینا آتا ہے اور دینا نہیں آتا۔ مانگنا ہے تو صرف اور صرف خدا سے مانگو، وہ دیتا ہے اور اسے دینے اور نوازنے کا طریقہ بھی آتا ہے۔ وہ پوری کائنات کی تمام مخلوقات کو اس سلیقے سے دے رہا ہے کہ کسی کو کسی کے رزق کی خبر نہیں ہے۔ اگر گزشتہ ادوار اور سابقہ زمانوں پر نظر ڈالی جائے اور آج کے دور جدید کو دیکھا جائے تو نعمات اور خوشحالیوں کی بہتات ہے۔ اس نے رزق کے ڈھیر لگا دیئے ہیں خزانوں کے خزانے انڈیل دیئے ہیں۔ کیا سے کیا عالیشان عمارتیں بنائی جارہی ہیں۔ سڑکوں کے جال بچھائے جارہے ہیں۔

بازاروں، مارکیٹنگ سنٹروں اور پلازوں کی ایک نئی اور جدید دنیا آباد ہو چکی ہے۔ کپڑا ہے تو اس کی ہزاروں ورائٹیاں بازار میں آ چکی ہیں کھانے پینے کی چیزوں کا شمار ہی نہیں ہے۔ اس کے علاوہ استعمال کی تمام چیزیں بے شمار رنگوں و رعنائیوں کے ساتھ مارکیٹ میں دستیاب ہیں۔ پر آسائش گاڑیاں، آرام دہ مکانات اس بات کا زندہ ثبوت ہیں کہ "خَالِقٌ لَمْ یَزِلْ" نے نعمتوں اور آسائشوں اور فراوانیوں کے انبار لگا کر ہم سب کو بتا دیا ہے کہ وہ دینے اور عطا کرنے کا کیا بہترین طریقہ و سلیقہ رکھتا ہے۔

اور ہم ہیں کہ اس کے تمام تر احسانات اور نعمات کے مقابلے میں ایک ذرہ بھر" شکریہ ادا نہیں کرتے۔ ہمیں اتنی توفیق بھی نہیں ہوتی کہ دنیا کے بکھیڑوں سے خود کو نکال کر ایک لمحہ کے لئے اس محسن حقیقی کا شکریہ ادا کر سکیں اور اس کے سامنے سجدہ ریز ہو کر اتنا کہہ دیں کہ بارالٰہا ہم تیرا شکریہ ادا کرتے ہیں۔ اس اعتراف اور عاجزی کے ساتھ کہ نہ تیری نعمتوں کو کوئی شمار کر سکتا ہے اور نہ ہی تیرا کوئی کما حقہ شکریہ ادا کر سکتا ہے۔

یقین کیجئے! وہ اتنی سی بات پر خوش ہو جاتا ہے، وہ رحیم و کریم ہے۔ اس جیسا مہربان کوئی بھی نہیں ہے جب ہم اس کی بے پایاں نعمتوں پر اس کا شکریہ ادا کرتے ہیں تو وہ نعمتوں کی بارش کر دیتا ہے اور اس میں برکت بھی عطا فرماتا ہے۔

تاریخ کی کتب میں لکھا ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام جو کہ انتہائی طوقتور اور مقتدر حکمران تھے ارضی کائنات پر حکومت کے علاوہ جنات اور ہوا پر بھی ان کی حکمرانی تھی۔ ایک دفعہ بارگاہ الٰہی میں عرض کرتے ہیں کہ خدایا میں تیری مخلوق کو ایک وقت کا کھانا کھلانا چاہتا ہوں۔ حکم ہوا اے سلیمان! ٹھیک ہے تم یہ شوق بھی پورا کر لو۔ چنانچہ شاہی فرمان صادر ہوا کہ تمام تر کھانے پینے کی اشیاء کو جمع کیا جائے اور تمام لوگوں کے علاوہ تمام جنات کھانا تیار کریں۔ کھانا تیار ہوا اتنا وافر کھانا کہ لگتا تھا کہ آس پاس کی

تمام مخلوق اسے ختم بھی نہ کر سکے گی۔ اس وقت ایک مچھلی نے دریا سے سر نکال کر عرض کیا: اے سلیمانؑ میں بھوکی ہوں مجھے کھانا کھلایا جائے۔ آپ نے حکم دیا کہ اسے سیر کیا جائے، پھر کیا ہوا وہ مچھلی کھاتی گئی اور وہ کھانا ختم ہوتا گیا یہاں تک کہ سارے کا سارا کھانا ختم ہو گیا۔ دوسری مخلوق ایک دوسرے کا منہ تکتی رہی۔ اور خود حضرت سلیمان علیہ السلام بھی حیران ہو کر رہ گئے۔ آپ کرسی صدارت سے اتر کر زمین پر سجدہ ریز ہو گئے خوفِ الٰہی میں خوب گریہ کیا اور لرزتے، کانپتے ہاتھ اور تھرتھراتے ہونٹوں کے ساتھ عرض کی کہ بارالٰہی! بے شک رزق دینا اور اسباب کا پیدا کرنا اور انتہائی خوبصورت طریقے سے چلانا صرف اور صرف تیری ذات اقدس کا کام ہے سبحان اللہ کیا کہنے اس کی عظمت کے۔''

اس میں کوئی شک نہیں کہ اس نے ہر شخص اور ہر مخلوق کے لئے اپنی مصلحت خداوندی کے مطابق ایک مقدار اور حد مقرر کر دی ہے اور کسی کو امیر بنا دیا ہے اور کسی کو غریب بنا دیا ہے۔ مگر یہ بھی تو ایک یقینی امر ہے کہ وہ قادر مطلق خود ہی فرماتا ہے کہ مجھ سے مانگو! کوشش کرو گویا اس سے دعا مانگنے اور کوشش سے تقدیر بدل سکتی ہے اور بلائیں ٹل جاتی ہیں۔ سب کچھ تو ہو سکتا ہے، قرآن مجید کی تمام آیات، سورتیں، اسماء الٰہی کے تمام وظائف وعملیات میں اس قدر تاثیر ہے کہ غربت امیری میں بدل جاتی ہے۔ بدحالی خوشحالی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ در در ٹھوکریں کھانے والا انسان ایک دن مسند امارت پر بیٹھا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ ہمارے بزرگان دین نے اپنے بزرگوں سے مختلف عملیات ووظائف حاصل کر کے ہم تک پہنچائے ہیں۔ قابل تعریف اور لائق ستائش ہیں ہمارے فاضل دوست علامہ عابد عسکری کہ جنہوں نے رزق اور ادائیگی قرض کی بابت مختلف کتب اور متنوع طریقوں سے مختلف عملیات کو ایک لڑی میں پرو کر ایک

خوبصورت گلدستہ ''شائقین وظائف'' کو پیش کر دیا ہے۔ جس طرح بکھرے ہوئے پھول اور موتیوں کو ایک ہار میں پرو کر انتہائی خوبصورت اور قیمتی ترین سوغات کے طور پر شوکیسوں میں سجایا جاتا ہے تاکہ انہیں لوگ انہیں قیمتی اور بے بہا معاوضہ دے کر وہ ہار خرید سکیں۔ علامہ عسکری صاحب نے اتنے قیمتی اور بڑے مواد کو یکجا کر کے اپنے پڑھنے والوں کو ایک بہت بڑا روحانی تحفہ دیا ہے'' موصوف کے بقول! اگر رزق کے متعلق عملیات و وظائف پر تفصیل سے لکھا جائے تو جس طرح رزق کی کوئی حد نہیں ہے۔ اسی طرح ان عملیات کی بھی کوئی حد نہیں ہے۔ کئی دفتر کے دفتر ختم ہو سکتے ہیں لیکن ان عملیات کو کما حقہ، درج نہیں کیا جا سکتا۔

امید ہے کہ!

روزی کے حصول، رزق کی فراوانی، قرض کی ادائیگی، اور قسمت کو سنوارنے کے لئے یہ عملیات انتہائی سودمند اور مفید ثابت ہوں گے۔ انشاء اللہ ان وظائف کو مستند ترین علماء و عالمین کی حقیر ترین کتب سے لیا گیا ہے۔ جب مواد مستند ہو تو تاثیر یقینی ہوگی۔ قارئین کرام سے گزارش ہے کہ ہمیں اپنی نیک دعاؤں میں یاد رکھیں، اور اس کتاب کو گھر گھر تک پھیلانے میں ہماری مدد کریں۔ اس نیک اور عظیم کام میں ایک تو ثواب ہوگا۔ دوسرا حاجت مند لوگوں کی مالی مشکل بھی حل ہوگی۔ نیک تمناؤں اور دعاؤں کے ساتھ۔

میں ہوں آقائے نامدار اور ان کی آل پاکؑ کے در کا ادنیٰ سا غلام

ریاض حسین جعفری فاضل قم

سربراہ ادارہ

منہاج الصالحین

## تجارت میں نفع ہو

جس شخص کی تجارت اور کاروبار نہ چلتا ہو یا لوگ اس کے کاروبار کی طرف متوجہ نہ ہوتے ہوں تو اسے چاہیے کہ روزانہ نمازِ صبح کے بعد سورۃ الکافرون اور سورۃ ''النصر'' دونوں کو ملا کر چالیس مرتبہ پڑھا کرے، انشاء اللہ چالیس دنوں میں اِس قدر لوگ رجوع کریں گے کہ وہ حیران ہو جائے گا اور غیب سے رزق کی فراوانی ہوگی۔

## کاروبار کی بہتری اور ترقی کے لیے

طلوعِ آفتاب کے وقت سورہ الرحمٰن کی تلاوت کریں اور جب ''فَبِاَیِّ اٰلَاءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰان'' پر پہنچیں تو ہر بار سورج کی طرف کلمہ کی انگلی سے اشارہ کریں اور صرف ایک بار پڑھنے سے اور پڑھنے کے بعد دعا مانگیں کہ اے خدا!

جس طرح تو نے سورج کو چمک اور روشنی عطا فرمائی ہے اس طرح اس سورہ مبارکہ کی برکت سے میرے نام کو روشن فرما، انشاء اللہ چالیس دنوں میں بہت زیادہ رجوع خلائق ہوگا اور کاروبار خوب چمکے گا۔

## کشادگی معاش

اگر کوئی شخص فقر و فاقہ میں مبتلا ہو اور رزق میں تنگی ہو۔ کوشش کرنے کے باوجود بھی اس کا کاروبار نہ چلتا ہو تو اسے چاہئے کہ نماز صبح سے پہلے آسمان کے نیچے ننگے سر ہو کر یہ آیت شریف پڑھے۔ ''وَفِی السَّمَاءِ رِزْقُکُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ'' پانچ سو مرتبہ پڑھے۔ (اول و آخر پانچ پانچ مرتبہ درود شریف ضروری ہے) اس کے بعد دعا مانگ کر نماز فجر ادا کریں اللہ تعالیٰ آپ کی غربت و پریشانی دور فرمائے گا' اور آپ کے رزق میں اضافہ ہوگا۔

# کشائش رزق کے لئے

سورہ ''مزمل'' کو روزانہ گیارہ ''مرتبہ اس طرح پڑھیں کہ''!

سورہ ''مزمل'' سے پہلے ''اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ'' ہر مرتبہ پڑھیں۔اور گیارہ بار پڑھنے کے بعد اپنی کامیابی، ترقی اور کشائش رزق کے لئے دعا مانگیں۔انشاء اللہ بہت جلد آپ کی تمام پریشانیاں دور ہو جائیں گی، اور آپ کے رزق میں برکت ہوگی۔

# خیر و برکت کے لئے

گھر یا کاروبار میں خیر و برکت نہ ہونے سے طرح طرح کی پریشانیاں پیش آتی ہیں اور گھر آئے دن لڑائی جھگڑے ہوتے رہتے ہیں۔ماں باپ لڑتے جھگڑتے ہیں تو اولاد پر بہت برا اثر پڑتا ہے۔اولاد کی تربیت صحیح طریقے سے نہیں ہوتی تو ماں باپ کا ادب و احترام ان کے دلوں سے اٹھ جاتا ہے۔اور وہ ماں باپ سے لڑنے لگتے ہے۔گھر میں خیر و برکت کے لئے اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان یاد رکھنا بہت ضروری ہے کہ ''اللہ تعالیٰ فضول خرچی کرنے والوں کو ناپسند کرتا ہے۔کاروبار میں برکت کے لئے یہ اصول ہمیشہ پیش نظر رہنا چاہیے کہ خوش اخلاقی اور مناسب منافع لینے سے کاروبار و میں ترقی ہوتی ہے۔ان اصولوں پر کاربند ہونے کے باوجود اگر برکت نہ ہو تو اس کا روحانی علاج یہ ہے کہ اس نقش کو سفید، چمکدار یا کسی موٹی کاغذ پر لکھ کر دیوار میں چھوٹی کیلوں سے گاڑ دیں۔تعویذ آویزاں کرنے سے پہلے حسب توفیق بچوں میں مٹھائی تقسیم کریں۔نقش مبارک یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ب س س ال ا ہ

ال د م س ع ح

ل ج ل ال ہ

۹۹۹ ۹۹۹ ۹۹۹

## رزق کے لئے ایک لاجواب عمل

۲۷ ماہ رمضان کو بعد از نماز عشاء سات دانے جَو کے لے لیں اور ہر دانہ جَو پر ستر مرتبہ ''یَـــــا رَزَّاقُ'' پڑھیں۔ ان سات عدد جَو کو اپنے بٹوہ، پرس میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ ایک سال تک وہ بٹوہ، پرس روپوں سے ہمیشہ پر رہے گا''۔ اس عمل کو میں نے ملک کے بڑے بڑے اخبارات میں شائع کروایا تھا۔ اور اس پر ہزاروں، لاکھوں نے عمل کیا۔ الحمد للہ!

لاتعداد لوگوں کو اس اسمِ اعظم سے بہت زیادہ فائدہ ہوا ہے اور وہ لوگ اب تک مجھے دعائیں دے رہے ہیں۔ اب ہر سال ماہ رمضان میں لوگ خود بخود اس عمل کی تشہیر کرنی شروع کر دیتے ہیں۔ واقعتاً یہ ایک لاجواب عمل ہے۔

## تنگدستی دور کرنے کے لئے ایک مجرّب عمل

سورہ ''الم نشرح'' بعد نماز ظہر اکیس (۲۱) مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ انشاء اللہ تنگدستی کبھی نہیں ہوگی۔ روز بروز آپ کے رزق میں اضافہ ہوتا چلا جائے گا۔ یہ عمل بھی ہمارا بارہا کا آزمایا ہوا ہے لیکن یقین شرط ہے۔

## فارغ البالی کے لئے مجرب روحانی نسخہ

نماز عصر کے بعد گیارہ بار سورہ ''رحمٰن'' پڑھنے والا کبھی تنگ دست نہیں ہوگا۔
برروز عصر اور مغرب کی نمازوں کے درمیان گیارہ سو مرتبہ سورہ ''رحمٰن'' کا پڑھنا انسان کو خوشحالی بخشتا ہے۔

## کاروبار کی ترقی کے لئے

ذیل کی آیہ مبارکہ مٹی کے برتن میں گلاب سے لکھ کر آب باراں سے دھو کر اس جگہ پر چھڑکیں جہاں زیادہ (بکری) مطلوب ہو!
اور فضل الٰہی کا مشاہدہ کریں۔

اِنَّا نَحْنُ نُحْیِ الْمَوْتٰی وَنَکْتُبُ مَاقَدَّمُوْا وَاٰثَارَھُمْ وَکُلَّ شَیْءٍ اَحْصَیْنٰہُ فِیْٓ اِمَامٍ مُّبِیْنٍ

## ملازمت اور روزگار کے لئے

جس شخص کو ملازمت نہ ملتی ہو اور اُس کا کاروبار نہ چلتا ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ سورہ ''مزمل'' کی یہ آیت رَبُّ" الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ فَاتَّخِذْہُ وَکِیْلًا" پانچ تسبیح صبح وشام اکتالیس دنوں تک پڑھے، روزگار مل جائے گا اور کاروبار میں ترقی اور بہتری کے آثار پیدا ہوں گے۔ یہ انتہائی مجرب عمل ہے اور اس سے بے شمار لوگوں نے عملی طور پر استفادہ کیا ہے۔

## مشکلات کے دفعیہ اور رزق میں ترقی کے لئے

یہ ایک ایسا عمل ہے کہ جس کے کرنے سے پہلے ہی روز سے آمدنی شروع ہو جاتی ہے۔ یہ کل پندرہ دوگانے ہوں گے۔ نیت یہ کرنی ہے کہ دو رکعت نماز نفل برائے

حاجت پڑھتی یا پڑھتا ہوں قُرْبَةً اِلَی اللّٰہِ۔

پہلی رکعت سورہ "الم ترکیف" اور سورہ "لایلف قریش" ہر دو رکعت میں پڑھیں۔

دوسرے دوگانہ میں سورہ "اَرَاَیْتَ الَّذِیْ" اور سورہ "اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ" ہر دو رکعتوں میں پڑھیں۔ تیسرے دوگانہ میں قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ اور اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ (ہر دو رکعتوں میں) پڑھیں۔ چوتھے دوگانہ میں سورہ "تَبَّتْ یَدَآ اَبِیْ لَھَبٍ" اور سورہ "قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ" پڑھیں۔ پانچویں دوگانہ میں سورہ "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ" اور "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ" پڑھیں۔ یہ پانچ دوگانے ہو گئے۔ دوگانہ سے مراد دو رکعتی نماز ہے۔ اسی طرح پھر پانچ دوگانہ ادا کریں۔ جب یہ پندرہ دوگانے پورے ہو جائیں تو سجدے میں دونوں ہاتھ سیدھے رکھ کر کے بعد دیگرے تین مرتبہ دعا کریں۔ انشاء اللہ جو بھی مانگیں گے مل جائے گا۔ یہ عمل بھی ہمارے چند نیک اور صالح دوستوں کا آزمایا ہوا ہے۔ (ہر عمل میں خلوص، عاجزی اور یقین ضروری ہے)۔

## رزق اور تسخیر خلائق کے لئے

(اول و آخر درود شریف) یَا عَزِیْزُ" ننانوے مرتبہ اور ایک بار یَا عَزِیْزُ مِنْ کُلِّ عَزِیْزٍ بِحَقِّ یَا عَزِیْزُ اس طریقے سے پانچ تسبیح پڑھیں۔ ہر نماز کے بعد پانچ تسبیح پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ حیرت انگیز مشاہدات دیکھنے میں آئیں گے۔

## عمل برائے کاروبار

نماز عشاء کے بعد یَا وَھَّابُ لاتعداد پڑھا کریں۔ اس میں خاموشی بے حد ضروری ہے یعنی بول چال پر پابندی ہے۔ گوشت، گھرداری سے بھی مکمل طور پر

اجتناب کرنا چاہیے۔آزمودہ عمل ہے۔اس سے انسان کو اس کی سوچ سے بھی زیادہ فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ترقی اور رزق کے حوالے سے کوئی معجزہ بھی رونما ہو سکتا ہے۔

## غیب سے رزق کا حصول

اگر کوئی شخص صبح کی سنت اور فرض کے درمیان چالیس روز تک سورہ ھمزہ اکتالیس مرتبہ روزانہ پڑھے تو انشاءاللہ چالیس روز کے بعد اس کو غیب سے رزق ملنا شروع ہو جائے گا۔عامل کو ہمیشہ سچ بولنا چاہیے۔تقویٰ و پرہیزگاری بہت ضروری ہے۔جب اسے کوئی چیز غیب سے ملے تو اس کا کسی کے سامنے تذکرہ نہ کرے۔ورنہ وہ اس نعمت سے محروم بھی ہو سکتا ہے۔

## برائے رزق و امداد غیبی

نماز تہجد، صبح اور عشاء کے بعد یامُغْنِیْ لاتعداد پڑھ کر سجدہ میں ایک منٹ رو کر دعا مانگا کریں۔انشاءاللہ بے شمار دولت حاصل ہوگی۔(یقین شرط ہے)۔

## غیب سے رزق ملے

(اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف) بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا فَتَّاحُ یَا وَهَّابُ یَا وَدُوْدُ تین تسبیح صبح یا سوتے وقت پڑھیں۔اگر کسی پوشیدہ چیز کی بابت دریافت کرنا ہو تو معلوم ہو جاتا ہے (آزمودہ اور مجرب ہے)۔

## امداد غیبی اور تسخیر کے لئے

(اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف) ۳۳۳ مرتبہ اَللّٰهُ الصَّمَدُ کا ورد کریں۔اکتالیس روز تک ایک جگہ پر بیٹھ کر نماز عشاء کے بعد پڑھا کریں۔اس سے رزق اور عزت میں بہت زیادہ اضافہ ہوگا۔تجربہ شدہ ہے۔

## رزق میں خیر و برکت کے لئے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کو اگر تین لاکھ مرتبہ پڑھ لیا جائے تو رزق میں حیران کن اضافہ ہوگا اور انسان کو ایسی جگہ سے رزق ملے گا کہ جہاں سے اس کو گمان بھی نہ وہ ہوگا۔

## مال و دولت کے حصول کے لئے

(اول و آخر درود شریف) گیارہ تسبیح "یَا قَوِیُّ یَاقَادِرُ" "روزی کر حاضر" بعد نماز عشاء اکتالیس روز تک مکمل پڑھیں اور اس کے بعد بطور وظیفہ جاری رکھیں۔ انشاء اللہ راہ چلتے اور کسی نہ کسی مقام سے ہمیشہ روزانہ دولت دستیاب ہوتی رہے گی۔ اور یہ ہمیشہ کے لئے ہے۔

## رزق میں وسعت پیدا کرنے کے لئے

ایک خالی مکان میں دن رات اکتالیس مرتبہ سورہ یٰسین، اکتالیس روز تک پڑھیں اس کے بعد رات میں ایک وقت معین کر لیں اور صرف پانچ یا سات سو گیارہ مرتبہ اول و آخر درود شریف، چراغ روشن کر کے پڑھیں۔ بے شمار دولت ملے گی۔

نوٹ

"مکان سے باہر نہ جائیں اور سوائے دودھ، چاول، کھیر یا صرف دودھ یا بیسن کی روٹی کھا سکتے ہیں اور کسی سے کسی قسم کی بات نہ کی جائے اور نہ ہی اس کے علاوہ کوئی اور چیز کھائی جا سکتی ہے"۔ (احتیاط اور پابندی وقت کا خیال رکھنا بہت ضروری ہے)۔

## غیب سے روزی میسر ہو

"سورہ یٰسین روزانہ گیارہ مرتبہ پڑھیں اکتالیس روز تک" اس کے بعد ہمیشہ

پانچ مرتبہ پڑھا کریں۔ انشاء اللہ غیب سے دولت ملے گی۔

## آمدنی میں غیر معمولی اضافہ ہوگا

اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور پھر آیت کریمہ۔ اس طریقے سے گیارہ تسبیح پڑھی جائے۔ اَللّٰھُمَّ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلَّمَ بہتر یہ ہے کہ نماز عشاء کے بعد پڑھیں اور یہ عمل اکتالیس روز تک کیا جائے۔ اس کے بعد آمدنی کا سلسلہ شروع ہو جائے گا بلکہ گیارہویں روز سے آمدنی شروع ہو جاتی ہے۔ اکتالیس دنوں کا عمل کرنے کے بعد روزانہ صرف پانچ تسبیح پڑھ لیا کریں۔ (بے حد مجرب عمل ہے)۔

## کشادگی رزق کے لئے

جناب رسول اللہ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ ''جو شخص سورہ ''کہف'' لکھ کر یا لکھوا کر شیشے کے ایسے برتن میں رکھے کہ جس کا منہ تنگ ہو اور اس کو اپنے گھر میں کسی احترام کی جگہ پر رکھ دے تو انشاء اللہ اس گھر کے تمام رہنے والوں کے لئے روزی کشادہ ہو جائے گی''۔ (مجرب ہے)

## فقر و فاقہ کے دفعیۂ اور رزق میں اضافہ کے لئے ایک اور وظیفہ

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ جو شخص ہر جمعہ کی رات سورہ شعراء، سورہ ''نمل'' (پارہ ۱۹) اور سورہ ''قصص'' (پارہ ۲۰) ان تینوں سورتوں کو پڑھ لیا کرے گا، دنیا میں اسے کبھی فقر و فاقہ لاحق نہ ہوگا اور اگر پڑھنے والا مومن ہے تو اسے آخرت میں بھی اتنا دیا جائے گا کہ وہ ہر طرح سے راضی اور خوشحال رہے گا''۔

## ہر شب سورہ واقعہ کی تلاوت ضرور کرنی چاہیے

حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ''جو شخص سورہ واقعہ کو روزانہ رات کے وقت پڑھ لیا کرے تو اسے زندگی کے کسی موڑ پر فقر و فاقہ لاحق نہ ہوگا نیز سورہ ''واقعہ'' کو باقاعدگی کے ساتھ پڑھنے والا شخص دنیا کی ہر سختی و آفت سے بچا رہے گا''۔

## مال و متاع میں خیر و برکت کے لئے ایک مجرب دعا

کتاب جنۃ الواقیہ الباقیہ میں لکھا ہے کہ جو شخص کم از کم تین جمعہ تک مسلسل اس دعا کو (بلاناغہ) ستر مرتبہ پڑھتا رہے گا تو اللہ تعالیٰ اس کو اپنے فضل و کرم سے تمام لوگوں سے بے نیاز کر دے گا۔ وہ دعا یہ ہے:

''بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا مُفِیْدُ یَا غَفُوْرُ یَا وَدُوْدُ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَبِطَاعَتِکَ وَبِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

## رزق کی وسعت اور برکت کے لئے ایک اور دعا

یہ عمل ہم نے کتاب اسرار مکنونہ سے لیا ہے۔ مصنف کتاب اور چند پرہیزگار عاملوں کے نزدیک یہ عمل مجرب ترین عملیات میں شمار ہوتا ہے۔ یہ خطا نہیں جاتا بشرطیکہ خلوص نیت سے کیا جائے۔ وہ عمل یہ ہے کہ جمعہ کے دن سے اس کو شروع کریں اور اکتالیس (۴۱) دن تک روزانہ بلاناغہ اکتالیس مرتبہ ترتیل و قواعد قرأت کے ساتھ پہلے سورہ جمعہ پڑھیں، اس کے بعد روزانہ تیرہ مرتبہ اس دعا کو پڑھیں اور دوران عمل کسی سے بات چیت نہ کریں اور تقویٰ و پرہیزگاری کا خیال رکھیں اور دعا پڑھنے کے بعد حضرت محمدؐ و آل محمدؐ کا واسطہ دے کر دعا کریں۔ اول و آخر درود پڑھنا ضروری

ہے۔انشاء اللہ'' آپ پر دنیا کے اسباب وفتوحات کی اس قدر کثرت ہوگی کہ آپ حیران ہوجائیں گے۔ایک لحاظ سے اللہ تعالیٰ آپ کو بے نیاز کر دیگا۔وہ دعا یہ ہے:

''یَا مُفَتِّحُ فَتِّحْ یَا مُفَرِّجُ فَرِّجْ یَا مُسَبِّبُ سَبِّبْ یَا مُبَشِّرُ بَشِّرْ یَا مُسَهِّلُ سَهِّلْ یَا مُتَمِّمُ تَمِّمْ وَحَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ۔''

## کشادگی رزق کے لئے ایک مجرب عمل

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ ''جو شخص سورہ ''ماعون'' (پارہ ۳۰) روزانہ اکتالیس مرتبہ پڑھ لیا کرے (اول وآخر درود شریف کے ساتھ) تو اللہ تعالیٰ اس کے رزق ومال میں بہت زیادہ وسعت عطا فرمائے گا اور اس کی اولاد کسی کی محتاج نہیں رہے گی''۔

## کشادگی رزق کے لئے ایک مختصر وظیفہ

''اصول کافی'' باب النوادر اور کتاب المشہور میں اسماعیل بن سہل روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضرت امام محمد باقر علیہ السلام کو خط لکھا کہ میں مقروض ہوں۔اس کے ادا ہونے کی کوئی سبیل فرمایئے۔تو آپ نے جواب میں لکھا کہ استغفار بہت زیادہ کرو اور سورہ ''اِنَّا اَنْزَلْنَا'' کثرت سے پڑھا کرو تو تمہارا مقصد پورا ہوجائے گا۔اور حدیث میں ہے کہ امام علیہ السلام نے فرمایا کہ جس ''شخص کے رزق میں کمی ہو اور وہ چاہے کہ اس کے رزق میں وسعت ہو تو اسے چاہیے کہ وہ روزانہ صبح کے وقت کم از کم دس مرتبہ سورۂ اِنَّا اَنْزَلْنَاہُ کو مستقل طور پر پڑھنے کی عادت ڈالے جو ایسا کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کی روزی اس جگہ سے پہنچائے گا جہاں سے وہ گمان نہ رکھتا ہوگا۔

## تنگدستی وپریشانی کے دفعیہ کے لئے

حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ تنگدستی اور پریشانی کو دور

کرنے کے لئے روزانہ صبح وشام دس مرتبہ درج ذیل دعا پڑھا کریں۔ انشاء اللہ آپ کی معاشی پریشانی دور ہو جائے گی۔ وہ دعا یہ ہے:

"لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا۔"

## فقر وفاقہ کے دفعیہ کے لئے ایک مختصر وظیفہ

حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ "جو شخص ہر روز سو مرتبہ بعد نماز صبح اس دعا کو پڑھے گا وہ تنگدستی اور فقر وفاقہ سے محفوظ رہے گا۔ اور گناہوں سے اس طرح پاک ہو جائے گا جس طرح کہ وہ شکم مادر سے دنیا میں آیا تھا۔ اور اللہ تعالیٰ اسے دیوانگی، برص، جذام اور فالج سے بھی دور رکھے گا۔ وہ دعا یہ ہے:

"لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ"

## اپنے مال کی حفاظت کے لئے

حضرت علی d نے فرمایا "جو شخص سورہ "قل ھو اللہ" سورہ "انا انزلناہ" اور آیۃ "الکرسی" ہر ایک کو سورج نکلنے سے پہلے گیارہ مرتبہ پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے مال سے ہر اس چیز کو دور رکھے گا جس کا ڈر ہو"۔

## رزق کے لئے سات پشتوں تک فائدہ پہنچانے والا عمل

حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ "جس شخص کے رزق کا دروازہ بند ہو گیا ہو اور وہ چاہے کہ اس کی روزی آسانی سے اُسے میسر ہو پہلے تو

اسے چاہیے کہ اس دعا کو صبح وشام تین تین مرتبہ پڑھ لیا کرے" اس عمل کو اگر کوئی شخص باقاعدگی کے ساتھ کرتا رہے تو اس کا اثر یہ ہوگا کہ نہ صرف تنہا وہ شخص بلکہ اس کی سات پشتیں لوگوں کی محتاج نہ ہوں گی۔ اور خداوند عالم اسے ایسی جگہ سے روزی پہنچائے گا جس کا گمان بھی نہ رکھتا ہوگا۔ وہ دعا یہ ہے!

يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَارَبُّ يَارَبُّ يَاحَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَاذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ اَنْ تَرْزُقَنِيْ رِزْقًا وَاسِعًا حَلَالًا طَيِّبًا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

## تنگدستی دور کرنے کے لئے ایک مجرب عمل

روایت میں ہے کہ ایک شخص نے حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کی خدمت میں اپنے کام بند ہو جانے کی شکایت کی اور عرض کی کہ مولا میں جس کام کو کرتا ہوں کوئی فائدہ نہیں ہوتا اور جس مقصد کی طرف جاتا ہوں وہ پورا نہیں ہوتا۔ یہ سن کر حضرت نے فرمایا کہ "صبح کی نماز کے بعد دس مرتبہ یہ دعا پڑھ لیا کرو۔ انشاء اللہ تمہارے سب بگڑے ہوئے کام سنور جائیں گے۔" وہ شخص بیان کرتا ہے کہ میں نے اسے مستقل طور پر پڑھنا شروع کر دیا اور بہت ہی تھوڑے عرصہ میں کچھ لوگ گاؤں سے آئے اور انہوں نے بتایا کہ تمہارے رشتہ داروں میں سے فلاں آدمی کا انتقال ہو گیا ہے اور تمہارے سوا اس کا کوئی اور رشتہ دار موجود نہیں ہے چنانچہ میں وہاں گیا اور مجھے اس شخص کے ترکہ سے بہت زیادہ مال ملا کہ جس سے میں ہر طرح سے بے پروا ہو گیا۔ وہ دعا جسے بعد نماز صبح دس مرتبہ پڑھنا چاہیے وہ یہ ہے:

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَاَسْئَلُهٗ مِنْ فَضْلِهٖ۔

## رزق کے لئے چند سورتوں کا وظیفہ

کتاب دافع الھموم ترجمہ منتخب الختوم میں لکھا ہے کہ مال و دولت میں ترقی کے لئے روزانہ سورہ ''والذاریات، سورہ ''طلاق'' سورہ ''الم نشرح'' کی باقاعدگی کے ساتھ تلاوت کریں۔ انشاء اللہ بہت جلد خیر و برکت کے آثار پیدا ہوں گے اور رزق میں بے حد اضافہ ہوگا۔ مصنف کتاب لکھتے ہیں کہ یہ عمل میرا بارہا آزمایا ہوا ہے۔

## ہر شب جمعہ اور بروز جمعہ چند سورتوں کا پڑھنا رزق میں کشادگی کے لئے بے حد مفید ہے

حدیث میں ہے کہ جو شخص ہر شب جمعہ سورہ ''واقعہ'' سورہ ''شعراء نمبر ۱۹''، سورہ ''نمل نمبر ۱۹'' سورہ ''قصص نمبر ۲۰'' پڑھ لیا کرے گا تو جب تک وہ اس دنیا میں رہے گا، اسے بہت زیادہ رزق عطا ہوگا۔ اور اسے کبھی فقر لاحق نہ ہوگا اور حدیث میں یہ بھی ہے کہ جو شخص ہر جمعہ کو سورہ ''والصفت'' اور سورہ ''احقاف'' کو پڑھ لے گا تو اس کے رزق میں بہت زیادہ خیر و برکت ہوگی۔

## سورۃ قاف کی تلاوت کرنا رزق کی فراوانی کے لئے بے حد مفید ہے

کنزالاعمال میں ایک حدیث درج ہے کہ جس گھر یا جس مقام پر سورہ ''ق'' کی روزانہ سولہ (۱۶) مرتبہ تلاوت کی جائے تو اس گھر کے رہنے والے ہمیشہ عزت و سکون سے رہیں گے۔ اور پڑھنے والے کو دولت و خوش بختی نصیب ہوگی اور وہ ہر طرح کی

ذلت ورسوائی سے محفوظ رہے گا۔

## سورہ ''واقعہ، مزمل''، ''والیل''، ''الم نشرح''
## کی تلاوت کے فوائد

کتاب ''گنجائی مخزونہ''، ''کنز الاسرار''، ''زادالصالحین'' جلد پنجم میں لکھا ہے کہ حضرت امیرالمومنین کا ارشاد گرامی ہے کہ ''جو شخص ہر روز بلاناغہ سورہ ''واقعہ''، سورہ ''مزمل''، سورہ ''والیل'' اور سورہ ''الم نشرح'' کو ایک ایک مرتبہ پڑھ کر اس دعا کو بھی پڑھ لے گا تو اس سے فقر و فاقہ دور رہے گا اور جس شرعی مقصد کے لئے اس کو چالیس روز تک پڑھے گا تو انشاءاللہ اس کا وہ مقصد جلد پورا ہوگا۔ وہ دعا یہ ہے:

يَا رَازِقَ وَالسَّائِلِيْنَ يَا رَاحِمَ الْمَسَاكِيْنَ يَا وَلِيَّ الْمُؤْمِنِيْنَ يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَاكْفِنِىْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ مَعْصِيَتِكَ وَاَغْنِنِىْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ يَا اِلٰهَ الْعَالَمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

## کاروبار کی ترقی کے لئے

کتاب کنز الاسرار میں ہے کہ اگر کسی کی دوکان یا کاروبار نہ چلتا ہو یا اس کی روزی کم واقع ہوگی ہو تو اس کو چاہیے کہ ان آیات کو لکھ کر دوکان میں لگا دے یا مال واسباب میں رکھے تو انشاءاللہ اس کی دوکان خوب چلے گی اور بہت زیادہ برکت ہوگی۔ وہ آیات حسب ذیل ہیں:

وَهُوَ الَّذِىْ مَدَّ الْاَرْضَ وَجَعَلَ فِيْهَا رَوَاسِىَ وَاَنْهَارًا وَمِنْ كُلِّ الثَّمَرَاتِ جَعَلَ فِيْهَا زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ يُغْشِى اللَّيْلَ النَّهَارَ اِنَّ فِىْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ۔

# کشادگی رزق اور قرض کی ادائیگی کے لئے ایک مجرب عمل

یہ عمل تین واسطوں اور سندوں سے علامہ مجلسی علیہ الرحمہ سے نقل کیا گیا ہے۔ اس عمل کو متعدد افراد نے تجربہ کیا ہے اور صحیح پایا ہے۔

حضرت امیر المومنین علیہ السلام سے روایت ہے کہ جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کے پاس پیسے کی بہتات ہو تو اُسے چاہیے کہ درج ذیل عمل کرے۔ یہ عمل چالیس دنوں کا ہے اور کثرت رزق اور فراوانی مال کے لئے بے حد مجرب ہے۔

امام علیہ السلام نے فرمایا کہ اس عمل کو جمعرات، جمعہ یا پیر سے شروع کریں لیکن جمعرات کا دن اس عمل کے شروع کرنے کا سب سے بہترین دن ہے۔ ۳۹ دن تک روزانہ اس آیت کو ایک سو انسٹھ مرتبہ پڑھیں اور چالیسویں دن بیس کا اضافہ کر کے ۱۷۹ مرتبہ پڑھیں اور اس کی مجموعی تعداد چھ ہزار تین سو اسی مرتبہ ہو جاتی ہے جو کہ اس آیہ شریف کے اعداد کا مجموعہ ہے۔

عمل شروع کرنے سے پہلے غسل ضرور کر لینا چاہیے اور حسب توفیق صدقہ ضرور دیں پھر دو رکعت نماز قضائے حاجت پڑھ کر ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اس کے بعد سورہ ''طلاق'' کی درج ذیل آیت کی تلاوت کریں۔ بہتر ہے عمل کا ایک وقت مقرر کر لیا جائے۔ وہ آیت یہ ہے:

وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا۔

''اور جو خدا سے ڈرے گا ضرور بہ ضرور اس کے لئے غم سے نکل جانے کی کوئی سبیل پیدا کر دے گا اور جہاں سے وہ گمان بھی نہ رکھتا ہوگا وہاں سے اسے روزی دے گا اور جو خدا پر بھروسہ کرے وہ اس کے لئے کافی ہے یقیناً خدا اپنے ہر کام کو

پورا کرنے والا ہے اور اللہ نے ہر چیز کے لئے ایک مقدار مقرر کر دی ہے"۔

چالیسویں دن ایک سو ایک مرتبہ درود شریف پڑھیں اور خدا سے اپنی حاجت طلب کریں۔ علامہ مجلسی رحمۃ اللہ علیہ نے اس عمل کے بارے میں لکھا ہے کہ اگر کوئی حاجت مند اس عمل کو خلوص نیت اور اعتقاد و یقین کے ساتھ کرے گا تو رب العزت اسے اس قدر مال کثیر عطا فرمائے گا جو اس کی ضرورت سے کہیں زیادہ ہوگا۔

## نمازِ حاجت برائے وسعت رزق و ادائیگی قرض

اس نماز کو بھی قضائے حاجت کی بابت مجرب بتلایا گیا ہے۔ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ "اگر کوئی شخص مقروض ہو اور قرض ادا کرنے سے قاصر ہو تو اسے چاہیے کہ وہ دو رکعت نماز حاجت اس طرح پڑھے کہ اس کی ہر رکعت میں بعد سورہ الحمد میں درج ذیل آیات کو پڑھے اور جب نماز ختم کر کے سلام پھر چکے تو دس مرتبہ درود شریف پڑھے اور جو کچھ خدا سے طلب کرنا ہے اسے حضرت محمدؐ و آل محمدؐ کے وسیلہ سے طلب کرے اور پھر دس مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ اس کی حاجت ضرور پوری ہوگی۔ وہ آیات یہ ہیں۔ [پ ۳ سورہ آل عمران آیات ۲۶ تا ۲۷]

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِی الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِی النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِی الَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ۔

اور نماز ختم کرنے کے بعد اس دعا کو بھی پڑھے۔

يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ رَحِيْمَهُمَا تُعْطِیْ مِنْهُمَا مَنْ تَشَآءُ وَتَمْنَعُ مِنْهُمَا مَنْ تَشَآءُ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاقْضِ عَنِّیْ دَيْنِیْ۔

## عمل دست غیب

یہ ایک انتہائی مجرب عمل ہے۔ سورہ قارعہ کا تعویذ اپنے پاس رکھیں اور ہر نماز کے بعد سورہ قارعہ کو ایک بار پڑھ کر دعا مانگ لیا کریں۔ انشاء اللہ آپ دیکھیں گے کہ بہت جلد غیب سے رزق آنا شروع ہو جائے گا۔ لیکن اس میں شرط یہ ہے کہ کسی سے اس عمل کا ذکر نہ کیا جائے اور جو کچھ اسے ملے صرف جائز کاموں میں خرچ کرے اور کسی گناہ کے کام میں خرچ نہ کرے۔ بہتر ہے کہ عمل کے پہلے اور بعد میں سات مرتبہ درود شریف پڑھے۔ یہ عمل ہمارے اکثر دوستوں کا آزمایا ہوا ہے۔

## اسباب تنگدستی ونحوست

اکثر معتبر احادیث سے یہ بات ثابت ہے کہ حسب ذیل چیزوں سے فقر و تنگدستی پیدا ہوتی ہے، اس لئے ہر اس شخص کے لئے، ضروری ہے کہ جو کشادگی رزق کا خواہاں ہو کہ ان چیزوں سے خود کو بچائے رکھے:

(۱) مکڑی کے جالے کو گھر میں باقی رکھنا اور اسے صاف نہ کرنا۔

(۲) گھر کو گندہ رکھنا اور اسے صاف نہ رکھنا۔

(۳) جھاڑو دے کر کوڑا گھر میں رکھ چھوڑنا۔

(۴) جھوٹے برتنوں کا بغیر صاف کیے ہوئے رات میں یونہی چھوڑ دینا۔

(۵) پانی کھلا رکھنا اور خصوصاً رات کے وقت کہ اس میں شیطان تھوک دیتا ہے اور ایسے پانی کے استعمال سے روزی میں تنگی پیدا ہوتی ہے۔

(۶) باتھ روم (غسل خانہ) میں پیشاب کرنا۔

(۷) ناپاک حالت میں بغیر غسل یا وضو یا تیمم کے کچھ کھانا پینا۔

(۸) کھڑے ہو کر کنگھی کرنا۔

(۹) گز کی لکڑی یعنی جھاؤ کی لکڑی سے خلال کرنا۔

(۱۰) جھوٹی قسم کھانا یا جھوٹ بولنا۔

(۱۱) بدکاری کا مرتکب ہونا۔

(۱۲) گانا بجانا اس کا سننا۔

(۱۳) روپے پیسے اور دیگر دنیاوی امور کے سلسلہ میں حرص لالچ کرنا۔

(۱۴) نماز عشاء پڑھے بغیر سو جانا۔

(۱۵) نماز صبح کے وقت یا بعد طلوع صبح صادق (قبل طلوع آفتاب) سوتے رہنا۔

(۱۶) رات کے وقت کوئی سوال کرے تو بشرط امکان اسے کچھ نہ دینا۔

(۱۷) آمدنی سے زائد خرچ کرنا۔

(۱۸) عزیزوں کے ساتھ برا سلوک کرنا۔

(۱۹) لوگوں کے ساتھ نیکی کرنے کی عادت کو چھوڑ دینا۔

(۲۰) لوگوں پر ظلم کرنا اور ظالموں کا ساتھ دینا۔

(۲۱) اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ نعمتوں پر اس کا شکر نہ کرنا۔

(۲۲) بندوں سے خدا کا شکوہ کرنا۔

(۲۳) خدا کی دی ہوئی نعمتوں کو حقیر سمجھنا یا ان کے متعلق کفرانِ نعمت کرنا۔

(۲۴) خدا کے کسی حکم کی عمداً نافرمانی کرنا بلکہ حدیث میں تو یہاں تک آیا ہے کہ محض ارادہ گناہ کرنے سے بھی اتنا نقصان ہوتا ہے کہ اس کی روزی کم ہو جاتی ہے۔

(۲۵) لوگوں کا مضحکہ اڑانا یعنی دوسروں کو ذلیل کرنا۔

(۲۶) استطاعت کے باوجود کسی مظلوم کی مدد نہ کرنا۔

(۲۷) اپنے زیر اثر لوگوں میں امر بالمعروف او نہی عن المنکر نہ کرنا یعنی انہیں اچھی باتوں کے کرنے کی تاکید اور بری باتوں کے کرنے سے منع کرنا۔

(۲۸) لوگوں سے اپنی فقیری کا اظہار کرنا۔

(۲۹) والدین کے کسی حکم کی بھی نافرمانی کرنا جب کہ ان کا وہ حکم احکام خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خلاف نہ ہو۔

## اسباب برکت وہ چیزیں جو تنگدستی کو دور کرتی ہیں

(۱) انسان کو چاہیے کہ وہ سب سے پہلے ان چیزوں سے اپنے آپ کو بچائے جن کا اوپر تذکرہ کیا گیا ہے جو فقر و تنگدستی پیدا کرتی ہیں۔

(۲) اپنے رشتہ داروں اور پڑوسیوں کے ساتھ ہمیشہ نیکی اور احسان کرنا۔

(۳) ضرورت مندوں کی حسب توفیق مالی مدد کرنا۔

(۴) خدا سے ہمیشہ اپنے گناہوں کے متعلق توجہ و استغفار کرتے رہنا۔

(۵) مگر ضرورت مند ہے تو صبح کو روزی کی تلاش کے لئے نکل پڑنا۔

(۶) جو کچھ موذن اذان میں کہے اس کو آہستہ آہستہ دہرانا۔

(۷) باتھ روم میں حاجت کے وقت بات نہ کرنا۔

(۸) اس دنیا میں جس شخص کے ذریعہ کوئی نعمت ملے اس شخص کا بھی شکریہ ادا کرنا۔

(۹) جو کچھ طعام سے دستر خوان پر گرے اس کی اہانت نہ کرنا بلکہ اگر ان کو چن کر کھالے تو یہ بات اس کی کشادگی کا سبب بنتی ہے۔

(۱۰) رات کو باوضو سونا کہ اس سے روزی بھی کشادہ ہوتی ہے اور سونے والوں کا سونا عبادت بھی بن جاتا ہے۔

(۱۱) ان اوراد و وظائف میں سے کسی وظیفہ یا ورد کا بجالانا جن سے روزی کشادہ ہوتی ہے اور فقر و تنگدستی دور ہوتی ہے۔ (''ہم نے اس کتاب میں بہت سی دعاؤں کو درج کر دیا ہے۔ آپ ان سے استفادہ بھی کر سکتے ہیں اور دعاؤں کی دیگر کتب سے بھی۔ علاوہ ازیں قرآن مجید کا تلاوت کرنا ہمارے تمام دنیوی و اخروی کاموں کے لئے باعث برکت ہے۔ اس لئے جتنا بھی ممکن ہو قرآن مجید کی تلاوت کی جائے'')۔



## ایک مختصری دعا

حضرت رسول خدا ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص بعد نماز صبح کسی سے کلام کیے بغیر سو مرتبہ یہ دعا پڑھ لیا کرے تو اس کے رزق میں بہت زیادہ برکت پیدا ہوگی۔ وہ دعا یہ ہے:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ۔

## اَلرَّحْمٰنُ کا عمل

یہ اسم بہت ہی بابرکت اسم ہے۔ جو شخص ایک سو پانچ مرتبہ صبح اور ایک سو مرتبہ شام کو ہمیشہ الرحمٰن کا ورد کرے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے وہ جس چیز کے بارے میں کسی چیز پر دم کرے گا، پورا پورا اثر ہوگا اور وہ ہمیشہ مال دار رہے گا۔

کسی کا محتاج نہ ہوگا نہایت مجرب عمل ہے۔ ہم تک کامل فقیروں سے پہنچا ہے تو اس عمل کو پورے یقین کے ساتھ کیا جائے تو حیرت انگیز مشاہدات آنکھوں کے سامنے آئیں گے۔ اگر سوا لاکھ مرتبہ پڑھ کر ادا کرلیں تو عامل کامل بن جائیں۔ واقعتاً یہ بہت ہی متبرک اسم اعظم ہے۔ اس کے کماحقہ فضائل و فوائد لکھنا ممکن ہی نہیں ہے، سبحان اللہ کیسا بابرکت نام ہے۔

## ایک معجزنما عمل

اسم یَـــا وَهَّـــابُ کا عمل نادرزمانہ عمل ہے۔ پوری کائنات اس کی عظمت و رفعت کی معترف ہے۔ جس ترکیب سے یہ عمل ہم تک پہنچا ہے شاید ہی حضور پاک ﷺ میں سے کسی صاحب کو پہنچا ہو۔ اس عمل کے پانچ مراتب و درجات ہیں پہلا مرتبہ سلطنت، دوسرا مرتبہ وزارت تیسرا مرتبہ امارت، چوتھا مرتبہ تسخیر خلائق و جملہ عالم پانچواں مرتبہ دست غیب ہے۔

اگر پہلی ترکیب سے زکوٰۃ ادا کرے تو بادشاہ ہو جائے۔ اگر دوسری ترکیب سے

زکوۃ دے تو وزیر مقرر ہو۔ تیسری ترکیب سے زکوۃ دے تو امیر بن جائے۔ چوتھی ترکیب سے ادا کرے تو تسخیر خلائق حاصل ہو اور پانچویں ترکیب سے زکوۃ دے تو غیب سے رزق ملے۔

## پہلی ترکیب

جو بادشاہت کے متعلق ہے سو یہ ہے کہ لذات وحیوانات کا ترک کرے اور جمالی وجلالی پرہیز اختیار کرے۔ ہر وقت باوضو رہے۔ ہر روز غسل کرے اور پاک و پاکیزہ کپڑے پہنے۔ گھرداری سے مکمل طور پر اجتناب کرے۔ ایک حصہ میں یَاوَھَّابُ کا چودہ کروڑ مرتبہ ورد کرے۔ ہر روز چودہ نقش لکھ کر آٹے میں گولی بنا کر اپنے پاس جمع رکھے۔ آٹھویں روز سب گولیوں کو دریا میں ڈال دے۔ پس جب چلہ مکمل ہوگا تو وہ بلاشبہ بادشاہ بن جائے گا۔ اگر اتنا بوجھ نہ اٹھا سکے تو پرہیز میں کمی کرے۔ صرف گھرداری نہ کرے اور گوشت مچھلی نہ کھائے۔ حلال میں رغبت کرے اور حرام سے اجتناب کرے۔

پڑھتے وقت باوضو رہے۔ مذکورہ طریقہ سے چودہ کروڑ مرتبہ ورد مکمل کرے اور چودہ نقش روزانہ لکھے۔ جب چلہ تمام ہوگا تو یہ وزیر ہو جائے گا۔ تیسری ترکیب یہ ہے کہ ایک کروڑ مرتبہ جتنے دنوں میں ہو سکے اس ترکیب کے ساتھ جو وزارت کے درجہ میں لکھی گئی ہے پڑھے، امیر کبیر ہو جائے گا۔ چوتھی ترکیب یہ ہے کہ تین ہزار پچیس مرتبہ ہر روز ہمیشہ بطور وظیفہ کے باوضو پڑھا کرے۔ کبھی ناغہ نہ کرے بے شک تمام خلائق مسخر ہو جائے گی اور بہت زیادہ دولت ملے گی اور عمل سے تمام کو محبت ہوگی۔

## پانچویں ترکیب

یہ ہے کہ ایک چلہ میں حیوانات اور لذتوں کو ترک کرے روزہ رکھے اور جو کی

روٹی و نمک سے افطار کرے۔ ایک وقت اور ایک نشست میں پینتیس ہزار مرتبہ اول وآخر درود مقرر کر کے ہر روز پڑھے اور اسی جگہ چودہ نقش لکھ کر آٹے میں گولی بنا کر اسی دن دریا میں ڈال آئے اور جو نقش ہم نے یہاں پر لکھا ہے اس میں یَـا وَهَّـابُ کے عدد ہیں اور اس کے موکل جناب جبرائیل علیہ السلام ہیں اور ہم نقش کو مثال کے طور پر لکھ دیتے ہیں اسی طرح عامل لکھے اور کام میں لائے۔

پس جب اس قدر روزانہ پڑھے گا تو چالیس روز میں چودہ لاکھ مکمل ہو جائے گا۔ اس دن ضرور انشاء اللہ توکل کی صورت پیدا ہوگی اور جو کچھ دست غیب روزانہ عامل طلب کرے گا وہ قبول کرے گا۔ اور ہمیشہ جائے نماز کے نیچے رکھ دیا کرے گا اور اگر بالفرض موکل حاضر نہ ہو تو عالم غیب سے ایک معقول رقم اس شخص کو ملتی رہے گی۔ ایک نقش لکھ کر اپنے پاس رکھ لینا چاہئے۔ ایک مہینے کے بعد سب نقشوں کو آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈال دے اور اسم پاک یَا وَهَّابُ کے پڑھنے کا جو طریقہ لکھا گیا ہے اس طریقہ سے پانچوں مرتبوں میں پڑھے۔ اسم مبارک یہ ہے۔

اَجِبْ يَا جِبْرِئِيْلُ بِحَقِّ يَا وَهَّاب نقش کا طریقہ جو لکھنے کے لئے مقرر ہے وہ یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ۱۰ | ۳ |
| ۵ | اَجِبْ يَا جِبْرِئِيْلُ بِحَقِّ يَا وَهَّابُ | ۹ |
| ۸ | ۴ | ۲ |

## رزق کی فراخی کے چند اعمال

کسی اسلامی مہینے کی ساتویں تاریخ کو منہ اندھیرے اُٹھ کر نہائیں اور باوضو ہو کر ڈھائی پاؤ جو کے آٹے کی دو روٹیاں پکائیں۔ پھر میٹھے تیل سے روٹیوں کو چیر دو۔ ایک روٹی پر چینی یا شکر اور دوسری پر بکری کے دودھ کی دہی، سرخ مرچ اور نمک رکھ دیں پھر یہ دونوں روٹیاں مصلی پر رکھ کر فجر کی نماز ادا کریں اور طلوع آفتاب سے قبل حسب ذیل نقش سات دفعہ لکھ کر روٹیاں اور نقش دونوں چیزیں وہیں مصلی پر احتیاط کے ساتھ رکھ دیں پھر حسب معمول اپنا دنیوی کام کاج شروع کر دیں۔ ظہر کے وقت نماز کے بعد درود شریف پڑھیں پھر نقش اور روٹیاں کسی نہر یا دریا میں جا کر پھینک دیں۔ جاتے وقت کسی سے بات نہ کریں اور دل ہی دل میں درود شریف پڑھتے جائیں۔ اکیس دن تک یہی عمل کریں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے رزق میں فراخی آئے گی اور تنگدستی دور ہو جائے گی۔ یہ نقش ہمیں اپنے بزرگوں کی طرف سے عطا ہوا ہے اور ہم نے انتہائی امانت داری کے ساتھ اس عمل کو لکھ دیا ہے۔ عملیات کے شائقین اس سے بھرپور طریقے سے استفادہ کر سکتے ہیں۔ نقش مکرم یہ ہے:

| ۶ | ۷ | ۲ |
|---|---|---|
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

## عمل رزق نمبر ۲

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ

الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔

اس آیت کا درجہ بہت بڑا ہے اور اس کی برکات بھی بہت زیادہ ہیں۔ عامل کو چاہیے کہ اسے ہر روز جتنی دفعہ ہو سکے پڑھے۔ ایک ہفتے کے بعد اس کا اثر شروع ہو جائے گا۔ اگر اسے ہمیشہ پڑھا جائے تو اور بھی اچھا ہے۔ دنیا اور دین کے کام خود بخود ہوتے چلے جائیں گے۔ توجہ یا اس کے بغیر جس طرح چاہو پڑھو کوئی پابندی نہیں۔ دیگر اعمال میں قلب کی یکسوئی اور کامل توجہ درکار ہے لیکن اس آیت شریف میں ایسی کوئی قید یا شرط نہیں ہے۔ کسی طریقہ سے بھی پڑھیں یقیناً اثر کرے گی۔ جو شخص اسے ہر وقت اٹھتے بیٹھتے سوتے جاگتے پڑھتا رہے گا اس کی تمام مشکلات حل ہو جائیں گی۔

اور اس پر دنیا کی کوئی بھی مصیبت نہیں آئے گی۔ یہ عمل بالکل آزمودہ ہے۔ اس آیت شریف میں ایک خاص اثر ہے۔ ذرا عمل کر کے دیکھیں تو سہی۔ سات، اکیس یا چالیس دن غرض کسی مدت کی قید نہیں۔ اس عمل کے دوران کبھی کبھی درود شریف بھی پڑھتے رہیں۔ جو شخص اس آیت شریف کا ورد نہیں کرتا اسے سخت بدنصیب نہ کہا جائے تو اور کیا کہا جائے۔ سبحان اللہ، اس کی پابندی بالکل نہیں ہے اور فائدے کس قدر زیادہ ہیں۔ اگر اس کے ساتھ اس سے پہلے مندرجہ ذیل آیت ملا کر پڑھی جائے تو مزید فوائد حاصل ہوں گے۔ وہ آیت یہ ہے۔

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْكُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ۔

## عمل رزق نمبر ۳

یَا غَنِیُّ یَا كَرِیْمُ یَا صَاحِبَ الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ یَا صَاحِبَ الْعَطَاءِ وَالْكَرَمْ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِكَ وَاكْفِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ "۔

جمعہ کے دن اذان ہو جانے کے بعد جمعہ کے شروع کی سنتیں پڑھیں۔ پھر قبلہ کی طرف منہ کر کے دوزانو بیٹھ جائیں۔ پہلے جتنی دفعہ چاہیں درود شریف پڑھیں پھر ستر مرتبہ کامل توجہ سے مندرجہ بالا دعا کا ورد کریں پھر درود شریف پڑھیں پھر ستر مرتبہ کامل توجہ سے مندرجہ بالا دعا کا ورد کریں۔ بعد ازاں درود شریف پڑھیں اور دل میں فراخی رزق کی دعا مانگ کر بیٹھے رہیں۔ پھر نماز جمعہ پڑھ کر گھر آ جائیں۔ یہ عمل ہر جمعہ کو وقت معینہ پر کر لینا چاہیے اگر سوء اتفاق سے کسی جمعہ کو وقت پر پہنچ نہ سکیں اور آپ کے جانے سے پہلے خطبہ شروع ہو چکا ہو تو نماز جمعہ ادا کرنے کے بعد کسی سے بات کئے بغیر مذکورہ بالا طریق پر وظیفہ پورا کریں۔ یہ عمل بے حد موثر اور تیز ہدف ہے۔ بارہا تجربہ کیا جا چکا ہے۔ آسان بھی ہے صرف وقت کی پابندی ضروری ہے۔

## عمل رزق نمبر۴

گلاب کا کھلا ہوا پھول لے کر پہلے تین مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر اکیس مرتبہ اَللّٰهُ نَاصِرٌ اکیس مرتبہ اَللّٰهُ حَافِظٌ اور سو مرتبہ اَللّٰهُ الصَّمَدُ کا وظیفہ کریں۔ پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر پھول پر دم کریں اور وقفے وقفے کے ساتھ اس کو سونگھتے رہیں۔ جب پھول مرجھا جائے تو اسے کھا لیں۔ ربیع اول کی ہر جمعرات کو یہ عمل کرنا چاہیے۔ جو شخص ہر سال اسے ہمیشہ جاری رکھے گا اللہ تعالیٰ اس کا رزق فراخ کر دے گا اور مفلسی دور ہو جائے گی۔

## عمل رزق نمبر۵

سورہ ''اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ'' کثرت سے پڑھیں اور فارغ ہونے کے بعد سات مرتبہ اس دعا کا ورد کریں۔

اَللّٰهُمَّ يَامَنْ يَكْتَفِيْ مَنْ خَلْقِهٖ جَمِيْعًا وَلَا يَكْتَفِيْ مِنْ اَحَدٍ مِنْ خَلْقِهٖ يَا اَحَدُ مَنْ لَا اَحَدَ لَهٗ انْقَطَعَ الرَّجَاءُ اِلَّا فِيْكَ وَخَابَتِ الْاَعْمَالُ اِلَّا فِيْكَ يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنِيْ لفظ اَغِثْنِيْ۔

سات مرتبہ کہیں۔ اگر کوئی شخص ہر روز تہجد کے وقت بلا ناغہ اکتالیس دفعہ یہ عمل کرے اور اکتالیس دن تک جاری رکھے تو اللہ تعالیٰ اس کی روزی میں برکت دے گا اور اس پر کبھی محتاجی و تنگدستی کی آفت نازل نہیں ہوگی۔

## عمل رزق نمبر ۶

پہلے دو نفل پڑھیں اور پہلی رکعت میں الحمد کے بعد مندرجہ ذیل آیت کی تلاوت کریں۔

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِيْحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا اِلَّا هُوَ۔ (آخر تک)

دوسری رکعت کے بعد یہ آیت پڑھیں۔

وَمَا مِنْ دَابَّةٍ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا۔ (آخر تک)

سلام پھیر چکیں تو "اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْغَفُوْرَ الرَّحِيْمَ" کثرت سے پڑھیں۔ اگر کوئی شخص ہفتے میں ایک دفعہ یہ عمل کرے اور اسے جاری رکھے تو غیب سے اس پر کشائش رزق کے دروازے کھل جائیں گے۔ اور وہ کبھی محتاجی کی مصیبت میں مبتلا نہیں ہوگا۔

## عمل رزق نمبر ۷

ہر روز مغرب کی نماز کے بعد دو دفعہ سورہ واقعہ کا ورد کریں۔ حضرت رسول مقبول ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ جو شخص یہ عمل جاری رکھے گا وہ کبھی کسی کا دست نگر نہیں ہوگا۔

## عمل رزق نمبر ۸

سو مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ کہیں اور اوّل و آخر چند مرتبہ

درود شریف پڑھیں۔ جو شخص ہر روز یہ عمل کرے گا، وہ ہمیشہ سیم و زر میں کھیلے گا اور کبھی مفلسی سے دوچار نہ ہوگا۔

## عمل رزق نمبر ۹

اگر کوئی شخص ہر روز تین سو مرتبہ ''اللہ الصمد'' اور اول وآخر درود شریف پڑھے اور تین ماہ تک یہ وظیفہ جاری رکھے تو اس کی قسمت چمک اٹھتی ہے اور گھر میں رزق کی بارش برستی ہے۔ یہ عمل پیر کے دن فجر کی نماز کے بعد شروع کریں اور تین ماہ کے بعد اتوار کے دن ختم کر دیں۔ اگر اتوار کو تین مہینے ختم ہو جائیں تو بہتر ہے لیکن اگر تین مہینے کی مدت کسی اور دن مثلاً پیر یا منگل کو ختم ہو تو اگلے اتوار تک وظیفہ پڑھتے رہیں اور عمل سے فارغ ہو کر اسے ختم کر دیں۔

## عمل رزق نمبر ۱۰

جو شخص ہر روز فجر کی نماز کے بعد سو مرتبہ اَللّٰہُ الصَّمَدُ پڑھے گا اور یہ وظیفہ ہمیشہ جاری رکھے گا تو اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے اس کی سوئی ہوئی قسمت بیدار ہوگی اور رزق کی فراخی نصیب ہوگی اور قرض وغیرہ سب اتر جائے گا۔ علاوہ ازیں حسب ذیل نقش لکھ کر ہر وقت پاس رکھے اور اس کی نقل اپنے مال و اسباب میں رکھ دیں۔ اللہ تعالیٰ ہمیشہ برکت نازل کرتا رہے گا۔

نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۹۵ | ۵ | ۳۹ | ۲۶۳ |
| ۳۷ | ۲۷ | ۸۹ | ۲۵ |
| ۲۸ | ۰ | ۳ | ۸۸ |
| ۰ | ۸۷ | ۲۹ | ۴۰ |

## عمل رزق نمبر ۱۱

عروج ماہ میں اتوار کے دن صبح کو جب آفتاب طلوع ہو رہا ہو کوئی پاک کپڑا باندھ کر نہائیں اور یہی بھیگا ہوا کپڑا پہنے ہوئے آفتاب کی طرف رخ کر کے کھڑے ہو جائیں اور اکیس مرتبہ حسب ذیل آیت پڑھیں پھر مَاشَاءَ اللّٰہُ وَھُوَالْعَلِیُّ الْعَظِیْمَ پڑھ کر آفتاب کی طرف ہاتھ سے اشارہ کر کے کہیں اے آفتاب عالم تاب جہاں آنچہ کہ از طلوع تست بمن بدہ'' اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے چالیس دنوں کے اندر اندر غریبی امیری میں بدل جائے گی۔ اگر چلہ ختم ہونے پر بھی ورد کرتے رہیں تو خوش حالی اور فارغ البالی روز افزوں ہوتی جائے گی۔ وہ آیت شریف یہ ہے!

وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًاوَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَھُوَ حَسْبُہٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا۔

## عمل رزق نمبر ۱۲

حسب ذیل آیت شریف چاندی کی انگشتری پر کندہ کرا کر پہنیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے ایسی جگہ سے رزق حاصل ہوگا جو آپ کے وہم وگمان میں بھی نہ ہوگی اور غریبی دولت میں بدل جائے گی۔

ثُمَّ بَعَثْنٰکُمْ مِنْ بَعْدِ مَوْتِکُمْ وَلَعَلَّکُمْ تَشْکُرُوْنَ وَظَلَّلْنَا عَلَیْکُمُ الْغَمَامَ وَاَنْزَلْنَا عَلَیْکُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰی کُلُوْا مِنْ طَیِّبٰتِ مَارَزَقْنٰکُمْ۔

[سورہ بقرہ]

## عمل رزق نمبر ۱۳

قمر زائد النور کی حالت میں جب چاند برج شرف میں ہو تو ساعت زہرہ یا مشتری میں اتوار یا پیر کے روز پاک وصاف ہو کر حسب ذیل نقش کو پر کریں اور پر کرنے سے

پہلے سو مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ پر کرنے کے بعد درود شریف کی ایک تسبیح کر کے نقش پر دم کر لیں اور اسے سامان تجارت میں رکھیں۔ یہ نقش مجرب اور تیر بہدف ہے انشاء اللہ دوکان کو فروغ حاصل ہوگا اور کاروبار کہیں سے کہیں پہنچ جائے گا۔

۷۸۶

| ۱۲۷ | ۱۳۰ | ۱۳۴ | ۱۲۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۳ | ۱۲۱ | ۱۲۶ | ۱۳۱ * |
| ۱۲۴ | ۱۳۶ | ۱۲۸ | ۱۲۵ |
| ۱۲۹ | ۱۲۳ | ۱۲۳ | ۱۳۵ |

## عمل رزق نمبر ۱۴

ترک حیوانات جلالی و جمالی کرنے کے بعد تین دن تک روزہ رکھیں۔ پھر عروج ماہ میں اتوار سے عمل شروع کریں۔ نماز تہجد ادا کرنے کے بعد باوضو بیٹھ جائیں اور ایک سو ایک مرتبہ درود شریف پڑھ کر ۲۸۴ ۵ مرتبہ "یَا بَاسِطُ" کا ورد کریں پھر ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھ کر فجر کی نماز ادا کریں بعد ازاں پاکیزہ قلم لے کر ۲ے حسب ذیل نقش لکھیں اور آٹے کی گولیاں بنا کر فوراً ہی کسی دریا میں ڈال دیں۔ دریا کو جاتے وقت اس میں گولیاں ڈال دینے تک کسی سے بات نہ کریں پھر واپس آ جائیں اور پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں اکتالیس دن تک اسی طرح کرتے جائیں۔

اثنائے عمل میں گندم یا جو کی بے نمک روٹی اپنے ہاتھ سے پکا کر کھائیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اکتالیس دن پورے ہو جانے کے بعد رزق میں فراخی آئے گی اور دست غیب ہونے لگے گا۔ کسی نہ کسی طرح معقول رقم مل جایا کرے گی لیکن یاد رکھیں سارے کے سارے روپے روز کے روز خرچ کر دینے چاہیں اور اس راز سے کسی کو

آ گاہ نہیں کرنا چاہیے۔

اکتالیس دن کے بعد عمل کو قابو رکھنے کے لیے نقش لکھ کر دوسرے چوتھے دن دریا میں ڈالتے رہیں علاوہ ازیں سو مرتبہ یا باسِطُ کا ورد رکھیں۔ نقش مبارک یہ ہے۔

۷۸۶

اجب یا اقتمائیل بحق یا باسط

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۲۶ |
| ۴۲ | دست غیب | ۳۵ |

روزی میں برکت یا ادائے قرض جو چاہیں لکھیں

## تعویذ رزق نمبر ۱۵

جو شخص حسب ذیل نقش لکھ کر ہمیشہ اپنے پاس رکھے گا اللہ تعالیٰ اسے رزق کی فراخی عطا فرمائے گا۔ نجاست کے وقت نقش کو علیحدہ کر دینا چاہیے۔ یہ نقش بے حد موثر اور آزمودہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۳ | ۷۷۸ | ۷۸۵ |
| ۷۸۴ | ۷۸۲ | ۷۸۰ |
| ۷۷۹ | ۷۸۶ | ۷۸۱ |

بِجَاہِ حَبِیْبِکَ یَا اَللّٰہُ

## عمل رزق نمبر ۱۶

رات کو سوتے با وضو لیٹ جائیں اور چت لیٹ کر ایک سو ایک مرتبہ آیت الکرسی

اوّل وآخر درود شریف کے ساتھ پڑھیں پھر خدائے رزاق کی بارگاہ میں قرض ادا ہونے کے لئے دعا مانگیں اور اسی حالت میں سو جائیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے پردہ غیب سے فلاح کی صورت نمودار ہوگی۔

## عمل رزق ۱۷

آیت مَن یَتَّقِ اللّٰہَ، کا وظیفہ پہلے ہم درج کر چکے ہیں۔ اس عمل سے قبل حیوانات جلالی وجمالی اور تیل کا استعمال چھوڑ دیں۔ کسی تنہا مقام میں معینہ جگہ اور مذکورہ آیت اول وآخر درود شریف کے ساتھ ۶۳۵۹ مرتبہ پڑھیں لیکن عمل شروع کرنے سے پہلے ذیل کا نقش پُر کر کے اپنے پاس رکھیں۔ اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے چالیس دن کے اندر ہی حالات روبہ اصلاح ہو جائیں گے اور غریبی جاتی رہے گی۔ غیب سے رزق کا دروازہ کھل جائے گا۔ زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد آیت مذکورہ ہر روز ۳۲۱ مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ رزق کی فراخی کے لئے یہ عمل مجرب ہے۔ نقش مبارک یہ ہے:

۷۸۶

| ۱۵۸۵ | ۱۵۹۴ | ۱۵۹۷ | ۱۵۸۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۹۵ | ۱۵۸۹ | ۱۵۸۳ | ۱۵۸۸ |
| ۱۵۸۴ | ۱۵۹۶ | ۱۵۹۰ | ۱۵۸۷ |
| ۱۵۹۱ | ۱۵۸۶ | ۱۵۸۵ | ۱۵۹۸ |

یااللہ

## تعویذ رزق نمبر ۱۸

اگر کوئی شخص حسب ذیل نقش ہر روز دو دفعہ لکھ کر دریا میں ڈالے تو سات دن

گزرنے کے بعد اسے رزق کی فراخی نصیب ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | ۳۲ | ۲۲ | ۱۶ |
| ۲۴ | ۱۴ | و | ۳۰ |
| ۱۲ | ۱۸ | ۳۶ | ۳۰ |
| ۳۴ | ح | ۱۰ | ۲۰ |

## عمل رزق نمبر ۱۹

عروج ماہ میں جب قمر زائد النور اور برج شرف ہو کسی اتوار یا جمعرات کو حسب ذیل عمل شروع کریں۔ وقت اور جگہ مقرر اور ایک ہی ہونی چاہیے۔ لباس مخصوص ہو جو صرف عمل کے وقت پہننا چاہیے۔ پہلے تین مرتبہ درود شریف اور بعد میں اکیس مرتبہ سورہ یٰسین پڑھیں پھر ایک مرتبہ اس دعا کا ورد کیا کریں۔

اَللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ رِزْقِیْ فِی السَّمَاءِ فَاَنْزِلْهُ وَاِنْ كَانَ فِی الْاَرْضِ فَاَخْرِجْهُ وَاِنْ كَانَ فِی الْبَحْرِ فَاَطْلِعْهُ وَاِنْ كَانَ بَعِيْدًا فَقَرِّبْهُ وَاِنْ كَانَ قَرِيْبًا فَيَسِّرْهُ وَاِنْ كَانَ قَلِيْلًا فَكَثِّرْهُ وَاِنْ كَانَ كَثِيْرًا فَهَوِّنْهُ وَبَارِكْ لِیْ فِيْهِ وَارْزُقْنِیْ مِنْ حَيْثُ اَحْتَسِبُ وَمِنْ حَيْثُ لَا اَحْتَسِبُ رِزْقًا حَلَالًا طَيِّبًا غَدَقًا وَاسِعًا طَبَقًا مُبَارَكًا فِيْهِ حَتّٰى لَا يَكُوْنَ لِاَحَدٍ مِنْ خَلْقِكَ عَلَیَّ فِيْهِ مِنَّةٌ وَاجْعَلْ يَدَیَّ عُلْيَا بِالْاَعْطَاءِ وَلَا تَجْعَلْ يَدَیَّ السُّفْلٰی بِالْاِسْتِعْطَاءِ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرًا۔

بعد ازاں درود شریف شامل کر کے خدائے رزاق کی بارگاہ میں روزی کی فراخی

کے لئے دعا مانگیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے تھوڑی ہی دیر میں کسی ایسی جگہ سے رزق کا دروازہ کھل جائے گا جس کا آپ کو گمان تک نہ ہوگا اور توقع سے زیادہ برکت نصیب ہوگی۔

## نقوش رزق نمبر ۲۰

اگر کوئی شخص اسی طرح عمل کر کے حسب ذیل نقش رکھے گا تو اس کی روزی میں برکت ہوگی اور اسے کبھی تنگدستی کا منہ دیکھنا نہ پڑے گا۔ یہ نقوش مجرب اور زود اثر ہیں۔

| ل | ط | ی | ف |
|---|---|---|---|
| ف | ی | ط | ل |
| ط | ل | ف | ی |
| ی | ف | ط | ل |

| ف | ن | ا | ج |
|---|---|---|---|
| ح | ا | یا فتاح یا لطیف | ف |
| ت | ف | روزی از غیب برسان | ا |
| ا | ح | ف | ت |

## عمل رزق نمبر ۲۱

عروج ماہ میں کسی روز جنگل میں چلے جائیں اور اسی جگہ جہاں آپ کو کوئی نہ دیکھ سکے، باوضو ننگے سر کھڑے ہو کر عصر کی نماز اوّل وآخر درود شریف کے ساتھ ''یَا اللّٰہُ''،

"یَا رَحْمٰنُ"، "یَا رَحِیْمُ" یہ تینوں مبارک اسم ۳۲۲۵ مرتبہ پڑھیں۔ یاد رکھیں ناغہ بالکل نہ ہو خواہ حالات کیسے ہی ہوں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے چالیس دن کے اندر رزق میں اس قدر فراخی نصیب ہوگی کہ آپ حیران رہ جائیں گے۔ ہر روز یہ عمل ختم کرنے کے بعد سجدے میں گر کر دعا مانگیں۔

## عمل رزق نمبر ۲۲

یٰسین یٰسین بحق یٰسین بحق یٰسین۔

کشائش رزق کے لئے سورہ "یٰسین" پڑھیں۔ اعوذ کے بعد مذکورہ خط کشیدہ الفاظ پڑھیں پھر "یٰسین" پڑھنا شروع کریں اور مبین پر پہنچ کر سات مرتبہ سورہ تلاوت کریں۔ ہر روز تین مرتبہ یہی عمل کریں۔ چند روز کے بعد پردہ غیب سے فراخی رزق کے سامان پیدا ہو جائیں گے۔

## عمل رزق نمبر ۲۳

ساعت سعید میں حسب ذیل آیت کسی کاغذ پر تحریر کر کے اپنی دوکان یا سامان تجارت میں اپنے پاس رکھیں۔ اللہ تعالیٰ کے لطف و کرم سے روزی میں بہت زیادہ برکت ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّ الَّذِیْنَ یَتْلُوْنَ کِتٰبَ اللّٰہِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوۃَ وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰھُمْ سِرًّا وَّعَلَانِیَۃً یَّرْجُوْنَ تِجَارَۃً لَّنْ تَبُوْرَ لِیُوَفِّیَھُمْ اُجُوْرَھُمْ وَیَزِیْدَھُمْ مِّنْ فَضْلِہٖ اِنَّہٗ غَفُوْرٌ شَکُوْرٌ۔ (سورۃ فاطر)

(اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ)

## عمل رزق نمبر ۲۴

پہلے زکوٰۃ ادا کریں، حیوانات جلالی و جمالی کو ترک کریں، پھر کسی وقف جگہ معینہ وقت پر مخصوص لباس پہن کر پاک وصاف حالت میں حسب ذیل اسمائے مبارک ۶۵۸ مرتبہ پڑھیں۔ ''یَا سَمِیْعُ'' ۱۹۱ مرتبہ ''یَا وَاسِعُ'' ۱۴۸ مرتبہ ''یَا رَزَّاقُ'' ۳۱۹ مرتبہ چالیس دن کے بعد چلہ ختم ہو جانے پر توفیق کے مطابق نیاز دلوا کر بچوں میں تقسیم کر دیں پس عمل پورا ہو گیا۔ لہٰذا بعد ازاں جس مقصد کے لئے کم سے کم تین اور زیادہ سے زیادہ سات دن تک اسی طریقہ پر عمل کریں گے وہ مقصد انشاء اللہ پورا ہو جائے گا۔ بیکاری دور ہو کر روزگار میسر آئے گا۔ اور غریب دولت مند ہو جائے گا مقروض کا قرض اتر جائے گا۔

## عمل رزق نمبر ۲۵

حسب ذیل آیت کاغذ پر لکھ کر بازو پر باندھ لیں۔ ناپاکی کی حالت میں تعویذ کو اتار دیں۔ اس کے بعد پہن لیں قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَاءُ وَاللّٰہُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ نیز کبھی کبھی اسے پڑھتے رہیں۔ اگر باقاعدہ تلاوت جاری رکھیں گے تو اور بھی زیادہ مفید ہے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بے روزگار کو روزگار مل جائے گا اور رزق میں خیر و برکت ہو گی۔ (مجرب ہے)۔

## عمل رزق نمبر ۲۶

پہلے تین مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِہٖ شَیْءٌ پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اس کے بعد درج ذیل دعا کا ورد کریں۔

یَا عَظِیْمَ السُّلْطَانِ یَا قَدِیْمَ الْاِحْسَانِ یَا دَائِمَ النِّعَمِ یَا یَا بَاسِطَ الرِّزْقِ یَا

وَاسِعَ الْعَطَا يَا يَا دَافِعَ الْبَلَا يَا يَا حَاضِرًا لَيْسَ لِغَائِبٍ يَا مَوْجُوْدًا عِنْدَالشَّدَائِدِ يَاخَفِيَّ اللُّطْفِ يَا لَطِيْفَ الصُّنْعِ يَا حَلِيْمًا اِقْضِ حَاجَتِيْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگیں۔خدا کے فضل وکرم سے قبول ہو گی۔ملازمت بحال ہو جائے گی،کھوئی ہوئی عزت ومرتبہ دوبارہ ملے گا۔چالیس دن تک یہ عمل جاری رکھیں یقیناً کامیاب ہوں گے۔(آزمودہ ہے)

## عمل رزق نمبر ۲۷

نوچندی اتوار کو اول وآخر درود شریف کے ساتھ ستر مرتبہ الحمد شریف بمعہ بسم للہ پیر کے روز ساٹھ مرتبہ،منگل کو پچاس مرتبہ،بدھ کو چالیس مرتبہ،جمعرات کو تیس مرتبہ،جمعہ کو بیس مرتبہ اور ہفتہ کو دس مرتبہ پڑھیں۔اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے تنگدستی کا فور ہو کر فارغ البالی نصیب ہوگی۔اگر اسے اپنا معمول بنالیں گے تو بے حد وحساب برکت پائیں گے۔

## عمل رزق نمبر ۲۸

عمل شروع کرنے سے کم از کم ایک ہفتہ پہلے روزے رکھیں،نماز پوری پابندی کے ساتھ پڑھیں۔نئے چاند کا مہینہ شروع ہونے پر عمل کی نیت سے تین دن تک روزے رکھیں،حیوانات جلالی وجمالی ترک کریں،اپنے ہاتھ سے پکائی ہوئی کھیر کے ساتھ روزہ افطار کریں،کھیر اتنی پکائیں جتنی آپ کی خوراک ہو۔پانچویں تاریخ کو تہجد کے وقت اٹھ کر نہائیں۔اس کے بعد وضو کر کے احرام باندھیں پھر گیارہ مرتبہ درود شریف اور تین مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھیں لیکن سورت فاتحہ میں اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ

نَسْتَعِیْنُ کو گیارہ مرتبہ پڑھیں اس کے بعد

وَافْتَحْ خَزَائِنَ رَحْمَتِكَ بِحَقِّ یَا اَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ اُرْزُقْنِیْ بِلُطْفِكَ الْعُلْیَا الْاَلْطَافَ۔

پڑھ کر سورہ مزمل شروع کر دیں لفظ وکیلا پر پہنچ کر کھڑے ہو جائیں اور اکیس مرتبہ حَسْبِیَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ پڑھیں۔ پھر نو مرتبہ یارب کہہ کر بیٹھ جائیں اور سورہ آگے پڑھیں۔ مَاتَیَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ پر پہنچ کر دست غیب حاصل ہونے یا کسی اور مقصد کے لئے دعا مانگیں اور سورہ ختم کریں۔ اس کے بعد انیس مرتبہ یَارَحِیْمُ کُلِّ صَرِیْخٍ وَمَکْرُوْبٍ وَغِیَاثُهٗ وَمَعَاذُهٗ یَا رَحِیْمُ اسی طرح گیارہ مرتبہ سورہ ''مزمل'' پڑھیں۔ اکتالیس دن تک معینہ وقت پر بدستور یہ عمل جاری رکھیں۔ اللہ کے فضل وکرم سے دست غیب حاصل ہونے لگے گا۔ واضح ہو کہ عامل اس راز کو کسی کے پاس ظاہر نہ کرے اور اکتالیس روز کے بعد زکوۃ عمل پوری ہو جانے پر اسی ترکیب سے ایک بار روزانہ پڑھ لیا کرے۔ یہ عمل دست غیب کے لئے نہایت مجرب ہے اور غالباً یہ اپنی قسم کا موثر ترین عمل ہے۔

## عمل رزق نمبر ۲۹

تہجد یا فجر کی نماز اور عصر وعشاء کی نماز کے بعد پہلے تین بار درود شریف پھر تین مرتبہ ''یَارَحْمٰنُ'' ''یَارَحِیْمُ'' پھر اُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰهِ پھر تین بار یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر مسجد میں جائیں اور روزی میں برکت، قرض کی ادائیگی، اور ہر حاجت کے پورا ہونے کی دعا مانگیں خدا کے فضل سے چالیس دن کے اندر ہی اندر رزق کی فراخی نصیب ہوگی۔ قرضہ اتر جائے گا۔ اگر کوئی شخص ہمیشہ اس ورد کو جاری رکھے گا تو اس کا حیرت انگیز اثر رونما ہوگا۔

## عمل رزق نمبر ۳۰

اگر کوئی شخص قرضہ اُتر جانے کی نیت کر کے ہر روز فجر کی نماز کے بعد چالیس مرتبہ سورہ مزمل کا ورد کرے گا تو غیب سے اس کا قرضہ ادا ہو جانے کی کوئی تدبیر ظاہر ہو جائے گی۔ (آزمودہ ہے)

## عمل رزق نمبر ۳۱

پہلے ترک حیوانات جلالی کریں پھر تہجد کی نماز کے بعد عروج ماہ میں تنہا مقام پر بیٹھ کر "یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیْ" گیارہ سو مرتبہ اول وآخر درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔ اکیس دن کے بعد قدرت الٰہی کا ظہور ہوگا۔ جو شخص اکتالیس دن تک یہ عمل کرے گا وہ عمر بھر کسی کا محتاج نہ ہوگا اور اس کے لئے پردہ غیب سے رزق کی تدبیر ہوگی اور مفلسی وناداری کافور ہو جائے گی۔

## عمل رزق نمبر ۳۲

کسی خاص مقرر وقت پر صاف وپاکیزہ ہو کر تنہا مکان میں جائیں اور قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھیں۔ تین مرتبہ درود شریف پھر پانچ سو ایک مرتبہ حسب ذیل دعا پڑھیں۔

یَادَائِمَ الْعِزَّةِ وَالْبَقَاءِ وَيَاوَاهِبَ الْجُوْدِ وَالْعَطَاءِ وَيَاوَدُوْدُ ذُوالْعَرْشِ الْمَجِيْدِ فَعَّالٌ لِمَايُرِيْدُ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَائِدَةً مِّنَ السَّمَاءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الْوَارِثِيْنَ يَا تَكْفِيْلِ بِحَقِّ يَاصَمَدُ الْغَفَّارُ ذَاالْمَنِّ عَلٰى جَمِيْعِ خَلْقِهٖ بِلُطْفِهٖ يَا صَمَدُ۔

مندرجہ بالا عملیات ہمیں اپنے ایک بزرگ سے ملے ہیں اس لئے ہم نے انہی کے وظائف کو ایک جگہ پر جمع کر دیا ہے۔ میں ذاتی طور پر ان وظائف وعملیات کی تاثیر اور افادیت پر بہت زیادہ یقین رکھتا ہوں۔

## غلہ کی برکت کے لئے

غلہ کے تھوڑے سے دانے لے کران پر سات مرتبہ باوضو ہو کر یہ پڑھیں یَا فَتَّاحُ یَا فَتَّاحُ یَا قَهَّارُ یَا قَادِرُ یَا رَزَّاقُ یَا غَنِیُّ یَا عَزِیْزُ یَااللّٰهُ یَارَبَّ الْعَالَمِیْنَ۔ پھر جس مقام پر غلہ رکھنا چاہیں وہاں پر دانے ڈال دیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے اس غلے میں بہت زیادہ برکت ہوگی۔ جب ضرورت آنے پر غلہ نکالنے لگیں تو اس وقت بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ لیا کریں۔

## غلہ میں خیر و برکت ہو

باوضو ہو کر غلہ کے تھوڑے سے دانے لیں اوران پر تین مرتبہ سورہ ''الحمد''، تین مرتبہ آیت ''الکرسی'' تین مرتبہ ''الم نشرح'' تین مرتبہ قُلْ هُوَاللّٰهُ اَحَدٌ(یعنی سورہ اخلاص)، سات مرتبہ سورہ وَالتِّیْن اور تین مرتبہ وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ پڑھیں۔ پھر جب بوری یا برتن وغیرہ میں غلہ ڈالیں اس میں وہ دم کیے ہوئے دانے رکھ کر اوپر باقی سارا غلہ ڈال دیں۔ ضرورت کے وقت جتنا غلہ لینا چاہیں بسم اللہ کہہ کر بغیر دیکھے لے لیں۔ انشاء اللہ بہت زیادہ برکت ہوگی۔

## رزق کی فراخی کے لئے

اگر کوئی شخص روزانہ عصر کی نماز سے فارغ ہو کر تین مرتبہ حسب ذیل دعا کا ورد کرے تو اللہ تعالیٰ کے لطف وکرم سے اُسے رزق کی فراخی نصیب ہوگی۔

یَا فَتَّاحُ یَاقَهَّارُ یَا قَادِرُ یَا رَزَّاقُ یَا غَنِیُّ یَا عَزِیْزُ یَا اَللّٰهُ یَارَبَّ الْعَالَمِیْنَ۔

## رزق میں اضافہ کے لئے

اگر کوئی شخص فجر کی نماز کے بعد ہزار مرتبہ یا ہر روز سو مرتبہ یَا بَاسِطُ کا ورد کرے

گا تو اس کے رزق میں اضافہ ہوگا۔

## خیر و برکت کے لئے

اگر کوئی شخص پہلے اور بعد میں درود شریف کے ساتھ صبح کے وقت ہمیشہ بارہ سو مرتبہ یا ایک سو ایک مرتبہ یا مُغنِی کا ورد کرے گا تو اس کے رزق میں کبھی تنگی نہ ہوگی۔

## کشائش رزق اور آنحضرت ﷺ کی زیارت کے لئے

اکتالیس روز تک گیارہ ہزار مرتبہ یہ ''صلوات'' اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ پڑھیں زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ اس کے بعد گیارہ سو مرتبہ ہر روز پڑھتے رہیں۔ انشاء اللہ رزق میں خیر و برکت ہوگی اور آنحضرت ﷺ کی زیارت نصیب ہوگی۔

## برکت رزق اور رجوع خلائق کے لئے

جو کوئی شخص روزانہ حسب ذیل نقش پر کرکے بتی بنا کر چراغ میں جلائے گا تو اللہ تعالیٰ کے لطف و کرم سے اُس کے رزق میں برکت ہوگی اور ساری مخلوقات تابع فرمان ہو جائے گی۔ ملک ملک کے باشندے بلا استثناء اسے دیکھ کر محبت اور ہر قسم کے آدمی اُس کی جانب رجوع کریں گے۔ نقش یہ ہے

| ۱۶ | ۲۴ | ۲۲ | ب |
|---|---|---|---|
| ۳۰ | ۸ | ۱۲ | ۲۴ |
| ۸ | ۲۶ | ۱۸ | ۱۲ |
| ۲۰ | ۱۰ | ح | ۲۴ |

## دکان کی بکری زیادہ ہو

اگر کوئی گاہک کم آنے کے باعث دکان کی بکری زیادہ نہ ہو تو وہ حسب ذیل نقش پُر کر کے روئی میں لپیٹ کر بتی بنائیں اور چراغ میں میٹھا تیل ڈال کر ہر روز جلایا کریں اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے خریداروں کی اس قدر کثرت ہوگی کہ آپ حیران رہ جائیں گے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۰۲۴ | ۸۰۲۷ | ۸۰۳۰ | ۸۰۱۶ |
| ۸۰۲۹ | ۸۰۱۷ | ۸۰۳ | ۸۰۲۸ |
| ۸۰۱۸ | ۸۰۳۲ | ۸۰۱۵ | ۸۰۲۱ |
| ۸۰۳۴ | ۸۰۳۱ | ۸۰۱۹ | ۸۰۲۱ |

## دکان کی ترقی کے لئے

اگر دوکان میں بکری کم ہوئی ہو تو یہ نقش لکھ کر دکان کے اندر چسپاں کر دیں اور ایک نقش پر کر کے پانی میں گھولنے کے بعد وہ پانی دکان کی سب چیزوں پر چھڑک دیں۔ انشاء اللہ بکری بہت زیادہ ہوگی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۷ | ۱۶۰ | ۱۶۳ | ۱۵۰ |
| ۱۶۲ | ۱۵۱ | ۱۵۶ | ۱۱۱ |
| ۱۵۲ | ۱۶۵ | ۱۵۸ | ۱۵۵ |
| ۱۵۹ | ۱۵۴ | ۱۵۳ | ۱۶۴ |

## زراعت کی شادابی کے لئے

اگر کسی کاغذ پر ایک سو ایک دفعہ بسم اللہ شریف تحریر کر کے وہ کاغذ کھیت میں دبا دیا

جائے تو فصل بہت اچھی ہوگی، پیداوار زیادہ ہوگی، اور تمام زمینی و آسمانی بلاؤں سے بچی رہے گی۔

## حصول دولت کے لئے

اگر کوئی آدمی سورہ قدر کی تلاوت کثرت سے کرے اور بعد میں حسب ذیل دعا پڑھے تو دولت اس کے قدم چومے گی۔

اَللّٰھُمَّ یَا مَنْ ھُوَ یَکْتَفِیْ عَنْ جَمِیْعِ خَلْقِہٖ یَا اَحَدُ یَا مَنْ لَا اٰخِرَ لَہٗ اِنْقَطَعَ الرَّجَاءُ اِلَّا مِنْکَ وَ غَابَتِ الْاٰمَالُ اِلَّا فِیْکَ وَسُدَّتِ الطَّرَائِقُ اِلَّا عَلَیْکَ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ۔

## رزق کی فراخی کے لئے

جناب ابن عباسؓ روایت کرتے ہیں کہ جو شخص مستقل طور پر استغفار کرتا رہے تو خداوند کریم اُس کی تمام مشکلات دور کر دیتا ہے اور پردہ غیب سے رزق عطا فرماتا ہے۔

## رزق کی کشادگی کے لئے

اگر کوئی شخص فرض نماز سے فارغ ہو کر حسب ذیل آیات کی تلاوت کرے تو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اُس کا رزق فراخ و کشادہ ہو جاتا ہے۔

لَقَدْ جَاءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْہِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ○ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَعَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ۔

## فاقہ دور کرنے کا عمل

اگر کوئی شخص ہر روز ایک مرتبہ سورہ واقعہ کی تلاوت کرے تو وہ کبھی فاقہ کی

مصیبت میں مبتلا نہ ہوگا۔ اکثر بزرگان دین کے بقول روزانہ سو مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھنے سے انسان بلائے فاقہ سے محفوظ رہتا ہے۔

## برائے ترقی تنخواہ

روزانہ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح بسم اللہ شریف کی پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ بہت جلد اضافہ ہو جائے گا اور دلی مراد پوری ہوگی۔ (بسم اللہ الرحمٰن الرحیم) اس طرح پڑھنا چاہیے۔ یہ عمل حضرت قطب الاقطاب مسجد بی بی صاحبہ فرخ آباد کا عطیہ اور اجازت سے خلوص دل سے پڑھنا چاہیے اور عجز و انکساری کے ساتھ ربُّ العزت سے دعا مانگنا چاہیے قبول ہوگی۔

## امیر و کبیر ہو جانا

وقت طلوع آفتاب اول تین سو مرتبہ درود شریف اور پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تین سو مرتبہ پڑھیں اور روزانہ اس کو (بلاناغہ) پڑھتے رہیں۔ ایک سال کے اندر اندر امیر کبیر بن جائیں گے۔ (انشاء اللہ)

ہدایت

اگر غسل کی حاجت پیش آجائے تو طلوع آفتاب سے پہلے غسل کر لینا ضروری ہے ورنہ اثرات زائل ہو جائیں گے۔

## دست غیب امداد خداوندی

یہ عمل ترک حیوانات کی شرط کے ساتھ نماز تہجد کے وقت کرنا چاہیے۔ نو چندی جمعرات سے شروع کریں اور روزانہ چالیس دن تک گوشۂ تنہائی میں خواہ مکان خواہ مسجد میں ایک خاص جگہ کر کے پڑھیں۔ نہ اس جگہ پر کوئی شخص جائے نہ اس کا کسی کو علم ہو اور نہ گھر والوں کو اس جگہ کے بارے میں بتایا جائے غیب سے ایک معقول رقم ملے

گی۔ وہ عمل یہ ہے:

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ اَسْتَغِیْثُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پھر چودہ تسبیح اس دعا کی پڑھیں۔ عمل ختم کرنے کے بعد دعا مانگیں۔ اگر ترک حیوانات کی شرط کے ساتھ پڑھنا منظور نہ ہو تو نماز عشاء کے بعد پانچ سو مرتبہ روزانہ پڑھتے رہیں۔ انشاء اللہ روزانہ کے اخراجات ملیں گے۔ خدا جانے کیا کیا سامان غیب سے ملتا رہے۔ ترک حیوانات کے ساتھ پڑھنے سے روزانہ اکتالیسویں دن سے مصلی کے نیچے آمد شروع ہو جائے گی لیکن جب تک عمل قبضہ میں رکھنا منظور ہو روزانہ پانچ مرتبہ پڑھنا ہوگا۔ اب کوئی وقت اور جگہ کی تخصیص نہیں ہے عشاء کے بعد معمول بنائے رکھیں۔

## امداد غیبی حاصل ہو

وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰهَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّ یَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ ○ وَمَنْ یَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ○ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا ○ (سورہ طلاق پہلا رکوع کلام پاک سے دیکھ کر یاد کر لیں)

### ترکیب

نماز عشاء سے فارغ ہو کر اس کو پڑھنا چاہیے۔ دو رکعت نماز نفل اول سورہ فاتحہ پھر آیت شریف پچاس مرتبہ دوسری رکعت بھی اسی طرح پڑھیں۔ سلام کے بعد دعا مانگیں۔

### فائدہ

خزانہ غیب سے رزق کی فراہمی کے لئے یہ عجیب چیز ہے۔ روزانہ پڑھتے رہیں اور شکر خدا بجالائیں۔ میری زبان تعریف سے قاصر ہے۔ اللہ پاک اس کی توفیق عطا

فرمائے۔(آمین)اس کی تصدیقات کثرت سے آئی ہیں۔

## وُسعت رزق

اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَاءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ۔

کشائش رزق کے لئے بڑا سریع التاثیر عمل ہے۔اللہ تعالیٰ بڑی آسانی سے رزق عطا فرماتا ہے اور خوب برکت ہوتی ہے۔روزانہ کسی وقت مقررہ پر ایک تسبیح بعد نماز پڑھ لینا کافی ہے۔

فائدہ

پڑھ کر دیکھ لیں پردہ غیب سے اللہ تعالیٰ کس قدر نعمتیں عطا فرماتا ہے۔اس امر کو اچھی طرح ذہن نشین کر لیا جائے کہ عملیات کو بازیچہ اطفال نہ بنایا جائے اس لئے کہ آج کی نئی نسل کلام پاک اور نماز سے کوسوں دور بھاگتی ہے۔خاطر خواہ نتیجہ اس صورت میں نکلنا غیر ممکن ہے۔

## بڑا برکت والا عمل

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ" روزانہ بعد نماز فجر ایک سو ایک مرتبہ پڑھیں (درود شریف کے ساتھ) اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں رزق میں برکت اور فراخی ہوگی،غیب سے اللہ پاک مدد فرمائے گا اور اس ذکر کو زیادہ پڑھنے سے انسان ارتکاب معصیت سے محفوظ رہتا ہے۔قبر میں روشنی،حفاظت اور نگہبانی،اعمال حسنہ کی طاقت پیدا ہوگی اور یَا حَقُّ اور یَا مُبِیْنُ کے جو صفات ہیں وہ سب حاصل ہوں گے۔ایک عرصہ سے میرا معمول ہے اور اس کے بڑے اچھے نتائج پیدا ہوتے ہیں۔

## ترقی کاروبار کے لئے سریع الاثر عمل

بروز جمعۃ المبارک بعد نماز عصر آیت الکرسی شریف (۳۱۳) مرتبہ پڑھ کر دعا

مانگ لیں۔ انشاء اللہ بہت جلد ترقی ہوگی۔ اگر بہت جلد چاہتے ہیں تو دوسرے جمعہ کو پھر اسی طرح پڑھیں اور تیسرا جمعہ پھر پڑھیں کامیابی ہوگی۔

فائدہ

چند اشخاص بحمد اللہ اس عمل کی برکت سے کامیاب ہوئے ہیں۔ ایک بزرگ کا عطیہ ہے۔ اگر کامیابی نہ ہو تو پھر شرف قمر میں شروع کریں۔ اب تک سینکڑوں حضرات اس کی بدولت باروزگار بن گئے ہیں۔

## کاروبار اور ملازمت کے لئے بہترین عمل

تَنْزِيْلُ الْكِتَابِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ غَافِرِ الذَّنْبِ قَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ ذِى الطَّوْلِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ○ بِسْمِ اللّٰهِ بَابُنَا تَبَارَكَ حِيْطَانُنَا يٰسٓ سَقْفُنَا كٓهٰيٰعٓصٓ كِفَا يُنَا حٰمٓعٓسٓقٓ حِمَاتُنَا فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

اس کو روزانہ بعد نماز عشاء یا بعد نماز تہجد ایک ہزار مرتبہ پڑھنا چاہیے۔ کچھ دنوں کے بعد جن لوگوں کو ضرورت ہوگی وہ ملازم رکھنے کے خواہشمند ہوں گے اور ہر شخص تعریف کرے گا کہ یہ بڑا نیک اور غریب ہے۔ یہ عمل ان لوگوں کے لئے زیادہ پر اثر ہے جو پنشنر ہوگئے اور پھر ملازمت کا حوصلہ دل میں ہے۔

فائدہ

اس عمل کی بدولت بحمد اللہ بہت لوگ اپنے اس مقصد میں کامیاب ہوتے ہیں۔ ادھر عمل کیا ادھر ملازمت مل گئی۔ لیکن ملازمت ملنے کے بعد چالیس دن ضرور عمل کرے۔ درمیان میں ہرگز نہ چھوڑے اور عمل مکمل کرنے کے بعد ایک بار روزانہ اس کو ضرور پڑھ لیا کرے تاکہ افسر خوش رہے۔ پھر اس کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ افسر

آپ کے مشورہ کے بغیر کوئی کام نہ کرے گا اور جو رائے آپ دیں گے اس پر عمل درآمد کرے گا۔ (انشاء اللہ تعالیٰ)

## فتوحات غیبی

یہ عمل ایک بڑے زبردست عالم فاضل کا بتایا ہوا ہے۔ میں نے بھی اس کو پڑھا ہے۔ روزانہ اس عمل کے کرنے سے فتوحات غیبی شروع ہو جاتی ہیں اور کچھ عرصہ تک پڑھنے سے عجیب وغریب کمالات کا ظہور ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ پروردگار عالم طرح طرح کی نعمتیں عطا فرماتا ہے۔ تحفے تحائف ملتے ہیں، فراخی رزق ہوتی ہے، دل ہر وقت خوش رہتا ہے۔ آپ جس وقت اس کو پڑھنا شروع کریں گے دل باغ باغ رہے گا اور اس عمل کی برکت سے وہ فوائد آپ کو ملیں گے جس کا اظہار کرنا مناسب معلوم نہیں ہوتا۔ صرف شرط یہ ہے کہ اس کو ایک وقت مقرر پر پڑھا جائے۔ اس کا اچھا وقت یہ ہے کہ روزانہ بعد نماز فجر باہر ہوا خوری کے لئے نکل جائیں اور پڑھنا شروع کر دیں۔ جی چاہے ایک جگہ بیٹھ کر پڑھیں۔ بہرحال ناغہ نہ ہو اور کم سے کم چالیس دن تک تو اس کو اپنے ورد میں رکھیں۔ جب یہ عمل چند روز معمولات میں آ جاتا ہے دل چھوڑنے کو نہیں چاہتا یہی طبیعت ہوتی ہے کہ اس کو پڑھتے رہیں۔ ایک چلہ سے کم نہ پڑھا جائے اور یہ امر ذہن نشین کر لیا جائے کہ نتیجہ کی جانب توجہ نہ کی جائے۔ کام جاری رکھیں اور خیالات فاسدہ دل میں نہ لائیں، خود بخود کا اظہار ہونے لگتا ہے۔ عجیب چیز ہے۔ تمام امورات سے اس لئے آگاہ کیا جاتا ہے کہ جو جو باتیں ظہور میں آئی ہیں ان کے اشارے لکھ دیے گئے ہیں تا کہ آپ بدظن نہ ہوں اور اسے چھوڑ نہ دیں۔ اس کی افادیت کی بے شمار تصدیقات ہو چکی ہیں۔ روزانہ معمول بنا لیں اور اسی تعداد میں روزانہ مسلسل پڑھتے رہیں۔

روزانہ گیارہ مرتبہ درود شریف، گیارہ سو گیارہ مرتبہ یَا مُغْنِیُ پھر گیارہ بار سورہ مزمل پھر گیارہ مرتبہ درود شریف، پھر دعا مانگ لیں۔ نتائج چند روز کے بعد مرتب ہونے لگیں گے۔ دراصل ایک چلہ میں زکوۃ پوری ہوتی ہے لیکن درمیان چلہ کے ہی اللہ پاک رزق کا دروازہ وسیع کرنا شروع کر دیتا ہے۔

## فقیر سے غنی ہو جانا

آیت الکرسی (خَالِدُوْنَ) تک ہر نماز کے بعد پڑھ لیا کریں یہاں تک کثرت سے پڑھیں کہ اس کا علم ہونے لگے کہ یہ فائدہ پہنچ رہا ہے۔ جی چاہے پھر ایک تسبیح روزانہ مقرر کر لیں۔ عجیب چیز ہے۔

## فراخی رزق

سورہ ''اخلاص'' یعنی قُلْ ھُوَ اللّٰہُ شریف کوئی شخص اس کو بعد نماز فجر اکیس مرتبہ بعد نماز ظہر بائیس (۲۲) مرتبہ اور بعد عصر ۲۳ مرتبہ، بعد نماز مغرب ۲۴ مرتبہ اور بعد نماز عشاء ۲۵ مرتبہ پڑھے۔ ہر نماز میں جو تعداد مقرر ہے اتنا ہی اول و آخر درود شریف پڑھنا چاہیے۔ موثر اور مجرب ہے۔

فائدہ

اس کو مستقل پڑھنے سے عامل اور وظیفہ کرنے والے شخص کو بہت زیادہ روحانی سکون محسوس ہوگا۔ آپ خود غور فرمائیے کہ اللہ تعالیٰ نے رزق کا وعدہ فرمایا ہے برابر دے گا۔ یہ انعام سمجھنا چاہیے جو مزید عطا ہو پس مستحق انعام کے کام کرنا چاہیے۔

## بھوک پیاس غائب

اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۲۰۰ عدد میں روزانہ دو تسبیح پڑھنا چاہیے۔ جس کام میں ہاتھ ڈالیں

فتح مند ہوں۔ کثرت سے ذکر کرنے والا کھانے کی طرف سے لاپرواہو جاتا ہے۔ بارہا دیکھا گیا ہے کہ اس اسم کو جس نے پڑھا، اس کی بھوک پیاس غائب ہو جاتی ہے اور طاقت اپنے مقام پر قائم رہتی ہے۔

## خیر و برکت

اگر سورہ اخلاص کی ایک تسبیح روزانہ پڑھیں تو بے شمار خیر و برکت پیدا ہو، ہر ایک شر سے محفوظ رہیں۔ سوتے وقت معمول بنالیں۔ بزرگوں کی زیارت سے مشرف ہوں۔

## برائے امداد

اُنْصُرْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ النّٰصِرِيْنَ۔ جو شخص اس آیت شریف کو روزانہ پچیس (۲۵) مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کی غیب سے مدد فرمائے گا۔

## ملازمت کا ملنا

اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پھر یہ آیات روزانہ ایک تسبیح بعد نماز عشاء پڑھنا شروع کریں۔ دس دن میں انشاء اللہ ملازمت مل جائی گی۔

يَا مُفَتِّحَ الْاَسْبَابِ يَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ يَا دَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنِىْ وَتَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ يَا رَبِّ وَاُفَوِّضُ اَمْرِىْ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

## یَا وَهَّابُ کا ایک اور عمل

جس گھر میں فاقہ رہتا ہو، سامان بظاہر نہ ہو۔ روزانہ ایک سو مرتبہ صبح ہر نماز کے بعد سجدہ میں سر رکھ کر پڑھیں۔ اللہ تعالیٰ غیب سے سامان کرے گا اور اگر سجدہ میں جا کر ہر نماز کے بعد چودہ مرتبہ پڑھیں فقر و فاقہ سے نجات ملے اور مخلوق سے بے پرواہو

جائے اور کثرت سے پڑھے بخدا غیب سے فتوحات ہوں۔ بڑا زبردست اسم۔ بہتر ہے کہ نماز تہجد کے بعد پڑھیں۔ پانچ ہزار تک روزانہ معمول بنالیں۔

## یَارَزَّاقُ کا عمل

۳۰۸ مرتبہ روزانہ پڑھنے سے صبح و شام رزق میں فراخی ہو لیکن ہر نماز کے بعد پڑھنا چاہیے۔ چند روز اس کا مسلسل ورد کرنے سے خاطر خواہ نتیجہ نکلتا ہے نہ صرف خزانہ ہاتھ میں آتا ہے بلکہ ہر شے میں برکت ہوتی ہے کیونکہ رزق دینے والا ہی رازق مطلق ہے۔ اس کا عمل جَو کے سات دانوں پر پڑھا جاتا ہے پھر اس کو غلہ میں ڈال دیں اور روپیہ کی تھیلی، بٹوہ، پرس وغیرہ میں رکھ دیتے ہیں خوب برکت ہوتی ہے۔

## یَاکَرِیْمُ کا عمل

اگر اس اسم کو روزانہ بعد نماز (۲۷۰) مرتبہ پڑھ لیا کریں تو بے محنت اور بے مشقت رزق ملتا ہے۔ ہمیشہ پڑھتے رہیں۔ بڑے بڑے غموں سے یہ اسم بے نیاز کر دیتا ہے۔ فراخی میں مؤثر ہے۔

## روزی کا غم ہی نہ رہے

رات کو سوتے وقت روزانہ باوضو ہو کر پاک بستر پر ایک ہزار مرتبہ یَا رَحِیْمُ یَا کَرِیْمُ کہہ کر ایک ہزار مرتبہ درود دل ہی دل میں پڑھیں اور سو جائیں۔ کوئی شخص خواب میں آ کر وہ چیز بتائے گا جس سے روزی کا غم نہ رہے گا۔ پرہیزگاری شرط ہے۔

## جیب خالی نہ ہو اور ضرورتیں پوری ہوتی رہیں

نماز مغرب و عشاء کے درمیان سورہ ق روزانہ پڑھا کریں جیب خالی نہ رہے گی اور ضرورتیں پوری ہوتی رہیں۔ یہ عمل میرا اور میرے بہت سے احباب کا آزمایا ہوا ہے۔

## نماز بخت کشاء

بدھ، جمعرات اور جمعہ کو بعد نماز عشاء غسل کر کے دو رکعت نماز بہ سنت بخت کشائی اس طرح پڑھیں کہ ہر رکعت میں الحمد کے بعد سورہ "یٰسین" پڑھی جائے اور سلام کے بعد دعا مانگیں۔ اللہ تعالیٰ اس کی بخت کشائی فرمائے گا اور اس کو غنی کر دے گا۔

## کشائش اُمور اور روزی بے محنت

ہر فرض نماز کے بعد اس آیت کو ساٹھ مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کریں بے حد مجرب ہے۔

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِهٖ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَاءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَاءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ۔

## وسعت روزی

روزانہ بعد نماز عشاء تین سو تیرہ مرتبہ (اول و آخر تین مرتبہ درود شریف) پڑھا کریں روزی میں وسعت ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ يَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

## پیداوار کی ترقی اور بہتری کے لئے ایک عمل

وَالْاَرْضَ مَدَدْنٰهَا وَاَلْقَيْنَا فِيْهَا رَوَاسِيَ وَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ شَيْءٍ مَّوْزُوْنٍ ۝ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ وَمَنْ لَّسْتُمْ لَهٗ بِرٰزِقِيْنَ وَاِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَآئِنُهٗ وَمَا نُنَزِّلُهٗۤ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ۝ [سورۂ اعراف]

وَلَقَدْ مَكَّنَّاكُمْ فِي الْأَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيهَا مَعَايِشَ۔ [سورۂ اعراف]

اگر اس آخری آیت کو جب لکھیں یا پڑھیں تو اس کے بعد اس کو بھی ضرور لکھیں یا پڑھیں۔ (۳ مرتبہ)

شُكْرًا لِلّٰهِ بِالْفِ بِالْفٍ" یعنی اللہ کا ہزار ہزار شکر ہے۔

اور اگر اس آیت کو نقش میں بھر لیں تو نقش بھرتے وقت شکر اللہ پڑھتے رہیں۔

## عمل نمبر ۱

پیداوار کی ترقی اور بہتری کے لئے زمیندار یا کاشتکار ان دونوں آیتوں کو نماز صبح کے بعد روزانہ تین یا سات مرتبہ پڑھا کریں اور جب بھی کھیت یا باغ میں جائیں تو ان کو پڑھ کر ان پر دم کیا کریں۔ بوائی کرتے وقت بھی ان کو پڑھتے رہیں اور چار کاغذوں پر ان کو لکھ کر کھیت یا باغ کے چاروں کونوں پر ان کو گہرا گاڑ دیں۔

## عمل نمبر ۲

کھیت یا باغ میں رو بقبلہ بیٹھ کر ایک ہزار ایک مرتبہ روز کے روز ان کو پڑھیں اور ہر روز عمل کے شروع اور آخر میں ۷ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور عمل جمعرات یا اتوار کے دن زحل کی ساعت میں شروع کریں۔

## برکت اور ترقی ہو

یہ عمل جناب خواجہ مسکین صاحب قبلہ لکھنوی کا عطا کردہ ہے۔ اتوار کے دن کسی نیک ساعت میں اس کو بھوج پتر یا سفید کاغذ پر مشک و زعفران کے ساتھ لکھیں اور عطر لگا کر پاک کپڑے میں لپیٹ کر دوکان یا گھر کی چوکھٹ کے نیچے چھپا کر حفاظت سے رکھیں اور ہر اتوار کو لوبان پر اس کو پڑھ کر اس کی دھونی دیا کریں اس کو فریم کروا کر دیوار پر لگا بھی سکتے ہیں۔ اگر غلہ یا کسی مال میں رکھیں تو اس میں بھی ترقی اور برکت ہو

اسی طرح باغ یا کھیت میں رکھیں تب بھی یہی اثر ہوگا۔

اَوْ كَالَّذِىْ مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ وَّهِىَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا قَالَ اَنّٰى يُحْىٖ هٰذِهِ اللّٰهُ بَعْدَ مَوْتِهَا فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهٗ قَالَ كَمْ لَبِثْتَ قَالَ لَبِثْتُ يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ قَالَ بَلْ لَّبِثْتَ مِائَةَ عَامٍ فَانْظُرْ اِلٰى طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ لَمْ يَتَسَنَّهْ وَانْظُرْ اِلٰى حِمَارِكَ وَلِنَجْعَلَكَ اٰيَةً لِّلنَّاسِ وَانْظُرْ اِلَى الْعِظَامِ كَيْفَ نُنْشِزُهَا ثُمَّ نَكْسُوْهَا لَحْمًا فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗ قَالَ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ۔

## غنی کر دینے والا عمل

حضرت رسول خدا ﷺ سے منقول ہے کہ جو شخص ہر نماز فریضہ کے بعد بیس مرتبہ یا کسی ایک نماز کے بعد سو مرتبہ (اوّل وآخر درود شریف) روزانہ پڑھا کرے انشاء اللہ وہ غنی ہو جائے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

يَا كَثِيْرَ الْجُوْدِ وَالْخَيْرِ يَا ذَا الْمَعْرُوْفِ يَا قَدِيْمَ الْاِحْسَانِ اَحْسِنْ اِلَيْنَا بِاِحْسَانِكَ الْقَدِيْمِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

## غیب سے رزق ملے

پہلے روزانہ گیارہ مرتبہ درود شریف پھر گیارہ سو مرتبہ يَا مُغْنِىْ پھر گیارہ مرتبہ سورہ مزمل پھر گیارہ مرتبہ درود شریف'' پھر دعا مانگ لیا کریں۔ روزانہ نماز صبح پڑھتے رہیں۔ چند یوم کے بعد یہ حالت ہوگی کہ اللہ تیری پناہ کاروبار زوروں پر چلے گا، دوکان کی بکری زیادہ ہوگی، رزق میں فراخی ہوگی، ہر کام میں فتح ہوگی۔ غرضیکہ عجیب وغریب

کمالات ظہور میں آنے لگیں گے۔ یہ عمل ذرا کر کے تو دیکھیں لاجواب عمل ہے۔

## عمل ترقی روزگار

بے روزگاری دور کرنے کے لئے یہ عمل ننانوے فی صدی کامیاب ہے۔ آج تک جتنے لوگوں نے پڑھا اللہ تعالیٰ کے فضل سے کامیاب ہوئے۔ عشاء یا صبح کی نماز کے بعد چالیس مرتبہ سورہ ''والضحیٰ'' پابندی وقت سے پڑھیں۔ یہ پڑھ چکیں تو پھر یہ دعا پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیْ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ غِنًی لَا اَخَافُ مِنْہُ فَقْرًا وَاَھْدِنِیْ فَاِنِّیْ ضَالٌّ وَعَلِّمْنِیْ فَاِنِّیْ جَاھِلٌ۔

## برائے وسعت رزق وفتوحات غیبی

نوچندی اتوار سے اس عمل کو شروع کریں اور اس دن سورہ الحمد کو بمعہ بسم اللہ کے ستر مرتبہ پڑھیں۔ دوسرے پیر کو ساٹھ مرتبہ، منگل کو پچاس مرتبہ، بدھ کو چالیس مرتبہ، جمعرات کو تیس مرتبہ، جمعہ اور ہفتہ کو دس مرتبہ (اوّل وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف) اور ہمیشہ ہر ماہ کے شروع میں اتوار سے شروع کر کے سات دن مسلسل عمل کر لیا کریں۔ انشاء اللہ بہت زیادہ فتوحات حاصل ہوں گی۔

## برائے تونگری

بعد نماز عشاء شب جمعہ کو اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف اور درمیان میں سورہ یٰسین دس مرتبہ پڑھ کر سو جایا کریں۔ کسی سے بات نہ کریں۔ انشاء اللہ چند دنوں میں تونگر ہو جائیں گے۔

## برائے مال سوداگری

اگر کسی کا مال فروخت نہ ہوتا ہو تو سورہ ''یٰسین'' سات مرتبہ پڑھ کر اس مال پر

دم کریں انشاء اللہ فروخت ہوگا۔

## برائے دولت وثروت

ہمیشہ روز جمعہ یا جمعرات یا پیر کو دو رکعت نماز پڑھیں۔ ہر رکعت میں سورہ ''فاتحہ'' کے بعد سورہ ''یٰسین'' پڑھ کریں۔ انشاء اللہ بہت جلد اقبال بلند ہوگا۔ اگر ان تینوں دنوں میں عمل کریں تو بہت بہتر ہے۔

## برائے کشائش رزق

دو رکعت نماز پڑھیں۔ سورہ ''فاتحہ'' کے بعد سورہ یٰسین اور سلام کے بعد تین بار سورہ ''یٰسین'' پڑھیں۔ یہ نماز پیر یا جمعرات یا جمعہ سے شروع کریں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے دولت کا دروازہ آپ کے لئے کھل جائے گا اور اس کو ہمیشہ پڑھتے رہیں ناغہ نہ کریں۔

## وسعتِ رزق کے لئے

ہمیشہ بعد نماز عشاء تین مرتبہ سورہ ''یٰسین'' پڑھا کریں۔ اس کی برکت سے بہت جلد مالدار ہو جائیں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ یہ وظیفہ دائمی ہے ناغہ نہ ہو۔

## برائے فتوحات غیبی

سب سے پہلے عامل کو چاہیے کہ اس کی زکوٰۃ ادا کریں پھر اس کا ورد جاری رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک چلہ ہی کے اندر ایک معقول رقم روزانہ ملنا شروع ہو جائے گی۔ یعنی بعد نماز عشاء اکتالیس مرتبہ سورہ ''یٰسین''، اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ چالیس روز تک پڑھا کریں۔ اس کے بعد ہمیشہ پانچ مرتبہ ہر روز پڑھ لیا کریں۔

## برائے کشائش رزق

بعد نماز عشاء اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور تین مرتبہ سورہ ''یٰسین'' پڑھیں۔ کبھی ناغہ نہ کریں۔ انشاء اللہ غیب سے روزی پہنچے گی۔ اس کو پتہ ہی نہ ہوگا کہ رزق کہاں سے آتا ہے۔ اس کا دوسرا فائدہ یہ ہے کہ تسخیر خلائق ہوگی۔

## رزق کی فراوانی کے لئے

بعد نماز عشاء (اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف) تین مرتبہ سورہ ''یٰسین'' مبین در مبین الٹ کر پڑھیں کبھی ناغہ نہ کریں۔ آپ کو غیب سے رزق ملے گا۔ (انشاء اللہ) روزی اور آمدنی کے بارے میں پتہ ہی نہ چلے گا کہ وہ کہاں سے آرہی ہے۔

## عمل برائے ترقی رزق

عروج ماہ میں سنیچر یا پیر یا بدھ یا جمعرات کے دن سے طلوع آفتاب کے وقت شروع کر کے اوّل و آخر دس مرتبہ درود شریف پڑھے سات مرتبہ سورہ ''مزمل'' پڑھ کر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا کریں مگر شروع میں پہلے تین مرتبہ یہ دعا پڑھے:

یَا مُسَبِّبُ سَبِّبْ یَا مُفَتِّحُ یَا مُسَہِّلُ سَہِّلْ یَا مُیَسِّرُ یَسِّرْ یَامُسَخِّرُ سَخِّرْ یَا مُتَمِّمُ تَمِّمْ۔ پر پہنچے پچاس مرتبہ آیہ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ سے قَادِرًا تک پڑھ کر اپنی حاجت کی دعا کریں۔ سات روز تک یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ آپ کی حاجت پوری ہوگی۔

## ورد برائے کشائش رزق

یہ ورد مجھے ایک بزرگ شخص سے ملا ہے۔ کشائش رزق اور قضائے حاجت کے لئے بے حد مجرب ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ نماز مغرب کے بعد دو رکعت نماز پڑھیں۔ ہر رکعت میں اَلْحَمْدُ کے بعد ایک ایک مرتبہ سورہ ''مزمل'' پڑھیں۔ سلام کے

بعد سجدہ میں سر رکھ کر ایک مرتبہ یہ سورہ پڑھیں۔ مگر اثنائے تلاوت جب لفظ وَكِيلًا پر پہنچیں تو سات مرتبہ یہ جمع تمیں اِتَّخَذْتُكَ وَكِيلًا پھر سورہ ختم کر کے سر سجدہ سے اٹھا کر روبقبلہ دوزانو بیٹھ کر گیارہ مرتبہ سورہ ''مزمل'' پڑھیں مگر پہلے ہر باری اَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمْ تین مرتبہ کہیں۔ جب سورہ پڑھ چکیں یعنی گیارہ مرتبہ تلاوت کر چکیں تو دو ہزار مرتبہ يَا مُغْنِيُ يَا مُهَيْمِنُ پڑھ کر اپنی بہتری کے لئے دعا کریں اور ہمیشہ عمل کرتے رہیں۔ انشاء اللہ کچھ عرصہ کے بعد عجیب و غریب تاثیریں پیدا ہوں گی۔

## فتوحات غیبی

جس ماہ کی پہلی تاریخ جمعرات کی ہو بعد رویت ہلال کے روزہ رکھ کر دودھ چاول سے روزہ افطار کریں اور دوسری کوئی چیز نہ کھائیں۔ بعد نمازِ عشاء قبل از وتر غسل کر کے دو رکعت نماز نافلہ پڑھیں۔ رکعت اول بعد فاتحہ کے سورہ ''الم نشرح'' گیارہ مرتبہ، دوسری رکعت میں سورہ اخلاص گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ بعد از سلام ہر دو رکعت کا ثواب آنحضرت ﷺ کی روح پاک کو پہنچا کر چار زانو بیٹھیں۔ پہلو نہ بدلیں ایک نشست میں اکتالیس مرتبہ سورہ مزمل پڑھیں۔ اور آخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ جب نماز سے فارغ ہوں اسی جگہ روبقبلہ سر بجانب قطب ہو جائیں اور صبح تک سورہ مزمل کو بعد نماز صبح کے گیارہ مرتبہ، بعد نماز ظہر و عصر، مغرب دو دو مرتبہ اور بعد نماز عشاء تین مرتبہ ورد کریں اور جب مہینے کی پہلی تاریخ آئے تو رات کو عمل مذکور کر کے پھر صبح سے بدستور سورہ شریف کا ورد کریں۔ ایک سال تک یہ عمل جاری رکھیں انشاء اللہ فتوحات بکثرت ہوں گی۔



## عمل فتوحات

نوچندی جمعرات یا بدھ کو غسل کر کے پاک کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر ایک جگہ مقرر کر کے نماز مغرب کے بعد اول وآخر درود شریف کے ساتھ اکتالیس مرتبہ سورہ ''مزمل'' پڑھیں۔ اس کے بعد اپنے مقصد کے لئے دعا کریں اور نماز عشاء ادا کر کے اسی جگہ پر سو جائیں۔ صبح کو اٹھ کر کوئی اور کام نہ کریں اور نہ ہی کسی سے بات چیت کریں۔ ایک بار سورہ مزمل پڑھ لیں پھر کھڑے ہو کر اپنے کاروبار میں مشغول ہو جائیں۔ اسی طرح چالیس روز تک یہ عمل کرتے رہیں۔ چالیس روز کے بعد ہمیشہ سورۂ مزمل کو سات مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ کبھی ناغہ نہ کریں۔ اگر ناغہ ہو گیا تو فتوحات میں کمی ہو گی۔

## عمل فتوحاتِ غیبی

یہ عمل مولانا محمد روشن صاحب قبلہ کا عطا کردہ ہے۔ ہمیشہ نماز صبح کے بعد (اوّل وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف) سو مرتبہ سورہ مزمل پڑھ لیا کریں۔ اگر تلاوت کے دوران کسی سے بات کرنے کی ضرورت ہو تو تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر ضروری گفتگو کر کے پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ مزمل کی تعداد پوری کریں۔ اس کا کبھی ناغہ نہ کریں۔ انشاء اللہ اس کے اثر سے چند روز میں وہ برکت پیدا ہو گی کہ بیان سے باہر ہے۔ تمام دشمن مقہور ہوں گے اور جو اس کے عامل کو ستانے کا ارادہ کرے گا وہ خود مصیبت میں پھنس جائے گا اور بفضل خدا عامل کی تمام ضرورتیں پوری ہوں گی۔

## رزق میں خیر و برکت کے لئے

روزانہ عشاء کے بعد (اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف) اکیس مرتبہ

سورہ مزمل پڑھا کریں مگر ہر بار جب لفظ وَکِیْلًا پر پہنچیں تو پچیس ۲۵ مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْل پڑھ کر سورۃ مکمل کریں۔ اگر آپ مستقل طور پر اس عمل کو کرتے رہے تو آپ کے رزق میں بہت زیادہ اضافہ ہوگا۔

## رزق میں اضافہ کے لئے

روزانہ نماز صبح فرض وسنت کے درمیان اگر نہ ہو سکے تو بعد نماز صبح کے گیارہ سو مرتبہ یَا مُغْنِیْ اور گیارہ مرتبہ سورہ مزمل پڑھیں اور باقی نمازوں کے بعد دو دو مرتبہ سورہ مزمل کا ورد کریں۔ انشاء اللہ بہت فائدہ ہوگا۔

## عمل برائے حصول دولت

ایک وقت معین کر کے مع اوّل و آخر درود شریف کے روزانہ سورہ ''مزمل'' کو تین مرتبہ مندرجہ ذیل طریقہ پر پڑھ لیا کریں۔ سورہ مزمل سے پہلے تین مرتبہ یہ کہیں۔

﴿يَا اَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ اُرْزُقْنِيْ بِلُطْفِكَ الْخَيْرِ بِحُرْمَةِ﴾

حضرت محمد رسول اللہ ﷺ چوتھی مرتبہ سورہ شروع کر کے جب فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا پر پہنچیں تین مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھ کر سورہ مکمل کریں۔ دوسری مرتبہ سورہ شروع کریں تو جب مذکورہ جملہ پر پہنچیں تین مرتبہ ''شَاهَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا حمعسق مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيَانِ بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَا يَبْغِيَانِ'' پڑھ کر سورہ مکمل کریں۔ تیسری مرتبہ مذکورہ جملہ تین بار کہہ کر کِفَايَتُنَا حِمَايَتُنَا فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ'' پڑھ کر سورہ مکمل کریں۔ اپنی حاجت مانگیں۔ انشاء اللہ چند روز میں اس کا اثر ظاہر ہوگا۔

## برائے حصول فتوحات

عروج ماہ میں شب جمعرات یا جمعہ کو ایک بجے اٹھ کر وضو کر کے دو رکعت نماز نافلہ پڑھ کر اس کا ثواب روح رسول مقبول ﷺ کو ہدیہ کر کے اکیس ۲۱ مرتبہ کھٰیٰعٓصٓ کِفَایَتُنَا پڑھ کر اکیس مرتبہ سورہ ''مزمل'' کی تلاوت کر کے آخر میں ایک سو اکیس مرتبہ حٰمٓعٓسٓقٓ حِمَایَتُنَا پڑھ کر نقش ذیل زمین پر لکھیں اور مٹا کر دوسرا لکھیں۔ اسی طرح اکیس نقش لکھ کر مٹا دیں۔ یہ عمل اکیس روز تک کریں۔ بائیسویں روز یہ نقش کاغذ پر اکیس عدد لکھیں۔ بیس نقش کی گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دیں اور ایک اپنے پاس رکھیں۔ انشاء اللہ جب تک وہ نقش رہے گا غیب سے فتوحات ہوں گی نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۴ | ۲۳ | ۲۸ |
| ۲۹ | ۲۵ | ۲۱ |
| ۲۲ | ۲۷ | ۲۶ |

## ترقی رزق کے لئے

چالیس روز تک ہر روز چالیس مرتبہ سورہ ''مزمل'' اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ بعد از نماز عشاء یا صبح پڑھا کریں۔ انشاء اللہ رزق میں فراخی ہوگی۔

## خزانہ ملنے کا عمل

تیس مرتبہ مع درود شریف روزانہ سورہ ''مزمل'' پڑھا کریں۔ انشاء اللہ چند چلوں کے اندر کامیابی ہوگی۔

# سورہ مزمل کا نقش مبارک

۷۸۶

| ۱۷۳۱۲ | ۱۷۳۲۶ | ۱۷۲۳ | ۱۷۳۱۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۳۲۴ | ۱۷۳۱۸ | ۱۷۳۱۳ | ۱۷۳۲۵ |
| ۱۷۳۱۷ | ۱۷۳۲۱ | ۱۷۳۲۸ | ۱۷۳۱۴ |
| ۱۷۳۲۷ | ۱۷۳۱۵ | ۱۷۳۱۶ | ۱۷۳۲۲ |

جو شخص اس نقش کو اپنے پاس رکھے اس کی جملہ حاجتیں اللہ تعالیٰ برلائے گا، رزق میں ترقی ہوگی، دشمن دوست ہو جائیں، اپنے سامان وغیرہ میں رکھے۔ تلف یا ضائع نہ ہو اگر قیدی اپنے پاس رکھے خدا کی برکت سے جلد رہا ہو، ظالم کے ہاتھ سے بچا رہے، جہاں جائے عزت پائے۔ سوا چار ماشہ چاندی کی انگوٹھی پر رجب میں نو چندی جمعرات کو کندہ کرا کے ہاتھ میں ڈالیں۔

# سورہ واقعہ کا ایک عمل

اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف درمیان میں تین مرتبہ سورہ واقعہ شروع کریں۔ جب آیہ نَحْنُ خَلَقْنٰكُمْ فَلَوْلَا تُصَدِّقُوْنَ پر پہنچیں تو اس کو تین بار کہیں بَلٰی اَنْتَ یَارَبِّیْ (یعنی سچا ہے تو اے پالنے والے) لیکن اس موقع پر آیہ شریف کے معنی پر اپنا دھیان کر کے اپنے پروردگار کے سوال کے جواب میں بَلٰی اَنْتَ یَارَبِّیْ گویا جواب میں تصدیق ملے گی۔ ایسے ہی جب آیہ ءَاَنْتُمْ تَخْلُقُوْنَهٗٓ اَمْ نَحْنُ الْخٰلِقُوْنَ پر پہنچیں، تین بار تکرار کریں۔ یہاں بھی پروردگار نے بطور سوال فرمایا ہے۔ اس کے بعد تین مرتبہ کہیں بَلٰی اَنْتَ یَارَبِّیْ اور جب آیہ ءَاَنْتُمْ تَزْرَعُوْنَهٗٓ اَمْ نَحْنُ الزّٰرِعُوْنَ اس کو بھی

تین مرتبہ دہرائیں۔اس کے بعد تین مرتبہ کہیں بَلٰی اَنْتَ یَارَبِّیْ جب آیہ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِیْمِ پر پہنچیں یہاں پر تین مرتبہ کہیں سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی اس کے بعد فَلَآ اُقْسِمُ سے شروع کر کے سورہ مکمل کریں۔اس کے آخر میں فسبح باسم ربك العظیم ہے۔اس جگہ بھی تین مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی کہیں اگر توجہ قلب اور خلوص نیت کے ساتھ پڑھیں گے تو انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد فتوحات شروع ہوں گی۔

## سورہ واقعہ کا ایک اور عمل

بعد نماز مغرب ایک مرتبہ سورہ واقعہ اور اس کے بعد ایک مرتبہ یہ دعا پڑھا کریں۔اس کا ورد ہمیشہ کرتے رہیں۔انشاءاللہ چند دنوں میں فتوحات شروع ہوں گی۔

﴿اَللّٰھُمَّ یَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ یَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ یَسِّرْ عَلَیْنَا الْحِسَابَ اَللّٰھُمَّ اِنْ كَانَ رِزْقِیْ فِی السَّمَآءِ وَاِنْ كَانَ فِی الْاَرْضِ فَاَخْرِجْهُ وَاِنْ كَانَ قَرِیْبًا فَیَسِّرْهُ وَاِنْ كَانَ كَثِیْرًا فَخَلِّدْهُ وَاِنْ كَانَ طَیِّبًا فَبَارِكْ فِیْهِ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ﴾

## سورہ واقعہ کا ایک اور عمل

سب سے پہلے سات دن مسلسل روزہ رکھیں اور جمعۃ المبارک سے شروع کریں۔ باطہارت وباوضو ہو کر بعد ہر فریضہ کے سورہ واقعہ ۲۵ مرتبہ تلاوت کریں۔جب دوسرے جمعہ کی رات آئے تو مغرب کے بعد بھی سورہ ۲۵ مرتبہ تلاوت کریں اور درمیان مغرب وعشاء کے،اپنے آپ کو مشغول رکھیں۔بعد نماز عشاء پھر سورہ واقعہ ۲۵ مرتبہ تلاوت کر کے پھر اسی سورہ کو سو مرتبہ پڑھیں اور آقائے نامدار حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود سریف اور سلام بھیجیں یہ اس کی زکوٰۃ ادا ہوئی۔اب ہمیشہ بعد نماز صبح ایک بار پڑھ لیا

کریں۔ناغہ نہ کیا جائے۔اگر ناغہ ہوگیا تو زکوۃ ٹوٹ جائے گی اور پھر تجدید زکوۃ کرنی پڑے گی۔اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے رزق میں برکت ہوگی۔اور عمل کرنے والے کو غیب سے روزی ملے گی۔(یقین شرط ہے)

## ملازمت کے لئے ایک عمل،ایک نقش

بے روزگاری کے خاتمہ کے لئے ہم ایک نقش لکھ رہے ہیں۔اس کو باوضو خود لکھ کر یا کسی نیک آدمی سے لکھوا کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں اور اس کو موم جامے کے بعد ہرے رنگ کے کپڑے میں پیک کرلیں اور اگلے دن سے ۹ نقش روزانہ لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر کسی دریا میں ڈالتے رہیں اس عمل کو ۹ دن تک جاری رکھیں۔ان نو دنوں میں عشاء کی نماز کے بعد نوسو مرتبہ ۹۰۰ ''یَا مُسَبِّبُ الْاَسْبَابِ'' پڑھا کریں۔انشاءاللہ بہت جلد ملازمت مل جائے گی یا کوئی کاروبار نصیب ہوگا۔

۷۸۶

| یَاوَہَّابُ | ۱۷۳۲۶ | ۱۷۲۳ | ۱۷۳۱۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۳۲۳ | ۱۷۳۱۸ | ۱۷۳۱۳ | ۱۷۳۲۵ |
| ۱۷۳۱۷ | ۱۷۳۲۱ | ۱۷۳۲۸ | ۱۷۳۱۴ |
| ۱۷۳۲۷ | ۱۷۳۱۵ | ۱۷۳۱۶ | ۱۷۳۲۲ |

## روزگار میں اضافے کے لئے

رات کو بعد از نماز عشاء سر میں کنگھی کریں اور سورہ ''الم نشرح'' بے حساب پڑھتے رہیں۔جب تک طبیعت نہ بھر جائے۔ہر نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھتے رہیں۔انشاءاللہ بہت جلد آپ محسوس کریں گے کہ آپ کا روزگار لحمہ بہ لحمہ بڑھ رہا ہے اور گھر

میں خیر و برکت بھی ہو رہی ہے۔

## رزق کی فراوانی کے لئے

اس عمل کو کسی بھی نئے چاند کی پہلی جمعرات سے شروع کریں۔ صبح کی نماز کے بعد درود شریف ۲۱ مرتبہ اور سورہ ''نصر'' ( اِذَا جَاءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ) ۲۱ مرتبہ پھر ۲۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

① ظہر کی نماز کے بعد سورہ نصر ۲۲ مرتبہ اور آگے پیچھے درود شریف بھی ۲۲،۲۲ مرتبہ پڑھیں۔

② عصر کی نماز کے بعد سورہ نصر ۲۳ مرتبہ اور آگے پیچھے درود شریف بھی ۲۳، ۲۳ مرتبہ پڑھیں۔

③ مغرب کی نماز کے بعد سورہ ''نصر'' ۲۴ مرتبہ اور آگے پیچھے درود شریف بھی ۲۴،۲۴ مرتبہ پڑھیں۔

④ عشاء کی نماز کے بعد سورہ ''نصر'' ۲۵ مرتبہ آگے پیچھے درود شریف ۲۵،۲۵ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ انشاء اللہ چند ہی روز میں زبردست اثر ظاہر ہوگا اور آمدنی میں اضافہ بھی ہوگا اور جو کچھ ملے گا انشاء اللہ اس میں خیر و برکت ہوگی۔

## بے روزگاری دور ہو

نماز پنجگانہ کی پابندی رکھیے اور روزانہ ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھا کریں۔ اس کے علاوہ روزانہ ۳۶۰ مرتبہ یَا رَزَّاقُ یَا وَاسِعُ پڑھنے کی عادت ڈالیے۔ انشاء اللہ ۳ ماہ کے اندر اندر آپ کو کوئی روزگار مل جائے گا۔ روزگار مل جائے تو پہلی آمدنی میں سے کسی غریب آدمی کے لباس کا ایک جوڑا بنا کر دیں۔ انشاء اللہ روزگار میں خیر و برکت ہوگی۔

## ترقی رزق کے لئے

ہر فرض نماز کے بعد ۷ مرتبہ سورہ ''الم نشرح'' پڑھا کریں اور روزانہ سو مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ انشاء اللہ اگر آپ نے چند ماہ اس پر عمل کر لیا تو آپ کو روزگار میں ترقی اور روزی میں خیر و برکت ہوتی محسوس ہوگی۔ اور روح کو قرار بھی میسر آئے گا کیونکہ درود شریف کی برکت سے انسان کی اُلجھنیں کافور ہو جاتی ہیں، مصائب سے نجات ملتی ہے اور ذہنی کرب سے بھی نجات حاصل ہوتی ہے۔

## رزق، تونگری اور مالداری کے لئے

﴿وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا﴾

اس آیت کریمہ کا ختم اور ورد کثرت رزق اور خیر و برکت کے لئے بے حد مجرب ہے۔ اس آیت کے عمل کے مختلف طریقے ہیں۔ ہم ان مختلف طریقوں کو اس لئے اس کتاب میں درج کر رہے ہیں کہ اس سے زیادہ سے زیادہ استفادہ کیا جا سکے۔

### عمل کا طریقہ

اس عمل کو جمعرات، جمعہ یا پیر کے دن سے شروع کریں لیکن جمعرات کا دن بہتر ہے۔ (۳۹) اُنتالیس روز تک روزانہ ایک سو انسٹھ مرتبہ کمی بیشی کے بغیر پڑھیں۔ بہتر یہ ہے کہ صبح کی نماز کے بعد پڑھا جائے اور چالیسویں دن ایک سو اناسی مرتبہ پڑھیں مزید بیس کا اضافہ کر لیں۔ اس کی مجموعی تعداد چھ ہزار تین سو اسی مرتبہ ہو جائے گی۔ جو اس آیہ شریفہ کے اعداد کا مجموعہ ہے۔ انشاء اللہ عمل کے دوران ہی فوائد

حاصل ہونگے۔ اگر عمل کے دوران مقصد پورا ہو جائے تو عمل ترک نہ کریں بلکہ چلہ پورا کریں۔ اس سے رزق میں اور اضافہ ہوگا۔ عمل شروع کرنے سے پہلے غسل ضرور کریں۔ قضائے حاجت کی نیت سے دو رکعت نماز ادا کریں اور سو۱۰۰ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ خلوص نیت اور یقین کامل کے ساتھ عمل کریں اور دعا کریں کہ رب العزت آپ کے رزق و مال میں خیر و برکت پیدا فرمائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلے ہفتہ ہی کامیابی کے آثار ظاہر ہوں گے۔ جس دن چلہ مکمل ہو پھر ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ بزرگ علماء کا کہنا ہے کہ عمل تنہائی میں کرنا چاہیے۔ ورد کرتے وقت کسی سے بات چیت نہ کی جائے۔

## وسعت رزق کے لئے

﴿اللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ﴾

علماء کرام نے لکھا ہے کہ جو شخص روزانہ ایک ہزار مرتبہ اس آیت کریمہ کا ورد کرے گا اللہ تعالیٰ اس شخص کے رزق میں برکت عطا فرمائے گا۔ اس ورد پاک کی برکت سے انسان برے خیالات سے بچا رہے گا اور اللہ تعالیٰ سے جو دعا بھی مانگے گا خداوند کریم اس کی دعا قبول فرمائے گا۔

## ختم استغفار

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ جو شخص دو مہینہ تک ہر روز سو۱۰۰ مرتبہ اس دعا کو پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو مال و علم کا خزانہ عطا فرمائے گا۔

﴿اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مِنْ جَمِيْعِ جُرْمِیْ وَظُلْمِیْ وَاِسْرَافِیْ عَلٰی نَفْسِیْ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ﴾

## یاوھاب کا ایک اور عمل

جو شخص یَاوَھَّابُ کو سحری کے وقت سر برہنہ ہو کر ہاتھوں کو بلند کر کے سو ۱۰۰ مرتبہ کہے اللہ تعالیٰ اس کی غربت دور فرمادیتا ہے۔ اگر ایک سو تین مرتبہ اس اسم مبارک کو پڑھے تو اس کا بہت زیادہ فائدہ ہوگا۔ اگر اَلْوَھَّابُ حرف ندا یعنی یا کے بغیر کہے تو بھی اس کا وہی اثر ہوگا۔ جو شخص پیر کو آدھی رات کے وقت دو رکعت نماز پڑھے اور سجدہ میں ستر ۷۰ مرتبہ یاوھاب کہے تو دولت مند ہوگا۔

## خیر و برکت اور کامیابی کے لئے

جو شخص ان آیات کا روزانہ ورد کرے گا اللہ تعالیٰ روز بروز اس کے رزق و مال میں اضافہ فرمائے گا۔ بے اندازہ دولت حاصل ہوگی اور اس کا عمل ہر طرح کی آفت و مصیبت سے محفوظ رہے گا۔ جو شخص ان آیات بابرکات کو اکتالیس مرتبہ پڑھے تو جو بھی دعا مانگے گا پوری ہوگی۔ غرضیکہ ان کے فوائد بہت زیادہ ہے۔

پہلی آیت

وَمَنْ يَّعْتَصِمْ بِاللّٰهِ فَقَدْ هُدِيَ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ

دوسری آیت

وَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا عَمَّا يَعْمَلُ الظّٰلِمُوْنَ

تیسری آیت

وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ

چوتھی آیت

وَقَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا

پانچ آیت

تَنْزِیْلًا مِّمَّنْ خَلَقَ الْاَرْضَ وَالسَّمٰوٰتِ الْعُلٰی اَلرَّحْمٰنُ عَلَی الْعَرْشِ اسْتَوٰی

چھٹی آیت

ذٰلِکَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ

ساتویں آیت

ثُمَّ اسْتَوٰی اِلَی السَّمَاءِ وَهِیَ دُخَانٌ فَقَالَ لَهَا وَلِلْاَرْضِ ائْتِیَا طَوْعًا اَوْ كَرْهًا قَالَتَا اَتَیْنَا طَائِعِیْنَ

آٹھویں آیت

اَلَآ اِلَی اللّٰهِ تَصِیْرُ الْاُمُوْرُ

نویں آیت

وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰهَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَكَّلْ عَلَی اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا

## علم و مال کا خزانہ ہاتھ میں آئے گا

﴿یَا اِلٰهَ الْاٰلِهَةِ الرَّفِیْعُ فِیْ جَلَالِهٖ﴾

جو شخص اس اسم کو بیس دن تک روزانہ پچاس مرتبہ پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اس کو اپنے سوا کسی بندے کا محتاج نہ کرے گا اور ہر شخص اس سے عزت واحترام کے ساتھ پیش آئے گا۔ جو شخص اس اسم کو اپنا ورد بنالے اور ہر روز پڑھا کرے تو اس کو علم اور مال کا

خزانہ غیب سے ملے گا۔

## دنیاوآخرت کی بھلائی کے لئے

جو شخص اس اسم مبارک کو روزانہ تین سو ۳۰۰ مرتبہ پڑھے گا اس کے مال ورزق میں اضافہ ہوگا۔ اگر اس اسم پاک کو روزانہ کا معمول بنا لیا جائے تو دنیا وآخرت کی بھلائی حاصل ہوگی۔

﴿یَا مُعِیْدُ مَا اَفْنٰی اِذَا بَرَزَ الْخَلَائِقُ لِدَعْوَتِہٖ مِنْ مَخَافَتِہٖ﴾

## فراخی رزق کے لئے ایک دعا

باوضو ہو کر نماز سے پہلے سات مرتبہ یہ دعا پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ رزق میں خیر وبرکت ہوگی۔

وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْیَسْتَجِیْبُوْا لِیْ وَلْیُؤْمِنُوْا بِیْ لَعَلَّهُمْ یَرْشُدُوْنَ۔

## یَابَاسِطُ کا ایک مجرب عمل

جو شخص اس اسم شریف کو سحر کے وقت نماز صبح سے پہلے دس مرتبہ دست بدعا ہو کر پڑھے، اس کو کسی سے کبھی سوال کرنے کی ضرورت پیش نہ آئے گی۔ اگر کسی کو کسی قسم کی مالی پریشانی ہو تو وہ باوضو ہو کر، تنہائی میں بیٹھ کر چار ہزار چار سو بیس مرتبہ پڑھے۔ چند دنوں تک یہ عمل کرے گا۔ انشاء اللہ اسے غیب سے رزق ملے گا اور روزی میں فراخی وسعت اور برکت پیدا ہوگی۔

## مالی فائدہ حاصل کرنے کے لئے

یٰاَیُّهَا الْاِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِیْمِ

کو شیر کی کھال پر لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ روزی میں وسعت ہوگی، لین دین اور معاملات وغیرہ میں بہت زیادہ نفع حاصل ہوگا۔ اگر وہ آپ کی جیب میں ہو تو نماز کے وقت ایک الگ جگہ پر رکھ دیں کہ درندہ کی کھال سے نماز نہیں ہوتی۔

## رزق کے لئے ایک اور مجرب عمل

دار النظم کے مؤلف علامہ لکھتے ہیں کہ جو شخص اَلْکَرِیْمُ الْوَهَّابُ ذُوالطَّوْلِ " کا ہمیشہ کثرت سے ورد کرے گا تو اس کی غریبی امیری میں بدل جائے گی اور روزی رساں اسے غیب سے روزی عطا فرمائے۔ بعض بزرگ علماء کرام کا کہنا ہے کہ انہوں نے اس عمل کو ایک طویل عرصے تک کیا اور اس کی برکتوں کے عجیب وغریب مشاہدات اپنی آنکھوں سے دیکھے۔ روزانہ پچاس مرتبہ ان اسماء پاک کا ورد کرنا چاہیے اور اس اسم کے اعداد ایک سو اٹھائیس ہیں اگر اس کے مطابق پڑھا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔

## ختم آیت الکرسی

آیت الکرسی کا عمل ہر مشکل کے حل اور ہر کام کی بہتری، ترقی کے لئے بے حد مجرب ہے بلکہ اللہ تعالیٰ نے اس میں ہر چیز کا حل رکھ دیا ہے۔ بعض علماء نے فرمایا ہے کہ هُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ تک لفظ کرسی کے عدد کے مطابق دو سو نوے ۲۹۰ مرتبہ پڑھیں اور کچھ بزرگان دین نے لکھا ہے کہ جو شخص اس کو اپنے عدد کے مطابق پڑھے گا تو اس کے لئے فتوحات وبرکات کے دروازے کھل جائیں گے اور سعادت وخوش نصیبی اس پر مہربان ہو جائے گی۔ اگر کسی کو نیک مقصد کے لئے اپنی طرف مائل کرنا ہو تو طالب کو چاہیے اپنے اور مطلوب کے اعداد نکال کر آیت الکرسی کو پڑھتا رہے۔ مطلوب کا تصور کرے تو انشاء اللہ مطلوب طالب بن جائے۔

کچھ تفاسیر کی کتب میں ہے کہ آیت الکرسی میں دس وقف ہیں جو شخص تلاوت کے وقت ہر وقفہ پر رکے گا تو انشاء اللہ اس کی دعا بارگاہ الٰہی میں قبول ہوگی۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ ہر وقفہ پر ایک انگلی کو گرہ دیں یعنی ختم کرتے جائیں اور ابتداء داہنے ہاتھ کی چھوٹی انگلی سے کریں اور بائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر ختم کریں۔ یَشْفَعُ عِنْدَهٗ کے دونوں عین کے درمیان اپنے جائز مقصد کا اظہار کریں اور یَعْلَمُ مَابَیْنَ اَیْدِیْهِمْ کے دونوں جسم کے درمیان مصیبتوں، پریشانیوں اور مشکلات کے دفعیہ کے لئے دعا کریں۔ جب دسویں گرہ پوری ہو جائے یعنی دسویں انگلیاں بند ہو جائے تو تین مرتبہ سورہ ''الم نشرح''، تین مرتبہ سورہ اخلاص اور تین مرتبہ درود شریف اور دس مرتبہ سورہ الحمد کو پڑھیں۔ ہر الحمد کے ختم پر ایک انگلی کو کھولتے جائیں۔ بائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے کھولنا شروع کریں اور داہنے ہاتھ کی چھوٹی انگلی پر جہاں سے گرہ دینا شروع کیا تھا کھولنا ختم کریں۔ جب سب انگلیوں کی گرہیں کھل چکیں تو آسمان کی طرف منہ کر کے دم کریں اور اپنی حاجت کو طلب کریں۔ بعض کتب میں ہے کہ جب تمام گرہیں کھل جائیں تو سورہ ''الم نشرح'' سورہ ''اخلاص'' اور تین مرتبہ درود شریف پڑھیں اور آسمان کی طرف نظر کر کے پھونک ماریں۔ حاجت طلب کریں اور بائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے انگلیاں کھولنا شروع کریں۔ بعض بزرگوں نے لکھا ہے کہ اس عمل کو چالیس دنوں تک کیا جائے۔

آیۃ الکرسی کے دس وقف یہ ہیں:

(۱) اِلَّاهُوَ پر (۲) قَیُّوْمُ پر (۳) نَوْمٌ پر (۴) فِی الْاَرْضِ پر
(۵) بِاِذْنِهٖ پر (۶) خَلْفَهُمْ پر (۷) بِمَاشَآءَ پر (۸) وَالْاَرْضِ پر
(۹) حِفْظُهُمَا پر (۱۰) الْعَظِیْمِ پر

## رزق کے لئے سورہ ماعون کا عمل

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ ''جو شخص سورہ ماعون کو اکتالیس مرتبہ پڑھے وہ اور اس کی اولاد کسی کی محتاج نہ رہے گی''۔ شروع کرنے سے پہلے دس مرتبہ درود شریف پڑھنا چاہیے۔ ایک بزرگ عالم دین کے مطابق کم سے کم ایک مرتبہ درود شریف پڑھ لیا کریں تو کافی ہے مگر پانچ مرتبہ بہتر ہے۔ جس قدر زیادہ عمل ہوگا اتنا نفع ہی زیادہ ہوگا۔

## رزق میں خیر و برکت کیلئے

جو شخص سورہ'' والذاریات''، سورہ ''طلاق''، سورہ'' مزمل'' اور سورہ ''الم نشرح'' کو اکٹھے پڑھا کرے تو اس کے رزق میں بہت زیادہ اضافہ ہوگا۔ یہاں تک کہ اس کا فائدہ اس کی تمام آل و عیال کو ہوگا۔ عمل مجرب ترین عملیات میں سے ہے۔

## فقر و فاقہ اور محتاجی کو دور کرنے کے لئے

جو شخص روزانہ سورہ ''انا انزلناہ'' کو تین سو مرتبہ پڑھے گا، اس کی ہر نیک خواہش پوری ہوگی اور اس کے رزق میں بے پناہ اضافہ ہوگا، فقر و فاقہ اور محتاجی دور ہوگی اور قرض ادا ہوگا۔ ایک حدیث میں ہے کہ جو شخص اس سورہ کو ہمیشہ پڑھتا رہے اگر وہ محتاج ہے تو اللہ تعالیٰ اس کو غیب سے رزق عطا فرمائے گا۔ میرے ایک بزرگ نے فرمایا تھا کہ روزانہ رات کے وقت دس مرتبہ سورہ القدر پڑھ کر دعا کر لیا کریں۔ انشاء اللہ آپ کی تمام ضرورتیں پوری ہوتی رہیں گی۔

## سورہ العادیات کا عمل

جو شخص روزانہ سورہ ''العادیات'' ایک سو دس مرتبہ پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ

اسے ایسی جگہ سے رزق عطا فرمائے گا جہاں سے اس کو گمان بھی نہ ہوگا۔ جو شخص اس سورہ کو کثرت سے پڑھے گا اس کا قرض ادا ہو جائے گا اور تمام مخلوق کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## سورۂ الھمزہ کا عمل

جو شخص سورہ ''الھمزہ'' کو دن رات ایک ایک مرتبہ پڑھے۔ اللہ تعالیٰ اس پر رزق و دولت کی بارش کر دے گا اور وہ شخص جو بھی کمائے گا اللہ تعالیٰ اس میں برکت ڈال دے گا۔

## سورۂ قٓ کا عمل

جس گھر یا جگہ میں ہر روز سورہ ق کی تلاوت کی جائے، اس گھر کے تمام افراد کے لیے خوش بختی کے دروازے کھل جائیں گے اور وہ ہر طرح کی ذلت و رسوائی سے محفوظ رہیں گے۔ (یہ عمل مجرب و آزمودہ ہے)

## دولت اور کشائش اُمور کے لئے

علماء کرام کا کہنا ہے کہ رزق کی وسعت اور برکت کے لئے اگر روزانہ تین سو پچاس (۳۵۰) مرتبہ اس آیت مجیدہ کا ورد کیا جائے تو رزق چاروں اطراف سے سمٹ کر انسان کے ہاتھ میں آتا ہے۔ بہت ہی موثر عمل ہے۔

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِاللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَاءُ وَاللّٰهُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِيْمِ۔

## وُسعت رزق کے لئے

چالیس دن تک روزانہ نماز صبح کے بعد اس آیت شریفہ کو پچاس مرتبہ پڑھیں۔ ورد کرتے وقت قبلہ رخ اور باوضو ہونا ضروری ہے۔ عمل کے دوران کسی سے کلام بھی نہ

کیا جائے۔

سب سے پہلے دو رکعت نماز ادا کریں پھر تین سو مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ باقی تاریخوں میں نماز نہیں ہے البتہ دس مرتبہ روزانہ درود شریف پڑھنا پڑے گا۔ اگر عروج ماہ میں کہ قمر زائد النور ہو شروع کرے تو بہتر ہے۔ وہ آیت یہ ہے:

رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ۔

## اَلرَّزَّاقُ کا ایک اور عمل

جو شخص ہر صبح نماز صبح سے پہلے اپنے مکان کے چاروں کونوں میں دس دس مرتبہ الرَّازِقُ کا ورد کرے تو اس کو رزق بے حساب نصیب ہوگا۔ عمل داہنے ہاتھ سے شروع کریں۔

## برائے فراخی

جو شخص دن کی پہلی ساعت میں ہر روز تین سو آٹھ مرتبہ الرَّزَّاقُ کو الف لام کے ساتھ پڑھے یا حرف ندا کے ساتھ اسی مقدار میں یَارَزَّاقُ پڑھے تو اس کے رزق میں اضافہ ہوگا اور بے گمان غیب سے روزی میسر ہوگی۔ (مجرب ہے)

## برائے وسعت رزق

اسم اعظم یَا وَاسِعُ کا ورد کرنے والے شخص کا ہاتھ کبھی تنگ نہیں رہتا۔ قسمت مہربان ہو کر اس کے لئے اسباب رزق پیدا کرتی رہتی ہے۔

## برائے تونگری

یَا غَنِیُّ ایک ہزار ساٹھ مرتبہ روزانہ نماز مغرب، عشاء کے درمیان پڑھا

کریں۔ یہ غنا و ثروت میں عجیب اثر بخشتا ہے۔ ہمارے چند احباب نے اس کا تجربہ کیا ہے اور بے حد مفید پایا ہے۔

## عمل برائے حصولِ دولت

جو شخص دس جمعے پے در پے ہر ایک جمعہ کو دس دس ہزار مرتبہ اَلْغَنِیُّ الْمُغْنِیْ کا ورد کرے، ترک حیوانات کرے تو اللہ تعالیٰ اس کو اس اسم مبارک کی برکت سے غنی و بے نیاز کردے گا۔ اس عمل کو متعدد افراد نے آزمایا ہے۔ بعض علماء نے فرمایا ہے کہ ان دو اسموں کو ایک نشست میں بارہ ہزار مرتبہ پڑھا کریں۔ انشاء اللہ غیب رزق فراواں میسر آئے گا۔

## ناداری دور ہو

ایک شخص نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں اپنی ناداری کی شکایت کی۔ حضرت نے فرمایا: تین دن روزہ رکھو۔ بدھ کے دن سے پھر جمعہ کے دن چاشت یعنی دن چڑھے حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت پڑھ کر اپنے مکان کی چھت یا صحرا میں جہاں تمہیں کوئی نہ دیکھے، دو رکعت نماز پڑھو اور زمین پر گھٹنوں کے بل بیٹھ جاؤ۔ اس کے بعد اپنا داہنا ہاتھ بائیں ہاتھ پر رکھ کر قبلہ رخ ہو کر یہ دعا پڑھو:

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اَنْتَ اِنْقَطَعَ الرَّجَاءُ اِلَّا مِنْكَ وَخَابَتِ الْاٰمَالُ اِلَّا فِيْكَ يَا ثِقَةَ مَنْ لَا ثِقَةَ لَهٗ لَا ثِقَةَ اِلٰى غَيْرِكَ اِجْعَلْ لِّيْ مِنْ اَمْرِيْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَارْزُقْنِيْ مِنْ حَيْثُ اَحْتَسِبُ وَمِنْ حَيْثُ لَا اَحْتَسِبُ۔

اس کے بعد مٹی پر پیشانی رکھ کر یہ کہو:

﴿يَا مُغِيْثُ اِجْعَلْ لِّيْ رِزْقًا مِّنْ فَضْلِكَ﴾

انشاء اللہ ہفتہ کے دن سے تمہیں غیب سے رزق ملنا شروع ہو جائے گا۔

## غنا و تونگری کے لئے

دو رکعت نماز اس نیت سے ادا کریں کہ اللہ تعالیٰ آپ کو کسی کا دست نگر نہ بنائے اور آپ کے رزق میں خیر و برکت نازل فرمائے۔ بدھ کے روز چالیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھیں۔ انشاء اللہ بے شمار مال نصیب ہوگا۔

## حصول دولت کے لئے

جمعرات کے روز دو رکعت نماز پڑھیں اور اس کے بعد سورہ "یٰسین" کی تلاوت کریں۔ اس عمل کو تین دنوں تک کریں۔ انشاء اللہ رزق میں بے حد اضافہ ہوگا۔ (مجرب ہے)

## روزی میں اضافہ ہوگا

اگر کوئی شخص سورہ بقرہ کی درج ذیل آیات کو متواتر چالیس دنوں تک بلاناغہ روزانہ اکیس (۲۱) مرتبہ نماز صبح کے بعد پڑھا کرے تو اس کی سوئی ہوئی قسمت جاگ اٹھے گی۔ وہ آیات یہ ہیں:

﴿يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِيَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَوْفُوْا بِعَهْدِيْٓ اُوْفِ بِعَهْدِكُمْ وَاِيَّايَ فَارْهَبُوْنِ وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ وَلَا تَكُوْنُوْٓا اَوَّلَ كَافِرٍۢ بِهٖ وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِيْ ثَمَنًا قَلِيْلًا وَّاِيَّايَ فَاتَّقُوْنِ وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوا الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ﴾

## خزانہ غیب سے رزق ملے

یہ عمل وسعت رزق کے لئے بے حد مجرب ہے۔ شب جمعہ میں دو رکعت نماز

پڑھیں۔نماز سے پہلے اگر غسل کرلیا جائے تو بہت بہتر ہے۔ہر رکعت میں الحمد ایک مرتبہ سورہ الم نشرح سات مرتبہ اور اس آیت کو دس مرتبہ پڑھیں۔

﴿اَمْ عِنْدَهُمْ خَزَائِنُ رَحْمَةِ رَبِّكَ الْعَزِيْزِ الْوَهَّابِ اَمْ لَهُمْ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَابَيْنَهُمَا فَلْيَرْتَقُوْافِى الْاَسْبَابِ﴾

جب سلام پڑھ لیں تو ہزار مرتبہ يَاوَهَّابُ کو پڑھیں۔اس کے بعد دعا مانگیں۔اللہ غیب سے رزق عطا فرمائے گا اور مالی پریشانیوں سے ملے گی۔

## کاروبار اور رزق کی بہتری کے لیے

آدھی رات کے وقت اٹھ کر باوضو ہو کر ایک ہزار مرتبہ اس دعا کا ورد کریں۔انشاء اللہ بہت جلد خیر و برکت کے آثار پیدا ہوں گے۔سُبْحَانَكَ الْمَلِكُ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ الَّذِىْ لَا يَمُوْتُ۔

## وسعت رزق لیے ایک عمل

جو شخص سورۃ ''واللیل'' اور سورۃ ''والشمس'' کو سات سات مرتبہ پڑھ کر تین مرتبہ یہ دعا پڑھے گا۔اللہ تعالیٰ اس کے رزق میں وسعت عطا فرمائے گا۔

اگر کسی کو کوئی مسئلہ درپیش ہے تو وہ متواتر تین راتوں تک یہ عمل کرے۔انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

تَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعَالَمِيْنَ وَلَا حَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

## سورہ فاتحہ خیر و برکت کا خزینہ

یہ عمل بے حد مقبول اور باعث خیر و برکت ہے۔جب کھانا آپ کے سامنے

آئے تو ایک مرتبہ درود شریف، ایک مرتبہ سورہ ''الحمد''، تین مرتبہ سورہ ''اخلاص'' اور ایک مرتبہ پھر درود شریف سید عالم ﷺ، ائمہ طاہرینؑ، اولیاء کرام، اور تمام مرحومین کو اس کا ثواب بخش کر کھائیں۔ اللہ تعالیٰ روز افزوں ترقی دے گا۔

## خیر و برکت کا بہترین عمل

جناب اقبال احمد نوری لکھتے ہیں کہ یہ عمل ایک عرصہ سے میرے تجربے میں ہے اور میں نے جس کو بھی بتایا ہے اس نے اس کی تعریف کی ہے۔ جب روپیہ یا رقم کسی سے لیں تو بسم اللہ پڑھیں اور جب کسی کو دیں تو اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھ کر دیں۔ اگر اس پر کچھ ہی دن پابندی کر لیں تو نہ کسی کو دینے میں کمی آئے گی اور نہ آمد میں کمی ہوگی۔ غرضیکہ کم آمدنی میں بھی خیر و برکت کا وہ عالم ہوتا ہے کہ اکثر دست غیب کا گمان ہونے لگتا ہے۔

## عمل الحمد شریف

فجر کی سنت اور فرض کے درمیان بسم اللہ شریف کی آخری میم کو الحمد کی لام کے ساتھ ملا کر پڑھیں۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالمین ''آخر تک (ایک سو مرتبہ) مجرب و آزمودہ ہے۔

## اضافہ رزق کا مجرب عمل

بعد ہر نماز فرض فوراً بغیر کلام کے آیۃ الکرسی پڑھ کر یہ آیہ کریمہ ایک مرتبہ پڑھ لیا کریں۔

﴿وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَھُوَ حَسْبُہٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا﴾

پھر ایک مرتبہ سورہ ''فاتحہ''، تین مرتبہ سورہ ''اخلاص'' اور تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر آسمان کی طرف دم کریں۔ اللہ تعالیٰ آپ پر، آپ کے گھر پر خیر و برکت کی بارش برسائے گا۔ اور کاروباری معاملات میں آپ کو حیرت انگیز طور پر کامیابیاں ملیں گی۔

## برائے ترقی رزق

جس شخص کا روزگار نہ ہو، ملازمت نہ ہو اور ذریعہ معاش نہ ہو تو یہ عمل اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ صبح نماز کے بعد یا بعد نماز عشاء پڑھا جائے گا۔ تعداد ایک سو ایک مرتبہ (اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف) چالیس روز پورے نہ ہوں گے ان شاء اللہ غیب سے کوئی سامان ملازمت یا تو ذریعہ معاش ظہور میں آ جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿يَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ وَيَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَيَا خَالِقَ الْاَبْصَارِ وَيَا دَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ اَرْشِدْنِيْ وَيَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنِيْ تَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ يَارَبِّ اُفَوِّضُ اَمْرِيْ اِلَيْكَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ بِحَقِّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ﴾

## رزق میں خیر و برکت کے لیے

درج ذیل آیت لکھوا کر بطور تعویذ اپنے پاس رکھیں اللہ تعالیٰ روزی اور مال میں خیر و برکت عطا فرمائے گا۔ نیز تسخیر محبت کے لئے بھی یہ آیت بہت مفید ہے۔ کسی میٹھی چیز پر تین مرتبہ پڑھ کر کسی کو کھلائی جائے تو محبت پیدا ہوگی (انشاء اللہ) وہ آیت یہ ہے:

﴿قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ﴾

## رزق میں اضافہ ہو

طلسمات عجائب کے مصنف حاجی میر صاحب علی نظامی نے لکھا ہے کہ اس نقش معظم کو اگر کوئی شخص ہر روز صبح و شام دیکھے تو اس کا چہرہ نورانی ہوگا۔ اور اس پر روزی ورزق کا دروازہ کھلے گا۔ یہ نقش مبارک مجرب و آزمودہ ہے:




## رزق میں خیر و برکت، ایک خاص درود شریف

﴿اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَيِّدِ نَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَكُوْنَ لَكَ رِضًى وَّلَهٗ جَزَآءً وَّلِحَقِّهٖ اَدَآءً﴾

ہر روز یہ درود شریف کثرت سے پڑھیں۔ انشاء اللہ آپ کی روزی میں غیر معمولی طور پر اضافہ ہوگا۔ اگر اس نقش کو لکھ کر یا لکھوا کر اپنے پاس رکھیں تو بہت فائدہ ہوگا۔ (انشاء اللہ)

| ۷۸۳۷ | ۷۸۳۰ | ۷۸۳۵ |
|---|---|---|
| ۷۸۳۲ | ۷۸۳۴ | ۷۸۳۶ |
| ۷۸۳۳ | ۷۸۳۸ | ۷۸۳۱ |

## برائے کشادگی رزق

اس نقش مبارک کو لکھ کر یا لکھوا کر بازو پر باندھیں تو روزی میں اضافہ ہوگا اور

مراد پوری ہوگی اور دل شاد رہے گا۔ نقش مبارک یہ ہے

| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
|---|---|---|---|
| یاغفور | یاغفور | یاغفور | یاغفور |
| یاغفور | یاغفور | یاغفور | یاغفور |
| یاغفور | برحمتک | یاارحم | الراحمین |

## کشائش رزق اور ہردلعزیز ہونے کے لیے ایک مجرب نقش ہے

کتاب طلسمات عجائب میں لکھا ہے کہ جس شخص کے پاس یہ نقش مبارک ہوگا اس کے رزق میں خیر و برکت ہوگی اور وہ لوگوں میں ہردلعزیز ہوگا۔ نقش لکھنے کی ترکیب یہ ہے کہ بروز جمعرات طلوع آفتاب کے وقت لکھ کر چاندی میں مڑوا کر بازو یا گلے میں باندھیں'' تعویذ لکھتے وقت دوزانو بیٹھ کر نقش بھریں اور جس کو یہ تعویذ دیں اس کا اور اس کی ماں کا نام ضرور لکھیں۔ یہ نقش مبارک بہت ہی مجرب و آزمودہ ہے۔

| ۳۳۳۱۵۶ | ۳۳۳۱۶۹ | ۳۳۳۳۶۶ | ۳۳۳۱۶۳ |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳۱۶۷ | ۳۳۳۱۶۴ | ۳۳۳۱۵۷ | ۳۳۳۱۵۸ |
| ۳۳۳۱۶۱ | ۳۳۳۱۶۴ | ۳۳۳۱۷۱ | ۵۳۳۱۵۸ |
| ۳۳۳۱۷۰ | ۳۳۳۱۵۰ | ۳۳۳۱۶۰ | ۳۳۳۱۶۵ |

## فتوح غیب کے لیے

یہ نقش ہر روز بارہ عدد لکھیں اور فتیلہ بنا کر آگ میں جلائیں اور اس کی خاک دریا یا نہر میں ڈالیں بفضل مفضل حقیقی فتوح غیب سے عامل کے لئے حاضر ہوگا جبکہ کچھ روز روزینہ مقرر ہو جائیگا اور وہ نقش یہ ہے:

| لے | ح | خ |
|---|---|---|
| غ | لا | ے |
| ۲ | لا ۱۱۶۱ | ۹ |

## مال و دولت میں اضافہ کے لیے

یہ نقش مبارک انگوٹھی پر کندا کروا کر اسے پہنیں بفضل ایزد متعال مال و منال میں سے خوش حال رہیں گے۔ نقش منظم و مکرم یہ ہے۔

| ح۸ | و۶ | د۴ | ب۲ |
|---|---|---|---|
| ب۲ | د۴ | و۶ | ح۸ |
| و۶ | ح۸ | ب۲ | د۴ |
| د۴ | ب۲ | ح۸ | و۶ |

## فتوح غیب کے لیے ایک مجرب عمل

آدھی رات کے وقت ہر روز ''اسم معظم'' پڑھیں فتوح غیب حاصل ہو۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ گیارہ مرتبہ، بعد ازاں اسم یَا عَزِیْزُ ایک ہزار ایک سو کہہ کر گیارہ دفعہ یَا رَحِیْمُ یَا کَرِیْمُ وردزبان کریں۔ اگر ایک چلّہ طہارت و پاکیزگی کے ساتھ

پورا کیا جائے تو بفضلہ تعالیٰ دولت کے انبار لگ جائیں۔

## طریقہ نماز برائے فراخی رزق

استغفار سے جس طرح گناہ دھل جاتے ہیں اسی طرح رزق کی بھی کشائش ہوتی ہے۔ ترکیب یہ ہے کہ دو رکعت نماز اس طرح کہ پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد آیت وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا اِلَّا هُوَ آخر تک اور دوسری رکعت میں وَمَا مِنْ دَابَّةٍ فِي الْاَرْضِ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا آخر تک پڑھیں اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْغَفُوْرَ الرَّحِيْمَ بکثرت پڑھیں'' رزق میں بے حد اضافہ ہو۔

## فقر و افلاس دور ہو

سو ۱۰۰ مرتبہ روزانہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ پڑھ لیا کریں ہمیشہ تونگر رہیں کبھی فقر اور مفلسی آپ کے قریب نہ آئے گی۔

## باغات کے پھلوں کی برکت

هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَخْرَجْنَا بِهٖ نَبَاتَ كُلِّ شَيْءٍ لِاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ۔

اس آیت شریف کو جمعۃ المبارک کے دن کسی وقت لکھ کر دھو کر کنوئیں میں یا پانی کی جگہ پر ڈال دیں اور اس سے درختوں کو پانی دیں۔ اللہ تعالیٰ ان درختوں کے پھلوں میں برکت عطا فرمائے گا۔ اور جن و انس کی نظر بد اور تمام تر آفتوں سے محفوظ رہیں۔

## زیادتی رزق کے لیے

درج ذیل نقش مبارک اتوار کی پہلی ساعت میں چاندی کی انگوٹھی کے نگینہ پر کندا کر اکر اس انگوٹھی کو پہنیں۔ کشائش رزق کی بابت عجیب وغریب امور مشاہدہ کریں گے

طلسمات عجائب کے مصنف کے مطابق جو شخص طہارت کاملہ اور تعظیم واحترام کے ساتھ اس انگوٹھی کو پہنے رکھے، تو وہ ایسی خوبیاں دیکھے گا کہ دم بخود ہو کر رہ جائے۔ اور نقش یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۵۱ | ۴۶ | ۵۳ |
| ۵۲ | ۵۰ | ۴۸ |
| ۴۷ | ۵۴ | ۴۹ |

## دولت، مرتبہ کی کثرت وبلندی کے لیے

جو شخص روزانہ ''یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ'' ایک ہزار بار اور یَا وَھَّابُ ایک ہزار بار ہمیشہ پڑھا کرے اس کا مرتبہ بلند ہوگا اور مال میں بے شمار اضافہ ہوگا۔

## کھانے کو بابرکت بنانا

جو شخص سورہ قریش کو پڑھ کر کھانے پر دم کرنے کے بعد اسے کھائے گا وہ کھانا برکت کا ذریعہ بن جائے گا اور کھانے والے کی صحت جسمانی کو کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔

## افلاس دور کرنے کے لیے

اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کا افلاس دور ہو کر خوشحال وفارغ البالی نصیب ہو تو اسے چاہیے کہ گھر جاتے وقت اس سورت کی تلاوت کرلیا کرے۔

## رزق کی فراخی کے لیے

اگر کوئی شخص بالالتزام (ہمیشہ، مسلسل) استغفار پڑھے تو ابن عباس h کی روایت کے مطابق خداوند کریم اس کی تمام مشکلات حل کر دیتا ہے اور پردہ غیب سے رزق عطا فرماتا ہے۔

## رزق کی کشادگی

اگر کوئی شخص فرض نماز سے فارغ ہو کر حسب ذیل آیت پڑھے تو بفضلہ تعالیٰ اس کا رزق فراخ و کشادہ ہو جاتا ہے۔

﴿لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِنْ أَنْفُسِكُمْ عَزِيزٌ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَحِيمٌ ـ فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ ۖ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ ۖ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ﴾

## ہر طرح کی بندش کے خاتمہ کے لیے

ایک سو مرتبہ آیۃ الکرسی، ایک سو دفعہ سورہ ''فاتحہ''، ایک سو'' دفعہ'' سورہ ''فلق'' ایک سو دفعہ سورہ ''الناس''، پڑھ کر پانی پر دم کر لیں۔ سات دنوں تک گھر میں یا کاروباری جگہ پر چھڑکیں'' تھوڑا سا پانی گھر کے افراد بھی پی لیں (انشاء اللہ) ہر طرح کی بندش ور کاوٹ دور ہو گی۔

## مالی پریشانی کے خاتمہ کے لیے ایک مجرب ترین عمل

مہینہ کوئی ہو پہلے اتوار کا دن گزار کر جو رات آئے جس کی صبح پیر ہو گا غروب آفتاب سے رات بارہ بجے تک اس عمل کا وقت ہے بارہ بجے کے بعد اس کا وقت نہیں رہتا۔ اوّل و آخر سات سات مرتبہ درود شریف، اور درمیان میں ستر مرتبہ الحمد شریف، ہر مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھیں دوسری رات میں چھ چھ مرتبہ اول و آخر درود شریف اور درمیان میں ساٹھ مرتبہ الحمد شریف، منگل کے دن پانچ پانچ مرتبہ اول و آخر درود شریف، درمیان میں پچاس مرتبہ الحمد شریف، بدھ کے دن چار چار مرتبہ اول و آخر درود شریف، درمیان میں چالیس چالیس مرتبہ الحمد شریف، جمعرات کے دن تین تین مرتبہ درود شریف اول و آخر اور درمیان میں تیس مرتبہ الحمد شریف، جمعہ کے دن

رات میں دو دو مرتبہ اول و آخر درود شریف اور درمیان میں بیس مرتبہ الحمد شریف، ہفتہ کی رات میں ایک ایک مرتبہ اول و آخر درود شریف، درمیان میں دس مرتبہ الحمد شریف، یہ ہفتہ ختم ہوا۔ خدا کے حکم سے اُسی ہفتہ میں اس کے نیک آثار پیدا ہوں گے۔ مکمل عمل اس طرح تین ہفتہ کرنے سے خدا نے چاہا تو (انشاء اللہ تعالیٰ) اس سے آپ کی پریشانی دور ہوگی۔

## دعا برائے وسعت رزق

کتاب نہج الاسرار جلد اول میں لکھا ہے کہ حضرت امیر المومنین نے وسعت رزق کے لئے فرمایا: فرائض سے فارغ ہونے کے بعد سوتے وقت تین مرتبہ یہ دعا پڑھ لیا کریں!

يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا رَبُّ يَا رَبُّ يَا رَبُّ يَاحَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ اَنْ تَرْزُقَنِیْ رِزْقًا وَاسِعًا حَلَالًا طَيِّبًا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## دست غیب

جناب واجد رامپوری المعروف شفق صاحب اپنے رسالہ ستارہ اشاعت ستمبر ۱۹۵۹ء میں لکھتے ہیں کہ درج ذیل عمل مجھے مشہور طبیب و بزرگ سید معظم الدین احمد مرحوم نے عطا فرمایا تھا۔ اس عمل سے متعدد افراد نے استفادہ کیا اور اسے بے حد مجرب و مفید پایا۔ وہ فرمایا کرتے تھے کہ یہ عمل آٹھ مہینے میں کسی مہینہ میں چاند دیکھنے پر پہلی جمعرات کو کر سکتے ہیں۔ چار مہینہ میں نہیں کر سکتے۔ بیساکھ، ساون، کاتک، منگھر، میں جمعرات کو روزہ رکھیں، ایک مٹی کا نیا برتن ایسا لائیں جس میں پانی لا سکیں اور کچھ چھوارے یا کھجوریں لائیں، سوائے اس پانی اور کھجور کے اور کچھ نہ کھائیں، نہ پئیں

افطار کے وقت غسل کریں پاک صاف کپڑے پہنیں، کپڑوں میں عطر لگائیں اور مصلی بچھا کر اس پر بیٹھیں دو چار اگر بتیاں سلگالیں دہ کھجور اور پانی پاس رکھیں اس پر فاتحہ پڑھیں افطار کا وقت آئے تو وہ خرما (کھجور) کھا کر پانی پیں۔ برتن ایک ہی ہونا چاہیے۔ اگر برتن بڑا مل جائے اور اس میں پانی زیادہ آئے تو وقفہ وقفہ سے پی سکتے ہیں۔ مگر اس برتن سے علیحدہ پانی نہیں پی سکتے اور کھجور کے چند دانوں کے سوا کھا نہیں سکتے۔ اب نماز مغربین پڑھیں۔ اس مصلی سے نہ اٹھیں۔ درود شریف وغیرہ پڑھتے رہیں۔ اب عشاء کا وقت آئے گا نماز عشاء پڑھیں، نماز کے بعد پہلے اکتالیس مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر بارہ ہزار مرتبہ یہ آیت شریف پڑھیں۔

﴿اَزِفَتِ الْاٰزِفَةُ لَیْسَ لَهَا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ کَاشِفَةٌ﴾

یہ آیت پاک پارہ ۲۷ سورہ والنجم میں سجدہ سے قبل ہے بس اس قدر پڑھیں یعنی ''کاشفۃ'' تک تمام رات جاگتے رہیں۔ اس عمل میں نیند زیادہ آتی ہے مگر سو نہ جائیں اگر سو جائیں گے تو عمل بیکار ہوگا۔

اگر اتفاق سے وضو ٹوٹ جائے تو اسی مصلے پر بیٹھے ہوئے وضو کرلیں۔ اس کے لئے پانی اپنے پاس رکھیں۔ احتیاط کریں کہ عمل بارہ ہزار مرتبہ پڑھیں۔ تعداد میں کمی بیشی سے نقصان ہے۔ نماز صبح اسی مصلی پر پڑھیں۔ اگر اتفاق سے بارہ ہزار میں سے باقی ہے تو بعد نماز صبح تعداد پوری کریں۔ بارہ ہزار کے بعد اکتالیس مرتبہ درود شریف پڑھ کر اب مصلے کا کوئی گوشہ اٹھا کر دیکھیں انشاء اللہ تعالیٰ کچھ رقم ملے گی۔ اگر رقم کم ہے تو سمجھو کہ روزانہ ہے اگر زیادہ ہے تو ماہانہ سمجھو۔ بس ایک دن کا عمل ہے۔ اگر ملنے لگے تو ہر ماہ کی پہلی جمعرات کو پورا عمل کرنا ہوگا، مصلی وہیں بچھا رہے، بعد نماز صبح روزانہ رقم اسی مصلی کے نیچے ملا کرے گی۔ عمل ہر ماہ کرنا ہوگا، سوائے ان چار مہینوں کے۔

## فرضِ زر

دو تین دن پہلے جنگل سے پاک صاف مٹی لائیں۔ اوپر والی مٹی تھوڑی سی علیحدہ کر کے اندر کی مٹی تھوڑی سی لائے اسی مٹی کو خوب گوندھ کر ایک مربع ٹکیا بنا کر اسے خشک کر لیجیے۔ ٹکیا اسی صورت کی ہو جو صورت نقش کی ہے۔ اتنی بڑی بنایئے جس پر یہ نقش آ جائے۔ اب اس مٹی کی ٹکیا پر چاقو کی نوک سے یا کسی کیل وغیرہ سے خوب گہرا کندہ کریں اور اس پر ذرا عطر مل کر سرخ رنگ کے کپڑے میں لپیٹ کر اوپر سے دھاگے سے باندھ کر گھر کے کسی محفوظ گوشہ میں اونچی جگہ پر رکھ دیں اور اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ یا الٰہی اس نقش منظم کے طفیل میں اس گھر میں برکت عطا فرما۔ خدا نے چاہا تو آپ کے گھر میں برکت عطا ہو گی۔ گھر والے بیماری اور بلاؤں سے محفوظ رہیں گے۔ اگر کسی پلید روح کا اثر ہے تو وہ اثر ختم ہو جائے گا۔ یہ نقش وضو کر کے نیک اعتقاد سے لکھیں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷۱ | ۳۶۶ | ۳۷۲ |
| ۳۷۳ | ۳۷۰ | ۳۶۸ |
| ۳۶۷ | ۳۷۵ | ۳۶۹ |

## مالا مال کر دینے والا سورہ مزمل کا ایک عمل

سورہ مزمل شریف بہت بزرگ ہے۔ اکثر اصحاب اس کے عامل ہوتے ہیں اور دین و دنیا کی برکتیں حاصل کرتے ہیں۔ عاملین میں یہ سورہ بکثرت رائج ہے، مگر بہت کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو پاک پاک پڑھے ہوئے نہیں ہیں اور اکثر ایسے ہیں جو زکوٰۃ ادا کرنے سے مجبور ہیں۔ یہ نقش مزمل شریف کا ہے اور اس کے خواص بھی مزمل

شریف جیسے ہیں۔سورہ مزمل شریف کے اعداد ۶۶۶۸ ہیں اور پانی پت کے ایک بزرگ نے اسی طرح پر کی اہے۔ترکیب یہ ہے کہ یہ نقش روزانہ چونسٹھ مرتبہ باوضو ہوکر پورے احترام وادب کے ساتھ زعفران یا ہلدی کے پانی سے لکھیں۔لکھے ہوئے نقوش کی گولیاں بنا کر آٹے میں لپیٹ کر ایسے پانی میں ڈال دیں جس میں مچھلیاں ہوں روزانہ ڈالنے کی ضرورت نہیں ہے۔سب دن کے جمع کر کے بھی ڈال سکتے ہیں۔اور نقش مبارک یہ ہے۔

| ۸ | ۱۱ | ۶۶۴۸ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۶۶۴۷ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۶۶۵۰ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۶۶۴۹ |

یہ اس عمل کی زکوۃ ہے سولہ ۱۶ دن تک ۱۷ ہویں دن سے چار نقش لکھا کریں۔اور یہ بھی حسب دستور چند روز کے جمع کر کے گولیاں بنا کر پانی میں ڈال دیا کریں۔چار روزانہ لکھنے کی کوئی میعاد نہیں ہے،جب تک لکھتے رہیں گے غیب سے روزی ملا کرے گی اور سب کام فتح ہوں گے اور آخر میں اسی سے دست غیب حاصل ہوگا۔یہ تو ایک بزرگ کا عطیہ ہے اب میرے تجربے میں مثلث خالی البطن سے عمل کریں تو یہ بھی بہت مفید ہے۔۶۶۶۸ کا مثلث خالی البطن یہ ہے۔یہ نقش روزانہ ۲۷ مرتبہ بہ نیت زکوۃ لکھا کریں۔۲۷ دن تک لکھیں۔اٹھائیسویں دن سے روزانہ تین نقش لکھا کریں۔اب خدا جو عطا فرما دیا کرے میں کوئی تعداد مقرر نہیں کرتا۔یہ نقش روزانہ لکھتے رہیں۔کوئی خاص وقت مقرر نہیں ہے۔نہ کوئی پرہیز ہے اگر کسی دن ناغہ ہو جائے تو دوسرے دن چھ لکھا کریں مگر یہ عمل بے کار نہ ہوگا۔انشاءاللہ اٹھائیسویں دن

سے اس کا اثر ظاہر ہونے لگے گا۔ جس قدر وقت گزرتا جائے گا غیبی امداد میں اضافہ ہوتا رہے گا۔ وہ نقش مبارک یہ ہے:

| ۵۵۵ | ۴۴۴۸ | ۱۶۶۵ |
|---|---|---|
| ۲۷۷۵ | یاغنی اغنی | ۳۸۹۳ |
| ۳۳۴۸ | ۲۲۲۰ | ۱۱۱۰ |

## برائے فتوحات غیب

یہ عمل وہ لوگ کریں کہ جن کے پاس وقت ہو۔ اور کر سکتے ہوں۔ اس عمل کا اثر باطل نہیں ہوگا۔ جب دنیا میں آپ کسی کا کام کرتے ہیں تو اس کی اجرت ملتی ہے پھر کوئی خدا کا کام کریں اور اجرت سے محروم رہے یہ ناممکن ہے۔ آپ یقین کر کے عمل کریں کہ میں خدائے بزرگ و برتر کی عبادت کر رہا ہوں اس میں کوئی پرہیز نہیں ہے نہ شروع کرنے کی کوئی تاریخ مقرر ہے ہاں وقت کی پابندی ضروری ہے۔ آپ کی محنت اور خدمت کا صلہ غنی کے دربار سے ضرور ملے گا۔ (انشاء اللہ) نماز صبح کے بعد روزانہ یہ نقش چار سو نواسی (۴۸۹) مرتبہ زعفران یا ہلدی کے پانی سے لکھا کریں لکھے ہوئے نقش کی گولیاں بنا کر ایسے پانی میں ڈال دیا کریں جس میں مچھلیاں ہوں۔ اگر پانی دور ہے تو سب جمع کر کے ڈال دیں (انشاء اللہ) خدا مرحمت فرمادے۔ وہ نقش یہ ہے

| ف | ت | ا | ح |
|---|---|---|---|
| ح | ا | ت | ف |
| ت | ف | رزق از غیب برساں | ا |
| ا | ح | ف | ت |

# رزق کے لیے ایک نقش خاص

جو شئے بے قیمت اور بغیر محنت کے ہاتھ آئے اس کی قدر نہیں ہوتی۔ چاہے وہ قابل قدر ہو اور جو شئے قیمت اور محنت سے حاصل ہو اس کی قدر ہوتی ہے خواہ وہ قابل قدر نہ ہو۔ یہ نقش بہت مجرب اور زود اثر ہے۔ اور ساتھ ساتھ آسان بھی ہے۔ اگر آپ کی مالی حالت کمزور ہے کوئی ذریعہ معاش نہیں ہے پریشانی ہے تو آپ دن رات میں کوئی وقت مقرر کر کے یہ نقش روزانہ بہتر ۷۲ دفعہ لکھنا شروع کر دیں۔ خدا نے چاہا تو چند روز میں کوئی نہ کوئی صورت اطمینان کی پیدا ہو جائے گی۔ تھوڑی سی پابندی ضروری ہے۔ اول جس جگہ لکھنا شروع کریں وہ جگہ تبدیل نہ کریں، روزانہ اسی جگہ لکھا کریں۔ جگہ صاف ستھری اور پاک ہو، ایک دو اگر بتیاں لکھتے وقت سلگا لیا کریں، روزانہ لکھے ہوئے نقوش پاک صاف زمین میں دفن کر دیا کریں۔ اگر جگہ ایسی ہے کہ جہاں نقش لکھنا شروع کیا ہے، اور وہیں دفن کر سکتے ہیں تو وہاں ہی دفن کر دیا کریں۔ ہاں جگہ ایسی سے جہاں آمد و رفت ہو تو وہاں دفن نہ کریں۔ کوئی تاریخ دن اور وقت شروع کرنے کا مقرر نہیں ہے اور نہ کسی خاص قلم و دوات اور کاغذ کی شرط ہے۔ اس عمل کو پورا یقین کے ساتھ کیجئے اور فائدہ اٹھایئے۔

۷۸۶

| ۲۷۹ | ۷۴۴ | ۹۳ |
|---|---|---|
| ۶۵۱ | وَاللّٰهُ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ | ۴۶۵ |
| ۱۸۶ | ۳۷۲ | ۵۵۸ |

## دست غیب

دست غیب سے مراد یہ ہوتی ہے کہ خدائے پاک غیب سے ایسے سامان مہیا کر دیتا ہے کہ جس سے زندگی سکون اور اطمینان سے بسر ہوتی ہے مثلاً کاروبار نہیں چلتا، ملازمت نہیں ملتی، آمدنی کم ہے، خرچ زیادہ ہے۔ تفکرات میں زندگی بسر ہوتی ہے۔ اس قسم کی باتیں خدا کے کلام سے دور ہو جاتی ہیں۔ تکیے کے نیچے سے روزانہ رقم مل جائے۔ یہ مرتبہ اولیاء اللہ کا ہے۔ میں تو اس قسم کی روایات پر حیران اور خاموش ہوں۔ جناب رسول خدا ﷺ سے بڑا دوست خدا کون ہو سکتا ہے؟؟ آپؐ نے تو کبھی تکیے کے نیچے سے رقم نہیں نکالی۔ ہاں یہ معجزہ ضرور ہوا کہ تھوڑی چیز آپ کی برکت سے زیادہ ہو گئی اور یہی اثر عمل میں ہے کہ خدا برکت عطا فرماتا ہے اور ایسی برکت ہوتی ہے گویا دست غیب کے لیے یہ عمل مجرب ہے اور خدائے پاک اس کا اثر باطل نہیں فرماتا۔ رات کے بارہ بجے کے بعد اٹھ جائیں اور وضو کر کے پندرہ مرتبہ سورہ طٰہٰ پڑھ کریں۔ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف چوبیس دن یہ عمل روزانہ کریں۔ اتنی جلدی نہ پڑھیں کہ حرف کٹ جائیں۔ ایسے وقت سے شروع کریں کہ نماز فجر تک ختم کر لیں۔ اگر عمل پڑھنے سے قبل چار رکعت نماز تہجد بھی پڑھ لیں تو زیادہ بہتر ہے مگر یہ شرط نہیں ہے برکت کے لئے پڑھ لیا کریں تو بہتر ہے چوبیس ۲۴ دن زکوٰۃ کے ہیں پچیسویں دن سے نماز صبح سے قبل یا بعد نماز فجر ایک مرتبہ یہی سورہ پڑھ لیا کریں۔ اگر کسی دن کسی خاص وجہ سے قبل از نماز فجر یا بعد نماز فجر نہ پڑھ سکیں تو دوسرے وقت پڑھ لیا کریں۔ خدا نے چاہا تو دنیا کی پریشانیاں ختم ہو جائیں گی اور غیب سے ہر مشکل حل ہو جایا کرے گی۔ یہ عمل ضرور کریں اور خدا کے کلام پاک کا اثر دیکھیں۔

## بے روزگاری دور ہو

اگر کوئی شخص کسی ناگہانی مصیبت میں گرفتار ہے مثلاً مقدمہ، قرض، بے روزگاری وغیرہ ہے تو رات کے تقریباً تین بجے وضو کر کے مسجد کی طرف جائے اور بغیر نماز کے تین سجدے صحن میں کر کے پھر کھڑے ہو کر ہاتھ سر سے اوپر اٹھا کر سو 110 مرتبہ اسمِ اعظم اَلْوَهَّابُ پڑھ کر خدا سے اس پریشانی کے دور ہونے کی دعا کریں۔ سات دن روزانہ یہ عمل کریں خدا کے حکم سے وہ مصیبت دور ہوگی۔ اگر کسی وجہ سے مسجد میں جانے سے معذور ہوں تو گھر کے صحن میں یہ عمل کریں۔ یہ عمل بارہا تجربہ کیا ہوا ہے۔

## خیر و برکت کے لیے ایک ورد خاص

خدا کے پاک کلام پر مکمل اعتماد کریں۔ اور اعتقاد کرتے ہوئے میں عرض کرتا ہوں کہ میرا ذمہ ہے ''جو مانگو سو پاؤ'' کمر ہمت مضبوط، باندھیں۔ جس کا عزم پکا اور پائیدار اور بلند ہمت ہو وہ اس عمل کو کرے انشاء اللہ تمام زندگی عیش و عشرت میں بسر ہوگی۔ اور کسی کے محتاج نہ ہوں گے' بلکہ ان کے دستر خوان پر دس آدمی کھائیں گے۔ اس عمل کا اظہار کسی پر نہ کریں روزانہ تین چار گھنٹے کا عمل ہے۔ بعد نمازِ عشاء یا بعد نمازِ فجر اس کا وقت ہے کسی پر یہ ظاہر نہ ہو کہ آپ یہ عمل کر رہے ہیں۔ عمل یہ ہے کہ روزانہ ڈھائی ہزار مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھا کریں باوضو باادب قبلہ رو ہو کر پورے چالیس دن یہ عمل کریں اکتالیسویں دن روزہ رکھیں اور بعد طلوع آفتاب ایک کاغذ پر جدا جدا حرفوں میں بسم اللہ شریف لکھیں اور اس کا تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے اپنے پاس حفاظت سے رکھیں اور اپنی طاقت کے مطابق کچھ خیرات کر دیں۔ وقت پر روزہ افطار کر لیں یہ عمل ختم

ہوا۔ یہ تعویذ قدرت کا ایک سکہ یا نوٹ ہے۔ اپنی زندگی میں کسی کے محتاج نہیں ہوں گے۔ دل کے سارے ارمان پورے ہوں گے اور دنیا آپ کی عزت کرے گی آپ کو خدا اس قابل کرے گا کہ دوسروں کی مدد کریں۔ خود کسی کے محتاج ں گے۔

## ادائیگی قرض کے لیئے

نمازِ عشاء میں وتر کے بعد دو رکعت نماز نفل کی نیت سے پڑھیں اور الحمد شریف کے بعد قُلِ اللّٰھُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تا بِغَيْرِ حِسَابٍ پانچ مرتبہ پڑھیں' دونوں رکعتیں اسی طرح پڑھا کریں جتنا ہی قرضہ ہوگا خدائے پاک غیب سے مدد فرمائے گا' اور قرض ادا ہونے کا سامان غیب سے مہیا ہوگا۔ یہ عمل مُجرب ہے۔ روزانہ چالیس دن تک پڑھیں اور کرمِ الٰہی کا اثر دیکھیں۔

## عمل کرو تو اس طرح کرو

قرآن پاک میں ہے کہ مضطرب کی دعا قبول کی جاتی ہے۔ فرمایا حضور علیہ السلام نے کہ جب کوئی شخص دعا مانگتے ہوئے رو پڑتا ہے تو دریائے رحمت جوش میں آجاتا ہے۔ اور خدائے قدوس فرماتا ہے کہ رونے والی آنکھ اور پھیلا ہوا ہاتھ میرے دربار سے خالی جائے تو مجھے شرم آتی ہے۔ ہم دعا کرتے ہیں مگر نہ حالت اضطرار پیدا ہوتی ہے نہ یقین کامل ہوتا ہے نہ آنکھوں میں آنسو آتے ہیں۔ خدا پر اس طرح ناز کرو اور دامن رحمت کو پکڑ لو جس طرح بچہ رو کر ماں سے چمٹ جاتا ہے۔ جب اس طرح دعا کی جائے تو ناممکن ہے کہ وہ محروم اثر ہو جائے۔ یہ عمل بزرگان دین کا مجرب ہے۔ مجھ پر بھی وقت پڑے ہیں اور دنیا میں ہر شخص پر وقت آتا ہے یہاں تک پیغمبروں رسولوں، اماموں اور بزرگوں پر بھی وقت پڑا ہے' میں کیا چیز ہوں گردش روزگار ہے کوئی بھی

محفوظ نہیں ہے۔ مجھ پر جب وقت پڑا ہے میں نے اس عمل کے سائے میں پناہ لی ہے اور مجھے خدا نے بزرگ و برتر نے تسلی اور حوصلہ عطا فرمایا ہے' رات کے وقت اٹھیں جب دنیا آرام کی نیند سو رہی ہو اور آپ بھی خواب استراحت میں ہوں مگر اٹھ کھڑے ہوں۔ ضروریات سے فارغ ہو کر وضو کر لیں اور سر ننگا کر کے آسمان کے نیچے کھڑے ہو جائیں اور خود کو مجرم اور گناہ گار جان کر گزشتہ گناہوں سے توبہ کریں اور قبولیت کا اثر یہ ہے کہ تمہارا دل غم سے بھر جائے اور آنکھوں سے اشک جاری ہو جائیں۔ اگر یہ صورت پیدا ہو گی تو میں آپ کو اطمینان دلاتا ہوں کہ آپ کامیاب ہو گئے' اب اس کام میں تقریباً چار بجے کا وقت آ جائے گا۔ اب تین مرتبہ درود شریف پڑھیں، یہ دعا تین سو تیرہ ۳۱۳ مرتبہ پڑھیں، پھر تین دفعہ درود شریف پڑھ کر عمل ختم کریں۔ خدا نے چاہا تو سورج غروب ہونے سے قبل (اسی دن) آپ کو کامیابی اور تسکین ہو گی۔ عمل یہ ہے۔

((يَا غِيَاثُ اَغِثْنِيْ بِرَحْمَتِكَ))

(اللہ تعالیٰ آپ لوگوں کو کامیاب فرمائے) آمین!

## خیر و برکت کے لیے ایک عمل

جب کھانے کے لئے دستر خوان پر بیٹھیں تو بسم اللہ شریف کے بعد اسم اعظم یَـا سُبُّوحُ تین یا سات مرتبہ پہلے لقمہ پر پڑھ کر پھونک کر کھا لیا کریں۔ یہ کھانا نور بن جائے گا۔ چند روز اس پر پابندی سے عمل کریں آپ کا دل نور اور پاکیزگی کا سمندر بن جائے گا۔ اور اس قدر خیر و برکت ہو گی دو چار آدمی آپ کے دستر خوان سے کھانا کھاتے رہیں گے۔

## روزگار میں ترقی و برکت کے لیے

اس عمل کو وہ لوگ کریں جو پانچوں وقت کی نماز پڑھ سکیں۔ کم از کم پندرہ دن تو یہ

عمل ضرور کریں۔ نماز سے فراغت پانے کے بعد تین مرتبہ درود شریف پھر گیارہ مرتبہ رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ پڑھیں، پھر تین مرتبہ درود شریف، پھر خداوند عالم کے دربار میں دعا کریں کہ یا الٰہی یہ عمل سرکار دوعالم ﷺ کے صدقے ہے اس کو قبول فرما، اور میری پریشانی اور مصیبت دور فرما، خدا نے چاہا تو جس مقصد کے لئے یہ عمل کریں گے اس مقصد میں کامیابی ہوگی۔ بے روزگار کو روزگار ملے گا اور رزق میں ترقی اور برکت ہوگی، ہر قسم کی مصیبت اور پریشانی دور ہوگی جس کے لئے عمل کیا ہے۔ یہ عمل انتہائی مجرب ہے۔

## دست غیب

بزرگوں نے سچ کہا ہے کہ! ''کیمیا' لیمیا' ویمیا'' کس نداند جز ذات اولیاء کے لیے، عمل، علم الحروف سوائے اولیاء اللہ کے کوئی نہیں جانتا۔ دست غیب بھی کیمیا کا ایک جز ہے۔ کیمیا اسے کہتے ہیں کہ تانبے سے سونا بن جائے۔ اس کا کوئی وزن اور ناپ مقرر نہیں ہے۔ من بھر تانبہ بھی سونا بن سکتا ہے اور ایک دو تولہ بھی دست غیب'' اسے کہتے ہیں کہ انسان کو اپنی ضروریات کے مطابق غیب سے اس قدر ملتا رہے کہ وہ اپنے جائز اخراجات کو پورا کرتا رہے۔ یہ عمل مجھے بزرگوں سے پہنچا ہے۔ میں اسے پوری امانت داری، دیانت داری کے ساتھ لکھ دیتا ہوں' آگے خدا کی مرضی اور آپ کی صحیح محنت'' بس اتنا وثوق سے کہوں گا! کہ آپ نے اس عمل کو باقاعدہ محنت سے کر لیا تو زندگی بھر کسی کے محتاج نہیں رہیں گے۔ قدرت کی طرف سے انتظام ہوتا رہے گا۔ یہ عمل سات دن کا ہے۔ مہینہ کی تاریخ کوئی ہو۔ جمعرات کے دن روزہ رکھیں، جھوٹ قطعی نہ بولیں، کوئی فحش کلمہ منہ سے نہ نکالیں سوائے ضرورت کی باتوں کے بیکار باتیں نہ کریں، اور بے ضرورت لوگوں سے نہ ملیں۔ گویا سات دن تنہائی، گوشہ نشینی میں بسر کریں ملنا جلنا، باتیں کرنا بلکہ ہر کام سے ضرورت سے زیادہ وقت عمل میں صرف

کریں۔ یہ سارا عمل روزانہ ختم کرنا ہے۔ ایک نشست میں ختم کرنے کی قید نہیں' وقفہ وقفہ سے بھی ختم کر سکتے ہیں' مگر روزانہ ختم کرنا ہے۔ روزہ پہلے دن یعنی جمعرات کو ہی رکھنا ہے۔ گوشت، کچی پیاز کچی لہسن، مولی وغیرہ بالکل نہ کھائیں۔ کچے کا پرہیز ہے پکے کا پرہیز نہیں لیکن بہتر ہے کہ پکا ہوا بھی نہ کھائیں۔ گوشت سے قطعی پرہیز ہے۔ جمعرات کو روزہ رکھیں اور بعد از نماز عشاء یہ عمل شروع کریں یعنی اس عمل کا وقت دن رات عشاء سے دوسری عشاء تک ہے' اس چوبیس گھنٹہ میں عمل کو ختم کرنا ہے خواہ ایک نشست میں ختم کریں یا تھوڑا ختم کریں۔ روزانہ ہزار مرتبہ پڑھنا ہے۔

﴿وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِيْ ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ﴾

(یہ آیت قرآن مجید کے ساتویں پارہ، بارھواں رکوع، چھٹی سورہ انعام میں ہے) قرآن پاک میں دیکھ کر صحیح کر کے پڑھنا ہے۔ پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف، پھر ایک ہزار مرتبہ یہ آیت مقدسہ پھر ایک ہزار مرتبہ یَا حَیُّ پھر ایک سو پچاس مرتبہ یَا قَیُّوْمُ پھر گیارہ مرتبہ درود شریف'' یہ عمل دن رات کے ۲۴ گھنٹوں میں ختم کرنا ہے۔ تمام عمل مغرب تک ختم کریں اور بعد عشاء سے دوبارہ شروع کر دیا کریں' اب جو خدا غیب سے فرمائے یا کوئی صورت پیدا فرمادے۔ آپ رزق، خرچہ کے لئے، کبھی پریشان نہ ہوں گے۔ قرض دور ہوگا، اور جو مقصد ہوگا خدا پورا فرمائے گا۔ یہ عمل زندگی بھر کام دے گا۔ باقی جو اس کا حکم ہے وہ مختار ہے قبول کرنا نہ کرنا اس کے اختیار میں ہے مگر وہ کسی کی محنت برباد نہیں کرتا۔ وہ سب سے اچھی اور بہتر مزدوری دینے والا ہے۔

## رزق کی کمی دور ہوگی

اس زمانہ میں روٹی کا سوال بہت اہم بنا ہوا ہے جن کو خدا نے دونوں وقت بہتر سے بہتر کھانے کو دیا ہے ان کی بات جدا ہے۔ مگر جو بے سہارا ہیں اور بال بچوں کے ساتھ ہیں۔ ان کے لئے بہت مشکل ہے' ایسے لوگ دنیوی کوشش تو کرتے ہیں، مگر روحانی کوشش بھی کریں' خدا نے چاہا تو غیب سے ان کا سامان مہیا ہوگا۔ یہ عمل بارہا تجربے میں آیا ہوا ہے۔ اس کا اثر باطل نہیں ہوتا۔ نماز صبح سے ایک گھنٹہ قبل اٹھیں، ضروریات سے فارغ ہوکر باوضو آسمان کے نیچے سر ننگا کر کے کھڑے ہو جائیں اور تین سو مرتبہ یہ آیت پاک وَفِی السَّمَاءِ رِزْقُکُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھیں صرف تیرہ دن یہ عمل کریں۔ خدا آپ کی پریشانی دور فرمائے گا اور رزق کی کمی دور ہوگی۔

## دستِ غیب

دستِ غیب کے یہ معنی نہیں ہیں کہ ہمیں روزانہ ایک رقم قدرت سے ملا کرے دست غیب کے صحیح معنی یہ ہیں کہ انسان کبھی فکر معاش میں پریشان نہ ہو اور قدرت سے اس کی امداد ہوا کرے۔ تمام بزرگان دین کی امداد غیب سے ہوتی ہی ہے ۱۹۱۰ء میں ایک بزرگ بغداد سے تشریف لائے تھے اور وہ اس قدر خرچ کرتے تھے کہ ان کو خرچ کرنے میں کوئی تکلف نہیں ہوتا تھا۔ ان کی جیب روپے سے بھری رہتی تھی۔ اتفاق سے جناب مولانا محمد علی رامپوری کی طرف شفق صاحب سے ان کے تعلقات اس قدر گہرے ہو گئے کہ گویا بے تکلف ہو گئے۔ ایک دن شفق صاحب نے کہا کہ اکثر عرب کے لوگ ہندوستان میں مانگنے کو آتے ہیں، خرچ کرنے کو نہیں آتے۔ مگر آپ بے تکلف خرچ کرتے ہیں۔ انہوں نے فرمایا کہ میرے پاس ایک عمل ہے جس کی برکت سے مجھے غیب

سے اس قدر ملتا ہے کہ میں کبھی پریشان نہیں ہوتا۔ شفق صاحب نے وہ عمل دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا میں آپ کو ایک نقش بتا دیتا ہوں اسے یاد کرلو یہ تمہیں کام دے گا۔

درج ذیل نقش آپ روزانہ گیارہ بار لکھا کریں۔ لکھے ہوئے نقش زمین میں دفن کر دیا کریں روزانہ دفن کرنے کی ضرورت نہیں دس بیس دن کے جمع کر کے بھی دفن کر سکتے ہیں۔ اس میں کوئی پرہیز نہیں ہے ہاں ذرا سی پابندی ضروری ہے یعنی ناغہ نہ ہو روزانہ لکھ لیا کریں۔ اگر آپ کی شادی نہیں ہوتی یا آپ کے لڑکے لڑکی کی شادی میں رکاوٹ ہے آپ کو نوکری کی تلاش ہے، یا آپ پر کوئی جھوٹا مقدمہ ہے، غرضیکہ کوئی ضرورت ہے تو خدائے پاک اسے پورا فرمادے گا۔ اگر کوئی بیمار ہے دوا اثر نہیں کرتی تو یہ نقش لکھنا شروع کریں خدا شفا دے گا روزانہ گیارہ نقش لکھ لیا کریں اس میں کوئی پرہیز نہیں ہے کوئی خاص قلم دوات کی ضرورت نہیں ہے اکیس دن میں خدا چاہے گا تو آپ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے مگر اصل میعاد اس کی پورے چالیس دن ہے۔ درمیان کے خالی خانہ میں وہ مقصد لکھا کریں جس کے لئے آپ عمل کر رہے ہیں انشاء اللہ تعالیٰ آپ مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ ترقی کے لئے، تبدیلی کے لئے، غرض کہ ہر مقصد کے لئے ہے۔ نقش مبارک یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۲ | ۷۴۳ | ۲۷۱ |
| ۴۶۰ | یہاں مقصد لکھو | ۶۵۱ |
| ۵۵۹ | ۳۶۸ | ۱۸۴ |

## روزی اور روزگار میں ترقی اور برکت ہوگی۔

یہ نقش زعفران یا ہلدی کے پانی سے لکڑی کے قلم سے باوضو لکھیں اور موم جامہ کر

کے اپنے بازو پر باندھیں۔تو اس کی برکت سے آپ کو بہت فائدے ہوں گے۔روزگار میں ترقی اور برکت ہوگی اگر کوئی کام بند ہے تو خدا کی قدرت سے وہ کام کھل جائے گا،اگر ملازمت کی تلاش ہے تو خدائے پاک غیب سے ملازمت کا بندوبست فرمادے گا۔وہ نقش مبارک یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۵ | ۳۴۴ | ۳۴۵ | ۳۵۰ |
| ۳۴۶ | ۳۴۹ | ۳۵۶ | ۳۴۳ |
| ۳۵۲ | ۳۴۷ | ۳۴۲ | ۳۵۳ |
| ۳۴۱ | ۳۵۴ | ۳۵۱ | ۳۴۸ |

## بے روزگاری دور ہوگی

اگر کوئی شخص روزانہ درج ذیل وردشریف پانچ مرتبہ پڑھے گا تو وہ کبھی محتاج اور غمگین نہ ہوگا۔اب بے روزگاری عام ہے اور دنیا خوف وہراس سے بھری پڑی ہے۔جو شخص اس مقدس کلمہ کو اپنا ورد بنالے تو غیب سے برکت اور رزق کے دروازے کھل جائیں گے۔،یہ عجیب وغریب اسم ہے اسے ضرور پڑھیں اور دنیا کا لطف اٹھائیں اس میں کوئی پرہیز نہیں ہے نہ کسی وقت خاص کی پابندی ہے جو فرصت کا وقت ملے پڑھ لیا کریں۔اول وآخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ لیا کریں تو زیادہ بہتر ہے وہ کلمہ یہ ہے سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ۔

## ہر کام میں غیب سے مدد ہوگی

یہ نقش مولانا الحاج قطب علی اجمیریؒ کا بتایا ہوا ہے اور نہایت مجرب ہے۔بعد نمازِ صبح قبل از طلوعِ آفتاب زعفران اور نئے قلم سے پر کر کے اور موم جامہ کر کے اپنے

پاس رکھیں ۔اس سے بہت فائدہ ہوگا، ہر کام میں غیب سے مدد ہوگی، اور ہر حاجت خدا پوری فرمائے گا۔نقش مبارک یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۹ | ۱۹۶ | ۱۸۹ | ۲۰۲ |
| ۱۹۰ | ۲۰۱ | ۲۰۰ | ۱۹۵ |
| ۲۱۴ | ۱۹۱ | ۱۹۴ | ۱۹۷ |
| ۱۹۳ | ۱۹۸ | ۲۰۳ | ۱۹۲ |

## ایک نقشِ قرآنی

یوں تو تمام قرآن پاک خیر و برکت ہے مگر یہ دو عمل بہت موثر ہیں ۔ایک تو دعائے یونس، دوسرا حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ یہ نقش معظم اسی آیہ مبارکہ کا ہے اس کے اعداد قمری چار سو پچاس حرف، انیس نقطہ، پانچ میں کل ۴۷۴ اس کا مثلث یہ ہے۔اب آپ کسی معاملہ میں حیران و پریشان ہیں، کسی مصیبت میں گرفتار ہیں، نوکری نہیں ملتی ،کوئی مقدمہ ہے، قرضداری ہے غرضیکہ کوئی تکلیف ہے جس سے بظاہر کوئی رہائی کی امید نہیں ہے تو آپ بعد از نماز جمعہ یہ نقش لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے بازو پر باندھیں یا گلے میں ڈالیں اور رات کو سر ننگا کر کے اوّل و آخر پندرہ پندرہ بار درود شریف اور درمیان میں (۴۷۴) مرتبہ یہ عمل پڑھیں۔

﴿حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ﴾

اکیس دن یہ عمل کریں خدا نے چاہا تو فکر پریشانی اور مصیبت دور ہوگی۔کوئی پرہیز نہیں ہے۔پڑھنے کا وقت دن رات میں کوئی مقرر نہیں ہے باوضو قبلہ رخ ہو کر ننگے سر پڑھا کریں یہ عمل بہت ہی مجرب ہے۔(انشاءاللہ)

## نقش سلیمانی

مشہور بھی ہے اور بعض کتابوں میں دیکھا گیا ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کی انگشتری پر اسم اعظم کندہ تھا اور اسی کی برکت سے تمام جن وانس، وحوش وطیور، بحر وبر غرضیکہ تمام کائنات آپ کے تابع تھی۔ بعض عاملوں نے اسم شریف ''یالَطِیفُ'' کو بھی اسم اعظم قرار دیا ہے اور یہ ماننے والی بات ہے کہ نعمت محنت سے ہی ملتی ہے مگر اب لوگ محنت سے جی چراتے ہیں۔ ایک بات یہ بھی انصاف کی ہے کہ پہلا زمانہ فارغ البالی کا تھا۔ ہر شئے ارزاں تھی جس کو سن کر ہمیں تعجب ہوتا ہے اور پہلے لوگوں میں یہ تکلفات بھی نہ تھے۔ ہر شخص کا سیدھا سادہ معمولی خرچ تھا۔

قرآن پاک کے اعداد نکال لیئے، حرف گن لیئے، زیر زبر پیش گن لے، اب کون ہے جو یہ محنت کرے۔ نہ وہ قوت رہی نہ فرصت ہی رہی۔ ''یَا لَطِیفُ'' خدا کا بزرگ نام ہے۔ جو شخص باوضو یہ اسم زعفران یا ہلدی کے پانی سے روزانہ ۳۱۲۵ مرتبہ نئے قلم سے لکھے (اس قلم سے اور کچھ نہ لکھا جائے) تو چالیس دن میں سوالاکھ کی تعداد پوری ہوگی اور انشاء اللہ تعالیٰ اسی اسم اعظم ہی کی وجہ، دنیا اس کی طرف رجوع کرے گی۔ کسی قسم کا پرہیز اس میں نہیں ہے اور نہ شروع کرنے کی کوئی تاریخ مقرر ہے۔ دن رات میں یہ تعداد روزانہ ختم کرنی ہے۔ ناغہ نہ ہو۔ بس اتنا ہی لکھئے ''یالطیف'' اور دنیا کی فکر سے آزاد ہو جائیے اور عاقبت بخیر ہو۔

## وُسعتِ رزق کے لیے

بروز جمعہ المبارک یہ دعا ستر ۷۰ مرتبہ پڑھیں۔ بفضل خدا تین جمعہ گزرنے سے پہلے ہی دعا قبول ہو جاتی ہے۔ دعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا مُفِيْدُ يَا غَفُوْرُ يَا وَدُوْدُ اَغْنِنِىْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ

مَعْصِيَتِكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## ادائے قرض کے لیے

یہ دعا روزانہ کثرت سے پڑھتے رہیے پروردگار عالم کی طرف سے ادائے قرض کی سبیل ہو جائے گی۔ دعا یہ ہے:

﴿يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ بِحُرْمَةِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ اقْضِ عَنِّيْ دَيْنِيْ﴾

## برائے فراوانی رزق

۱) بعد نماز فجر مصلّی سے نہ اٹھیں، بات بھی نہ کریں اور ایک ہزار مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کے ساتھ یہ آیت اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ مسلسل ایک سو بیس (۱۲۰) روز بلا ناغہ پڑھیں۔ اوّل و آخر درود شریف گیارہ بار پڑھیں۔ کشائش رزق کے لئے بے حد مجرب ہے۔

۲) صبح کی نماز کے بعد روزانہ گیارہ سو مرتبہ "يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ" پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ بے روزگار کو روزگار ملے گا اور رزق میں فراخی ہوگی۔

۳) بعد نماز صبح "یا مزمل" تین سو بائیس ۳۲۲ مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر چودہ ۱۴ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ پڑھنے سے پہلے نماز حاجت ضرور پڑھیں۔ ایسا کرنے سے کبھی رزق میں تنگی نہ ہوگی۔

## ادائیگی قرض کے لیے

اگر کسی شخص پر قرض کا بوجھ بڑھ گیا ہو تو اس کو چاہیے کہ نماز عشاء پڑھ کر اسی جگہ پر سورۂ نصر کو اکتالیس ۴۱ مرتبہ روزانہ، اکتالیس روز تک پڑھے۔ مجرب عمل برائے ادائیگی قرض ہے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف لازمی پڑھے۔

## برائے زیادتی رزق

رزق کی زیادتی کے لئے نماز کے بعد اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ○ کثرت سے پڑھا کریں۔

## برائے دفع تنگ دستی

فراخی رزق کے لئے اور جس مہم میں چاہے وَمَنْ يَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تنگ دستی دور ہو جائے گی اور مہم آسان ہوگی۔

## کشائشِ رزق

پوری سورہ مزمل کشائش رزق کے لئے بہت ہی مفید ہے۔ اس کی ترکیب یہ ہے کہ ایک چلہ تک ہر روز وقت معین پر گیارہ مرتبہ درود پڑھے۔ پھر ایک ہزار ایک سو گیارہ ۱۱۱۱ مرتبہ ''يَا مُغْنِيُ'' پڑھے۔ بعد گیارہ مرتبہ سورہ ''مزمل'' کو پڑھے اور آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ لے۔ جو اس عمل کو کرے گا، اللہ تعالیٰ غیب سے اس کی طرح طرح کی امداد فرمائے گا۔

## کثرت رزق

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ مَنْ يُّؤْتِيْهِ يَّشَاءُ سے وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ تک (پ ۳ ع ۱۶) جمعرات کے روز باوضو کسی طالع مند آدمی کے کرتہ کے ٹکڑے پر اس آیت کو لکھ کر دکان یا مکان یا خرید و فروخت کی جگہ پر لٹکا دیں، خوب آمدنی ہو۔

## برائے دفع تنگ دستی ومحتاجی

ستر ۷۰ مرتبہ سورہ ''القریش''، اول و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھیں۔

انشاءاللہ رزق میں وسعت پیدا ہوگی۔ آزمودہ ہے

## برائے برکت رزق وکشادگی

چاندی پر کندہ کرا کے اس پر یَا کَبِیْرُ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَاتَہْدِ الْعُقُوْلُ لِوَصْفِ عَظْمَتِہٖ "سو ۱۰۰ مرتبہ پڑھ کر پھونک دے۔ یہ عمل ترک نہ کرے۔ نقش کو عطر لگا کر پیسوں والی جگہ پر رکھیں۔ کبھی تنگی نہ ہوگی (انشاءاللہ)

| ۹۵۴ | ۹۵۵ | ۹۵۸ | ۹۳۳ |
|---|---|---|---|
| ۹۵۸ | ۹۳۵ | ۹۵۱ | ۹۵۶ |
| | یَا کَبِیْرُ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِی لَا تَعْدِ الْقُوْلُ لِوَصْفِ عَظْمَتِہٖ | | |
| ۹۳۶ | ۹۷۰ | ۹۵۳ | ۹۵۰ |
| ۹۵۳ | ۹۳۹ | ۹۴۷ | ۹۶۹ |

## دولت کثیر حاصل ہو

علامہ سید محمد رضی مرحوم لکھتے ہیں کہ جو شخص یَا اِلٰہَ الْاٰلِہَۃِ الرَّفِیْعُ فِیْ جَلَالِہٖ کو روزانہ بعد نماز صبح بیس ۲۰ روز تک پچاس بار پڑھے تو انشاءاللہ غنی ہو جائے۔ اگر اس کا وِرد کرے تو علم و دولتِ کثیر کا مالک رہے گا۔

## مال ودولت میں برکت کے لیے

جس شخص کو مال ودولت میں وسعت کی خواہش ہو اسے چاہیے کہ درود پاک بعد نماز صبح ۱۰۱ ایک سو ایک مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کرے۔ دعا کیا کرے تو انشاءاللہ مال میں برکت پیدا ہوگی۔

## برائے فراوانی رزق

بعد نماز فجر اور نماز عشاء ۱۱۹ ایک سو انیس مرتبہ "یَا لَطِیْفُ" پڑھ کر پھر

۱۹ مرتبہ اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الرَّزَّاقُ ذُوالْقُوَّۃِ الْمَتِیْنِ پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف بھی لازمی پڑھیں۔ انشاء اللہ روزی کا سبب پیدا ہوگا۔

## کثرت رزق کے لیے

جن لوگوں کا گزارہ مشکل سے ہو رہا ہو، ان کے لئے یہ عمل اکسیر ہے۔ رات کو سوتے وقت ایک سو چونتیس ۱۳۴ بار اس عمل کو پڑھیں اور عمل ختم کر کے اپنے موجودہ ذریعہ معاش کا تصور کر کے اپنے سینے پر پھونک ماریں۔ یا قوی یا قادر روزی کو حاضر کرو۔

## عمل سورہ یٰسین برائے کشائشِ رزق وحصول

## حاجات وادائے قرض

یہ عمل ۱۶ دن کا ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ چاند کی ایک تاریخ سے اگر نیک ہو نحس تاریخ نہ ہو اور ساعت بھی نیک ہو (جو نقش ساعت سے معلوم ہوگی)۔ اول ہر روز غسل کریں اور عمل کی نیت کر کے دو رکعت نماز ادا کریں۔ بعد ازاں کوئی خوشبو جلا کر چودہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور یٰسین پھر سے پڑھنا شروع کریں۔ جب دوسرا دن آئے تو پہلے کی طرح پھر چودہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور شروع سے یٰسین پڑھنا شروع کریں۔ اور تیسرے دن سے درود پڑھ کر واپس شروع سے پڑھتے رہیں حتیٰ کہ ساتویں دن سے واپس ہو کر تمام کریں۔ یہ ایک مرتبہ کی پڑھائی ہوئی۔ اس طرح یٰسین ۱۶ مرتبہ پڑھنی ہے اور چودھویں روز بعد تمام عمل ختم ہونے کے بعد، کسی سفید رنگ کی مٹھائی پر چودہ مبین کی نذر دے کر اس کا ثواب چہاردہ معصومین کی ارواح مقدس کو ہدیہ کریں اور دو رکعت نماز پڑھ کر حالت سجدہ میں واسطہ محمدؐ وآلِ محمدؐ اور اس عمل کا جو بجا لائے ہیں، دے کر مقصد کی دعا کریں۔

انشاءاللہ ہر جائز حاجت ضرور پوری ہوگی۔(نوٹ) جس جگہ پہلے روز عمل شروع کریں اسی وقت اور اسی جگہ آخری روز بھی ختم کریں نہ جگہ اور وقت بدلیں اور نہ جائے نماز بدلیں۔

## قرض کی ادائیگی کے لیے

یہ عمل پروفیسر سلیم خان ایوبی مرحوم کا بتایا ہوا ہے کہ جو شخص ہمیشہ مقروض رہتا ہو اور سخت پریشان اور عاجز ہو وہ مغرب کی اذان سے قبل یَا مَنَّانُ ذَالْاِحْسَانِ قَدْ عَمَّ کُلَّ الْخَلَائِقِ مَنُّہٗ کا ورد اپنے نام معہ والدہ کے نام کے اعداد تعداد کے برابر کرے اور دعا کرے الٰہی میں غم و فکر، سستی، بخل بزدلی، قرض کے غلبے اور لوگں کے دباؤ سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔ یہ ورد چاند کی پندرھویں شب سے شروع کرے۔ انشاء اللہ العزیز اگلا نیا چاند ہونے تک اللہ کریم قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا فرمائیگا۔

## حصول دولت اور ادائیگی قرض کے لیے

حصول دولت، قضائے حاجت، مرض سے شفاء اور دشمن کو ذلیل وخوار کرنے کے لئے تین سو تینتیس ۳۳۳ بار اول و آخر درود شریف پڑھکر ذیل کی دعا تلاوت کریں۔ یہ عمل بعد نماز عشاء کریں اور الگ مقام پر بیٹھ کر ایک ہی نشست میں پڑھا کریں تو زیادہ بہتر رہے گا۔ فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔

## تنگ دستی اور قرض دفع ہو

ہمیشہ بعد نماز عشاء درود شریف کے ساتھ اسم مبارک الٰہی یَاوَھَّابُ چودہ سو چودہ بار پڑھ کر ایک سو مرتبہ یہ دعا پڑھیں:

﴿یَاوَھَّابُ ھَبْ لِیْ مِنْ نِعْمَۃِ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّابُ﴾

# حصول دولت اور روزگار کے لیے

اس نقش مبارک کو روز جمعہ بعد از نماز فجر زعفران سے لکھ کر داہنے بازو پر باندھیں۔ نقش مبارک یہ ہے:




# برائے وسعت رزق

عروج ماہ ہو، نوچندی جمعرات ہو تو بہت ہی بہتر ہے۔ یہ نقش ترقی، رزق اور کامیابی مقاصد کے لئے لاجواب ہے۔ بروز جمعرات بعد نماز عصر تین پھول چنبلی کے توڑیں۔ ہر پھول پر ۷۰۳ مرتبہ ''وَوَجَدَكَ عَائِلًا فَأَغْنٰى'' پڑھ کر پھولوں پر پھونکیں اور نظر نقش پر رہے۔




# کشادگی معاش

اگر کوئی شخص فقر و فاقہ میں مبتلا ہو، معاش کی تنگی ہو اور باوجود کوشش کے کاروبار نہ چلتا ہو تب قبل از نماز صبح، آسمان کے نیچے ننگے سر کھڑے ہو کر یہ آیت

شریف ''وَفِی السَّمَاءِ رِزْقُکُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ'' پانچ سو مرتبہ پڑھیں۔ اول وآخر ۵۰۵ مرتبہ درود شریف ضروری ہے۔ بعد ازاں دعا مانگ کر نماز فجر ادا کریں۔ اللہ تعالیٰ تکلیف سے نجات دے گا۔

## برائے خلاصی قرض

روزانہ سورہ ''مزمل'' دو مرتبہ پڑھیں اور اکتالیس ۴۱ روز تک پڑھتے رہیں۔ بحکم خدا قرض سے نجات ملے گی۔

## کشائش رزق

سورہ مزمل کو روز گیارہ سو مرتبہ اس طرح پڑھیں کہ سورہ ''مزمل'' سے پہلے اَللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّاھُوَ ہر مرتبہ پڑھیں اور گیارہ بار پڑھنے کے بعد اپنی کامیابی اور کشائش رزق کے لئے دعا مانگیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ پریشانیاں دور ہوں گی۔

## رزق میں خیر و برکت کے لیے

بروز جمعرات شروع کریں۔ حسب توفیق صدقہ دیں۔ اس نقش کو زعفران سے لکھ کر سامنے رکھیں۔ پھر ایک سو گیارہ مرتبہ یَارَزَّاقُ الْوَھَّابُ پڑھ کر زعفران سے لکھ کر نقش پر پھونک دیں۔ آئندہ جمعرات تک اس کے بعد صرف دس مرتبہ روزانہ پڑھ کر اس نقش پر دم کیا کریں۔ اول وآخر تین مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

## ادائیگی قرض کے لیے

آیت کریمہ: لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ (انبیاء ۸۷) بسم اللہ اور درود شریف کے ساتھ ایک نشست میں سات ہزار بار جمعہ کو بعد نماز صبح تلاوت کریں۔ انشاء اللہ قرض ادا ہوگا اور رزق میں وسعت پیدا ہوگی۔

## کاروبار میں ترقی کے لیے

مندرجہ ذیل نقش کی دو فوٹو سٹیٹ کروائیں۔ نماز فجر کے بعد خالی جگہ پر زعفران یا زردہ رنگ سے اپنا، بمعہ والدہ کا نام لکھیں۔ پھر ایک نقش اپنے پرس میں رکھ لیں اور دوسرا نقش پلاسٹک کوٹنگ کروا کے اپنے پیسے والی جگہ پر رکھیں۔ روزانہ یَا بَاسِطُ ۷۲ مرتبہ اور یَا لَطِیْفُ ۱۲۹ مرتبہ پڑھیں۔ ۳۱ روپے خیرات کریں۔

جبرائیل — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — میکائیل

| ۴۸۷ | ۵۰۱ | ۴۹۷ | ۴۹۴ |
|---|---|---|---|
| ۴۹۸ | ۴۹۳ | ۴۸۸ | ۵۰۰ |
| ۴۹۲ | ۴۹۵ | ۵۰۳ | ۴۸۹ |
| ۵۰۲ | ۴۹۰ | ۴۹۱ | ۴۹۶ |

اسرافیل — عزرائیل

یاالٰہی اس کے کاروبار میں خوب

اَللّٰهُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِهٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ ترقی ہو

## عمل برائے ادائے قرض وحفظ جنات وجادو

یہ سات سلام لکھ کر گلے میں ڈال لیں۔ انشاءاللہ قرض جلدی ادا ہوگا اور ہر جن وخبائث اور جادو کے شر سے محفوظ رہیں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

﴿سَلَامٌ قَوْلاً مِنْ رَبٍّ رَّحِیْمٍ۔سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ، سَلَامٌ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ،سَلَامٌ عَلٰی مُوْسٰی وَھَارُوْنَ، سَلَامٌ عَلٰی اِلْ یٰسِین،سَلَامٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ، وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ،سَلَامٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْھَا خَالِدِیْنَ﴾

## نقوش برائے کشائش رزق

ان تینوں نقوش کو لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ انشاءاللہ رزق زیادہ ہوگا۔

۶۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۱ |
| ۲ | ۵ | ۷ |
| ۸ | یَا وَھَّابُ | ۶ |

۶۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۸ | ۲۰ | ۲۷ |
| ۲۴ | ۲۴ | ۱۲ |
| ۱ | | |

۶۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵ | ۲۰ | ۲۷ |
| ۲۵ | ۲۴ | ۲۲ |
| ۲۱ | ۲۸ | ۳۳ |

## برائے روزگار

یَاسَمِیْعُ۔ یَاوَاسِعُ، یَارَزَّاقُ

۹۱ بار ۴۸ بار ۳۱۹ بار

ان تینوں اسماء کو ایک ہی نشست میں پڑھا جائے۔ ان کی تعداد کے مطابق ان کا کل مجموعہ ۶۵۸ ہے۔ ۷ سات دن مسلسل پڑھنا ہے۔ گوشت وغیرہ سے مکمل پرہیز

بھی کرنا ہے۔ درود شریف اول و آخر ۱۰ بار انشاء اللہ مقصد روزگار حاصل ہوگا۔
(گانے بجانے سے بھی پرہیز کریں تو بہتر ہے)۔

## قرض وصول ہونے کی دعا صرف حجاج کے لیے

جناب رئیس بن حسن لکھتے ہیں تمام کتب دعا اول سے آخر تک دیکھے جانے کے بعد بھی کوئی دعا ایسی نظر نہیں آتی کہ دعا پڑھنے والے کا جو روپیہ دوسرے لوگوں میں پھیلا ہوا ہے وصول ہو جائے۔ الحمد اللہ کہ علامہ مجلسی علیہ الرحمہ (المتوفی نمبر ۱۱۱۱ھ) نے جو بیان داؤد رقی (مضافات بغداد کے رہنے والے) کا نذر قرطاس فرمایا ہے، اس سے اس مشکل کا حل دستیاب ہوتا ہے۔ اس محترم صحابی نے عرض کیا کہ ایک شخص پر میرا مال باقی ہے اور ڈرتا ہے کہ میرے ہاتھ نہ آئے۔ فرمایا کہ جب مکہ مکرمہ جانا تو ایک طواف اور دو رکعت جناب عبدالمطلبؑ کی نیابت سے اور اسی طرح ایک ایک طواف اور نماز جناب آمنہؑ اور جناب فاطمہ بنت اسدؑ کی طرف سے پڑھ کر دعا کرنا۔ داؤد کہتے ہیں کہ میں نے ایسا ہی کیا اور اسی دن وہ روپیہ مجھے وصول ہوگیا۔ (حیات القلوب جلد نمبر ۱۸ جلد نمبر ۲ تقطیع کلاں نولکشور)

جو لوگ حج کی استطاعت نہیں رکھتے۔ وہ اس عمل کا اجر قرار دے کر دوسرے حاجیوں سے پڑھوا سکتے ہیں۔

## وسعت رزق کا حیرت انگیز عمل

جناب ندیم جعفری آف کراچی لکھتے ہیں کہ یہ عمل وسعت رزق کے لئے بے حد مجرب ہے۔ اس کے اثرات آپ کی زندگی پر تاحیات رہیں گے۔ اور یہ میرے مجربات میں سے ہے۔ اس عمل کا طریقہ یہ ہے:

کسی بھی مہینے کی نوچندی جمعرات کی ساعت اول میں مشتری سے متعلقہ بخور روشن کر کے سیب کے قلم سے اور محلول زعفران سے ۲۷ نقش روزانہ (بہتر دن تک) لکھنے ہیں اور ہر روز نقش سامنے رکھے ۲۷ مرتبہ یہ آیت

﴿یَابَاسِطُ الَّذِیْ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَّشَاءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ﴾

پڑھیں پھر آخری نقش خود کھالیا کریں۔ضروری ہے کہ آخری دن ایک نقش کم لکھیں اور ہر روز جدا جدا کاٹ کر آٹے میں گولیاں بنا کر آب رواں میں ڈال دیا کریں۔آخری دن جب دریا یا سمندر میں نقش بہائیں تو ایک نقش ازخود واپس آجائے گا۔اس کو اٹھا کر رکھ لیجئے اور بازو پر باندھ لیں۔اب آپ اس نقش کے مکمل عامل ہیں۔بعدازاں مداومت کیلئے ۳ دن روز لکھتے رہا کریں اور وقت فرصت کاٹ کر گولیاں بنا کر دریا میں ڈالتے رہیے۔نیز اگر پانی میں کوئی چیز نظر آئے تو گھر آکر نیاز مولا مشکل کشا دلوایئے۔اگر راستے میں کوئی فرد یا شخص آپ سے کوئی بھی چیز طلب کرے تو ہرگز مت دیجئے گا۔نقش کے نیچے لکھیں یَا کَوْ مَائِیْل پھر آیت لکھیں۔میں وضاحت کیے دیتا ہوں غور فرمایئے۔جس شخص کے پاس یہ نقش ہوگا وہ کبھی محتاج نہ ہوگا اور عامل کو رزق ایسی جگہ سے ملے گا جہاں سے اسے گمان بھی نہ ہوگا۔اگر باشرط خلوت میں اس عمل کو کیا جائے تو دست غیب جاری ہو جاتا ہے۔جس کا عامل کسی سے اظہار نہ کرے۔دوران عمل نماز قضاء نہ ہو۔آپ خواہ کتنے ہی پریشان و تنگ دست ہوں، اس عمل کے بعد غیبی طور پر بصدقہ محمدؐ و آل محمدؐ رزق کثیر ملے گا، جس کا آپ اندازہ بھی نہیں کر سکتے۔میں نے یہ عمل خود بھی کیا اور بارہا ضرورت مند لوگوں سے کرایا بھی، کبھی ناکامی نہیں ہوئی۔اور وہ نقش مبارک یہ ہے:

۷۸۶

یاجبرائیلؑ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ ۳/ | ۴۸ ۸/ | ۱/۲ |
| ۱۲ ۲/ | ۲۴ ۴/ | ۳۶ ۶/ |
| ۴۲ ۷/ | یاباسط یالومائیل | ۳۰ ۵/ |

یَابَاسِطُ الَّذِیْ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَّشَاءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ۔

## وسعت رزق کے لیے ایک اور نقش مبارک

ہر روز ایک ہزار مرتبہ آیہ مبارکہ اَللّٰـهُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِهٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَـاءُ وَهُوَالْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ کا ورد کریں اور تقویٰ پرہیز گاری کے پابند رہیں لوگوں سے بے نیاز و مستغنی ہو جائیں گے۔ کل مطالب دینی دنیوی کے لئے یہ کافی ہے۔ خیر وسعادت حاصل ہوگی اور دشمن ذلیل وخوار ہوگا۔ مناسب ہے کہ مربع کھینچ کر لکھتے وقت خوشبو لگائیں، دھونی دیں اور اس نقش کو اپنے پاس رکھیں اور ہر روز وقت مواظبت، اور پڑھنے کے وقت بھی بغور کرے اور خوشبو کام میں لائے اور وقت خلوت میں توجہ قلب سے پڑھے۔ ناغہ نہ کرے تو فرق نہ ہوگا۔ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ یَّشَاءُ | یَرْزُقُ | بِعِبَادِهٖ | اَللّٰهُ لَطِیْفٌ |
| اَللّٰهُ لَطِیْفٌ | بِعِبَادِهٖ | یَرْزُقُ | مَنْ یَّشَاءُ |
| یَرْزُقُ | مَنْ یَّشَاءُ | اَللّٰهُ لَطِیْفٌ | بِعِبَادِهٖ |
| بِعِبَادِهٖ | اَللّٰهُ لَطِیْفٌ | مَنْ یَّشَاءُ | یَرْزُقُ |

## وسعت رزق کے لیے

دس جمعہ تک یہ عمل کریں۔ ہر جمعہ ہزار مرتبہ یہ اسم اعظم پڑھیں اور ...

حیوانات بھی کریں۔ اَلْغَنِیُّ الْمُغْنِیُّ۔ انشاء اللہ غنی و تونگر ہوں گے اور فقر و فاقہ سے نجات حاصل ہوگی۔

## رزق میں خیر و برکت ہو

ہر شب جمعہ ۱۰۰ دفعہ یہ پڑھیں۔ رزق کی تنگی دور ہوگی اور قرض ادا ہوگا۔ (انشاء اللہ)

یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحْمٰنُ یَا نُوْرُ یَا نُوْرُ یَا نُوْرُ یَا ذَا الطَّوْلِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

## برائے حصول راحت و برکت

کتاب فضل الدعاء میں حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ اسم اعظم ہے۔ ہر نماز کے بعد پڑھنا موجب راحت و آسائش ہے۔ (تعداد خود مقرر کر لیں)

## برائے وسعت رزق

اسم مبارک اَلْوَهَّابُ کا ورد فقر کو دور کرتا ہے، رزق میں وسعت پیدا ہوتی ہے اور رزق حلال کے اسباب پیدا ہوتے ہیں۔ سجدہ شکر میں ۱۴ دفعہ پڑھیں یا بعد از ہر نماز فریضہ ۱۴ مرتبہ پڑھیں۔

## رزق میں اضافہ ہو

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ نماز صبح کے بعد ۱۰۰ مرتبہ یہ پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

مَاشَاءَ اللّٰهُ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

انشاءاللہ رزق میں اضافہ ہوگا۔

## برائے فتوحات غیب

علامہ جلیل القدر مرزا حسین نوری علیہ الرحمہ سے روایت ہے کہ یہ عمل حضرت امام زمانہ عجل اللہ فرجہ شریف نے عالم خواب میں علامہ محمد صادق عراقی کو تعلیم فرمایا تھا۔ یہ وسعت رزق کے لئے مجرب ہے۔ روزانہ نماز صبح کے بعد مصلیٰ پر کھڑے ہو کر دایاں ہاتھ سینہ پر رکھ کر ۷۰ دفعہ یَا فَتَّاحُ پڑھیں۔

## بیماری اور غربت کے خاتمہ کے لیے

علامہ کلینیؒ نے اپنی اسناد کے ساتھ آقائے نامدار جناب رسالت مآب سے روایت کی ہے کہ یہ دعا کثرت سے پڑھنے سے بیماری اور غربت ختم ہو جاتی ہے:

﴿لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَلَمْ يَكُنْ لَهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَهٗ وَلِيٌّ مِنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا﴾

اتوار کی صبح ایک نشست میں بارہ ہزار مرتبہ پڑھیں: يَا غَنِيُّ يَا قَوِيُّ يَا وَلِيُّ يَا وَفِيُّ بعض روایات میں ہے کہ دس ہزار مرتبہ پڑھیں۔ اگر ایک نشست میں بارہ ہزار مرتبہ پڑھنا ممکن نہ ہو تو دس نشستوں میں تقسیم کریں اور ہر نشست میں بارہ سو مرتبہ پڑھیں لیکن یہ عمل اتوار کو مکمل ہونا چاہیے۔

## رزق اور روزگار میں ترقی ہو

نماز صبح کے بعد چودہ مرتبہ درود شریف پڑھ لیں پھر ۶۶ مرتبہ یا اللہ پڑھیں اس کے بعد ۶۶ دفعہ یہ آیہ مبارکہ پڑھیں:

اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ

پھر چودہ مرتبہ درود شریف پڑھ لیں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے اپنے دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر لفظ اللہ (حروف مُقطّعات میں) لکھیں (ال ہ، و) عمل کے دوران نظر ان حروف پر رہے۔

## قرض ادا ہو

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ اگر کوئی شخص قرض دار ہو تو "یااللہ" کا ورد ایک سانس میں "یارحمٰن یارحیم" کا ورد بھی ایک سانس میں کر یا ورزیادہ سے زیادہ کرے۔

## فتح وکشائشِ اُمور کے لیے

""آیۃ الکرسی"" اور"" سورہ الم نشرح" ایک ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھوں کی انگلیاں بند کرتے جائیں۔ دائیں ہاتھ سے شروع کریں۔ بعد میں درود شریف پڑھ کر کھول دیں۔ عجیب اثر دیکھیں گے۔

## برائے دست غیب

منقول از شیخ بہاء الدین عاملیؒ

((یَا کَافِیُ یَا غَنِیُّ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ))

یہ تعداد کبیر یعنی ۶۲۷۶ مرتبہ تنہائی میں پڑھیں۔ چالیسویں روز مکان کی چھت سے آواز آئے گی کہ یہ چالیس تھیلیاں روپوں سے بھری ہوئی ہیں، اپنے تصرف میں لاکر وقت مقررہ کا لحاظ رکھیں۔ لباس پاکیزہ ہو اور خشوع وخضوع قلب بھی ہو۔ حضور قلب بھی قدرت کی طرف سے ہو۔

## قرض کی ادائیگی کے لیے

۶۴ دفعہ ان اسماء کا روزانہ ورد کریں اور ۴۰ دن تک متواتر کریں۔ انشاء اللہ رزق میں برکت ہوگی اور قرض ادا ہوگا۔ اسماء پاک یہ ہیں۔

﴿یَادَلِیْلُ یَاوَھَّابُ یَا دَائِمُ یَادیان یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ﴾

## وسعتِ رزق

عطیہ علامہ محمد رضی مرحوم

وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰهَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّ یَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا۔ (سورہ الطلاق ۶۵)

یہ چالیس روز کا عمل ہے۔ شب جمعہ سے چڑھتے ہوئے چاند میں شروع کریں۔ شروع کرنے سے قبل غسل سنت کریں اور بعد وضو نماز مغربین و نوافل سے فارغ ہو کر دو رکعت نماز حاجت پڑھیں اور ایک سو ۱۰۰ بار درود شریف کی تلاوت کریں پھر انتالیس ۳۹ روز تک اس آیہ مبارکہ کو ایک سو انسٹھ ۱۵۹ بار پڑھیں۔ چالیسویں شب میں ایک سو اناسی ۱۷۹ بار تلاوت کریں۔ پھر ایک سو ۱۰۰ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ عمل کے درمیان کسی سے بات نہ کریں۔ تنہائی میں عمل کریں اور کسی حال میں بھی گردن موڑ کر پیچھے نہ دیکھیں۔ مجرب ہے۔ عمل کو مکمل کرنا ضروری ہے۔ کسی مجبوری کے باعث اگر منقطع ہو جائے تو پھر سے شروع کر دیں۔ قطع کرنے سے نقصان کا اندیشہ ہے۔

## ادائے قرض

سورہ ''والعادیات'' ایک سو دس بار ہر جمعہ کو پڑھا کریں تو جلد ہی قرض ادا ہو

جائے گا۔ اول وآخر درود شریف تین بار باوضو اور قبلہ رخ ہو کر پڑھیں۔

## برکت سورہ یٰسین

۱) یٰسین شریف کو روزانہ بکثرت پڑھنے سے دست غیب حاصل ہوتا ہے۔ قدرت ہر کام میں مددگار ہوتی ہے، دشمن سرنگوں ہوتے ہیں اور فراخی رزق ہوتی ہے۔

۲) سورہ یٰسین کو مشک و زعفران کے ساتھ سفید کاغذ پر لکھ کر غلہ یا خزانہ میں رکھیں تو انشاء اللہ خیر و برکت ہوگی۔

۳) اگر کوئی شخص تنگدستی سے عاجز آ گیا ہو تو جمعرات کو بعد نماز عشاء دس مرتبہ پڑھے اور ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تنگدستی دور ہوگی۔

## کشائش رزق کے لیے

ترک حیوانات کر کے بسم اللہ شریف کو دریا کے کنارے بعد نماز فجر بارہ ہزار بار اور بعد نماز مغرب بارہ ہزار بار پڑھے۔ اول و آخر ۴۱۔۴۱ بار درود شریف ضرور پڑھا جائے۔ یہ طریقہ ہر اہم حاجت کے لئے مجرب ہے۔

## کھیت و باغ کی شادابی کے لیے

جو کوئی شخص بسم اللہ شریف (۱۰۱) بار لکھ کر اپنے کھیت یا باغ میں دفن کرے تو وہ کھیت یا باغ ہرا بھرا رہے گا اور غلہ خوب ہوگا۔

## مالی پریشانی سے بچنے کے لیے

اگر ہر نماز کے بعد سورہ فاتحہ بسم اللہ سمیت ۲۱ مرتبہ پابندی کے ساتھ پڑھ لیا کریں تو آپ کبھی بھی مالی پریشانی سے دوچار نہیں ہوں گے۔

## عمل برائے ادائیگی قرض

عطیہ سید سجاد گیلانی

(میعاد: چالیس دن) شروع چاند کی جمعرات سے رات ۱۲ بجے کے بعد اور نماز صبح سے پہلے کریں۔ ذکر۔ بدوح۔ (تعداد: چار ہزار مرتبہ روزانہ)۔ پڑھتے وقت لوبان یا کسی بھی خوشبو کا بخور جلائیں۔ ہر قسم کے گوشت سے پرہیز کریں اور روزانہ تعداد ختم ہونے پر تین بار صدق دل سے کہیں "اس اسم مبارک کے فرشتو! تم کو اس جلیل نام کی قسم کہ میرے قرض کا بندوبست غیب سے کرو"

((اَلْعَجَلْ اَلْعَجَلْ اَلسَّاعَۃ اَلسَّاعَۃ اَلْوَحَا اَلْوَحَا))

انشاء اللہ چالیس روز پورے نہ ہوں گے کہ غیب سے قرض کی ادائیگی کے سامان پیدا ہو جائیں گے۔

## حصول دولت کے لیے چند مجرب اور آسان عملیات

عطیہ جناب اشتیاق حسین ایڈووکیٹ آف انڈیا

۱) بانڈ اور لاٹری ہندو پاک، امریکہ اور یورپ میں روزانہ اشخاص لاٹری کے ٹکٹ خریدتے ہیں مگر ان میں صرف کچھ ہی ایسے خوش قسمت ہوتے ہیں جن کے نام لاٹری کھلتی ہے۔ یہاں پر لاٹری حاصل کرنے کا ایک عمل تحریر کیا جاتا ہے۔ اس عمل میں کامیابی قسمت پر منحصر ہوتی ہے۔ جس دن لاٹری یا بانڈ خریدنا ہو۔ اس دن علی الصبح غسل کریں، اگربتی جلائیں اور پیلے رنگ کے پھول چڑھائیں اور پیلے رنگ کی مٹھائی لے کر پیلے کپڑے پہن کر لاٹری یا ٹکٹ بانڈ کر لائیں۔ یہ دھیان رکھیں کہ

لاٹری کے ٹکٹ کا نمبر آپ کے اعداد کے مطابق ہو۔ نمبر اعداد کے لئے علم الاعداد پڑھیں۔ سورہ واقعہ پڑھ کر اس ڈبہ میں ٹکٹ لا کر رکھیں۔ اپنے اعداد اپنی صحیح تاریخ پیدائش سے لگائیں۔ ان اعداد کو عددِ قسمت کہتے ہیں۔ ان میں بھول ہونے سے آپ فائدہ اٹھانے سے محروم رہ جائیں گے۔

## نئے مکان میں خوشحالی و دولت کے لیے

میرے پاس ایسے اشخاص آتے رہتے ہیں جو نیا مکان بنوا کر نیا کاروبار یا دوکان کر کے مختلف پریشانیوں میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ نوبت یہاں تک پہنچتی ہے کہ وہ اپنا نیا مکان فروخت کر دیتے ہیں اور دکان و کاروبار کو ختم کر دیتے ہیں۔ ایسے اشخاص کی دولت بھی ختم ہو جاتی ہے اور بلا وجہ محنت بھی ضائع ہو جاتی ہے اور رسوائی ملتی ہے۔ اس لئے آپ جب بھی نیا مکان بنوائیں تو اس مکان کی بنیاد میں مندرجہ ذیل چیزیں رکھ دیں یا کاروباری جگہ میں دفن کر دیں۔ میرا تجربہ ہے کہ یہ چیزیں فائدہ پہنچانے کے ساتھ ساتھ ٹونے ٹوٹکوں سے بچاؤ بھی کرتی ہیں۔ اس عمل میں مندرجہ ذیل چیزوں کی ضرورت پڑتی ہے:

۱) تانبہ کی لٹیا معہ ڈھکن۔
۲) چاندی کا سانپ سانپنی کا جوڑا۔
۳) چاند کا ایک چھوٹا سا چوکورہ پترا۔
۴) پانچ چھوٹی سپاریاں۔
۵) ہلدی کی سات ثابت اور صاف گانٹھیں۔

ان سب چیزوں کو تانبہ کی لٹیا میں پاک صاف پانی بھر کر ڈال دیں۔ اس کے بعد اس کا اچھی طرح ڈھکن بند کر دیں۔ اب یہ برتن صدر دروازہ کے مغرب کی طرف

دفن کردیں۔اگر ممکن ہو سکے تو کسی عامل سے رائے لے لیں۔یہ نسخہ بہت مجرب ہے۔

## حصولیابی دولت

یہ بے حد آسان اور کم خرچ ٹوٹکہ ہے۔اس میں صرف اصول کی ضرورت ہے۔اس پر حسب قانون عمل کرنے سے کوئی بھی شخص فائدہ اٹھا سکتا ہے۔

### عمل

بروز ہفتہ بوقت شام (جب دونوں وقت مل رہے ہوں) تو اس وقت آرڈ کے دو شاہتیرے لے کر اس پر ذرا سی دہی اور سندور چھڑک دیں۔اس کے بعد بڑے پیپل کے پیڑ کے نیچے رکھ دیں اور پلٹ کر نہ دیکھیں۔اس ٹوٹکہ کو ۲۱ دن لگا تار عمل میں لائیں تو اس ٹوٹکہ کے اثر سے دولت کی حصولیابی کے ذرائع پیدا ہونے شروع ہو جائیں گے۔

## اچانک اور غیر متوقع دولت حاصل کرنے کے لیے

اگر آپ کسی وجہ سے پریشان ہیں اور بغیر روپے کے آپ کو طرح طرح کی پریشانیاں برداشت کرنا پڑ رہی ہیں تو آپ مندرجہ ذیل منتر کو اکیاون ۵۱ دن ہزار مرتبہ پڑھ کر تسخیر کر لیں۔پھر اس کے بعد ایک سو مرتبہ روزانہ پڑھتے رہیں۔اس عمل کے اثر سے آپ کو اچانک کسی بھی ذریعہ مثلاً لاٹری یا بانڈ وغیرہ سے غیر متوقع دولت حاصل ہوگی۔منتر یہ ہے:

''بیٹھے چبوترے پڑھے قرآن، ہزار کام دینا کا کرے ایک کام میرا کر۔نہ کرے تو ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبروں کی دہائی۔''

## ترقی کاروبار

بروز منگل سات ہری مرچ معہ ڈنٹھل اور ایک لیموں لیں۔ اس کے بعد انہیں ایک ڈور میں پرولیں۔ پھر ان کو دوکان یا کاروبار کی جگہ پر ٹانگ دیں۔ یہ عمل ہر منگل کے دن کریں۔ ایسا عمل کرنے سے کاروبار میں ترقی ہوگی اور کسی کی نظر بد بھی نہیں لگے گی۔ مجرب اور عام عمل ہے۔

## بچت

عام طور پر میرے پاس اس قسم کے اشخاص آتے رہتے ہیں جو زیادہ سے زیادہ کمانے کے باوجود کچھ بچت نہیں کر پاتے۔ یہ پوچھنے پر کہ کیا خرچ ہوا، کیسے خرچ ہوا، وہ سب باتیں بتانے پر مجبوری محسوس کرتے ہیں۔ اس لئے، آمدنی کی بچت کرنے کے لئے مندرجہ ذیل ٹوٹکہ تحریر کیا جا رہا ہے:

بروز منگل لال چندن، لال گلاب کے پھول اور روئی بھی ساتھ لے لیں۔ ان سب چیزوں کو لال کپڑے میں باندھ کر تجوری یا روپیہ رکھنے کی جگہ پر رکھ دیں تو اس عمل کے اثر سے روپیہ کی بچت ہونی شروع ہو جائے گی۔ اس عمل کو دوبارہ چھ ماہ کے بعد کریں اور اسی طرح آگے عمل کرتے رہیں۔ یہ بڑا مجرب عمل ہے۔

## حصولیابی وراثت

کئی مرتبہ دیکھنے میں آتا ہے کہ وراثت میں آنے والی جائیداد، ہونے کے باوجود کسی نہ کسی وجہ سے حاصل نہیں ہوتی۔ اس کی مختلف وجوہات ہو سکتی ہیں۔ ایسے حالات ہونے پر وراثت کی وصولیابی کے لئے مندرجہ ذیل عمل تحریر کیا جا رہا ہے۔

جو شخص وراثت کی جائیداد کو حاصل کرنا چاہتا ہو تو وہ شخص بروز پیر سفید چینکبری

رنگ کی کوڑی کو باریک پیس لیں اور اس کوڈی کے چورن (سفوف) کو اس شخص کے صدر دروازے پر ڈال دیں جس شخص سے وراثت کی جائیداد حاصل کرنی ہے۔ اس عمل کو وقفہ وقفہ کے ساتھ کئی مرتبہ کریں۔ انشاء اللہ اس عمل کے اثر سے اس شخص کو وراثت کی جائیداد حاصل ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## زیادتی جائیداد

اگر آپ یہ محسوس کریں کہ آپ کی بنائی گئی جائیداد میں کوئی بڑھوتری نہیں ہو رہی اور جائیداد کی قائمی میں استحکام پیدا نہیں ہو رہا۔ اس کے برخلاف جائیداد کم ہوتی جا رہی ہے یا برباد ہو رہی ہے۔ یا دیگر اشخاص ناجائز قبضہ کر رہے ہیں تو یہ عمل کریں۔ مذکورہ شخص کو چاہیے کہ کسی بھی جمعرات کے دن بازار سے جل کھمبی لے آئے۔ اسے پیلے رنگ کے کپڑے میں لپیٹ کر گھر میں لٹکا دیں۔ اس عمل میں جل کھمبی تو ایک مرتبہ لٹکانے کے بعد چھونا ممنوع ہے ورنہ عمل کا اثر ختم ہو جائے گا۔ اس طرح عمل کرنے سے جائیداد کی قائمی میں استحکام پیدا ہوگا اور جائیداد میں بڑھوتی ہوتی جائے گی۔

## لکشمی (دولت) کے لیے

آپ کو یہ جان کر تعجب ہوگا کہ بلی کی انعول بھی لکشمی (دولت) کے حصول میں کام آتی ہے۔ اسی طرح گھوڑے کی زبان بھی یہی خصوصیت رکھتی ہے۔ بلی جب بچہ پیدا کر رہی ہو تو بچے کے ساتھ ایک جھلی بھی باہر آتی ہے جس کو بلی فوراً کھا لیتی ہے۔ یہ جھلی سفید رنگ کی ہوتی ہے۔ اس کو بلی کے کھانے سے پہلے حاصل کر کے تجوری یا روپیہ رکھنے کی جگہ پر رکھ دیں تو اس کے اثر سے بے انتہا دولت حاصل ہوتی ہے۔

## دولت حاصل کرنے کے لیے

ہر شخص کسی نہ کسی مسئلے کی وجہ سے پریشان ہے۔ گھر میں عیش وعشرت کے سامان دیکھنا چاہتا ہے۔ کوئی کاروبار میں حسب منشاء ترقی نہ ہونے کی وجہ سے پریشان ہے تو کوئی روزگار یا نوکری نہ ملنے کی وجہ سے پریشان ہے۔ ایسے متاثرہ شخص کو چاہیے کہ سعد وقت یا شرفِ قمر میں درج ذیل بنائے گئے نقش کو زعفران سے لکھ کر بخور کی دھونی دے کر شیشہ کے فریم یا کسی اور محفوظ جگہ پر جڑا کر لگائیں۔ اس کے اثر سے مطلوبہ شخص کی دلی مراد ہر حالت میں پوری ہوگی۔ یہ نقش آپ کی قسمت کو پلٹ دے گا۔ زندگی کی تمام ضروریات پوری ہونے لگیں گی، گھر میں آرام وسکھ اور کاروبار میں ترقی وبرکت ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے




## قرض سے چھٹکارا

قرض ایک دلدل کی طرح ہے۔ جو شخص ایک مرتبہ قرض لے لے اس سے چھٹکارا حاصل کرنا چاہتا ہے، اتنا ہی اور قرض دار ہو جاتا ہے۔ زندگی میں ہر شخص کو کبھی نہ کبھی قرض لینا پڑتا ہے۔ اگر وہ یہ قرض ادا کر دے تو وہ خوش قسمت انسان ہے۔ ورنہ قرض میں کئی پشتیں جاتی ہیں اور قرضہ جوں کا توں رہتا ہے۔ قرضے سے نجات حاصل کرنے کے لئے مندرجہ ذیل عمل تحریر کیا جاتا ہے۔

کسی نیک ساعت میں سب سے پہلے گلاب کے پانچ پوری طرح کھلے ہوئے پھول لیں۔اس کے بعد ڈیڑھ میٹر سفید کپڑا لے کر اپنے سامنے رکھ لیں۔ پھر مندرجہ ذیل منتر کو پڑھتے ہوئے ان پانچوں پھولوں کو اس کپڑے میں باندھ لیں۔ پھر آپ خود جا کر (پھول بندھے ہوئے) کپڑے کو جاری پانی میں بہا دیں۔خدا نے چاہا تو اس عمل کے اثر سے ہر طرح کے قرض سے نجات حاصل ہو گی اور گھر میں ہر طرح کا عیش و آرام حاصل ہو جائے گا۔ یہ عمل مسلسل تین ماہ شرف قمر میں کریں۔ منتر یہ ہے۔

اوم بھر بھوسوحت سوی تر درے نیم بھر گو دیو سیہ دیمی دھیو ے پر چودیات

## ترقی کاروبار کے لیے ایک ڈابھری منتر

مندرجہ ذیل منتر کو کسی بھی گرہن کے وقت سوالاکھ مرتبہ پڑھ کر تسخیر کر لیں یعنی آپ اس طرح سورج گرہن سے پہلے عمل شروع کریں کہ بوقت گرہن عمل کا ورد سوا لاکھ ہو جائے یا پھر گرہن سے عمل شروع کر کے سوالاکھ تعداد پوری کریں۔اس کے بعد کنویں کے تازہ پانی پر اس منتر کو اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کر کے کاروبار کی جگہ یا دفتر وغیرہ پر چھڑک دیں۔ایسا کرنے سے فوراً کاروبار میں ترقی ہو گی۔ منتر یہ ہے۔

”جے بھوانی مہاکالی، رکشا کریں چاروں دپاری کوڑی کھیل جگ کر موہوں ، راجہ موہوں ، خریدار موہوں آسن بیٹھا جوگی ، سکل سنسار ہتھیل لے ہنومنت بھیروں لے لا میری بکسی گرو کی شکتی بابا گورکھ ناتھ کی دھائی ، پھرو منترا شوری واچا“۔

## مال فروخت کرنے کا منتر

ہمارے ملک کا کاروبار عام طور پر فروخت کم ہونے اور بارش ہونے پر زیادہ فکر مند رہتا ہے۔میرے پاس اس مسئلہ کو لے کر کافی لوگ آتے ہیں۔اگر کوئی شخص اس

طرح کی پریشانی میں مبتلا ہے تو مندرجہ ذیل ٹوٹکا استعمال کریں:۔

''بروز اتوار عرق گلاب لے لیں۔اس پر چھ چھ مرتبہ''یَارَحْمٰنُ یَارَزَّاقُ'' پڑھ کر دم کریں۔اس کے بعد عرق گلاب کو دفتر یا دکان کی چاروں دیواروں پر چھڑک دیں۔اس کے بعد تھوڑے سے ثابت کالے آرڑے لے لیں۔ان پر گیارہ مرتبہ مندرجہ ذیل منتر پڑھ کر دم کر کے دفتر یا دکان میں چاروں طرف پھینک دیں۔اس عمل کے کرنے سے دکان میں مال کی فروخت بڑھ جائے گی اور بے انتہا منافع ہونا شروع ہو جائے گا۔منتر یہ ہے۔

''بھنور دیر تو چیلا میرا،کھول دکان کہا کر میرا،اٹھیو ڈنڈی بکے جو مال بھنور دیر سوں نہیں جائے۔''

## کاروباری مکان کو نظر بد سے محفوظ رکھنے کا ایک ٹوٹکا

اگر آپ کسی دکان یا مکان کے صدر دروازے کو غور سے دیکھیں تو ایک لوہے کی نعل (جو گھوڑوں کے کھر میں لگائی جاتی ہے) لگی ہوئی صاف نظر آئے گی۔اس نعل کا استعمال کاروبار یا مکان کو نظر بد سے یا ٹونے ٹوٹکے سے بچاؤ کے لئے کیا جاتا ہے۔

اس کام کے لئے عام طور پر غلطی سے کوئی بھی نعل کسی بھی دن لگا دی جاتی ہے۔جب کہ اس کے لگانے کا قانون یہ ہے کہ نعل صرف گھوڑے کی ہو۔اس کے لئے گھوڑے کی نعل لے کر اس کو پاک پانی یا عرق گلاب سے دھولیں۔اگر کاروباری جگہ یا مکان کا منہ مشرق کی جانب ہو تو بروز اتوار اور مغرب کی جانب ہو تو اس نعل کو بروز جمعہ لگائیں اور اس بات کا خاص خیال رکھیں کہ نعل کا کھلا منہ نیچے کی جانب ہو۔اس طرح اس عمل کے اثر سے کاروبار یا مکان کو نظر بد اور ٹوٹکے سے تحفظ حاصل ہو جائے گا۔

## برائے مالداری وتونگری

مندرجہ ذیل اسم مبارک کی تلاوت کرنے سے غیب سے مالداری کے اسباب ازخود پیدا ہو جاتے ہیں۔ روزانہ ایک ہزار مرتبہ اندھیرے میں تنہا بیٹھ کر پڑھیں۔ کم از کم سو دفعہ ضرور پڑھیں:

((یَاوَاجِدُ))

## برائے نحوست سیارگان دور ہونے کے لئے

اکثر لوگ حرکات سیارگان کے اثرات سے بہت پریشان رہتے ہیں۔ کاروبار میں خلل واقع ہوتا ہے، رزق میں تنگی ہو جاتی ہے اور بیماریاں اپنا گھر بنا لیتی ہیں۔ انسان بعض اوقات ٹھوکریں کھانے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ ایسے وقت میں مندرجہ ذیل دعا مجرب ہے۔ بعد نماز عشاء اول و آخر درود شریف پڑھ کر یہ دعا پڑھیں۔ ۱۲ روز، ۴۰ روز یا ۹ روز تک حالات پر منحصر ہے۔ جیسے حالات ہوں اس کے مطابق عمل کریں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

﴿یَا وَدُوْدُ یَا وَدُوْدُ یَا وَدُوْدُ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَد، یُحِبُّوْنَھُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ﴾

(سورہ بقرۃ، سورہ اخلاص نمبر، سورہ انبیاء)

## قرض سے نجات کا عمل

صبح طلوع فجر کے بعد نماز نافلہ سے فارغ ہو کر اسی مقام پر بیٹھے رہیں۔ اول درود تاج ۳ بار سبحان اللہ وبحمدہ ۲۱ بار اور پھر فجر کی جماعت تک (یا نماز پڑھنے تک) یہ دعا لاتعداد پڑھیں:

﴿اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْھَمِّ وَالْحُزْنِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْکَسْلِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَاَعُوْذُبِکَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّیْنِ وَقَھْرِ الرِّجَالِ﴾

آخر میں ایک بار درود تاج۔ شام کو عصر کی نماز کے بعد اسی جگہ بیٹھے رہیں اور بغیر کام کے اسی طرح اذان مغرب تک اس دعا کو حضور صلی اللہ علیہ والہ وسلم قلب کے ساتھ اپنے غموں اور فکروں کو پیش نظر رکھ کر چشم پرنم کے ساتھ پڑھتے رہیں۔ یہ دعا ایسی ذات مقدس کی تعلیم فرمودہ ہے جس کے متعلق شاعر نے کیا خوب کہا ہے۔

وہ زباں جس کو سب کن کی کنجی کہیں
اس کی نافذ حکومت پہ لاکھوں سلام

جناب اقبال احمد نوری نے لکھا ہے کہ یہ عمل سید عالم آنحضور صلی اللہ علیہ والہ وسلم نے ایک صحابی کو رنج وغم اور قرض کے بار کو دور کرنے کے لئے صبح وشام پڑھنے کی تاکید فرمائی تھی اور چند ہی روز میں وہ رنج وغم کے بار قرض سے سبکدوش ہوگیا۔ نوری صاحب مرحوم مزید لکھتے ہیں کہ صبح وشام سے اک اشارہ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ جب بھی غم والم کا ہجوم ہو تو رات دن پڑھتے رہیں، اللہ تعالیٰ کرم نوازی فرمائے گا۔

## قرض وصول کرنے کا عمل

اگر کسی پر آپ کی رقم ہے اور وہ دینا نہیں چاہتا یا دینے کے لائق تو ہے مگر نیت خراب ہے، بدمعاش بدکار ہے اور وصول ہونے کی کوئی صورت نہیں یا کسی کا اس پر قرض ہے مجبوراً یا ضرورتاً لیا تھا مگر دینے کی کوئی سبیل نہیں یا بدکاری، نادانی کی وجہ سے مقروض ہوگیا۔ اب ہوش آیا کہ میں اب تک کیا کرتا رہا، خدا کو چھوڑ کر حرام کی طرف کیوں متوجہ ہوا چنانچہ سچے دل سے توبہ کرکے اللہ کی طرف رجوع کرے تو ایسے خوش

نصیب حضرات کے لئے یہ عمل مژدہ رحمت ہے۔

﴿اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ الرِّضَا بَعْدَ الْقَضَاءِ وَبَرْدَ الْعَيْشِ بَعْدَ الْمَوْتِ وَلَذَّةَ النَّظْرِ اِلٰى وَجْهِكَ وَشَوْقًا اِلٰى لِقَائِكَ ،فِیْ غَيْرِ ضَرَّاءَ وَلَا مُضِرَّةٍ وَلَا فِتْنَةٍ مُّضِلَّةٍ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَّعْدِنِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ وَعَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ﴾

بعد عشاء ۱۱۱ بار بعد فجر ۱۰۱ بار بعد ظہر ۹۱ بار بعد عصر ۸۱ بار بعد مغرب ۷۱ بار اور بعد عساء ۶۱ بار۔ اسی طرح ہر روز ہر نماز میں رد و بدل کرتا رہے۔ اگر سات دن میں اثر ظاہر نہ ہو تو جس دن عمل شروع کیا تھا اسی رات کو نصف شب کے بعد اٹھے اور غسل کرے۔ پھر دروازہ کریم پر حاضر ہو کر دو نفل ادا کرے اور کھڑے ہو کر یہ دعا شروع کرے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ وَاَتَوَجَّهُ اِلَيْكَ بِنَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ نَبِیِّ الرَّحْمَةِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّیْ اَتَوَجَّهُ بِكَ اِلٰى رَبِّیْ فِیْ حَاجَتِیْ هٰذِهٖ لِتَقْضِیَ لِیْ حَاجَتِیْ

پڑھتے پڑھتے کچھ دیر بعد بیٹھ جائے اور پڑھتا رہے پھر سجدے میں جا کر پڑھے۔ اسی طرح کبھی سجدے میں کبھی کھڑے اور کبھی بیٹھ کر پڑھے۔ روتا جائے پڑھتا جائے اور امید رکھے کہ اب حاجت پوری ہوگی۔ اب مژدہ ملا یہاں تک کہ فجر طلوع ہو جائے۔ اذان فجر کے بعد دو رکعت نماز نافلہ پڑھے اور اسی جگہ بیٹھے اور یہی دعا پڑھتا رہے۔ جب اتنا وقت باقی رہ جائے کہ مسجد پہنچ کر جماعت میں شامل ہو سکے تو آنسو بہاتا ہوا مسجد کو جائے۔ راستے میں کسی سے کلام نہ کرے اور اسی طرح پڑھتا رہے۔ جب دروازہ مسجد پر پہنچے تو دست بستہ یوں عرض کرے۔

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

(تین بار) پھر مسجد میں داخل ہوکر السلام علیکم بلند آواز سے کہے اور کچھ وقفہ ہو تو درود شریف پڑھتا رہے بعد نماز فجر پھر پہلی دعا پڑھ کر جس پر اپنا قرض ہو اس کے پاس جائے اور جس دوست یا عزیز سے بطور امداد رقم ملنے کی امید ہو یا اس کے ذریعے ایسا روزگار ملنے کی امید ہو، وہ کر سکتا ہے مگر توجہ نہیں دیتا تو اس سے ملاقات کرے اور کچھ دیر رسمی گفتگو کر کے واپس چلا آئے۔ اپنی حاجت بغیر پوچھے بیان نہ کرے کہ اس کے دل میں ڈالنا تمہارا کام نہیں بلکہ مقلب القلوب کا کام ہے مگر عمل ترک نہ کرے جب تک کہ آپ کی رقم مل نہ جائے یا قرض کے بارے سے آپ نجات نہ پا جائیں اور روزگار حسب منشاء چل نہ جائے، عمل اسی طرح جاری رکھیں اور ہر ہفتہ بعد نصف شب کا عمل بھی جاری رکھیں۔

## ادائے قرض کا عمل ونقش

یہ عمل جمعہ کو شروع کریں۔ غسل کریں وضو کریں، کپڑے پہنیں، نماز نافلہ ادا کر کے مسجد میں جائیں اور درود تنجینا سات بار پھر ۷۰ بار یہ دعا پڑھے۔

((اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ))

پھر سات بار درود تنجینا پڑھے۔ یہ سب کام خطبہ شروع ہونے سے قبل ختم ہو جائے۔ دوسرے جمعہ کو بطریقہ مذکورہ پڑھے۔ انشاء اللہ دوسرا جمعہ آنے سے قبل ہی قرض ادا ہو جائے گا۔ اور گھر میں فراخی حاصل ہوگی۔ اگر خدانخواستہ دیر ہو تو اپنا قصور تصور کریں۔ مخارج صحت لفظی کسی اچھے حافظ یا قاری سے درست کریں مگر عمل ترک نہ کریں۔ نفس کے دھوکے میں نہ آئیں اور نفس سے کہیں کہ تو جھوٹا ہے۔

اور اللہ کا حبیب سچا ہے۔ یہ نقش لکھ کر اپنے پاس رکھیں اور جب یہ عمل پڑھیں تو اس پر دم کر کے نقش کے بیچ میں اپنا نام معہ والدہ کے لکھیں۔ یہ نقش جب تک پاس رہے گا قرض اور خرچ کی تنگی سے محفوظ رہے گا۔ اگر اس نقش کو کندہ کرا کے اور اسی طرح دم کر کے پاس رکھے تو یہ عمل کسی وجہ سے ترک بھلی ہو جائے تو اس نقش کی برکت سے گھر میں خیر و برکت کا نزول ہوگا۔ ترک ہو جانے پر اس نقش کو دھو کر اس کا پانی ہر جمعہ کو پی لیا کریں۔ اس کا عامل دوسرے کو بھی یہ نقش لکھ کر دے سکتا ہے۔ مگر جمعہ کو عمل پڑھ کر دم کر کے دے، اور جس کو دے اس کا نام درمیان میں لکھے۔ کندہ شدہ نقش میں سوئی سے ضرورت مند اور اس کی ماں کا نام لکھ دے۔ وہ نقش یہ ہے

| ۱۹ے | ۲۳ے | ۶۲ے | ۱۲ے |
|---|---|---|---|
| ۲۵ے | ۱۳ے | ۱۸ے | ۲۲ے |
| ۱۴ے | ۲۸ے | ۲۱ے | ۱۷ے |
| | ۱۶ے | ۱۵ے | ۲۷ے |

عَمَّنْ سِوَاكَ اللهم اغنى على

العبد فلان بن فلا

## ادائیگی وصولی قرض

اگر کسی پر آپ کی رقم ہو اور وہ دینا نہیں چاہتا یا آپ پر کسی کا قرض ہے اور اس کی دینے کی کوئی صورت پیدا نہیں ہوتی۔ آمدنی اتنی نہیں کہ اس میں بچہ کر دیا جا سکے تو یہ نقش کندہ کرا کے اپنے پاس رکھیں اور فجر کی نماز کے بعد حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ۴۵۰ بار پڑھیں اور بعد نماز عشاء کسی وقت مقرر پر ۳۰۰ بار لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ پڑھیں اسی طرح تنہا کمرے یا مسجد کے گوشہ میں جہاں کسی

کے آنے کا امکان نہ ہو باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر پڑھیں۔

ایک پیالہ پانی کا اپنے سامنے رکھیں۔ ہر چند لمحہ بعد انگلیاں بھگو کر ہاتھ اور منہ پر ملیں اول وآخر درود شریف ۱۱ بار ہر روز بعد ختم عمل صبح شام اس نقش پر دم کریں۔ جب تک یہ نقش پاس رہے گا قرض کے غم سے محفوظ رہے گا اور کوئی ضرورت پیش آئے گی تو اللہ تعالیٰ اس کا حل پیدا فرمادے گا۔

اور وہ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ے | ۲۳ے | ۶۲ے | ۱۲ے |
| ۲۵ے | ۱۳ے | ۱۸ے | ۲۲ے |
| | عَمَّنْ سِوَاكَ اللّٰهُمَّ الغنی غلا | العید نلاں بن ملا | |
| ۱۴ے | ۲۸ے | ۲۱ے | ۱۷ے |
| | ۱۶ے | ۱۵ے | ۲۷ے |

## وصولیابی قرض کے لیے عمل

یہ عمل صرف تین روز اس ترکیب سے پڑھ لیں کہ تین دن روزہ رکھیں اور ہر روز بعد نماز عشاء یہ دونوں آیتیں بارہ ۱۲ ہزار مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھیں تاکہ سحری تک عمل پورا ہو جائے۔ بعد میں سحری کھائیں۔ انشاء اللہ غیب سے روزی پہنچے گی قرض دار ہو تو بآسانی قرض ادا ہو جائے اور اگر کسی پر اپنا روپیہ آتا ہو اور وہ نہ دیتا ہو تو بآسانی وصول ہو جائے گا۔ بعد تین روز کے ہر روز بعد نماز فجر ۱۰۱ دفعہ اول آخر درود شریف ۳۰۳ بار پڑھتے رہیں تاکہ عمل قائم رہے آیتیں دونوں یہ ہیں۔

اَمْ عِنْدَهُمْ خَزَآئِنُ رَحْمَةِ رَبِّكَ الْعَزِيْزِ الْوَهَّابِ اَمْ لَهُمْ مُّلْكُ

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا فَلْيَرْتَقُوْا فِي الْاَسْبَابِ۔

اوّل آخر درود شریف ا بار۔

## برائے ادائیگی قرض

عشاء کی نماز سے فارغ ہو کر جب سونے کا ارادہ کریں تب باوضو چت لیٹ کر اپنے بستر پر آیت الکرسی ایک سوستر (۱۷۰) بار، اول آخر درود شریف گیارہ بار پڑھیں انشاء اللہ قرض ادا ہو جائے گا۔

## دیگر برائے ادائیگی قرض

ترکیب

عشاء کے بعد ایک مرتبہ اس کو پڑھ کر لیا کریں مجرب ہے۔

((يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا وَاحِدُ يَا مَوْجُوْدُ يَاجَوَّادُ يَا بَاسِطُ يَا كَرِيْمُ يَا وَهَّابُ يَا ذَاالطَّوْلِ يَا غَنِيُّ يَا مُغْنِيْ يَا فَتَّاحُ ، يَا رَزَّاقُ يَا عَلِيْمُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ انْفَحْنِيْ مِنْكَ بِنَفْحَةِ خَيْرٍ تغْنِيْنِيْ بِهَا عَمَّنْ سِوَاكَ فَعَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّاْتِيَ بِالْفَتْحِ اَوْاَمْرٍ مِنْ عِنْدِهٖ اَنْ يَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَاءَكُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا نَصْرٌ مِنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ يَاحَمِيْدُ يَا مُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ يَا وَدُوْدُ يَا ذَاالْعَرْشِ الْمَجِيْدِ،يَا فَعَّالٌ لِمَا يُرِيْدُ اَغْنِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَاحْفِظْنِيْ بِمَا حَفِظْتَ

بِهِ الذِّكْرَ وَانْصُرْنِيْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُل اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمَ۔))

## دیگر برے ادائیگی قرض

جو شخص ہر نماز کے بعد بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ایک مرتبہ۔

(("قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِى الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءَ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ تُوْلِجُ اللَّيْلَ فِى النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِى اللَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَىَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَىِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ))

یہ آیت شریف پانچ مرتبہ پڑھ لیا کرے تو وہ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد قرض سے سبکدوش ہو جائے گا۔

## دیگر برائے ادائیگی قرض

جو کوئی سحر کے وقت یعنی رات کے پچھلے چھٹے حصے میں یہ دعا پڑھے تو اس کا قرض ادا اور روزی فراخ ہو جائے گی۔

((لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ كَبِيْرًا وَسُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ كَثِيْرًا اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ فَاِنَّهُمَا بِيَدِكَ لَا يَمْلِكُهَا اَحَدٌ سِوَاكَ اَللّٰهُمَّ اقْضِ دَيْنِىْ وَوَسِّعْ عَلَىَّ رِزْقِىْ))

## دیگر برائے ادائیگی قرض

جو اس دعا کو فجر کی نماز کے بعد یا عشاء کی نماز کے بعد ستر بار پڑھے گا تو قرض سے خلاصی پائے گا۔ دعا یہ ہے۔

((اَللّٰهُمَّ فَالِقَ الْاِصْبَاحِ وَجَعَلَ اللَّيْلَ سَكَنًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ حُسْبَانًا اِقْضِ عَنِّي الدَّيْنَ وَاَغْنِنِيْ مِنَ الْفَقْرِ وَمَتِّعْنِيْ بِسَمْعِيْ وَبَصَرِيْ وَقُوَّتِيْ فِيْ سَبِيْلِكَ))



# دوسرا باب

اس باب میں وسعت رزق اور دولت مندی کے حصول کے لئے نہایت زود اثر ۱۶۷ آیات قرآنی اسمائے ربانی کے ختم کے طریقے بیان کئے گئے ہیں۔ تفصیلاً ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔

## پہلا ختم برائے مرض وکشائش رزق

آیہ شریفہ:

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا

اسناد

جناب علامہ مجلسیؒ اور فخر العلماء والمجتہدین اخوند ملا محمد باقر علیہم الرحمہ نے تین واسطوں سے ان اسناد کو حضرت امیر المومنین علیہ السلام سے نقل کیا ہے اور فرمایا کہ اس ختم سے کثرت رزق، مال اور اسباب کی زیادتی وغیرہ حاصل ہوتی ہے نیز دوران عمل ہی فتح ونصرت کے آثار نمایاں ہونے لگتے ہیں۔ اگر جملہ شرائط کے ساتھ اس آیہ شریفہ کا عمل ختم کیا جائے تو یہ آزمودہ اور مجربات میں سے ہے۔ اس کا عامل یقیناً حصول مقاصد میں کامیاب وکامران ہوگا۔

طریقہ ختم

اس عمل کی ابتداء روز جمعہ یا جمعرات یا سوموار سے کریں مگر جمعرات جمعہ اور

سوموار سے بہتر رہے گا۔ عمل شروع کرنے سے پہلے حاجت اور قبولیت دعا کی نیت سے غسل کریں اور دو رکعت نماز حاجت ادا کریں۔ ایک سو دفعہ حضرت محمدؐ و آل محمد علیہم السلام پر صلوٰۃ پڑھیں اور نیت صاف، دلی اعتقاد اور دلجمعی سے آیت مذکورہ بالا کو مقام خلوت (تنہائی) میں پڑھنا شروع کریں۔ پڑھتے وقت کسی سے بات نہ کریں اور پس پشت نہ دیکھیں چالیس روز تک بلاناغہ اس آیت کو ۱۵۹ دفعہ روزانہ پڑھیں اور اس میں کمی و بیشی ہرگز نہیں ہونی چاہیے۔ اس کی چالیس کی کل تعداد آیہ شریفہ کے مجموعہ اعداد چھ ہزار تین سو ستر ۶۳۷۰ کے برابر ہونی چاہیے۔ اس لئے چالیسویں دن ۱۵۹ کی بجائے ۱۷۹ بار پڑھیں یعنی ۲۰ دفعہ کا اضافہ کریں۔ عمل نماز صبح کے بعد روزانہ شروع کرنا چاہیے۔ چالیس دن ختم کے بعد ایک سو بار حضرت محمد آل محمد علیہم السلام پر صلوٰۃ پڑھیں گویا عمل شروع کرنے سے پہلے اور ختم کرنے کے بعد یعنی اول و آخر سو بار درود شریف پڑھنا ضروری ہے۔ دوران عمل کے پہلے عشرہ میں مراد حاصل ہوگی۔ اگر تاخیر ہو تو دوسرے عشرے یا چالیسویں روز انشاء اللہ ضرور مقصد پورا ہو جائے گا۔ اگر خدانخواستہ پہلے چلے میں حصول مقصد میں کامیابی نہ ہو تو احتیاطاً دوسرا چلہ از سر نو شروع کریں۔ دوسرے چلے کے اختتام پر یقیناً کامیابی سے ہم کنار ہوں گے۔

## دوسرا ختم برائے محبت وسعت رزق

کلام پاک۔

اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ۔

اسناد

معتبر روایات میں مذکور ہے کہ اس آیہ شریفہ کا ختم وسعت رزق، دلوں میں

محبت والفت پیدا کرنے، دنیاوی اور آخروی مدارج کی بلندی جاہ ومنصب کے حصول، سلاطین کے نزدیک بزرگی اور محبت کا ذریعہ، زبان بندی اور امراء وزراء کا باعث ہے اور اکثر رزق کا ایسی جگہ سے حاصل ہونا جہاں سے گمان بھی نہ ہوسکتا ہو۔

## طریقہ ختم

خواص سے منقول ہے کہ اگر ہر روز آیہ شریفہ کے مجموع اعداد کے برابر ہر روز باوضوایک ہزار اور ایک بار روزانہ چالیس دن تک پڑھتے رہیں تو مذکورہ بالا مقاصد انشاء اللہ جلداز جلد حاصل ہو جاتے ہیں۔ایک معتبر نسخہ میں مذکور ہے کہ لفظ اللہ کو اس صورت میں ال آ ہ میں لکھ کر اس پر نظر کرتے رہیں اور بعض کے نزدیک اس طرح اللہ لکھ کر اس پر نظر کر کے ۶۶ مرتبہ اسم اللہ کی تلاوت کے بعد روزانہ ایک ہزار ایک بار آیہ مذکورہ بالا کی تلاوت کرتے رہیں تو خداوند تعالیٰ توفیق اطاعت وعبادت میں اضافہ، روزی میں برکت ،مشکل کاموں کے سلجھنے میں آسانی، خواہشات باطلہ میں کمی اور ظلم ظالم سے محافظت عطا فرماتا ہے اور اس کی ہر مطلوبہ حاجت کو پورا فرماتا ہے۔آیت مذکورہ اوپر درج ہے۔

## تیسرا برائے اضافہ مال وعلم

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو آدمی دعا ذیل کو روزانہ ایک سو دفعہ متواتر دو مہینے تک پڑھتا ہے تو اس پر مال اور علم کے خزانوں کے دروازے کھل جاتے ہیں۔دعا یہ ہے۔

(("اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مِنْ جَمِیْعِ جُرْمِیْ اَوْظُلْمِیْ وَاِسْرَافِیْ عَلٰی نَفْسِیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ))

## چوتھا ختم برائے تونگری وحصول حاجات

جو شخص رات کے آخری حصے میں سر برہنہ ہو کر دعا کے لئے ہاتھ اٹھا کر سو دفعہ ''یَاوَهَّابُ'' یا پھر سوائے یاء کے پڑھے تو خداوند تعالیٰ اس سے درویشی اور فقر کو دور فرماتا ہے اور ہر حاجت شرعی (جو بھی وہ طلب کرے) پوری فرماتا ہے۔ اگر عمل میں زیادہ اثر پیدا کرنا ہے تو سوموار کی رات کو آدھی رات کے قریب دو رکعت نماز حاجت پڑھ کر سجدے میں جائیں اور ستر مرتبہ یَاوَهَّابُ کا ورد کریں تو منہ مانگی مراد اللہ پاک کی ذات سے پائیں۔

## پانچواں ختم برائے حصول زرومال

جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان ہے کہ جو شخص یہ چاہے کہ اس کی روزی فراخ ہو اور اسے بآسانی پہنچے تو دعاء ذیل کو صبح شام تین مرتبہ پڑھے تو خداوند تعالیٰ اسے اس قدر مال و دولت عطا فرماتا ہے کہ اس کی سات پشتیں مخلوق کی محتاج نہیں ہوتیں۔ دعا یہ ہے:

((يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَارَبُّ يَارَبُّ يَارَبُّ يَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ الْعَظِيْمِ الْاَعْظَمِ اَنْ تَرْزُقَنِيْ رِزْقًا وَاسِعًا حَلَالًا طَيِّبًا بِرَحْمَتِكَ يَااَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ))

## چھٹا ختم برائے فتح ونصرت

جو شخص ذیل کی آیات کو پڑھنا شروع کرے تو ہر روز اس کو فتح ونصرت حاصل ہو گی اور کوئی مصیبت اس تک نہ پہنچے گی۔ اگر ان آیات بابرکات کو چالیس دن تک روزانہ ۴۱ دفعہ پڑھتا رہے تو اس کی ہر مراد جو وہ چاہتا ہوگا اسے حاصل ہو گی۔ ان آیات کے دیگر خواص بھی بہت ہیں۔ اور وہ آیات یہ ہیں۔

(۱) ﴿وَمَنْ يَّعْتَصِمْ بِاللّٰهِ فَقَدْ هُدِيَ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ﴾

(۲) ﴿وَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا عَمَّا يَعْمَلُ الظّٰلِمُوْنَ﴾

(۳) ﴿وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا اِنَّ اللّٰهَ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ﴾

(۴) ﴿وَقَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْا اِلَّا اِيَّاهُ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا﴾

(۶) ﴿تَنْزِيْلًا مِّمَّنْ خَلَقَ الْاَرْضَ وَالسَّمٰوٰتِ الْعُلٰى الرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى﴾

(۷) ﴿ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ﴾

(۸) ﴿ثُمَّ اسْتَوٰى اِلَى السَّمَاءِ وَهِيَ دُخَانٌ فَقَالَ لَهَا وَلِلْاَرْضِ ائْتِيَا طَوْعًا اَوْ كَرْهًا قَالَتَا اَتَيْنَا طَائِعِيْنَ﴾

(۹) ﴿اَلَا اِلَى اللّٰهِ تَصِيْرُ الْاُمُوْرُ﴾

(۱۰) ﴿وَفِي السَّمَاءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ﴾

(۱۱) ﴿وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا﴾

## ساتواں ختم برائے حصول جمیع مرادات

مندرجہ ذیل کے بعد دیگرے آنے والی آٹھ آیات بابرکات (جنھیں جنت کے دروازے کی کنجیاں یا اس کی روشنیاں کہا جاتا ہے) ان کو پڑھنے والے ہر شخص کی تمام مرادیں جن کی وہ آرزو رکھتا ہو پوری ہو جاتی ہیں۔ ان کی تلاوت سے روح کو صفائی اور دل کو جلا حاصل ہوتی ہے۔ سورہ حج میں حق سبحانہ، نے یہ آٹھ آیتیں ایسی رکھی ہیں جو بزرگی اور برکت میں ایک دوسرے سے بہتر ہیں اور جنت کے دروازوں کو کھول دیتی ہیں۔ اسی لئے ان آیات کو مفاتح الجنان کہا جاتا ہے اور مصابح الجنان بھی یعنی

مومنین کے دلوں کو روشنی بخشنے والی کہلاتی ہیں۔ان آیات میں حق سبحانہ وتعالیٰ کی عطاو بخشش کے اصناف کا ذکر ہے۔آئمہ طاہرین علیہم اسلام وبزرگان صاحب رضوان اللہ علیہم ان کی تلاوت میں ہمیشہ مداومت فرماتے رہے ہیں کے خواص ونتائج بے شمار دیکھے ہیں اور بہت سے حقائق اور معانی ان آیات سے حاصل کئے ہیں۔ان آیات کے اعداد کی مجموعی تعداد بحساب ابجد ایک لاکھ چوبیس ہزار بنتی ہے جو اس طرف اشارہ کرتی ہے کہ کل پیغمبروں کی تعداد بھی ایک لاکھ چوبیس ہزار ہے چنانچہ ہر نبی کلمہ حق ہے جب کہ قرآن مجید میں حضرت عیسٰی اور یحییٰ علیہ السلام کو کلمہ کہا گیا ہے۔اس لئے اس سے یہ نتیجہ اخذ کیا گیا کہ ان آیات بابرکات کا قاری ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبروں کی ارواح مقدسہ سے فیض حاصل کرتا ہے۔ان آیات میں اسمائے حسنیٰ الٰہیہ۔اسم ذات ظاہر و پوشیدہ میں جمع ہیں اور یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ ان آیات کی تلاوت میں مداومت کرنے والے آدمی کو اللہ پاک کے ہر اسم مبارک کی برکت سے مراد حاصل ہوتی ہے اور حجاب کے پردے ہٹ جاتے ہیں۔اس کے علاوہ چونکہ ہر آیت اللہ تعالیٰ کے چند بزرگ ناموں پر ختم ہوتی ہے جیسا کہ آخر میں ''بِرَءُوفٌ رَّحِيمٌ'' آتا ہے۔چنانچہ تمام قرآن پاک میں ان کے علاوہ کسی اور آیت میں ایسا اتفاق واقع نہیں ہوا کہ اس کے خاتمے پر کوئی اسم الٰہی آیا ہو۔

حضرت عباسؓ نے فرمایا کہ میں تمام قرآن کو غور وخوص سے پڑھ ڈالا مگر ان آیات متوالیات کی طرح اور کوئی بزرگ آیت نظر نہیں آئی۔جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ان آیات کی فضیلت کے متعلق دریافت کیا گیا تو آپ نے فرمایا کہ یہ آیات خزانہ ہائے الٰہی میں سے ایک گنجینہ ہیں اور اسرار الٰہیہ میں سے ان آیات میں آٹھ بھید پوشیدہ ہیں اور یہ آیات اسم اعظم سے خالی نہیں۔جو شخص ان آیات کی

تلاوت میں مداومت کرے گا۔ جن وانس کے شر اور شیطان کے مکر سے محفوظ رہے گا اور کسی قسم کا غم اور رنج اسے نہیں پہنچے گا۔ بادشاہوں اور امراء سے اسے نصرت حاصل ہوگی اور جس چیز کی وہ آرزو کرے گا وہ اسے حاصل ہوگی۔ دشمنوں کے شر سے امان میں رہے گا۔ جن اور انسان پر مسخر ہوگا۔ تمام سفروں اور خطروں میں مامون رہے گا، خاص طور پر بحری سفروں میں اور اس وقت تک اسے موت نہ آئے گی جب تک اللہ تعالیٰ کی طرف سے اسے مغفرت نہ ہو جائے۔

## طریقہ ختم

ان آیات کو شروع کرنے سے پہلے پندرہ دفعہ یا اللہ کہے۔ پھر اس ذات پاک کے یہ مبارک نام پڑھے۔ اس کے بعد ان آیات بابرکات کی تلاوت کرے۔ اسمائے مبارک یہ ہے۔

((یَا خَیْرَ الرَّازِقِیْنَ یَا عَلِیْمُ یَا حَلِیْمُ یَا عَفُوٌّ یَاغَفُوْرُ، یَا سَمِیْعُ یَا بَصِیْرُ یَاعَلِیُّ یَا کَبِیْرُ یَا لَطِیْفُ یَا خَبِیْرُ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَارَءُوْفُ یَا رَحِیْمُ اِفْتَحْ لِیْ بَابَ رَحْمَتِكَ وَاجْعَلْ لِیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّ مَخْرَجًا بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ))

پھر آیات ذیل کو پڑھنا شروع کرے۔ جب ختم کرے تو پھر پندرہ دفعہ یا اللہ کہے۔ آیات مبارکہ یہ ہیں۔

(۱) وَالَّذِیْنَ هَاجَرُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ثُمَّ قُتِلُوْا اَوْمَاتُوْا لَیَرْزُقَنَّهُمُ اللّٰهُ رِزْقًا حَسَنًا وَّاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ

(۲) لَيُدْخِلَنَّهُمْ مُّدْخَلًا يَّرْضَوْنَهٗ وَاِنَّ اللّٰهَ لَعَلِيْمٌ حَلِيْمٌ

(۳) ذٰلِكَ وَمَنْ عَاقَبَ بِمِثْلِ مَا عُوْقِبَ بِهٖ ثُمَّ بُغِيَ عَلَيْهِ لَيَنْصُرَنَّهُ اللّٰهُ اِنَّ اللّٰهَ لَعَفُوٌّ غَفُوْرٌ

(۴) اِنَّ اللّٰهَ يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَ يُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَاَنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ بَصِيْرٌ

(۵) ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ وَاَنَّ مَا يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ هُوَ الْبَاطِلُ وَاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ

(۶) اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً فَتُصْبِحُ الْاَرْضُ مُخْضَرَّةً اِنَّ اللّٰهَ لَطِيْفٌ خَبِيْرٌ

(۷) لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ

(۸) اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَكُمْ مَا فِي الْاَرْضِ وَالْفُلْكَ الَّتِيْ تَجْرِيْ فِي الْبَحْرِ بِاَمْرِهٖ وَيُمْسِكُ السَّمَاءَ اَنْ تَقَعَ عَلَى الْاَرْضِ اِلَّا بِاِذْنِهٖ اِنَّ اللّٰهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ﴾

## آٹھواں ختم برائے تونگری

اگر ذیل کے کلام کو ۲۵ مرتبہ روزانہ پڑھا کریں تو خداوند تعالیٰ آپ کو دولت مند بنادے گا اور جو بھی آپ سے ملے گا وہ آپ سے محبت کرے گا۔ جو شخص کھانے پینے کی چیزوں پر اس کلام کو پڑھ کر دم کرے گا تو کھانے پینے کی چیزوں میں کبھی کمی واقع نہیں نہ ہوگی۔ جو شخص اس کلام کا روزانہ بکثرت ورد کرے گا اس کے علم اور مال میں حیرت انگیز ترقی ہوگی۔ وہ کلام یہ ہے۔

((یا اللّٰہُ آلاَ اِلٰهَةُ الرَّفِيْعُ فِيْ جَلَالِهٖ))

## نواں ختم برائے حصول سعادت

اگر ذیل کے کلام کو ہر روز ۳ سو بار (۳۰۰) خصوصاً ہر نماز فریضہ کے بعد پڑھیں تو خداوند تعالیٰ رزق وافر، علوئے مرتبت، کثرت مال، بزرگی اور دنیا و عقبیٰ کی خیر عطا فرماتا ہے۔ دعا یہ ہے

((يَا مُعِيْدُ مَا اَفْنٰى اِذَا بَرَزَ الْخَلَائِقُ لِدَعْوَتِهٖ مِنْ مَخَافَتِهٖ))

## دسواں ختم برائے بلندی مرتبت

جو شخص کلام ذیل کو رات دن نیت صادق کے ساتھ پڑھے تو خداوند تعالیٰ اسے غنی کر دیتا ہے اور جو اسے سنے یا لکھ کر اپنے پاس رکھے تو وہ لوگوں میں ہر دلعزیز بن جائے گا۔ بعض نسخوں میں اس طرح تحریر ہے کہ اگر اسے ہر روز ایک ہزار دفعہ پڑھا کرے تو خداوند تعالیٰ اس کے مراتب میں بلندی عطا فرمائے گا۔ وہ دعا یہ ہے:

((يَا مَحْمُوْدُ الْفِعَالِ يَا ذَا الْمَنِّ جَمِيْعِ خَلْقِهٖ بِلُطْفِهٖ))

## گیارھواں ختم برائے دوری عسرت

جو شخص ذیل کے کلام کو سات سو بار صبح قلب کے ساتھ پڑھے اور اس کو کاغذ پر لکھ کر سینہ پر لگائے پھر دوسرے کاغذ پر لکھ کر اسے ایسی بھیڑ کے کلیجہ کو چیر کر (جس کا سر سیاہ ہو) اس میں رکھ کر سی لے اور مسجد کے دروازے کے قریب زمین میں اسے دفن کر دے۔ اگر وہ بے زر اور کثیر العیال ہے تو خداوند تعالیٰ اس کے رزق میں وسعت عطا فرمائے گا۔ اگر وہ نکاح کا طالب ہے تو اس کی مراد جلد بر آئے گی۔ اگر کسی مرض میں مبتلا ہے تو کسی میوے پر اس کو تحریر کر کے کھالے تو مرض سے خلاص پائے گا۔ اگر کسی حاجت کے لئے اس کلام کو تین سو بار پڑھے تو اس کی حاجت روا ہوگی۔ کلام

ذیل درج ہے:

((یَا نُوْرُ کُلِّ شَیْءٍ اَنْتَ الَّذِیْ فَلَقَ الظُّلُمَاتِ نُوْرُہٗ))

## بارھواں ختم برائے استجابت دعا

اگر کوئی شخص آیہ ذیل کو سات سو یا ستر یا سات مرتبہ پڑھے تو اس کی ہر دعا مستجاب ہوگی، رزق میں وسعت ہوگی اور اس کی ہر حاجت پوری ہوگی۔

### طریقہ ختم

وضو کے بعد اور نماز شروع کرنے سے پہلے ذیل کی آیہ کو سات سو یا ستر یا سات مرتبہ پڑھ کر نماز ختم کریں۔ اور اس کے بعد سات بار اس کو پڑھ لیں تو دعا میں اثر پیدا ہوگا۔ آیت یہ ہے

﴿وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْیَسْتَجِیْبُوْا لِیْ وَلْیُؤْمِنُوْا بِیْ لَعَلَّهُمْ یَرْشُدُوْنَ﴾

## تیرھواں ختم برائے دوری فقر

اسم یَا بَاسِطُ کو بوقت سحر جو شخص دعا کے لئے ہاتھ اٹھا کر پڑھے اور تعداد مقررہ ختم کرنے کے بعد اپنے منہ پر پھیرے تو ہرگز وہ محتاج اور فقیر نہیں رہے گا۔ اس کے ورد سے احتیاج اور پریشانی دور ہوگی، رزق میں وسعت، دولت میں فراوانی اور زوال تنگی وعسرت ہوگا۔ اگر کوئی شخص وضو کر کے مقام خلوت میں بیٹھ کر (تین راتیں متواتر) ہر رات میں چار ہزار چار سو بیس ۴۴۲۰ مرتبہ اسم "یَا بَاسِطُ" کا ورد کرے تو اس کی فکر و پریشانی دور ہوگی اور اسے دست غیب سے مدد پہنچے گی۔ اس کا فقر اور محتاجی فراخی میں تبدیل ہوں گے۔ ایک عزیز ومعتمد آدمی کا بیان ہے کہ میں نے اس ختم کا بارہا تجربہ کیا ہے۔

صاحب درالنظم سے روایت ہے کہ اگر کوئی شخص اس اسم کا ورد کرے اور اس کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تو اس کے رزق میں وسعت اور اس کے مراتب میں بلندی ہوگی اور یہ بھی انہوں نے تحریر کیا ہے کہ اگر کوئی شخص چار دن تک ہر روز چار بار متواتر اس کا ورد کرے تو اس کی مراد یقیناً پوری ہوگی۔ اگر ستر دن ستر مرتبہ روزانہ اس کا ورد کرے تو خداوند تعالیٰ اس کی اطاعت اور عبادت کو درجہ قبولیت عطا فرمائے گا، اس کے دل کو وسوسہ شیطانی سے پاک فرمائے گا اور اس کو وہاں سے روزی عطا کرے گا جس جگہ سے گمان بھی نہ ہوگا۔ ان سے ان کے ایک سید عزیز نے (جو صاحب ریاضت تھے) فرمایا کہ اسم یاباسط کا ختم طریقہ مذکورہ بالا کے مطابق کیا جائے تو کبھی خطا نہیں ہوتا۔

## چودھواں ختم برائے فراخی روزی

اگر کوئی شخص اس آیہ یَا اَیُّهَا الْاِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيْمِ کو شیر کی کھال پر لکھ کر اپنے پاس رکھے تو اس کی روزی فراخ ہوگی اور کاروبار میں بہت نفع ہوگا بشرطیکہ بوقت نماز اس تعویذ کو اتار دے کیونکہ اس کھال سے نماز نہیں ہوسکتی۔

## پندرھواں ختم برائے حصول ثروت

اگر کوئی شخص ایک ہی نشست میں ایک ہزار دفعہ مَاشَاءَ اللّٰهُ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ پڑھے تو اسے توفیق حج حاصل ہوگی اور غنی ہو جائے گا۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ یہ بات باعث حیرت ہے کہ جو شخص حصول مال ومتاع کا ارادہ رکھتا ہے تو مذکورہ بالا کلام کا ورد کیوں نہیں کرتا۔ اگر اس کلام کو اس کے مجموعہ اعداد بحساب ابجد کے برابر (جو ۱۰۳۶ بنتے ہیں) چالیس دن ہر روز ۱۰۳۶ دفعہ پڑھے اور اس کلام کا ختم کرے تو اس کے نتیجے میں اس کا دامن مراد قبولیت سے پر ہوگا۔

## سولھواں ختم برائے روزی بے حساب

صاحب در النظم بیان کرتے ہیں کہ جو شخص ان تین ناموں اَلْکَرِیْمُ اَلْوَھَّابُ اور ذُوْالطَّوْلِ کو بار بار پڑھنے میں مداومت کرے تو اس کی تنگی معاش وسعت رزق میں تبدیلی ہو جائے گی اور اس کو روزی ایسی جگہ سے میسر ہو گی جہاں کا اسے گمان تک نہ ہوگا۔ بعض بزرگوں نے تو یہ بھی فرمایا ہے کہ ہم نے بہت سے لوگوں کو ان اسمائے پاک کے ورد کی تلقین کی ہے اور انہوں نے ان کا ورد کیا تو اس کے نتیجے میں عجیب وغریب اثرات مشاہدہ میں آئے۔ ہر روز کم از کم پچاس مرتبہ روز یا سے زیادہ ان کے مجموع اعداد کے برابر ایک ہزار ایک سو اٹھائیس (۱۱۲۸) مرتبہ ان اسمائے پاک کا ورد کرنا زیادہ بہتر ہوگا۔

## سترھواں ختم برائے قضائے حوائج

اس ختم میں چار رکعت نماز بہ دو سلام پڑھنی ہے۔ اس نماز کو صلوٰۃ المضطر کہا جاتا ہے۔ جس کا طریقہ یہ ہے کہ پہلی رکعت میں بعد سورہ حمد پچیس مرتبہ یہ پڑھیں۔

﴿اُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ﴾

اور دوسری رکعت میں سورہ حمد کے بعد پچیس مرتبہ پڑھیں:

﴿لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ وَنَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ﴾

تیسری رکعت میں سورہ الحمد کے بعد پچیس مرتبہ یہ پڑھیں حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ۔ چوتھی رکعت میں بعد سورہ حمد پچیس دفعہ یہ پڑھیں۔ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ" اور سلام کے بعد پچیس مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ پھر بخشش

عطا کرنے والے خالق کی بارگاہ میں اپنی حاجت طلب کریں۔ انشاء اللہ حاجت برآئے گی۔ یہ عمل بہت ہی مجرب ہے۔

## اٹھارھواں ختم برائے حصول حاجات

اس ختم کے لئے دو رکعت نماز ہے۔ جو اس طرح پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورہ الحمد کے بعد دس دس مرتبہ یہ آیت پڑھیں:

﴿قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ تُوْلِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ﴾

سلام کے بعد دس بار پڑھیں:

﴿اَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ اَنْتَ خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ﴾

پھر دس بار کہیں:

﴿اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ﴾

پھر سجدہ کریں اور پڑھیں:

﴿رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَهَبْ لَنَا مُلْكًا لَا يَنْبَغِيْ لِاَحَدٍ مِنْ بَعْدِيْ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ﴾

اس عمل کے ختم سے جملہ حاجات برآتی ہیں اور رزق میں بے حد وسعت پیدا ہوتی ہے۔

## انیسواں ختم برائے عزت ورفعت

بزرگوں کا فرمان ہے کہ کلام ذیل کے ورد میں سات خاصیتیں ہیں اور وہ یہ ہیں: عزت، بلندی، مرتبہ، روزگار میں اضافہ، رعب ودبدبہ، محبت، قوت اور امن وامان۔ کلام برائے، ورد درج ذیل ہے۔ ساتھ ہی طریقہ ختم بھی مرقوم ہے۔

﴿حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ﴾

اس کلام کا مجموعہ اعداد بحساب ابجد تین ہزار چھ سو ننانوے (۳۶۹۹) بنتا ہے۔ عدد کبیر کے حساب سے ۶۴ مجموعہ ہوتا ہے۔ اگر عامل ان دونوں تعدادوں کے مطابق ورد کرنے سے قاصر ہے تو بحساب ابجد صغیر مجموعہ اعداد صرف ۸ بنتا ہے۔ لہٰذا عامل اس کلام کا روزانہ ۸ بار ورد کرے تو یہ ختم مکمل تصور ہوگا اور اس کے نتائج مذکورہ بالا خواص کے مطابق اسے حاصل ہوں گے۔

## بیسواں برائے فتح وسعادت

تمام ختومات میں سے معتبر اور مجرب ختم آیت الکرسی کا ہے۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ سے وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ تک کا مجموعہ اعداد بحساب ابجد دو سو نوے بنتا ہے (۲۹۰)۔

اگر کوئی شخص چاہے کہ فتح وفیروزی کے دروازے اس پر کھل جائیں، سعادت وبزرگی سے باریاب ہو اور فقر وفاقہ اس سے دور ہو جائے یا محبت شرعی میں کامران ہو تو اسے چاہیے کہ (اس آیہ شریف میں دس وقف ہیں) اس کو پڑھتے وقت ان وقفوں پر مطابق ہدایت عمل کرے تو حق تعالیٰ اس کی دعا کو مستجاب فرماتا ہے اور اس کی ہر مراد قادر مختار (بسبب حرمت وبرکت اس آیہ شریف کے) پوری فرماتا ہے۔ قاعدہ وقف یہ

ہے کہ دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی سے وقف کا عمل شروع کرے۔ پہلے وقف پر اس انگلی کو بند کرے اور ختم بائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر کرے یعنی دو عینوں يَشْفَعُ عِنْدَهٗ کے درمیان امرِ خیر میں سے جو چاہے طلب کرے اور دو میموں يَعْلَمُ مَابَيْنَ اَيْدِيْهِمْ کے درمیان دفعِ شر کی دعا طلب کرے۔ اس طرح دس بند کرے۔ اس کے بعد تین دفعہ صلوات پڑھ کر دس بار سورہ الحمد پڑھے۔ پھر بند شدہ انگلیوں کو ایک ایک کر کھولے اور ابتداء بائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے کرے۔ تمام انگلیاں کھولنے کے بعد نظر آسمان کی طرف کرے اور کلام بالا دم کر کے اپنی حاجت طلب کرے۔ بعض کتابوں میں اس طرح مرقوم ہے کہ تمام انگلیوں کے بند ہو جانے کے بعد سورہ الم نشرح، سورہ قل ھو اللہ احد اور صلوٰات تین بار پڑھ کر نظر آسمان کی طرف کرے اور دم کرے اپنی حاجت طلب کر پھر انگلیوں کو کھولنا شروع کرے اور اس کی ابتداء بائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے کرے۔ چونکہ اس کا تفصیلاً کہیں ذکر نہیں ہوا کہ ان دو مذکورہ بالا طریقوں میں سے کون سا طریقہ افضل ہے، اس لئے اگر ان دنوں طریقوں میں سے اس آیہ شریفہ کا ختم کرے تو بہتر رہے گا۔ بعض کتابوں میں یہ مذکور ہے کہ اگر پہلے طریقے کو متواتر چالیس روز کرے تو حاجات بر آنے میں یہ عمل اٹل ہے۔ دس مقام وقف درج ذیل ہیں:

(۱) اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

(۲) اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ

(۳) لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ

(۴) لَهٗ مَافِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ

(۵) مَنْ ذَاالَّذِىْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗ اِلَّا بِاِذْنِهٖ

(۶) يَعْلَمُ مَابَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ

(۷) وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِنْ عِلْمِهٖ اِلَّا بِمَا شَآءَ

(۸) وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ

(۹) وَلَا يَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا

(۱۰) وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ﴾

ایضاً

اس طریقے سے آیت الکرسی پڑھنے کا جو ذکر ہوا دشمنوں کے دفعیہ کے لیے اسے ہر روز صبح کے وقت پڑھیں۔ یہ ان تمام دعاؤں میں سے ایک ہے جو شیخ بہاؤ الدین نے میر توفی کو تعلیم فرمائی ان مجربات میں سے اس کے پڑھنے کا ایک طریقہ اس طرح بھی ہے:

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ الْمَاجِدِيْنَ مِنْ كُلِّ عَدُوٍّ وَّحَاسِدٍ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ

اس کے بعد سورہ قل ھواللہ احد پڑھیں۔ پھر کہیں

لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَافِي السَّمٰوٰتِ وَمَافِي الْاَرْضِ مَنْ ذَاالَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗ اِلَّا بِاِذْنِهٖ يَعْلَمُ مَابَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَاخَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِنْ عِلْمِهٖ

اس کے بعد سورہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ پڑھیں۔ پھر کہیں:

((اِلَّا بِمَاشَآءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

اس کے بعد قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ پڑھیں۔ پھر کہیں

((وَلَا یَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ

اس کے بعد سورہ قُلْ یٰاَیُّهَا الْکَافِرُوْنَ پڑھیں پھر کہیں:

﴿لَا اِکْرَاهَ فِی الدِّیْنِ لَا قَدْ تَبَیَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَیِّ فَمَنْ یَّکْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَیُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَکَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰی لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللّٰهُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ﴾

اس کے بعد سورہ اِذَا جَاءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ پڑھیں۔ پھر کہیں

﴿اَللّٰهُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا یُخْرِجُهُمْ مِنَ الظُّلُمَاتِ اِلَی النُّوْرِ﴾

اس کے بعد سورہ حمد پڑھیں۔ پھر کہیں:

﴿وَالَّذِیْنَ کَفَرُوْا اَوْلِیَاءُ هُمُ الطَّاغُوْتُ یُخْرِجُوْنَهُمْ مِنَ النُّوْرِ اِلَی الظُّلُمَاتِ اُولٰئِکَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِیْهَا خَالِدُوْنَ﴾

فائدہ

یہ معلوم ہونا چاہیے کہ آیت الکرسی کا ختم امر مجرب اور دعائے موثر میں سے ہے۔ اگر کسی کو کوئی مہم درپیش ہو تو اسے چاہیے کہ وہ صحرا میں ایسی جگہ چلا جائے جہاں کوئی آدمی موجود نہ ہو۔ اپنے گرد دائرہ کھینچ کر نہایت ادب سے بیٹھ جائے اور ستر مرتبہ آیت الکرسی کا ورد کرے تو کوئی شک نہیں کہ وہ مہم ایک ہی دن میں درست ہو جائے۔ اگر آیت الکرسی کے جملہ اعداد ابجدی کے برابر پڑھے تو یہ عمل زیادہ مکمل اور زود اثر ہوگا۔

## اکیسواں ختم برائے دفع پریشانی وطلب فرزند

حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے اگر کوئی شخص سورہ ''ماعون'' کا ۴۱ بار

ورد کرے اور سورہ شروع کرنے سے پہلے دس مرتبہ درود شریف پڑھے۔تو اس سورہ کے ورد کرنے والے کی پریشانی دور ہوگی اور اگر طلب فرزند کے لئے پڑھے تو اس کی یہ آرزو پوری ہوگی۔اس کی اولاد کبھی کسی کی محتاج نہ ہوگی۔

## بائیسواں ختم برائے وسعت روزی

اخبار صحیح سے منقول ہے کہ اگر کوئی شخص ہر روز سورہ ''الذاریات'' اور ''الم نشرح'' پڑھتا تو اس کے لئے جملہ کام بخیر وخوبی سرانجام ہوں گے۔اسے اور اس کی اولاد کو روزی وسعت سے میسر ہوگی (اس پر پہلے بہت کچھ تحریر کیا جا چکا ہے)

## تیئسواں ختم برائے دفع فقر

اگر کوئی شخص سورہ مبارکہ ''اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ'' کو روزانہ پڑھے تو اس کا ہر مقصد پورا ہوگا۔فقیری اور محتاجی زوال پذیر ہوگی۔اگر اسے روزانہ ۳۶۰ مرتبہ پڑھ کر اس کا ختم پورا کرے تو رزق میں وسعت اور تونگری حاصل ہوگی۔ادائیگی قرض کے لئے یہ عمل مجرب ہے۔حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کی ایک حدیث سے منقول ہیکہ اگر کوئی شخص اس سورہ مبارکہ کو پڑھنے میں مداومت کرے تو تنگی معیشت کی صورت میں خداوند تعالیٰ اسے وہاں سے رزق دے گا جہاں سے اسے وہم وگمان بھی نہ ہوگا۔

## چوبیسواں ختم برائے وسعت رزق

اگر کوئی شخص ''سورہ العادیات'' کو حضرت علی علیہ السلام کے نام کے مجموعہ اعداد بحساب ابجد ۱۱۰ دفعہ روزانہ پڑھے (کیونکہ یہ سورہ آپ کی شان میں نازل ہوئی) اور بکثرت اس کو پڑھتا رہے تو اس کا قرض ادا ہوجائے گا۔اسے روزی وہاں سے ملے گی جہاں کا اسے گمان تک نہ ہوگا۔اگر اسی سورہ کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تو ہر خوف سے امان میں رہے گا۔

## پچیسواں ختم برائے اضافہ مال

اگر کوئی شخص ''سورہ الھمزہ'' کی نماز نافلہ میں بکثرت تلاوت کرے گا تو اس کے مال اور روزی میں بہت زیادہ اضافہ ہوگا۔

## چھبیسواں ختم برائے حصول عزت و دولت

صحیح روایات میں مروی ہے کہ جس گھر میں ہر روز تلاوت سورہ ق ہوتی رہے تو وہاں کا صاحب خانہ ہمیشہ دولت مند باعزت ،سعادت مند اور صاحب بزرگی ہوگا۔ ذلت اور بدبختی سے محفوظ رہے گا۔ یہ عمل بے حد مجرب اور آزمودہ ہے اور کسی صورت میں خطا نہیں ہوگا۔

## ستائیسواں ختم برائے دفع عسرت

حضرت رسولِ خدا صلی اللہ وآلہ وسلم سے مروی ہے کہ جو شخص ذیل کی چھ آیتوں کو ان کے جوابات کے ساتھ پڑھے گا تو خداوند تعالی اس کے دینا وی اور آخرت کے امور کو درست فرمائے گا۔ اس کی غریبی تونگری میں تبدیل ہو جائے گی۔ اگر قیدی انہیں پڑھے تو قید و بند کی مصیبت سے آزاد ہو جائے گا۔

علمائے کرام ان آیات کو استکفا کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ قیدی ،مقروض ،خائف اور نادار کے لئے ان آیتوں کی تلاوت بہت نفع مند رہتی ہے۔ وہ آیات بمعہ جوابات کے نیچے درج کی جاتی ہیں۔

- وَبَشِّرِ الصَّابِرِينَ الَّذِينَ إِذَا أَصَابَتْهُم مُّصِيبَةٌ قَالُوا إِنَّا لِلَّهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ
- أُولَٰئِكَ عَلَيْهِمْ صَلَوَاتٌ مِّن رَّبِّهِمْ وَرَحْمَةٌ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُونَ

- اَلَّذِیْنَ قَالَ لَهُمُ النَّاسُ اِنَّ النَّاسَ قَدْ جَمَعُوْا لَكُمْ فَاخْشَوْهُمْ فَزَادَهُمْ اِیْمَانًا وَّقَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ﴾
- فَانْقَلَبُوْا بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَفَضْلٍ لَّمْ یَمْسَسْهُمْ سُوْٓءٌ وَّاتَّبَعُوْا رِضْوَانَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ ذُوْ فَضْلٍ عَظِیْمٍ
- ﴿وَذَا النُّوْنِ اِذْ ذَّهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ اَنْ لَّنْ نَّقْدِرَ عَلَیْهِ فَنَادٰی فِی الظُّلُمٰتِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ
- فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ
- وَاَیُّوْبَ اِذْ نَادٰی رَبَّهٗٓ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ﴾
- فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ فَكَشَفْنَا مَا بِهٖ مِنْ ضُرٍّ وَّاٰتَیْنٰهُ اَهْلَهٗ وَمِثْلَهُمْ مَّعَهُمْ رَحْمَةً مِّنْ عِنْدِنَا وَذِكْرٰی لِلْعٰبِدِیْنَ
- اُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ
- ﴿فَوَقٰهُ اللّٰهُ سَیِّاٰتِ مَا مَكَرُوْا وَحَاقَ بِاٰلِ فِرْعَوْنَ سُوْٓءُ الْعَذَابِ
- وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً اَوْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ ذَكَرُوا اللّٰهَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِهِمْ وَمَنْ یَّغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اللّٰهُ وَلَمْ یُصِرُّوْا عَلٰی مَا فَعَلُوْا وَهُمْ یَعْلَمُوْنَ﴾
- اُولٰٓئِكَ جَزَآؤُهُمْ مَّغْفِرَةٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَجَنّٰتٌ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا وَنِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِیْنَ

## آٹھائیسواں ختم برائے کشائش روزگار

آیہ شریفہ ذیل کو ۳۵۰ مرتبہ روزانہ پڑھنے سے دولت میں فراوانی اور کاروبار میں برکت پیدا ہوتی ہے۔ آیہ مبارکہ یہ ہے۔

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِاللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَاءُ وَاللّٰہُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ

## انتیسواں ختم برائے وسعت رزق

آیت ذیل کو ہر روز پچاس دفعہ تلاوت کرنے سے رزق میں اضافہ اور کاروبار میں کشائش ہوتی ہے۔اس کے ختم کا طریقہ یہ ہے کہ وضو کر کے دو رکعت نماز نیت حاجت روبقبلہ پڑھیں۔دوران تلاوت کسی سے کلام نہ کریں اور سو بار صلوات پڑھ کر اس آیہ شریفہ کی تلاوت کریں۔دوسرے روز نماز حاجت نہ پڑھیں بلکہ درود شریف دس بار پڑھیں۔یہ ختم چالیس روز کا ہے۔بعد از نماز صبح اسے پڑھنا چاہیے۔تعداد مذکورہ بالا پڑھنے کے بعد ہر روز اپنی جو حاجت رکھتے ہوں ،خداوند تعالیٰ کی ذات اقدس سے طلب کریں۔آیہ مبارکہ یہ ہے:

رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَآئِدَۃً مِّنَ السَّمَآءِ تَکُوْنُ لَنَا عِیْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰیَۃً مِّنْکَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ

نوٹ: عمل کی ابتدا قمر زائد النور میں کریں۔

## تیسواں ختم برائے حصول عز وجاہ

ہر روز یہ دعا یَا اَللّٰہُ الْمَحْمُوْدُ فِیْ کُلِّ فِعَالِہٖ پندرہ دفعہ پڑھنے سے اس کا عامل معزز اور صاحب جاہ وجلال ہو جاتا ہے۔اسے روزی فراخ میسر ہوتی ہے۔اگر کوئی شخص کوئی حاجت رکھتا ہو اور وہ کسی صورت پوری نہ ہوتی ہو تو اسے چاہیے کہ جمعہ کے دن غسل جمعہ،غسل حاجت اور غسل برائے استجابت دعا کر کے پاک کپڑے پہنے اور مسجد میں جا کر دو رکعت نماز حاجت پڑھے۔بعد از نماز بیس مرتبہ کہے۔یَا اَللّٰہُ الْمَحْمُوْدُ فِیْ کُلِّ فِعَالِہٖ انشاء اللہ اس کی مراد بر آئے گی۔(بعد از نماز جمعہ بھی یہ عمل کیا جا سکتا ہے)

## اکتیسواں ختم برائے حصول دولت

اگر کوئی شخص روزانہ (۴۱) اَلّمْ یَا عَزِیْزُ کہے وہ ہرگز محتاج نہ ہوگا۔ اگر روزانہ نماز صبح کے بعد ۹۹ بار اس اسم کا ورد کرتا رہے تو اطلاع کیمیا اور سیمیا کے لئے نافع ہے ۔ اگر کوئی شخص چالیس دن متواتر چالیس بار روزانہ '' کا ورد کرتا رہے تو وہ کبھی محتاج نہ ہوگا۔ اگر رات کے تیسرے پہر اٹھ کر وضو کرکے ننگے سر اور پاؤں، آستینیں الٹ کر اور روبقبلہ ہوکر سو دفعہ یَا عَزِیْزُ، یَا اَلْعَزِیْزُ'' کا ورد کرے گا تو وہ لوگوں میں ہر دلعزیز ہوگا اور مکرم رہے گا۔

## بتیسواں ختم برائے حصول منصب

اگر کوئی شخص بوقت دو پہر دن کو اور بوقت نصف شب رات کو دعا کے لئے ہاتھ کھڑے کرکے سو دفعہ یَا دَافِعُ (حروف ندا یا کے ساتھ) یَا اَلرَّافِعُ (تعریف کے ساتھ) کہے تو لوگوں کے درمیان صاحب عزت اور جاہ وجلال ہوگا۔

## تنتیسواں ختم برائے دفع فقر وفاقہ

" شرح اسمائے الٰہی میں اس کا ذکر آیا ہے کہ اگر کوئی شخص علی الصبح نماز صبح سے پہلے اپنے گھر کے کمرے کے چاروں کونوں میں یکے بعد دیگرے کھڑے ہوکر دس دس مرتبہ اَلرَّازِقُ کہے تو فقر وفاقہ اور بے نوائی سے بے نیاز ہو جائے گا۔ ابتداء دائیں ہاتھ کی طرف والے کونے سے کرے اور بائیں جانب روبقبلہ ہوکر دوسرے کونے کی طرف چلے۔

## چونتیسواں ختم برائے فراخی رزق

اگر کوئی شخص دن کی پہلی ساعت میں ۳۰۸ بار اَلرَّازِقُ کا ورد کرے تو وہ دن

اس کے وسعت کا باعث ہوگا اور جائے بے گمان سے اسے رزق ملے گا۔ اگر روزانہ یہ ورد اسی طرح کرتا رہے تو کبھی رزق کے لئے محتاج نہ ہوگا۔

## پینتیسواں ختم برائے وسعت رزق

اسم الٰہی یَاوَاسِعُ کے ورد کی مداومت توسیع رزق کے لئے نافع اور مجرب ہے۔

## چھتیسواں ختم برائے تونگری

اگر کوئی شخص نماز مغرب اور عشاء میں ایک ہزار اور ساٹھ مرتبہ ''یَا غَنِیُّ'' کا ورد کرے تو اسے دولت و مال بکثرت ملے گا۔ یہ عمل بھی مجرب بیان کیا گیا ہے۔

## سینتیسواں ختم برائے دولت مندی

اگر کوئی شخص دس جمعہ تک ہر جمعہ کو ایک ہزار مرتبہ اَلْغَنِیُّ اَلْمُغْنِیُ کا ورد کرتا ہے تو خداوند تعالیٰ اس کو اس دنیا میں محتاجی سے بے نیاز کر دے گا۔ اگر ایک ہی نشست میں بارہ ہزار مرتبہ ان اسمائے الٰہیہ کا ورد کرے تو اسے دولت عظیم اور رزق وسیع حاصل ہوں گے۔

## اڑتیسواں ختم برائے تونگری

اگر کوئی شخص ان چار اسمائے الٰہی کو ایک دن میں ایک ہزار مرتبہ کہے اور دوران ورد کسی سے کلام نہ کرے تو وہ تونگر اور غنی ہو جائے گا۔ اس عمل کو عمل مجرب بیان کیا گیا ہے۔ وہ چار نام یہ ہیں۔ یَاغَنِیُّ یَاقَوِیُّ یَا عَلِیُّ یَا وَلِیُّ مگر صاحب ''لئالی مخزونہ'' کہتے ہیں کہ اس حقیر نے ایک نسخہ صحیح میں اس طرح دیکھا ہے کہ اگر ان اسمائے مبارک کا بارہ ہزار مرتبہ متواتر ورد کرے اور درمیان میں کسی سے بات نہ کرے تو انشاءاللہ متمول اور غنی ہو جائے گا۔ چار سو بزرگوں نے اس کی تصدیق کی ہے اور فرمایا ہے کہ ہم فقیر تھے۔ ان

اسمائے مبارک کے پڑھنے سے تونگر بن گئے۔ان اسماء کی ترتیب یوں بتائی ہے کہ اسم یَاوَلِیُّ یَاعَلِیُّ سے مقدم آیا ہے۔اس پر اعتراض نہیں کیا بلکہ اعتبار کیا ہے۔

ایک معتبر نسخہ میں یہ بھی دیکھا گیا ہے۔کہ اس ختم کو اسی طریقہ سے بیان کیا گیا ہے اور اس کی اسناد کو حضرت پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک پہنچایا گیا ہے لیکن ان چار ناموں کی ترتیب اس طرح دی گئی ہے: یَا وَلِیُّ یَا غَنِیُّ یَا مَلِیُّ یَاوَفِیُّ بعض علماء اور ارباب اجازہ واہل دعا نے یوں فرمایا ہے کہ ایک ہی نشست میں چودہ ہزار بار ورد کرنے سے غنا اور دولت حاصل ہوتی ہے۔بشرطیکہ دوران عمل کسی سے گفتگو نہ کی جائے تو مطلب حاصل ہو جاتا ہے۔لیکن ایک قول کے مطابق ایک اسم کا ان میں اضافہ کیا گیا ہے اور اس کی ترتیب یوں ہے۔یَا قَوِیُّ یَا مَلِیُّ یَاغَنِیُّ یَا وَفِیُّ یَاوَلِیُّ۔بعض بزرگوں نے فرمایا ہے کہ ہم ان کی مداومت روزانہ ایک ہزار تین سو اٹھانوے (۱۳۹۸) مرتبہ کرتے رہے ہیں۔جو کہ ان اسماء کا مجموعہ اعداد بحساب ابجد ہے۔ان اسماء کی برکت سے دولت کی فراوانی ہوئی اور ہم تونگر بن گئے۔ان حضرات نے ان اسماء کی ترتیب یوں بتائی ہے۔

((یَاقَوِیُّ یَا غَنِیُّ یَا یَامَلِیُّ یَا فِیُّ یَاوَلِیُّ))

کتاب ''انوار الیقین'' سے یہ روایت نقل کی گئی ہے کہ اگر اسمائے ذیل کو ایک ہزار مرتبہ (بروایت دیگر ۱۲ مرتبہ) پڑھا جائے یَاقَوِیُّ یَاغَنِیُّ یَا مَلِیُّ یَاوَلِیُّ تو خداوند تعالیٰ ان اسمائے کے پڑھنے والے کو وسیع روزی عطا فرماتا ہے۔بشرطیکہ دوران عمل کسی سے گفتگو نہ کی جائے۔

دوسری روایت میں آیا ہے کہ اگر ان اسماء کو ۱۲ ہزار مرتبہ پڑھا جائے تو خداوند تعالیٰ اس قدر مال دولت عطا فرماتا ہے جس کا وہ حساب نہیں کر سکتا۔ان مبارک اسماء کا

مجموعہ اعداد (۱۳۵۱) بنتا ہے وہ شخص ہر روز دس دن تک یَا قَوِیُّ یَا غَنِیُّ یَا مَلِیُّ یَا وَفِیُّ (ہفتہ کے دن سے شروع کر کے) ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر کسی قدر منقوں پر دم کرتا رہے اور ختم کے فوراً بعد ان منقوں کو کھاتا جائے۔ جمعرات کے دن تک (جب کہ یہ عمل ختم ہوگا) اور دسویں دن روٹیاں اور حلوہ پکا کر غریبوں میں تقسیم کرے اور اپنی حاجت طلب کرے۔ جو انشاء اللہ پوری ہوگی اور وہ دولت مند بن جائے گا۔ ایک اور روایت میں ہے کہ کوئی شخص ان اسماء کا ورد منگل کے دن سے شروع کرے اور روزانہ ایک ہزار اور ۲۰۰ مرتبہ (۱۲۰۰) پڑھے اور جمعرات کے دن ختم کرے۔ ختم شروع کرنے سے پہلے مٹھائی اور روٹیاں فقراء اور مساکین میں تقسیم کرے۔ تو وہ کسی کا محتاج نہ ہوگا۔ دعا کے الفاظ جو پڑھنے ہیں یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

((يَا قَوِيُّ يَا غَنِيُّ يَا مَلِيُّ يَا وَلِيُّ))

## انتالیسواں ختم برائے وسعت رزق

بعض ارباب خاص کا فرمان ہے کہ زیادتی معاش، وسعت رزق اور امر معیشت کے لئے (۲۳۸۵) مرتبہ ان اسمائے مبارکہ کا روزانہ ورد کریں۔

((يَا كَافِيُ يَا غَنِيُّ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ))

## چالیسواں ختم برائے کشادگی کار

جب کسی کو اپنے کام میں تنگی پیش آئے تو دن کے زوال کے قریب دو رکعت نماز اس طرح ادا کرے کہ پہلی رکعت میں سورہ "الحمد" اور سورہ "اخلاص" کے بعد

﴿اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ

وَمَاتَاَخَّرَ وَيُتِمَّ نِعْمَتَهُ عَلَيْكَ وَيَهْدِيَكَ صِرَاطًامُّسْتَقِيْمًا وَيَنْصُرَكَ اللّٰهُ نَصْرًاعَزِيْزًا﴾

پڑھ کر رکوع وسجود کرے اور دوسری رکعت میں سورہ الحمد واخلاص کے بعد سورہ الم نشرح پوری پڑھ کر نماز ختم کرے۔تو خداوند تعالیٰ اپنے اس بندے پر رزق کے دروازے کھول دیتا ہے۔

## اکتالیسواں ختم برائے دوری فقر وفاقہ

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں کسی نے اپنے فقر وفاقہ کی شکایت کی۔آپ نے فرمایا کہ تین دن روزہ رکھیں (جس کا آخری دن جمعہ ہو) جب جمعہ کے دن کا پہر گزرے، زیارت جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پڑھ کر اپنے مکان کی چھت پر چلے جائیں یا جنگل میں ایسی جگہ چلے جائیں جہاں آپ کو کوئی نہ دیکھ سکے۔وہاں دو رکعت نماز پڑھ کر زانوں کے بل بیٹھ جائیں۔پس بایاں ہاتھ بلند کریں اور آسمان کی طرف کرکے صدق دل سے کہیں۔

(اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اَنْتَ اِنْقَطَعَ الرَّجَاءُ اِلَّامِنْكَ وَخَابَتِ الْاٰمَالُ اِلَّافِيْكَ يَا ثِقَةَ مَنْ لَا ثِقَةَ اِلٰى غَيْرِكَ اِجْعَلْ لِّيْ مِنْ اَمْرِيْ فَرَجًا وَمَخْرِجًا وَّارْزُقْنِيْ مِنْ حَيْثُ اَحْتَسِبُ وَمِنْ حَيْثُ لَا اَحْتَسِبُ)

پھر زمین پر سجدہ کریں اور کہیں۔يَا مُغِيْثُ اِجْعَلْ لِّيْ رِزْقًا مِّنْ فَضْلِكَ پس ہفتہ کے روز یعنی دوسرے دن روزی اور رزق تازہ آپ کو اس رزّاق عالم کی مہربانی سے مل جائے گا۔

## بیالیسواں ختم برائے دولت مندی

کتاب ''جنۃ الباقیہ'' میں مرقوم ہے کہ جو شخص تین جمعہ کے دنوں میں دس مرتبہ

دعائے ذیل کو پڑھتا رہے۔اس پر یہ تین جمعہ نہیں گزریں گے کہ خداوند تعالیٰ اپنی رحمت سے اسے غنی فرمادے گا اور اپنے فضل سے دولت کثیرا سے عنایت فرمائے گا۔وہ دعا یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿يَا مَفِيْدُ يَاغَفُوْرُ، يَاوَدُوْدُ اَغْنِنِىْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ مَعْصِيَتِكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ بِرَحْمَتِكَ يَااَرْحَمَ الرَّحِمِيْنَ﴾

## تینتالیسواں ختم برائے فتح مہمات

تمام ختوم سے مجرب ترین عمل ہے۔انشاء اللہ خالی نہیں جائے گا اور ختم سورہ مبارک الحمد کا ہے۔یہ چند طریقوں پر مشتمل ہے۔پہلا طریقہ جو بہت مشہور ہے۔وہ یہ ہے کہ جمعہ کے دن سے شروع کریں ۴۱ دن تک ۴۱ مرتبہ روزانہ متواتر اس سورہ کی تلاوت کرنی ہے۔اگر ایک روز نہ کرسکیں تو عمل از سرنو شروع کرنا ہوگا۔بعد از ۴۱ بار تلاوت کے ہر روز یہ دعا ۱۳ بار پڑھنی ہے:

يَا مَفَتِحُ فَتِّحْ يَا مُفَرِّجُ فَرِّجْ يَا مُسَبِّبُ سَبِّبْ يَا مُبَشِّرُ بَشِّرْ يَا مُسَهِّلُ سَهِّلْ يَامُتَمِّمُ تَمِّمْ وَحَسْبُنَااللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ

چنانچہ منقول ہے کہ جو شخص اس ترتیب اوران شرائط کے ساتھ یہ ختم مکمل کرے گا،ایک دن بھی ورد نہیں چھوڑے گا اور قرأت میں کوئی فروگذاشت نہیں کرے گا اوران ۴۱ دنوں میں مناہی اور معصیت سے پرہیز کرے گا۔دنیاوی اسباب برائے کامیابی اور فتح خود بخود اسے حاصل ہوجائیں گے۔جن کی تفصیل لکھنا کافی مشکل ہے۔ہرصورت یہ عمل مجرب ہے۔بعض نسخوں میں بجائے تیرہ مرتبہ پڑھنے کے یہ دعا ایک دفعہ پڑھنا ورد

ہوتی ہے۔ کتاب ''نزھتہ القُلُوب'' میں یہ ختم اسی طرح تحریر ہوا ہے۔ لیکن اتنا فرق ہے کہ ۴۱ مرتبہ سورہ ''الحمد'' کے ورد کے بجائے ۴۰ مرتبہ تحریر ہے۔

کہتے ہیں کہ یہ ختم مبارک ہر حاجت اور رضائے الٰہی کے لئے مخصوص ہے۔ بے حد مجرب ہے اور خالی نہیں جاتا ایک اور کتاب میں طریقہ ختم ۴۱ بار مرقوم ہے مگر خاتمہ پر دعا ''یَامُفَتِّحُ فَتِّحْ'' (پہلے مکمل تحریر کی جا چکی ہے) بجائے تیرہ کے ۲۱ مرتبہ پڑھنی ہے۔ واضح نسخہ پہلا ہے، کیونکہ وہ ایک کتاب معتبر اور معتمد علیہ سے تحریر کیا گیا ہے۔ اس ختم (سورہ الحمد) کو نیز ۵ طریقوں سے کرنا بھی تحریر ہوا ہے صاحب ''لآلی مخزونہ'' کے نزدیک اقسام اس طرح ہیں۔

اول

برائے حصول مقاصد ہر شب جمعہ ایک ہزار اور گیارہ مرتبہ سورہ الحمد کا ورد کرنا ہے اثناء عمل میں نیند نہیں کرنی چاہیے کیونکہ اندازہ لگایا گیا ہے کہ ایک ہزار اور ۱۱ مرتبہ اس کا ورد کرنے میں ۴ گھنٹے صرف ہوتے ہیں۔

قسم دوئم

بعض کتابوں میں اس طرح لکھا ہے کہ یہ ختم حاجات برآنے، دفعیہ بلیات اور دشمنی کو نابود کرنے کے لئے مفید ہے اور اس کے پڑھنے کا طریقہ اس طرح ہے۔ ہفتہ کے دن ۷۰ مرتبہ اتوار کے دن ۶۰ مرتبہ سوموار کو ۵۰ مرتبہ منگل کو ۴۰ مرتبہ بدھ کو ۳۰ مرتبہ جمعرات کو ۲۰ مرتبہ اور جمعہ کو ۱۰ مرتبہ پڑھنا ہے۔ انشاء اللہ اجابت پر یہ عمل فتح ہوگا ہفتہ کے ۷ دنوں میں اس کے پڑھنے کی تعداد ۲۸۰ مرتبہ ہوگی۔

قسم سوئم

بعض کتابوں میں اس طرح نظر سے گزرا ہے کہ اگر کسی کو کوئی مہم درپیش ہو

یا مقصد حصول مراد ہو تو اس طرح ورد کرے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ﴾

یہاں تک پڑھنے کے بعد تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔ اور پھر تین دفعہ یہ دعا پڑھے۔

(اَللّٰهُمَّ كَمَا جَمَعْتَ بَيْنَ صِفَاتِكَ وَاَسْمَائِكَ وَاَفْعَالِكَ فَاجْمَعْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ حَاجَتِيْ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ)

اور اس کے بعد سورہ ''الحمد'' اِيَّاكَ نَعْبُدُ کے آگے پڑھ کر ختم کرے، انشاء اللہ حاجت روا ہوگی۔

## قسم چہارم

شیخ رجب بن محمد برسی علیہ الرحمہ نے کتاب ''کشف الاسرار'' میں لکھا ہے کہ خواص سورہ الحمد کے ختم یہ ہیں کہ سات دن روزہ رکھے اور ان سات دنوں میں گوشت نہ کھائے اور ہر روز سورہ الحمد کو ایک ہزار گیارہ مرتبہ پڑھے اور اسی تعداد میں محمد وآل محمد علیہم السلام پر درود بھیجے تو پھر جو بھی حاجت خدائے بزرگ و برتر سے طلب کرے گا مستجاب ہوگی۔

بعض نسخوں میں اس سورہ مبارکہ کے ختم کا طریقہ یوں مرقوم ہے کہ ہر دنیا و آخر کے مطلب کو حاصل کرنے کے اس سورہ کو ہفتہ یا بدھ کے روز پڑھنا شروع کرے۔ اور چالیس روز تک اس طرح پڑھے کہ نماز صبح کے بعد ۲۱ مرتبہ، بعد از نماز ظہر ۲۲ مرتبہ، بعد نماز عصر ۲۳ مرتبہ، بعد نماز مغرب ۲۴ مرتبہ، بعد نماز عشاء ۱۰ مرتبہ، تا کہ ہر روز کی مجموعہ تعداد ایک سو ہو جائے۔

## قسم پنجم

علامہ مقدس اردبیلی رحمتہ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ جو شخص سورہ الحمد کو ذیل کی دو آیہ شریف کے ساتھ پڑھے، دس روز تک ہر روز گیارہ مرتبہ پڑھے، جسکی مجموعہ تعداد ۱۱۰ ہوتی ہے، پھر جو بھی حاجت رکھتا ہو اس کی مقبولیت انشاء اللہ یقینی ہوگی۔ وہ دو آیتیں یہ ہیں۔

آیت نمبر اول

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ يُخْفُوْنَ فِيْ اَنْفُسِهِمْ مَا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

آیت نمبر دوم

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْئَهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ يُعْجِبُ

الزُّرَّاعَ لِيَغِيظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِينَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا (۴۸ الفتح آیت ۲۹)

اس کے بعد کہیں یَارَبِّ سَهِّلْ وَيَسِّرْ وَلَا تُعَسِّرْ عَلَيْنَا يَارَبِّ۔

## چوالیسواں ختم برائے ہر حاجت

تمام ختموں سے یہ ختم مجرب اور معتبر ہے، نیز بزرگ علماء کے نزدیک کبریت احمر کا حکم رکھتا ہے اس میں تاثیر کی کمی ہرگز نہیں صرف اس صورت میں جب کہ داعی جملہ شرائط میں کمی نہ کرے۔ یہ سورہ ''قل ھواللہ احد'' کا ختم ہے۔ اس کو ختم ''الم نشرح'' اور ختم اَلْحَمْدُ بھی کہتے ہیں۔ یہ ختم تمام تمام ختموں پر فوقیت رکھتا ہے اور ہر ختم پر اس کو مرتبہ اور فضیلت حاصل ہے اور ہر مطلب اور ہر حاجت کے لئے مجرب ہے، خصوصاً کثرت، رزق، زیادتی مال ومنال اور دینی ودنیاوی مطالب کے حصول کے لئے اکل عمل ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے۔

داعی یعنی عمل کرنے والا شخص عمل سے پہلے غسل کرے پھر لباس پاکیزہ زیب تن کرنے اور مکان باخلوت میں بیٹھے اور کسی کے ساتھ گفتگو نہ کرے، حتیٰ کہ چوتھا دن گزر جائے، انگوٹھی عقیق یا فیروزہ کی پہنے اور طہارت کا پورا پورا خیال رکھے، ہر سورہ کے ختم کے لئے دو رکعت نماز حاجت پڑھے نماز کے ختم کرنے کے بعد سات مرتبہ سورہ حمد پڑھے اور سو مرتبہ صلوات بھیجے اور ۷۹ مرتبہ سورہ ''الم نشرح'' پڑھے۔ اس کے بعد سورہ مبارکہ ''قل ھواللہ احد'' ایک ہزار اور ایک مرتبہ پڑھے پھر سو مرتبہ صلوٰۃ بھیجے۔ اور سات دفعہ سورہ ''الحمد'' پڑھے۔ جب یہ سب کچھ پڑھ لے سر سجدہ میں رکھے اور قاضی الحاجات کی بارگاہ میں اپنا مطلب طلب کرے انشاء اللہ حاجت معروضہ ضرور پوری ہوگی۔

بعض نے فرمایا ہے کہ:

عمل شروع کرنے سے پہلے خوشبو جلائے بعض معتبر نسخوں میں یہ لکھا ہے کہ سورہ فاتحہ ۷۰ مرتبہ "الم نشرح" ۷۹ مرتبہ سورہ اخلاص ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ بسم اللہ کے ساتھ پھر سات مرتبہ سورہ "الحمد" اس کے بعد سو (۱۰۰) مرتبہ صلوٰۃ بھیجے یقیناً اس کی حاجت پوری ہوگی اور عمل خالی نہیں جائے گا اور بعض اس ختم کو ختوم مفید میں شمار کرتے ہیں، اور وہ اس طرح کہ نماز صبح کے بعد جمعرات کے دن پڑھنا شروع کرے۔ اگر جمعہ کے دن سے پڑھے تو زیادہ بہتر رہے گا، اور اس کے پڑھنے میں چار گھنٹے صرف ہوں گے۔ داعی کو چاہیے کہ رنج دملال کو دل میں جگہ نہ دے کیونکہ خزانہ بغیر تکلیف اور گل بغیر خار کے حاصل نہیں ہوتا۔ آپ نے فرمایا کہ نماز حاجت ادا کرنے کے بعد ۷۰ مرتبہ سورہ "الحمد" پڑھے، اس کے بعد سو مرتبہ صلوٰۃ بھیجے، اس کے بعد ۷۹ بار سورہ "الم انشرح" پڑھے۔ یہ عمل کسی پاک مکان میں کرنا چاہیے۔

جناب علامہ سید علی نے خوشبو مخصوص نگینہ کی انگوٹھی، دو رکعت نماز اور بوقت عمل رو بقبلہ ہونے، جمعہ یا جمعرات کے دن کی تخصیص پر اعتراض نہیں فرمایا جس وقت دل چاہے یہ عمل کر سکتے ہیں۔ اس پر کسی قسم کی پابندی نہیں۔ مؤلف کہتا ہے کہ بعض نسخوں میں میں نے دیکھا ہے کہ عمل کی ابتداء جمعہ کے دن شروع کر کے سوموار کے دن ختم کرنی چاہیے پہلے غسل کر کے پاکیزہ کپڑے پہن کر وضو کرنے کے بعد عمل کو شروع کرنا چاہیے اور وہ اس طرح کہ!

سات مرتبہ سورہ فاتحہ پھر سو مرتبہ صلوات، اور ۹۹ مرتبہ سورہ الم نشرح پڑھے، پھر دو رکعت نماز حاجت ادا کرے جس میں سورہ حمد سو بار پڑھ کر سلام کہے۔ اور ایک ہزار ایک مرتبہ سورہ توحید پڑھے۔ اور سجدہ میں جا کر اپنی حاجت طلب کرے۔

## پینتالیسواں ختم برائے حصول ثروت

اس ختم کا عامل دو رکعت نماز بہ نیت حاجت کہ اس کو غنی اور باثروت کرے۔ پڑھے یہ عمل بدھ کے دن شروع کرے، اور عمل یہ ہے کہ!

سورہ الکوثر روزانہ چالیس (۴۰) مرتبہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ اس کی مطلوبہ مراد پوری ہوگی۔

## چھیالیسواں ختم برائے حصول دولت

یہ عمل جمعرات کے دن شروع کرے مگر پہلے دو رکعت نماز حاجت پڑھے پھر سورہ ''یٰسین'' تلاوت کرے مطلوبہ مراد پوری ہوگی۔ یہ عمل بہت ہی مجرب ہے۔

## سنتالیسواں ختم برائے طلب مال ورزق

نماز صبح پڑھ کر سلام کے فوراً بعد یہ دعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

(وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِهِ الطَّاهِرِيْنَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَدْعُوْكَ بِاَسْمَائِكَ الْحُسْنٰى)

ایک دفعہ پھر ایک سو چھ مرتبہ کہے:

(يَاجَوَّادُ يَالَطِيْفُ يَابَاسِطُ يَامُغْنِیُّ يَالَآ اِلٰهَ اِلَّاهُوَ)

پھر ایک دفعہ کہے:

(اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّیْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ وَاَنْ تُعْطِيَنِیْ مِنْ خَزَائِنِ جُوْدِكَ مَاتُغْنِيْنِیْ غِنًى لَآ اَحْتَاجُ بِهٖ اِلٰى غَيْرِكَ وَاَنْ تُعِيْنَنِیْ

عَلٰی طَاعَتِکَ وَاَدَاءِ حَقِّکَ اِلَیْکَ))

یہ عمل بہت مجرب ہے۔ اس عمل سے طلب مال اور اس کا حصول، رزق میں وسعت اور تمام کاموں میں خیریت عافیت حاصل ہوتی ہے۔

## اڑتالیسواں ختم برائے دوری غربت

اگر کوئی شخص سورہ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیات کریمہ کو چار دن تک ۲۱ بار روزانہ متواتر پڑھتا رہے، تو وہ غریبی کی مصیبت سے سبکدوش ہو جائیگا۔ آیات یہ ہیں (بعد از نماز صبح انہیں پڑھنا شروع کرے:

﴿یٰبَنِیْٓ اِسْرَآئِیْلَ اذْکُرُوْا نِعْمَتِیَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتُ عَلَیْکُمْ وَاَوْفُوْا بِعَھْدِیْٓ اُوْفِ بِعَھْدِکُمْ وَاِیَّایَ فَارْھَبُوْنِ وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَکُمْ وَلَا تَکُوْنُوْٓا اَوَّلَ کَافِرٍ بِہٖ وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰیٰتِیْ ثَمَنًا قَلِیْلًا وَّاِیَّایَ فَاتَّقُوْنِ وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَکْتُمُوا الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ﴾

## انچاسواں ختم برائے طلب حاجت

اگر کوئی شخص اللہ تعالیٰ سے کوئی حاجت طلب کرنا چاہتا ہے۔ دولت و ثروت، علم و عمل کا طالب ہے یا کسی مصیبت مثلاً فقر و فاقہ، تباہی، پریشانی، قید جسمانی یا روحانی بیماری اور بے خوابی وغیرہ میں مبتلا ہے تو شب جمعہ کی دو تہائی رات گزر جانے کے بعد بیدار ہو کر وضو کرے اور دو رکعت نماز حاجت پڑھے اور محمد و آل محمد علیہم السلام پر درود بھیجے پھر اس کلام کا بہت دیر تک ورد کرے۔

((بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِحَقِّ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ))

اس کے بعد سو (۱۰۰) مرتبہ درود بھیجے اور اپنی حاجت خداوند تعالیٰ سے طلب

کرے۔ اگر پہلی دفعہ مطلب پورا نہ ہو تو دوسری شب جمعہ کو یہ عمل کرے۔ یہاں تک کہ تیسری شب جمعہ کو یہ عمل کرے۔ اس دفعہ عامل اپنے مقصد میں ضرور کامیاب ہوگا۔ انشاءاللہ اس میں شک کی کوئی گنجائش نہیں۔

## پچاسواں ختم برائے تونگری

اس طرح منقول ہے کہ اگر کوئی شخص دولت وثروت اور کشادگی معیشت کا طلب گار ہو تو شب جمعہ کو وہ غسل کرے اور بعد از وضو دو رکعت نماز حاجت پڑھے، وہ اس طرح کہ ہر رکعت میں سورۃ ''الحمد'' ایک بار اور سورۃ ''الم نشرح'' سات بار یہ آیہ

اَمْ عِنْدَهُمْ خَزَائِنُ رَحْمَةِ رَبِّكَ الْعَزِيْزِ الْوَهَّابِ ○ اَمْ لَهُمْ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا فَلْيَرْتَقُوْا فِي الْاَسْبَابِ

گیارہ مرتبہ پڑھے۔ نماز کے سلام کے بعد ہزار دفعہ یَا وَهَّابُ کہے اس کے بعد اپنا مطلب اللہ تعالیٰ کی ذات سے طلب کرے۔ وہ ذات کریم اپنی رحمت کے خزانہ سے خزینہ عطا فرمائے گا اور اس کے رزق میں وسعت پیدا ہو جائے گی۔

## اکیاونواں ختم برائے حصول جاہ و حشم

بزرگی، جاہ وحشم اور تسلط کے حصول کی خاطر اسم اَلْمَلِكُ کا بکثرت ورد کریں۔

## باونواں ختم برائے کشائش کار

کاموں کی کشائش اور روزی میں وسعت کیلئے صاحب ورد کو نصف شب کے قریب ہزار دفعہ متواتر اس دعا کو پڑھنا چاہیے: سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْحَيِّ الْقَيُّوْمِ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ۔ انشاءاللہ یہ ورد باثر ہوگا۔

## ترپنواں ختم برائے تونگری

صبح سویرے دو رکعت نماز حاجت اس طرح پڑھیں کہ پہلی رکعت میں سورہ ''الحمد'' کے بعد ستر (۷۰) مرتبہ سورہ ''قل ھو اللہ احد'' پڑھے پھر دو رکوع میں (۳ کی بجائے) ۷ امرتبہ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ' پڑھیں پھر چاروں سجدوں میں (۳ کی بجائے سات مرتبہ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْأَعْلٰى وَبِحَمْدِهٖ ہر ایک سجدہ میں پڑھیں۔نماز ختم کرنے کے بعد ۷ امرتبہ آیۃ الکرسی پڑھیں۔کہا گیا ہے کہ عمل خزینہ ہائے مخفیہ میں شمار ہوتا ہے۔اس عمل کے بعد اس کا عامل فکر معیشت سے آزاد ہو جاتا ہے،دولت و مال کثرت سے حاصل ہوتے ہیں۔اور اس کی دینی و دنیوی حاجتیں بفضل خدا پوری ہو جاتی ہیں۔

## چونواں ختم برائے حصول حاجات

شیخ طوسی علیہ الرحمہ، نے ذکر فرمایا ہے کہ عمل ذیل کے کرنے سے رزق میں وسعت،ادائیگی قرض،روزی میں فراخی،ہر حاجت پوری ہوتی ہے۔طریقہ عمل یہ ہے کہ بدھ اور جمعرات کو روزہ رکھیں اور وقت افطار سے پہلے صدقہ دیں،جب نماز عشاء سے فارغ ہوں تو سجدہ کریں اور سجدہ میں یہ دعا پڑھیں۔

((اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِوَجْهِكَ الْكَرِيْمِ وَاسْمِكَ الْعَظِيْمِ وَعَيْنِكَ الْمَاسِيَةِ اَنْ تُصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ وَّاَنْ تَقْضِيَ عَنِّيْ دِيْنِيْ وَتُوَسِّعَ رِزْقِيْ))

جناب شیخ فرماتے ہیں کہ جس نے اس عمل کے کرنے میں مداومت اختیار کی تو اللہ تعالیٰ اس کی روزی میں وسعت پیدا کر دیتا ہے۔اور اسے قرض سے سبکدوش فرما دیتا ہے،اور اس کی حاجت کو بر لاتا ہے۔

## پچپنواں ختم برائے وسعت رزق

یہ ختم سورہ واقعہ (اِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ) جس سے رزق میں وسعت تنگی معیشت دور ہوتی ہے۔ اس کی تاثیر عجیب وغریب ہے۔ اس عمل کا طریقہ یہ ہے کہ!

شروع ہفتہ کی رات سے کریں، ہر رات کو تین دفعہ اور جمعہ کی رات کو ۸ دفعہ اس سورہ کو پڑھیں اور اس عمل کو ۵ ہفتے تک جاری رکھیں۔ جس وقت چاہیں اسی سورہ کو پڑھ سکتے ہیں۔ سورہ مذکورہ پڑھنے سے پہلے یہ دعا پڑھیں:

(اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا رِزْقًا وَاسِعًا حَلَالًا طَيِّبًا مِنْ غَيْرِ كَدٍّ وَاسْتَجِبْ دَعْوَتِيْ مِنْ غَيْرِ رَدٍّ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْفَضِيْحَتَيْنِ الْفَقْرِ وَالدَّيْنِ وَادْفَعْ عَنِّيْ هٰذَيْنِ بِحَقِّ الْاَمَامَيْنِ السِّبْطَيْنِ الْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ)

بعض بزرگ علماء نے فرمایا ہے کہ!

اول ماہ کی پہلی رات سے جمعرات کی رات تک پڑھیں، ہر رات ۵ مرتبہ اور شب جمعہ ۱۱ مرتبہ پڑھیں۔ شروع کرنے سے پہلے تین دفعہ یہ پڑھیں ''اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا'' تا آخر جب کہ اوپر مذکور ہے یہ دعا ختم کرنے کے بعد یہ پڑھیں۔

((يَارَازِقَ الْمُقِلِّيْنَ يَارَاحِمَ الْمَسَاكِيْنِ يَادَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ رِزْقِيْ فِي السَّمَاءِ فَاَنْزِلْهُ وَاِنْ كَانَ فِي الْاَرْضِ فَاَخْرِجْهُ وَاِنْ كَانَ بَعِيْدًا فَقَرِّبْهُ وَاِنْ كَانَ قَلِيْلًا فَكَثِّرْهُ وَبَارِكْ لَنَا فِيْهِ بِرَحْمَتِكَ يَااَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ)

اور بعض بزرگوں نے فرمایا ہے کہ!

اس عمل کی ابتداء جمعرات کے دن سے ہو، اس شب کو (۵) مرتبہ اور شب جمعہ کو (۱۱) مرتبہ، ہفتہ کی رات سے بدھ کی رات تک (۵) بار پڑھیں تا کہ ایک ہفتہ کے دوران میں اس کی مجموعی تعداد (۴۱) ہو۔ البتہ ہر صورت میں سورہ مذکورہ کے خاتمہ پر یہ دُعا ضرور پڑھیں:

اَللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ رِزْقِىْ فِى السَّمَاءِ تا آخر (اوپر تحریر کی جا چکی ہے)

بعض علماء نے فرمایا کہ ابتداء شب جمعہ سے کریں اور اس کا اثر ہر تین طریقوں کے مطابق پڑھنے میں یکساں ہے۔ جس سے اس عمل کا قاری تنگی اور سختی میں گرفتار نہیں ہوتا۔ اس کی روزی وسیع ہو جاتی ہے، اس کی مشکلات حل ہو جاتی ہیں۔ جو کچھ اس سورہ کے ورد کے اثرات اوپر تحریر ہیں کہ چاند کی پہلی تاریخ جب کہ سوموار کا دن ہو شروع کریں۔ اس کا ورد روبقبلہ ہو کر اس طرح کریں پہلے دن ایک دفعہ ، دوسرے دن دو دفعہ، حتیٰ کہ چودہ دن تک ایک ایک بڑھا کر چودہ مرتبہ پڑھیں۔ اور ورد ختم ہونے پر ہر روز دعا پڑھا کریں۔

(يَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ اِفْتَحْ لَنَا الْاَبْوَابَ وَيَسِّرْ عَلَيْنَاالْحِسَابَ وَسَهِّلْ عَلَيْنَا الْعِقَابَ اَللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ رِزْقِىْ وَارْزُقْ عِيَالِىْ فِى السَّمَاءِ فَاَنْزِلْهُ وَاِنْ كَانَ فِى الْاَرْضِ فَاَخْرِجْهُ وَاِنْ كَانَ بَعِيْدًا فَقَرِّبْهُ وَاِنْ كَانَ قَرِيْبًا فَيَسِّرْهُ وَاِنْ كَانَ يَسِيْرًا فَكَثِّرْهُ وَاِنْ كَانَ كَثِيْرًا فَخَلِّدْهُ وَاِنْ كَانَ مُخَلَّدًا فَطَيِّبْهُ وَاِنْ كَانَ طَيِّبًا فَبَارِكْ لِىْ فِيْهِ وَاِنْ لَّمْ يَكُنْ يَارَبِّ فَكَوِّنْهُ بِكَيْنُوْنِيَّتِكَ وَوَاحِدَانِيَّتِكَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ وَاِنْ كَانَ عَلٰى اَيْدِىْ شِرَارِ خَلْقِكَ فَانْزِعْهُ

وَانْقُلْهُ اِلَیَّ حَیْثُ اَکُوْنُ وَلَا تَنْقُلْنِیْ اِلَیْهِ حَیْثُ یَکُوْنُ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ))

مولف بیان کرتا ہے کہ یہ تحریر کردہ فوائد جناب علامہ محمد باقر مجلسی منقول از حضرت امام زین العابدین ہیں!

انہوں نے فرمایا کہ مہینے کا پہلا دن سوموار ہو تو اس سورہ واقعہ کو پہلے دن ایک دفعہ دوسرے دن دو اس طرح چودھویں دن چودہ مرتبہ پڑھنا چاہیے۔ اور ہر جمعرات کو یہ دعا ایک دفعہ ضرور پڑھنی چاہیے۔ یہ عمل وسعت رزق، مشکل امور کی آسانی اور قرض کی ادائیگی کے لئے بے حد مجرب ہے۔ مگر اس عمل کو جاہلوں اور بے وقوفوں سے چھپانا چاہیے۔ دعا مذکورہ بالا پڑھنے کے بعد یہ پڑھیں۔

(یَا مَاجِدُ یَاوَاحِدُ یَاجَوَّادُ یَاحَلِیْمُ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا کَرِیْمُ اَسْئَلُکَ تُحْفَةً مِنْ تُحْفَائِکَ یَلُمُّ بِهَا شَعْثِیْ تَقْضِیْ بِهَا شَاْنِیْ بِرَحْمَتِکَ یَا سَیِّدِیْ اَللّٰهُمَّ اِنْ کَانَ رِزْقِیْ ۔ فَبَارِکْ لِیْ فِیْهِ)

تک اوپر دیکھ کر نقل کریں اور آگے۔

((وَاَرْسِلْهُ عَلٰی اَیْدِیْ خِیَارِ خَلْقِکَ وَلَا تَحْوِجْنِیْ اِلٰی شِرَارِ خَلْقِکَ وَاِنْ لَمْ یَکُنْ فَکَوِّنْهُ))

## چھپنواں ختم برائے دفع فقر

جناب امیر المومنین علیہ السلام سے مروی ہے کہ!

ہر روز ایک مرتبہ سورہ'' واقعہ'' ایک مرتبہ سورہ'' مزمل'' ایک مرتبہ سورہ'' واللیل'' اور ایک مرتبہ سورہ'' الم نشرح'' پڑھنے سے قرض کی ادائیگی، فقر کی دوری

اور حاجت روا ہو جاتی ہے۔ مذکورہ سورتیں پڑھنے کے بعد یہ دعا پڑھنے چاہیے:

(یَارَازِقَ السَّائِلِیْنَ یَااَرْحَمَ الْمَسَاکِیْنَ یَاوَلِیَّ الْمُؤْمِنِیْنَ یَاغِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ وَاکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَبِطَاعَتِکَ عَنْ مَعْصِیَتِکَ وَبِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ یَااِلٰہَ الْعَالَمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ اَجْمَعِیْنَ)

## ستاونواں ختم برائے تونگری

وسعت رزق، احوال میں آسودگی کے لئے یہ عمل مجرب ہے اور وہ اس طرح ہے کہ! ہر روز نماز مغرب اور عشاء کے بعد ۴ رکعت بار درود وسلام پڑھیں۔ ہر رکعت میں سورہ ''الحمد'' کے بعد پچیس مرتبہ یہ آیہ مبارکہ۔

مَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَہُوَ حَسْبُہٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا۔

## اٹھاونواں ختم برائے دوری فقر

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے اور انہوں نے اپنے آباؤ اجداد سے یہ روایت بیان فرمائی ہے کہ!

جو شخص ۳۰ مرتبہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ ہر روز پڑھتا رہے اس کا فقر دور ہوتا ہے، اور اسے دولت وثروت حاصل ہوتی ہے۔

## انسٹھواں ختم برائے تونگری

حضرت امام رضا علیہ السلام نے اپنے اجداد سے یہ روایت حاصل کر کے ارشاد فرمایا کہ جو شخص ہر روز ایک سو (۱۰۰) مرتبہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ پڑھتا رہے اس کی تنگی دستی فراخی رزق میں بدل جاتی ہے۔ اس پر دوزخ کے دروازے بند اور جنت کے کھل جاتے ہیں۔

## ساٹھواں ختم برائے وسعت رزق

وسعت رزق کے لئے اس دعا کو ہر روز پڑھا کریں:

(اَللّٰھُمَّ یَاسَبَبَ مَنْ لَاسَبَبَ لَہٗ وَیَاسَبَبَ کُلِّ ذِیْ سَبَبٍ یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ مِنْ غَیْرِ سَبَبٍ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ وَاَغْنِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَبِطَاعَتِکَ عَنْ مَعْصِیَتِکَ وَبِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ یَا حَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ)

## اکسٹھواں ختم برائے دوری فقر

وسعت رزق، دوری فقر اور ادائیگی قرض کے لئے یہ نماز جو امام جواد علیہ السلام سے منسوب ہے پڑھیں۔ سورہ ''اَلْحَمْد'' کے بعد دس (۱۰) بار سورہ ''فلق'' پڑھیں اور دوسری رکعت میں سورہ ''قُلْ یَاَیُّھَاالْکَافِرُوْنَ'' اور سورہ ''قُلْ ھُوَاللّٰہُ اَحَدٌ'' اور ''آیت الکرسی'' اور ذیل کی آیت ایک ایک بار پڑھیں۔ آیت یہ ہے:

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَا اُنْزِلَ اِلَیْہِ مِنْ رَّبِّہٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ کُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰہِ وَمَلَآئِکَتِہٖ وَکُتُبِہٖ وَرُسُلِہٖ لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِہٖ وَقَالُوْا

سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِيْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْلَنَا وَارْحَمْنَا اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ

پھران دو رکعتوں کے بعد تیسری رکعت میں پہلے دس بار یہ کہے:

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْاَبَدِ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْفَرْدِالصَّمَدِ سُبْحَانَ اللّٰهِ الَّذِیْ رَفَعَ السَّمَاءَ بِغَيْرِ عَمَدٍا الْمُتَفَرِّدِ بِلَا صَاحِبَةٍ وَّلَا وَلَدٍ

اس کے بعد سورہ الحمد اور اس کے بعد تین مرتبہ سورہ ''اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ'' پڑھیں اور چوتھی رکعت میں الحمد کے بعد سورہ قدر تین مرتبہ اور سورہ ''اِذَا زُلْزِلَتْ'' تین مرتبہ پڑھ کر نماز ختم کریں پھر سجدہ کریں اور سجدہ میں سات بار کہیں اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ التَّيْسِرَ فِیْ كُلِّ عَسِيْرٍ فَاِنَّ تَيْسِرَ الْعَسِيْرِ اعَلَيْكَ يَسِيْرٌ۔

اور سجدے سے سر اٹھا کر دس (۱۰) دفعہ یہ آیت پڑھیں۔

((فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ وَهُوَالْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ))

## باسٹھواں ختم برائے کثرت مال

یہ ختم سورہ ''واللیل'' کا ہے جو چالیس راتیں اور ہر رات میں چالیس مرتبہ سورہ پڑھتی ہے جب یہ دفعہ اس آیہ شریفہ وَمَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰى پر پہنچیں تو

تین دفعہ اسے پڑھیں اور سورہ کو تمام کریں۔ اس عمل سے بے انتہا فتوحات حاصل ہوتی ہیں اور کثرت مال ومنال کے لئے عجیب اثر اور بہت نفع رکھتا ہے۔ جس کے سمجھنے سے عقل قاصر ہو جاتی ہے۔

## تریسٹھواں ختم برائے کثرت دولت وثروت

اس ختم کا طریقہ یہ ہے کہ رات کو کسی وقت اٹھ کر وضو کامل کر کے دو رکعت نماز حاجت ادا کرے اور اس طرح رو بقبلہ بیٹھ کر نہایت خشوع وخضوع سے آیہ مبارکہ ذیل کو ہر رات ۴۰ مرتبہ پڑھا کریں۔ جب فارغ ہوں تو لفظ ''نجوم'' خوشخط کاغذ پر لکھ کر کسی پاک جگہ پر اسے چسپاں کر دیں۔ نگاہ حروف لفظ ''نجوم'' سے نہ ہٹے۔ ہر روز چالیس دفعہ ان پر نظر کریں اور ہر مرتبہ ذیل کی آیت پڑھتے رہیں اور کسی سے کلام نہ کریں اور نہ کسی اور طرف متوجہ ہوں۔ آیت یہ ہے:

قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْر تُوْلِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَاب

جب چالیس دن کا یہ عمل ختم ہوگا تو عامل کثرت مال ومنال اور ان میں وسعت کے عجیب وغریب اثرات دیکھے گا۔

## چونسٹھواں ختم برائے دفع عسرت

اگر کسی شخص کو کوئی حاجت درپیش ہو یا غریبی سے تنگ ہو رات کے کسی حصے میں یا

بہتر ہے کہ شب جمعہ کے دوتہائی رات گزرنے پر بیدار ہو، وضو کرے اور دو رکعت نماز حاجت ادا کرے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد ذیل کی دعا ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ بہت جلد حاجت روائی ہوگی۔ یہ بہت ہی مجرب عمل ہے اور دعا یہ ہے:

يَا اَبْصَرَ النَّاظِرِيْنَ يَا اَسْرَعَ الْحَاسِبِيْنَ يَا اَسْمَعَ السَّامِعِيْنَ يَا اَكْرَمَ الْاَكْرَمِيْنَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ يَا اَحْكَمَ الْحَاكِمِيْنَ

دعا سے فارغ ہونے کے بعد دعا کے لئے ہاتھ بلند کرے اور ذات قاضی الحاجات سے اپنا مطلب طلب کرے۔ انشاء اللہ حاجت بہت جلد برآئے گی۔

## پینسٹھواں ختم برائے حصول مراد

جو شخص سورہ ''واللیل'' اور سورہ والشمس'' سات مرتبہ پڑھے اور اس کے بعد تیس (۳۰) مرتبہ کہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

تَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعَالَمِيْنَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ اور تین روز تک یہ عمل متواتر کرے، تو جو بھی مراد رکھتا ہے۔ پوری ہوگی اور بہت ہی دلجمعی حاصل ہوگی۔

## چھیاسٹھواں ختم برائے فراخی روزی

جو شخص روزی کے لئے تنگ ہو وہ مندرجہ ذیل تسبیحات ہر روز ہزار بار پڑھے اور اس کی مداومت رکھے تو اس کی روزی اس قدر وسیع ہوگی کہ!

اس کو سنبھالنا اس کے لئے دشوار ہوگا۔ تسبیحات پڑھنے کا طریقہ یہ ہے۔

(۱) ہفتے کے دن ایک ہزار مرتبہ پڑھے...... اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ ○

(۲) اتوار کے دن ایک ہزار مرتبہ پڑھے...... یَارَبَّ الْعَالَمِیْنَ ○

(۳) سوموار کے دن ایک ہزار مرتبہ پڑھے...... یَاذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ○

(۴) منگل کے دن ایک ہزار مرتبہ پڑھے ...... یَا قَاضِیَ الْحَاجَات ○

(۵) بدھ کے دن ایک ہزار مرتبہ پڑھے.......... یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ○

(۶) جمعرات کے دن ایک ہزار مرتبہ پڑھے...... یَا حَیُّ یَاقَیُّوْمُ ○

(۷) جمعہ کے دن ایک ہزار مرتبہ پڑھے...... لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ

## سڑسٹھواں ختم برائے طول عمر

جو شخص اٹھارہ بار ہر نماز کے بعد یا حی پڑھتا رہے تو اس کی عمر طویل ہوگی۔ مرگ مفاجات (ناگہانی موت) سے امان، روزی اور روزگار میں وسعت ہوگی۔ اور اس طرح ''یَاحَیُّ، یَاقَیُّوْمُ'' کے پڑھنے کے اثرات ہوں گے۔

## تعویذ برائے حصول دولت، حکومت، سعادت ومنفعت

اسے لکھ کر یا کسی نیک شخص سے لکھوا کر چاندی کے خول میں بند کر کے بازو پر باندھیں

۷۸۶

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ولقد | فتنا | سلیمان | والقینا | علی کرسیه | جسدا | ثم اناب |
| فتنا | فتنا | سلیمان | والقینا | علی کرسیه | جسدا | ثم اناب |
| سلیمان | سلیمان | سلیمان | والقینا | علی کرسیه | جسدا | ثم اناب |
| والقینا | والقینا | والقینا | والقینا علی کرسیه | علی کرسیه جسدا | جسدا | ثم اناب |
| علی کرسیه جسدا | علی کرسیه جسدا | علی کرسیه جسدا | علی کرسیه جسدا | علی کرسیه جسدا | جسدا | ثم اناب |
| جسدا | جسدا | جسدا | جسدا | جسدا | جسدا | ثم اناب |
| [illegible] | ب | ثم اناب | ثم اناب | ثم اناب | ثم اناب | ثم اناب |

## دولت مندی کے لئے

اگر آپ دولت مند بننا چاہتے ہیں تو یہ نقش لکھ کر اپنے بازو پر باندھ لیں۔ بفضل خدا آپ کا ستارہ چمکے گا اور آپ کو ہر جگہ عزت کی نگاہ سے دیکھا جائے گا۔ نقش یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۹ | ۹۳ | ۹۶ | ۸۳ |
| ۹۵ | ۸۳ | ۸۸ | ۹۳ |
| ۸۴ | ۹۸ | ۹۱ | ۸۷ |
| ۹۲ | ۸۶ | ۸۵ | ۹۷ |

## حصول ملازمت اور روزی کی فراوانی کے لئے

اپنی روزی میں وسعت کے لئے روزانہ ۳۶۰ مرتبہ یَا اَللّٰہُ یَاوَاسِعُ پڑھا کریں۔ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف بھی پڑھا کریں۔ انشاء اللہ آپ دیکھیں گے کہ! آپ کی کمائی میں اضافہ بھی ہوگا اور برکت بھی ہوگی۔ یہ عمل ملازمت کے حصول کے لئے بھی بے حد مجرب ہے۔

## تنگ حالی ختم کرنے کا عمل

جناب عامل حکیم غلام سرور شباب اپنی کتاب ''فیضان القرآن'' میں لکھتے ہیں کہ!

اگر تنگ حال شخص ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' کو ایک سو اکیس (۱۲۱) بار ہرن کی جھلی پر مشک و زعفران سے لکھ کر یا لکھوا کر اپنے پاس رکھے، تو اللہ تعالیٰ اس کا رزق کشادہ کرے گا۔

## خیر و برکت لیے

اگر طلوع آفتاب کے وقت آفتاب کے سامنے آ کر تین سو (۳۰۰) مرتبہ ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' اور اسی قدر درود شریف پڑھے، تو خداوند کریم اس کو بے گمان رزق عطا فرمائے گا اور اگر سال بھر اس وظیفہ کو جاری رکھے تو ایک سال گزرنے نہ پائے کہ پڑھنے والا رزق کے معاملہ میں بے فکر ہو کر امیر کبیر ہو جائے گا۔

## کاروبار میں فائدہ ہو

اگر ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' کو کسی کاغذ پر پینتیس (۳۵) بار لکھ کر گھر میں لٹکا دیا جائے تو شیاطین اس گھر میں داخل نہ ہو سکیں گے اور بے حد برکت حاصل ہوگی۔ اور اگر دکان میں لٹکا دیا جائے تو بہت نفع ہوگا۔ اور لوگوں کی رغبت بڑھے گی۔

## خیر و برکت نصیب ہو

جو کوئی ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' کو لکھ کر ہر روز چالیس بار اس کے میم کو دیکھتے ہوئے آیت:

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

تک پڑھتا رہے اس کو خیر و برکت نصیب ہوگی اور جو کچھ اس کے پاس ہوگا اس میں اضافہ ہوگا۔

## حصول ملازمت کے لیے

شہر سے باہر جا کر ایک جنگل میں پہنچ کر صبح کاذب کا وقت ہو (صبح کاذب ٹھیک چار بجے ہوتا ہے) دو رکعت نماز ادا کریں کسی سورہ کی قید نہیں۔ جو سورہ چاہے پڑھیں

بعد سلام ایک ہزار مرتبہ درود شریف اور ایک ہزار مرتبہ ذیل کے اسم کو پڑھیں بِسْمِ اللّٰہِ اَصْبَحْتُ فِیْ جَوَارِكَ انشاء اللہ جلد سے جلد ہفتہ عشرہ کے اندر ملازمت مل جائے گی نہایت ہی سریع الاثر عمل ہے۔

## غنی ہونے کا عمل

اگر کوئی غریب مفلس شخص ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' کو تین سو مرتبہ روزانہ طلوع آفتاب کے وقت سورج کی طرف منہ کر کے پڑھے اور پھر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر تین سو مرتبہ درود بھیجے تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے ایسی جگہ سے رزق بھیجے گا کہ اسے گمان بھی نہیں ہوگا۔ ایک سال ختم ہونے سے پہلے وہ تونگر اور غنی ہو جائے گا۔ (انشاء اللہ تعالیٰ)

## خیر و برکت

اگر ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' کو ایک سفید کاغذ پر (۳۵) مرتبہ زعفران یا گلاب سے تحریر کیا جائے اور پھر اس کو گھر میں بلند جگہ پر آویزاں کیا جائے تو اس گھر میں جنات اور شیاطین داخل نہ ہو سکیں گے اور گھر میں خیر و برکت ہوگی۔ اگر دکان یا کاروبار کی جگہ پر آویزاں کریں تو نفع زیادہ ہوگا اور حسد کرنے والوں کی آنکھیں اللہ تعالیٰ کے حکم سے بند ہو جائیں گی۔

## زیادتی رزق

اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کے رزق میں اضافہ ہو اور تمام کاموں میں آسانی ہو تو وہ اسم ذات ''اللہ'' کو پانچ ہزار مرتبہ پڑھے پھر ایک ہزار مرتبہ ''یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ'' پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مقصد پورا ہوگا۔

## قرض ادا ہو اور رزق زیادہ ہو

دل کے سکون اور اضطراری کیفیت کو ٹھیک کرنے کی غرض سے ہر نماز کے بعد آنکھیں بند کر کے ایک تسبیح یا اللہ پڑھیں۔ انشاء اللہ افاقہ ہوگا، ہر نماز فجر کے بعد ایک سو ایک مرتبہ یَا اَللّٰہُ پڑھیں اول و آخر درود شریف پڑھیں۔ اس سے انشاء اللہ رزق میں اضافہ ہوگا اور غیب سے قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔

## خیر و برکت کے لیے

اگر کسی کی کھیتی یا باغ میں پھل نہ آتا ہو، یا پھل کم آتا ہو، تو اس صورت میں ہر روز صبح کی نماز کے بعد ایک گلاس پانی لے کر ایک سو ایک مرتبہ اسم الٰہی ''یا رحمن'' کو پڑھ کر دم کریں اور پانی درختوں کی جڑوں میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ اس اسم پاک کی برکت سے مطلوبہ مقصد حاصل ہوگا۔

## فراخی رزق اور حل مشکلات

حرف باء اور وہ اسماء جن کے اول میں حرف باء ہے، لکھ کر اگر مفلس آدمی اپنے پاس رکھے تو اللہ تعالیٰ اس کی روزی کشادہ کر دے گا۔ اور اسی طرح پیاس کے مریض کو پلائیں تو اس کو صحت ہوگی، اگر حرف (۱۶) مرتبہ اور ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' (۱۹) مرتبہ لکھ کر اس کے ساتھ سورہ البقرہ کی یہ آیت:

بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاِذَا قَضٰى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ (البقرہ)

لکھیں اور اپنے پاس رکھیں تو تمام مشکلات آسان ہو جاتی ہیں۔

کتاب ''سلاطینی'' میں ''ابو عبداللہ شمس الدین محمد بن یعقوب'' کی تحریر کرتے

ہیں کہ حرف باء کے عامل کو اللہ تعالیٰ بے مشقت و بے گمان روزی عطا فرماتا ہے۔ موصوف کا یہ عقیدہ صرف انہی کا عقیدہ نہیں ہے بلکہ سلف سے خلقت تک تمام روحانی اکابر بھی اس پر اتفاق کرتے ہیں۔ روحانیت کی بلند پایہ کتب میں حرف باء کی فضیلت کا ذکر ملتا ہے۔ اکثر علماء روحانی فرماتے ہیں کہ حرف باء کو "بسم اللہ الرحمٰن الرحیم" کے ساتھ شامل کر کے ۷۸۶ مرتبہ تلاوت کریں تو عجائب کا مشاہدہ ہوگا۔ اور اگر اس ذکر و تلاوت پہ مداومت اختیار کی جائے تو پھر بے گمان اور بے حساب رزق ملے گا۔

## تنگی روزی کو ختم کرنے کا عمل

اس دائرہ مبارک کو مشک وزعفران سے تحریر کر کے درمیان میں اپنا نام لکھ کر جو کوئی اپنے پاس رکھے اللہ تعالیٰ اس کے رزق کی تنگی ختم کر دیگا اور اس کے رزق میں خیر و برکت ہو جائے گی (انشاء اللہ تعالیٰ) دائرہ یہ ہے:

| ثم اناب | جدا | علی کرسیه | والقینا | سلیمان | فتنا | ولقد |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ثم اناب | جدا | علی کرسیه | والقینا | سلیمان | فتنا | فتنا |
| ثم اناب | جدا | علی کرسیه | والقینا | سلیمان | سلیمان | سلیمان |
| ثم اناب | جدا | علی کرسیه | والقینا | والقینا | والقینا | والقینا |
| ثم اناب | جدا | علی کرسیه | علی کرسیه | علی کرسیه | علی کرسیه | علی کرسیه |
| ثم اناب | جدا | جدا | جدا | جدا | جدا | جدا |
| ثم اناب | ثم اناب | ثم اناب | ثم اناب | ثم اناب | ثم اناب | ثم اناب |

## برائے مصیبت اور تنگدستی سے نجات کا عمل

اگر کسی پر ایسی مصیبت نازل ہو جائے کہ موت زندگی سے بہتر دکھائی دے۔ ہر طرف گہری تاریکی، مصائب، پریشانی نظر آئے تو اس طریقہ پر عمل کریں۔ یہ ایک ختم

کا طریقہ ہے اور یہ ختم ہر مصیبت بلا اور تنگدستی سے نجات دلائے گا۔ کیونکہ ''الحمد شریف'' کا ختم نہایت مستند اور معتمد ہے۔

طریقہ یہ ہے کہ باوضو، جمعہ کی رات یا دن کو پاکیزہ و معطر لباس زیب تن کر کے صاف پاکیزہ جگہ ایک نشست میں ایک ہزار دوسو پچاس بار سورۃ ''الفاتحہ'' بسم اللہ شریف پڑھیں اور سولہ کلو میٹھے چاول پکا کر ختم نیاز حضور پر نور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ثواب پہنچا کر اپنی حاجت کے پورا ہونے کی دعا مانگیں۔ انشاء اللہ رحمت باری تعالیٰ جوش میں آئے گی اور حاجت روائی ہوگی۔

اگر خدانخواستہ ایک جمعہ کام نہ ہو تو تین جمعہ تک کریں۔ عمل صرف جمعہ کو ہی کرنا ہے۔ انشاء اللہ ضرور بالضرور مقصد پورا ہوگا۔

## برائے کشادگی رزق

کشادگی رزق اور دفع افلاس کے لئے ختم سورہ ''فاتحہ'' کا یہ طریقہ مجرب ہے۔ سات روز کا عمل ہے۔ نماز پنجگانہ ادا کریں۔ اور روزانہ کا عمل ایک ہزار مرتبہ پڑھنا ہے۔ عمل کی ابتداء نوچندی اتوار کے روز سے کریں اور ان ایام میں ترک حیوانات کریں۔ سات دنوں کے بعد روزانہ ایک تسبیح پڑھا کریں انشاء اللہ رزق کے ڈھیر لگ جائیں گے۔ اور رزق اسی جگہ سے حاصل ہوگا جس کا وہم وگمان بھی نہ ہوگا۔

❶ اتوار کے دن یہ پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

((اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ اَجِبْ يَا رُوْقِيَائِيْلُ سَامِعًا وَّ مُطِيْعًا بِحَقِّ يَا اَبْجَدُ))

❷ سوموار کے دن یہ پڑھیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

((اَلرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ يَارَؤُفُ يَا عَطُوْفُ اَجِبْ يَا جِبْرَائِيْلُ سَامِعًا وَمُطِيْعًا بِحَقِّ يَاهُوْرَجْ))

❸ منگل کے دن یہ پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

((مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ اَجِبْ يَا سَمْسَائِيْلُ سَامِعًا وَمُطِيْعًا بِحَقِّ يَاطَيْكَلُ))

❹ بدھ کے دن یہ پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

((اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ يَاسَرِيْعُ يَا قَرِيْبُ اَجِبْ يَا مِيْكَائِيْلُ سَامِعًا وَمُطِيْعًا بِحَقِّ يَا مَنْسَعُ))

❺ جمعرات کے دن یہ پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ يَا قَادِرُ يَا مُقْتَدِرُ اَجِبْ يَا صَرْ فَائِيْلُ سَامِعًا مُطِيْعًا بِحَقِّ يَا قَصْقَرُ"۔

❻ جمعۃ المبارک کے دن یہ پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ يَا اَللّٰهُ يَاحَكِيْمُ اَجِبْ يَاعَيْنَائِيْلُ

سَامِعًا وَّمُطِيْعًا بِحَقِّ يَا شَتْشَخُ۔

❼ ہفتہ کے دن یہ پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ يَا قَائِمُ يَا عَزِيْزُ اَجِبْ يَا عِزْرَائِيْلُ سَامِعًا وَّمُطِيْعًا بِحَقِّ يَا ذَضْطَعُ۔

## کشادگی بندش ہمہ قسم

اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پھر ''الحمد شریف'' گیارہ مرتبہ ''آیت الکرسی'' اکتالیس بار، سورہ ''یٰسین'' ایک مرتبہ قُلْ يَا اَيُّهَا الْكَافِرُوْنَ تین مرتبہ سورہ ''اخلاص'' سورہ ''الفلق'' سورہ ''الناس'' تین تین مرتبہ ''الم سے هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ'' تک ایک بار، دوبارہ الحمد شریف ایک مرتبہ یہ سب ایک بار ہو۔ اس طرح یہ عمل تین بار پڑھیں اور پانی پر دم کریں، اگر بندش دکان ویا مکان ہو تو پانی چند مرتبہ چھڑک دیں جانور ہو تو اسے پلائیں یا چھڑکیں اگر مریض مرد و زن ہو تو ان کو غسل کو بھی دیں۔ (انشاء اللہ) ہر طرح کی بندش ختم ہو جائے گی۔

## ہر طرح کی بندش کو کھولنا

اگر کسی لڑکی کا عقد باندھ دیا گیا ہو اور بخت نہ کھلتا ہو، کسی مرد کو بے طاقت کر دیا گیا ہو، کسی کے رزق کی بندش کی گئی ہو، کاروبار نہ چلتا ہو، سب کے لئے لوبان پر پوری ''فاتحہ'' (۱۴۳) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ مرد و زن کو اس کا بخور دیں روزانہ رات کو سوتے وقت اور کاروبار کی جگہ روزانہ صبح کے وقت کا بخور دیں۔ کم از کم ایک ہفتہ اور زیادہ سے زیادہ چالیس یوم تک مگر روزانہ نئے لوبان پر ۱۴۳ مرتبہ سورہ ''فاتحہ'' پڑھنا ہوگی۔

## حالات سنور جائیں گے

جو شخص تنگی رزق کی وجہ سے پریشان ہو، وہ مندرجہ ذیل نقش کو مشک وزعفران اور عرق گلاب سے لکھے۔ اور عنبر کی خوشبو لگا کر اپنے پاس رکھے، اور روزانہ صبح وشام اللہ تعالیٰ کے یہ دو اسم ''یَابَاسِطُ یَا وَدُوْدُ'' ۹۶ مرتبہ پڑھے تو اس کے حالات سنور جائیں گے۔ تمام امور آسان ہوں گے۔ اور ایک برس نہیں گزرے گا کہ اللہ تعالیٰ اس کو غنی کر دے۔ اللہ تعالیٰ اس کا رزق کشادہ فرمائے گا اور نیکی کی توفیق دے گا نقش یہ ہے:

| ب | ا | س | ط | و | د | و | د |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | س | ط | و | د | و | د | ب |
| س | ط | و | د | و | د | ب | ا |
| ط | و | د | و | د | ب | ا | س |
| و | د | و | د | ب | ا | س | ط |
| د | و | د | ب | ا | س | ط | و |
| و | د | ب | ا | س | ط | و | د |
| د | ب | ا | س | ط | و | د | و |

## خیر و برکت کے لیے

جو شخص اس شعر کو ہمیشہ صبح وشام دس، دس مرتبہ پڑھے اللہ تعالیٰ اسے تمام غموں، پریشانیوں اور مصیبتوں سے نجات بخشے گا۔ اور وہ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔ اور اللہ تعالیٰ اس کے لئے خیر و برکت کے دروازے کھول دے گا۔ اور اسے ایسی جگہ سے رزق ملے گا، جہاں سے اسے گمان بھی نہ ہوگا۔ وہ شعر یہ ہے۔

فَكُنْ يَا اِلٰهِي كَاشِفَ الضُّرِّ وَالْبَلَاءِ
بِهِيَّ جَلَا هَمِّي بِهَلْ بَهَلْهَتْ

اگر کوئی شخص نماز کے بعد اس شعر کو پچیس مرتبہ پڑھے اور اس کو اپنا معمول بنالے تو اللہ تعالیٰ اس کی کفالت فرمائے گا۔ ہر چیز میں یعنی رزق میں فہم وفراست میں اضافہ، علوم دفعیہ حاصل ہونا اور لوگوں سے بے پرواہی جیسے انعامات اللہ تعالیٰ کی طرف سے اسے حاصل ہوں گے۔

## کشادگی رزق

جو شخص سورہ ''واقعہ'' بعد از نماز عصر چودہ بار پڑھے اور اسمائے حسنیٰ بھی چودہ بار پڑھے اس کے رزق میں کشادگی ہوگی، اس کو غائبانہ رزق ملے گا۔

## تنگدستی اور قرض

بعد از نماز عشاء خلوت میں ''یَا وَهَّابُ'' چودہ سو چودہ مرتبہ پڑھیں تو قوت حافظہ کے لئے سورہ فاتحہ اکتالیس بار بمعہ بسم اللہ روزانہ عصر کے بعد پڑھ کر سینہ پر دم کرلیا کریں۔ ہر قسم کے خطرات دور کرنے کے لئے حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ہر نماز کے بعد ایک سو ایک بار پڑھ لیا کریں۔

## کشائش رزق

نماز فجر کے بعد دس دفعہ پڑھا کریں سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمُ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهِ وَاَسْئَلُهٗ مِنْ فَضْلِهٖ اس عمل کے آغاز اور انجام پر پندرہ پندرہ مرتبہ صلوات پڑھیں۔

## ادائیگی قرض

نماز صبح اور عشاء کے بعد ایک ہزار دفعہ (نماز صبح کے بعد، ایک ہزار دفعہ اور

نماز عشاء کے بعد، ایک ہزار دفعہ) یہ پڑھا کرے بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ سات دن تک عمل کرے تکرار بھی کر سکتا ہے یہ ایک بے مثال عمل ہے۔

## ترقی روزگار

پہلے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لکھے، اس کے بعد آیۃ الکرسی تا ھُمْ فِیْھَا خَالِدُوْنَ" لکھے، اس نوشتہ کو دوکان یا کارخانہ کی بالائی دہلیز پر لٹکا دے۔ بفضل خدا روزگار میں نمایاں ترقی ہوگی۔ نوشتہ کو پاک اور موٹے کپڑے میں لپیٹ دیں۔ اور دوسرے تیسرے، چوتھے دن تعویذ کو پاک کپڑے سے جھاڑ دیا کریں کاروبار میں دیانتداری پر قائم رہیں۔ قباحات سے پرہیز کریں۔

## ترقی دکان

سورہ حجر کو لکھ کر تعویذ کی شکل میں تانبے یا چاندی میں مڑھا کر گلے میں آویزاں کرے یا بٹوے میں رکھے دوکانداری اور جملہ کاروبار میں خلق و محبت اور ایمانداری پر قائم رہے۔

## وسعت معاش

منگل، بدھ اور جمعرات کو روزہ رکھے۔ جمعہ کی صبح کو نماز فجر عین وقت پر پڑھے بعد از سلام کوئی اور کام کیے بغیر اور کسی شخص سے بات کیے بغیر "یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ" کا ورد آہستہ آہستہ اور معنوں پر خیال رکھ کر کرتا رہے حتی کہ آفتاب طلوع کرے پھر پاک سیاہی اور پاک کاغذ پر صرف ایک دفعہ خوبصورت خط میں یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ لکھے اور اسے تعویذ کی شکل میں لپیٹ کر تانبے میں خواہ چاندی میں مڑھا لے۔ اور اسے اپنے گلے میں لٹکائے یا بٹوئے میں رکھ لے اور پرہیز گاری پر قائم رہے۔

## معاش اس کی باندی ہو جائے

نماز ظہر کے بعد ایک سو بیس (۱۲۰) مرتبہ ہر روز ''یَامَلِکُ'' پڑھا کریں تو نگری اور کشادگی معاش اس کی خانہ دار باندی ہو جائے۔ عمل کے شروع اور آخر میں اکیس اکیس دفعہ صلوات پڑھے۔ یہ عمل کم از کم پندرہ دن کرے تکرار عمل کر سکتا ہے۔

## اَللّٰہُ الصَّمَدُ

شب جمعہ کے آخری تیسرے حصہ میں دو رکعت نماز نافلہ ادا کرے، اور ایک ہزار دفعہ ''اَللّٰہُ الصَّمَدُ'' پڑھے عمل کے آغاز اور انجام پر تین تین مرتبہ صلوات پڑھے کم از کم سات دن تک عمل کرے مرادات دو جہان اس کی قدمبوس ہوں، تکرار عمل بھی کر سکتا ہے۔

## سورہ ''الم نشرح''

نماز فجر کے سات روز تک ہر روز سترہ مرتبہ سورہ الم ''نشرح'' پڑھے۔ عمل کے آغاز اور انجام پر تین تین مرتبہ صلوات پڑھے۔ یہ عمل حاجات دنیا و آخرت کا کفیل ہے۔

## سورہ ''مزمل''

یہ عمل تمام عملیات کا سردار ہے۔ ہر نماز فریضہ کے بعد گیارہ مرتبہ سورہ مزمل پڑھا کریں۔ اول و آخر گیارہ مرتبہ صلوٰت پڑھیں۔ یہ عمل صرف تین دن تک کرے مرادات دنیا و آخرت حاصل ہوگی۔

## دست غیب

سورہ قارعہ لکھ کر بطور تعویذ تانبے یا چاندی میں مڑھا کر اپنے گلے میں ڈالے

خواہ اپنی جیب میں رکھے اور ہر نماز فریضہ کے بعد سورہ "فاتحہ" کو ایک دفعہ پڑھا کرے دست غیب سے رزق آنا شروع ہو جائے گا لیکن شرط یہ ہے کہ عمل کا ذکر کسی شخص سے نہ کرے اور نہ ہی سبیل رزق کا تذکرہ کسی شخص سے کرے اور اس رزق کو جائز کاموں پر صرف کرے اول و آخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھے۔ یہ عمل نادارت سے ہے۔ اکثر بزرگوں نے اس عمل کی تصدیق فرمائی ہے۔

## باران دولت

ہر نماز فریضہ کے بعد ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھا کرے لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ (اول و آخر درود شریف تین تین مرتبہ درود شریف) خزانہ غیب سے روزی ملا کرے گی۔

## غیب سے روزی ملے

کسی ایک نماز کے بعد ہر روز پندرہ مرتبہ یہ آیہ شریفہ پڑھا کریں۔ آیہ شریفہ کے آغاز و انجام پر تین تین مرتبہ صلوات پڑھا کریں۔ حق تعالیٰ غیب سے روزی کا سامان پیدا کر دے۔ یہ عمل کم از کم پندرہ دن تک کریں۔ آیہ مبارکہ یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ۔

اگر اس عمل پر مداومت رکھیں تو افزائش رزق کی وجہ سے دل میں حیرت اور شادمانی کا دریا جاری ہوگا۔

## دولت و اقبال

نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد "نادعلی" کو بارہ مرتبہ پڑھے۔ دونوں وقت

پڑھے۔(اول وآخر بارہ، بارہ مرتبہ درود شریف) یہ عمل ایک مہینہ تک یعنی تیس دن تک کرے عامل کے سر پر (انشاءاللہ) دولت واقبال کا پرچم لہرانے لگے گا۔ کنجوسی اور جزرسی سے پرہیز کرے اور نیک اعمال پر کاربند رہے۔ منعم حقیقی کا احسان مند اور شکرگزار رہے۔ رعونت کو پاس نہ آنے دے۔

## دولت گھر کی خادمہ ہو

جو شخص نماز مغرب اور نماز عشاء کے درمیان ہر روز ایک ہزار اور ساٹھ مرتبہ یَا غَنِیُّ پڑھا کرے دولت وثروت اس کے گھر کی خادمہ ہو جائے گی۔ خوش کرداری اور سخاوت کیشی شرط ہے۔ اور حقیقی منعم کی شان نوازش کو دیکھ لے۔

## افزوئی دولت

سورہ قمر کو بوقت نماز جمعہ لکھے، اور تعویذ کی صورت میں تانبے یا چاندی میں مڑھا کر ٹوپی وغیرہ میں رکھے خوش عمل اور خوش خلق رہے۔ بفضل خدا دولت کی فراوانی حاصل ہو۔

## حل المشکلات وکشادگی رزق

جو شخص حرف سین کے مرکب حرفی کے اعداد کو نقش ۹×۹ میں جمعہ کے دن پہلی ساعت میں بلور کے نگینہ پر منقش کرے انگوٹھی میں لگا کر پہنے تو رزق کشادہ ہوگا۔ اس کی ہر مشکل آسان ہوگی، ہر برائی سے محفوظ رہے گا، اور کبھی خالی ہاتھ نہ رہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| س | س | س | س |
| س | س | س | س |
| س | س | س | س |
| س | س | س | س |

# ادائیگی قرض کے لئے چند مجرب عمل

۱) کسی وقت ہر روز دو رکعت نماز پڑھے اور پھر یہ پڑھے:

قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تا بِغَيْرِ حِسَابٍ بعدازاں یہ پڑھے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

((يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَارْحِيْمَهُمَا تُعْطِيْ مِنْهَا مَنْ تَشَآءُ وَتَمْنَعُ مِنْهُمَا مَنْ تَشَاءُ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاقْضِ عَنِّيْ دَيْنِيْ))

۲) سورہ ''یوسف'' کو مشک وزعفران وگلاب سے لکھ کر پاکیزہ پانی سے محو کرے اور پی لے چند بار ایسا کرے،

۳) ایک جگہ میں ایک سو (۱۰۰) بیس دفعہ پڑھے حتیٰ کہ بارہ ہزار مرتبہ پڑھے:

((اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ وَيَجْعَلُكُمْ خُلَفَآءَ الْاَرْضِ))

۴) سورہ ''حشر'' کو چالیس روز تک ہر روز ایک مرتبہ پڑھے اگر کسی دن ناغہ ہو جائے تو پھر از سر نو پڑھے۔

۵) سات سو بیس مرتبہ ہر روز پڑھا کرے لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔

۶) ہر نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھا کرے۔

((اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ يَا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اَنْ تَرْضٰى عَنِّيْ بِلَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ يَا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اَنْ

تَرْضٰی عَنِّیْ بِلَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ یَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَنْ تَغْفِرْ لِیْ بِلَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ))

۷) سات روزے رکھے اوران سات دنوں میں گوشت نہ کھائے اوراس کو ہر روز ایک ہزار مرتبہ پڑھے: یَا کَبِیْرُ اَنْتَ لَا تَهْدِی الْقُلُوْبُ لِعَظْمَتِهٖ۔

۸) ہر نماز کے بعد چند مرتبہ پڑھا کرے۔ اَللّٰهُمَّ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔

۹) جب ایک تہائی رات گزرجائے یعنی ہر موسم میں تقریباً گیارہ بجے اٹھے اور دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں ''الحمد'' کے بعد ''سورہ ملک'' پڑھے اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد حم تنزیل السجدہ پڑھے اور سلام کے بعد ایک دفعہ یہ دعا پڑھے:

((یَارَبِّ قَدْ نَامَتِ الْعُیُوْنُ وَغَارَتِ النُّجُوْمُ وَاَنْتَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ لَا تَاْخُذُكَ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَنْ یُّوَارِیْ عَنْكَ كُلُّ دَاجٍ وَالْاَرْضُ ذَاتُ مِهَادٍ وَلَا بَحْرٌ لُّجِّیٌّ وَلَا ظُلُمَاتٌ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ یَا صَرِیْخَ الْاَبْرَارِ وَیَاغِیَاثُ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ بِرَحْمَتِكَ وَفَضْلِ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاقْضِ حَاجَةً كَذَا وَكَذَا وَلَا تَرُدَّنِیْ خَائِبًا وَلَا مَحْرُوْمًا یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ)) کذا و کذا کی جگہ اس قرض کا ذکر کرے

۱۰) دو مہینے تک بلاناغہ ہر روز چار سو دفعہ پڑھے۔

((اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مِنْ جَمِیْعِ ظُلْمِیْ وَجُرْمِیْ وَاِسْرَافِیْ

عَلٰی نَفْسِیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ))

۱۱) ہر نماز کے بعد تین دفعہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

((یَا قَاضِیَ الدُّیُوْنَ مِنْ خَزَائِنِکَ الَّتِیْ بَیْنَ الْکَافِ وَالنُّوْنِ اِقْضِ دَیْنِیْ وَ دَیْنَ کُلِّ مَدْیُوْنٍ))

۱۲) ہر نماز کے بعد چند دفعہ پڑھا کرے۔

((اَللّٰھُمَّ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَبِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ یَا حَیُّ یَاقَیُّوْمُ))

۱۳) ہر نماز کے بعد چند دفعہ پڑھا کرے۔ یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اقْضِ عَنِّیْ دَیْنِیْ

۱۴) ہر نماز کے بعد سورۂ "والعادیات" کو چند دفعہ پڑھا کریں۔

۱۵) ہر نماز کے بعد بکثرت استغفار کیا کرے۔ استغفار کے مختلف کلمات یہ ہیں۔

(i) اَسْتَغْفِرُاللّٰہَ (ii) اَسْتَغْفِرُاللّٰہَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ

(iii) اَسْتَغْفِرُاللّٰہَ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّاھُوَالرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ

(iv) لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ وَاسْتَغْفِرُو اللّٰہَ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ۔

۱۶) ہر نماز کے بعد چند دفعہ پڑھا کرے۔

((یَا سَبَبَ مَنْ لَا سَبَبَ لَہٗ وَیَا سَبَبَ کُلِّ ذِیْ سَبَبٍ وَ یَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ مِنْ غَیْرِ سَبَبٍ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ وَاَغْنِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَبِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ یَا حَیُّ یَاقَیُّوْمُ

يَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ بِحُرْمَةِ وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ اِجْعَلْ لِّيْ مِنْ اَمْرِيْ فَرَجًا وَمَخْرَجًا وَارْزُقْنِيْ مِنْ حَيْثُ اَحْتَسِبُ وَمِنْ حَيْثُ لَا اَحْتَسِبُ))

۱۷) نماز فجر یا نماز مغرب کے بعد ایک سو مرتبہ سوہ ''القدر'' پڑھا کرے لیکن ''سورہ قدر'' پڑھنے سے پہلے اور پڑھنے کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ صلوات پڑھ لے۔

۱۸) نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد بیس دفعہ پڑھا کرے۔

((لَآاِلٰهَ اِلَّااللّٰهُ اَكْبَرُ وَسُبْحَانَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ كَثِيْرًا اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ فَاِنَّهٗ لَاعَلَيْكَهَا اَحَدٌ غَيْرُكَ))

۱۹) بدھ، جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھے اور جمعہ کے دن روزہ افطار کرنے سے پہلے حسب توفیق خیرات دے۔ اور جمعہ کی رات کو نماز عشاء سے فارغ ہو کر سجدہ میں جائے اور چند بار کہے۔

((اَللّٰهُمَّ بِوَجْهِكَ الْكَرِيْمِ وَاسْمِكَ الْعَظِيْمِ وَعَيْنِكَ الْمَاضِيَةِ اَنْ تُصَلِّيْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ وَاَنْ تَقْضِيَ دَيْنِيْ وَتُوَسِّعَ عَلَيَّ رِزْقِيْ))

۲۰) ہر نماز کے اختتام پر سجدہ میں جائے اور چودہ دفعہ ''اَلْوَهَّابُ'' کہے۔

۲۱) آدھی رات کے بعد ننگے سر کھڑا ہو کر آسمان کی طرف ہاتھ اٹھائے اور (۱۰۰) سو مرتبہ ''اَلْكَرِيْمُ الْوَهَّابُ ذُوالطَّوْلِ'' پڑھا کرے۔

۲۲) سورہ ''قارعہ'' کو لکھ کر بطور تعویذ پاس رکھے۔ اور ہر نماز کے بعد ایک دفعہ پڑھا کرے۔

۲۳) سورہ ''مومن'' کو رات کے وقت لکھے اور دکان میں رکھ دے۔

۲۴) سورہ ''فاطر'' کی ان آیات کو کپڑے کے چار ٹکڑوں پر ایک ایک دفعہ پڑھے۔ کپڑا صرف سوت کا بنا ہوا ہو۔ اور ان کو مال تجارت میں رکھ دے۔

((اِنَّ الَّذِیْنَ یَتْلُوْنَ کِتَابَ اللّٰهِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِیَةً یَّرْجُوْنَ تِجَارَةً لَّنْ تَبُوْرَ لِیُوَفِّیَهُمْ اُجُوْرَهُمْ وَیَزِیْدَهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ اِنَّهٗ غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ))

۲۵) دس دفعہ نماز فجر کے بعد اور دس دفعہ نماز مغرب کے بعد پڑھے۔

((تَوَکَّلْتُ عَلَی الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَکُنْ لَّهٗ شَرِیْكٌ فِی الْمُلْكِ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْهُ تَکْبِیْرًا))

۲۶) سورہ ''دخان'' کو لکھ کر مال تجارت میں رکھ دے۔ (انشاء اللہ) مال و رزق میں برکت ہوگی۔

۲۷) ہر نماز کے بعد (۳۵) مرتبہ دفعہ ''یَا وَهَّابُ ذَا الطَّوْلِ'' پڑھا کرے، خیر و برکت کے لئے بے حد مجرب ہے۔

۲۸) رات کے کسی حصہ میں جب لوگ سو رہے ہوں، اٹھے اور دو رکعت نماز کے بعد ''الحمد توحید، قدر'' اور آیۃ الکرسی'' کو پندرہ مرتبہ پڑھے لیکن عمل کے آغاز و انتہا پر پندرہ پندرہ دفعہ صلوات بھی پڑھ لے۔

۲۹) نماز فجر اور عشاء کے بعد ایک ہزار دفعہ پڑھا کریں۔ بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ۔

# کشائش رزق اور خیر و برکت کے لیے

## مزید چند وظائف

۱) دو رکعت نماز کسی بھی طریقہ سے ادا کی جائے۔ اور بعد از نماز ایک دفعہ یہ پڑھا جائے۔

((یَا مَاجِدُ یَاوَاجِدُ یَا کَرِیْمُ اَتَوَجَّهُ اِلَیْكَ بِمُحَمَّدٍ نَبِیِّكَ نَبِیِّ الرَّحْمَةِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَآلِهٖ یَا مُحَمَّدُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّیْ اَتَوَجَّهُ بِكَ اِلَی اللّٰهِ رَبِّكَ وَرَبِّیْ وَرَبُّ کُلِّ شَیْءٍ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاَهْلِ بَیْتِهٖ وَاَسْئَلُكَ نَفْحَةً کَرِیْمَةً مِنْ نَفَحَاتِكَ وَفَتْحًا یَسِیْرًا وَرِزْقًا وَاسِعًا اَلُمُّ بِهٖ شَعْثِیْ وَاَقْضِیْ بِهٖ دَیْنِیْ وَاسْتَعِیْنُ بِهٖ عَلٰی عَیَالِیْ))

۲) علی الصبح کسی شخص سے گفتگو کرنے کے بغیر ایک ہزار دفعہ ''ا'' کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اور بعد ازاں ہر علی الصبح بغیر گفتگو کرنے کے ایک ہزار دفعہ ''ا'' کا ورد جاری رکھے۔

۳) چالیس امیر اشخاص کے پرنالوں کے نیچے سے ایک ایک سنگریزہ ''ا'' اٹھائے اور جب چاند زائدالنور ہو اور وقت سعد ہو تو ہر ایک سنگریزہ پر ایک ''ھا'' لکھ دے پھر ان سنگریزوں کو اپنے مکان کے اس حصہ میں دفن کر دے، جہاں اس کے علم کے مطابق کوئی نامشروع امر سرزد نہ ہوا ہو۔ سنگریزوں کو ''ھا'' لکھنے سے پہلے پاک پانی سے دھولے۔

۴) بہتر روز تک ہر روز بہتر مرتبہ ''الباسط'' پڑھا کرے۔

۵) منگل، بدھ، جمعرات کو روزہ رکھے۔ جمعہ کی صبح کو نماز فجر عین وقت پر پڑھے اور بعد از سلام کوئی اور کام یا ت کرنے کے بغیر ''یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ'' پڑھتا رہے۔ جب طلوع

آفتاب ہو تو "یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ" کو لکھ کر بطور تعویذ اپنے پاس رکھے۔

۶) جب گھر سے اپنے کام پر جانے کا قصد کرے۔ تو دو رکعت نماز پڑھے اور نماز کے بعد ایک دفعہ کہے۔

((تَوَجَّهْتُ بِلَاحَوْلَ مِنِّىْ وَلَا قُوَّةَ وَلٰكِنْ بِحَوْلِكَ وَقُوَّتِكَ اَبْرَءُ مِنَ الْحَوْلِ وَالْقُوَّةِ اِلَّابِكَ فَاَنْتَ حَوْلِىْ وَبِكَ قُوَّتِىْ اَللّٰهُمَّ فَارْزُقْنِىْ مِنْ فَضْلِكَ الْوَاسِعِ رِزْقًا كَثِيْرًا طَيِّبًا فَاَنَا حَافِظٌ فِى عَافِيَتِكَ فَاِنَّهٗ لَا يَمْلِكُهَا اَحَدٌ غَيْرُكَ))

۷) سورہ "یوسف" کو لکھ کر تین دن تک اپنے گھر میں رکھے بعدازاں گھر سے باہر کسی پاکیزہ جگہ میں دفن کر دے۔ اور ایک دفعہ اسی سورہ کو مشک و زعفران سے لکھ کر پاکیزہ پانی سے محو کر کے پی لے۔

۸) جب گھر سے کام پر جانے کا ارادہ کرے تو مسجد میں جا کر دو رکعت نماز ادا کیا کرے اور نماز کے بعد ایک دفعہ یہ پڑھا کرے۔

((غَدَوْتُ بِحَوْلِ اللّٰهِ وَقُوَّتِهٖ وَغَدَوْتُ بِلَا حَوْلَ مِنِّىْ وَلَا قُوَّةَ بَلْ بِحَوْلِكَ وَقُوَّتِكَ يَا رَبِّ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ عَبْدُكَ اَلْتَمِسُ مِنْ فَضْلِكَ كَمَا اَمَرْتَنِىْ فَيَسِّرْلِىْ ذٰلِكَ وَاَنَا حَافِظٌ فِىْ عَافِيَتِكَ۔

۹) سورہ "حجر" کو لکھ کر اپنے بازو پر باندھے، اور معاملہ میں دیانتدار رہے۔

۱۰) سورہ "کہف" کو لکھ کر اپنے گھر میں شیشہ کے ایسے ظرف میں رکھیں جس کا منہ تنگ ہو اور سورہ "مومن" کو لکھ کر کسی کھلے منہ والے برتن میں رکھ دیں۔

۱۱) گناہوں سے استغفار کرے اور حسب توفیق خیرات پوشیدہ طور پر دے۔ اور جمعہ کی

آدھی رات کو ایک سو (۱۰۰) مرتبہ استغفار اور ایک سو دفعہ صلوات کو آخر آیت تک ایک سو مرتبہ پڑھیں پھر ایک سو مرتبہ صلوٰت پڑھیں۔

۱۲) ہر روز ہزار بار ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' پڑھے اور بعد ازاں دو رکعت نماز بطور شکرانہ ادا کرے۔ یہ عمل بارہ روز جاری رکھیں۔

۱۳) ہر روز ایک ہزار اور ایک دفعہ پڑھا کریں اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَاءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ۔

۱۴) ہر نماز کے بعد دس مرتبہ قل شریف'' پڑھا کریں۔

۱۵) ہر نماز کے بعد ''الحمد شریف'' سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھا کریں۔

۱۶) چاند کی پہلی تاریخ کو سورہ ''واقعہ'' کو لکھ کر پاس رکھیں نیز اسی سورہ کو ایک دفعہ پڑھا کریں۔ چاند کی دوسری تاریخ کو دو دفعہ، اور تیسری کو تین دفعہ پڑھیں اسی طرح ہر روز سورہ مذکورہ کو ایک دفعہ بڑھا کر پڑھا کریں۔ حتیٰ کہ چودہ (۱۴) روز ختم ہوں۔

۱۷) سورہ ''آل عمران'' کو بطور تعویذ اپنے پاس رکھیں اور تیرہ روز تک ہر روز ایک دفعہ پڑھا کریں۔

۱۸) دونوں وقت کھانا باوضو ہو کر کھایا کریں۔ اس سے مال و رزق میں برکت ہوگی۔

۱۹) نماز فجر کے بعد تین سو آٹھ مرتبہ ''یَارَزَّاقُ'' پڑھا کریں۔

۲۰) نماز مغرب اور نماز عشاء کے درمیان ایک ہزار ساٹھ دفعہ ''یَاغَنِیُّ'' پڑھا کریں۔

۲۱) ہر روز جتنی دفعہ چاہیں پڑھیں حتیٰ کہ چھیالیس ہزار دو سو چھہتر دفعہ ہو جائے یَاکَافِیُ یَاغَنِیُّ یَا فَتَّاحُ یَارَزَّاقُ۔

۲۲) فجر کے بعد ننانوے دفعہ ''اَلْغَنِیُّ'' اور عزیمت'' ذیل لکھ کر بہتے ہوئے پانی میں ڈال دیں۔ مِنَ الْعَبْدِ الضَّعِیْفِ اِلٰی رَبِّ الْجَلِیْلِ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ اَنْتَ اَرْحَمُ

الرَّاحِمِينَ "چند دن اس پر عمل کریں"۔

۲۳) ہر نماز کے بعد کوئی کام یا بات کرنے سے پہلے سات دفعہ پڑھا کریں۔

((وَاِذَا سَئَلَکَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْیَسْتَجِیْبُوْا لِیْ وَلْیُؤْمِنُوْا بِیْ لَعَلَّهُمْ یَرْشُدُوْنَ))

۲۴) تین رات تک ایک رات بیچ میں خالی چھوڑ کر چار ہزار چار سو بیس (۴۴۲۰) مرتبہ "یاباسط" پڑھا کریں۔

۲۵) نماز فجر سے پہلے پہلے دو رکعت نماز پڑھیں پہلی رکعت میں "الحمد" کے بعد سترہ (۱۷) مرتبہ سورہ "الکافرون" اور دوسری رکعت میں سترہ (۱۷) دفعہ سورہ "اخلاص" پڑھے اور رکوع اور سجود کو بھی ستر مرتبہ کہیں اور نماز کے بعد سترہ دفعہ آیۃ الکرسی پڑھیں۔

۲۶) چالیس راتوں تک متواتر سورہ "واللیل" ہر شب چالیس مرتبہ پڑھیں اور ہر بار وَمَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰی کو تین دفعہ ہرالیا کریں۔

۲۷) جب کبھی نیا لباس پہنیں تو ایک پانی کا برتن اپنے سامنے رکھیں اور اس مرتبہ سورہ "قدر" اور دس مرتبہ سورہ اخلاص اور دس مرتبہ سورہ "الکافرون" پڑھیں پھر اس پانی کو اس نئے کپڑے پر چھڑک لیں اور خشک ہونے پر پہن لیں۔

۲۸) علی الصبح عزیمت ذیل کو ایک سطر میں لکھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْمَلِکُ الْحَقُّ الْجَلِیْلُ الْمُبِیْنُ مِنَ الْعَبْدِ الذَّلِیْلِ اِلَی الْمَوْلٰی الْجَلِیْلِ سَلَامٌ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلِیٍّ وَفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ

وَعَلِيٍّ وَمُحَمَّدٍ وَجَعْفَرٍ وَ مُوْسٰى وَعَلِيٍّ وَمُحَمَّدٍ وَعَلِيٍّ وَالْحَسَنِ وَالْقَائِمِ سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا صَلَوَاتُ اللّٰهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ رَبِّ اِنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَالْخَوْفُ فَاكْشِفْ ضُرِّيْ وَاٰمِنِّيْ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَيَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ اسْتَشْفَعُوْا لِيْ يَا سَادَاتِيْ بِالشَّانِ الَّذِيْ لَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ شَاْنًا مِّنَ الشَّانِ فَقَدْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ يَا سَادَاتِيْ وَاللّٰهُ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ فَافْعَلْ بِيْ يَا رَبِّ كَذَا وَكَذَا))

اور یہاں اپنی حاجت لکھے، عزیمت بالا کے نیچے یہ نقش بھی لکھ دے اور طلوع آفتاب کے وقت بہتے ہوئے پانی میں ڈال دیں۔ یہ عمل چند بار کریں۔

۷۸۶

جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۳۸ | ۳۲ | |
| ۳۹ | ۳۷ | ۳۳ |
| ۳۳ | ۳۰ | ۳۶ |

عزرائیل

۲۹) ''آیۃ الکرسی'' کو ھُمْ فِیْھَا خَالِدُوْنَ تک دکان کی بالائی چوکھٹ میں اندر کی طرف بطور تعویذ لٹکا دیں۔ اور کبھی کبھار گرد و غبار کو صاف کرتے رہیں۔ معاملہ میں دیانتدار رہیں۔

۳۰) قلعی کی تختی پر لکھ کر دکان میں آویزاں کر دیں۔

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا اِلَّا هُوَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِيْ ظُلُمَاتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتَابٍ مُّبِيْنٍ''۔

۳۱) جمعہ کے روز جب لوگ نمازِ جمعہ سے فارغ ہو جائیں: عزیمت ذیل کو لکھ کر اپنے مکان یا دکان میں لٹکا دیں۔

وَلَقَدْ مَكَّنَّا كُمْ فِي الْأَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيهَا مَعَايِشَ قَلِيلاً مَا تَشْكُرُونَ۔

۳۲) عزیمت ذیل کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔اور ہر نماز کے بعد چند مرتبہ پڑھا کریں۔رزق میں وسعت ہوگی اگر کنوارہ ہو تو شادی ہو جائے گی۔

لَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ اِلٰى مَا مَتَّعْنَا بِهٖٓ اَزْوَاجًا تا آخر آیت وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوٰى"۔

۳۳) نمازِ فجر کے بعد کلمات ذیل کو لکھ کر بہتے ہوئے پانی میں ڈالا کریں۔کم از کم ہفتہ تک یہ کام کرتے رہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

مِنَ الْعَبْدِ الذَّلِيْلِ اپنا نام اور والدہ کا نام لکھیں، اِلَى الْمَوْلَى الْجَلِيْلِ رَبِّ اِنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَاكْشِفْ ضُرِّيْ وَهَمِّيْ وَفَرِّجْ عَنِّيْ غَمِّيْ))

۳۴) کسی چاند کے ابتدائی ہفتہ، جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھیں، اور شب جمعہ کو پاک وپاکیزہ لباس پہنیں اور کھانا کم کھائیں اور نماز عشاء کے بعد دو رکعت نماز پڑھیں اور خداوند عالم سے ترکِ گناہ کا وعدہ کرکے ایک ہزار (۱۰۰۰) دفعہ صلوات پڑھیں اور پھر ستر (۷۰) دفعہ یہ پڑھیں:

((یَا عِبَادِیَ الَّذِیْنَ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ آخر آیت تک لَکُمْ فِیْهَا فَاکِهَةٌ کَثِیْرَةٌ وَّمِنْهَا تَاکُلُوْنَ۔))

۳۵) سورہ ''ماعون'' کو اکتالیس دفعہ پڑھیں۔ لیکن پہلے دس مرتبہ صلوات پڑھیں (انشاء اللہ) رزق میں خیر و برکت ہوگی۔

۳۶) نمازِ فجر اور نمازِ عشاء کے بعد بیس دفعہ پڑھا کریں:

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَکْبَرُ وَسُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ کَثِیْرًا اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ وَرَحْمَتِکَ فَاِنَّهٗ لَا یَمْلِکُهَا اَحَدٌ غَیْرُکَ))

۳۷) نمازہائے فریضہ کے ہر سجدہ میں ایک مرتبہ یہ پڑھا کریں:

یَا خَیْرَ الْمَسْئُوْلِیْنَ وَیَاخَیْرَ الْمُعْطِیْنَ ارْزُقْنِیْ وَارْزُقْ عِیَالِیْ مِنْ فَضْلِکَ فَاِنَّکَ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ۔

۳۸) ہر رات آدھی رات کے بعد سر برہنہ ''یَا وَهَّابُ'' کو ایک سو (۱۰۰) مرتبہ زیر آسمان پڑھا کریں۔

۳۹) چاند کی پہلی تاریخ سے چودہ تاریخ تک بلاناغہ ایک نقش مبارک بعد از نماز فجر لکھا کریں۔ یہ نقش زعفران اور گلاب سے انار شیریں کے قلم سے لکھا کریں۔ لکھنے کے دوران منہ میں الائچی رکھیں اور کلماتِ نقش کا ورد زبان پر جاری رکھیں چودہ ماہ تک متواتر یہ عمل جاری رکھیں تمام نقوش کو بہ حفاظت اپنے مکان میں رکھیں نیز نقوش ہر درد والم کے لئے نہایت ہی مفید ہے بطور تعویذ ایک نقش کو مریض اپنے پاس رکھے۔ اس عمل کا اظہار ایک شخص سے رکھیں۔ اگر دورانِ عمل میں عامل کو اس کی منشاء کے مطابق سہولت معاش حاصل ہو جائے تو بہتر یہ ہے کہ اس عمل کو اختتام تک پہنچائے۔ جب تک کسی نامشروع امر کا مرتکب نہ ہوگا تو اس عمل کا اثر تمام عمر تک باقی رہے گا اور اگر عامل سے کوئی خطا سرزد ہو جائے تو تکرار عمل کرے کلمات یہ

ہیں صِرَاطُ عَلِیٍّ حَقٌّ نُمْسِکُہٗ اور ان کلمات کو ذیل نقش کی شکل میں لکھے یہ عمل دست غیب ہے۔

ص ر ا ط ع ل ی ح ق ن م س ک ہ

| ص ص<br>ص ص | ص ص<br>ص ر | ص ص<br>ص ا | ص ص<br>ص ط | ص ص<br>ص ع | ص ص<br>ص ل | ص ص<br>ص ی | ص ص<br>ص ح | ص ص<br>ص ق | ص ص<br>ص ن | ص ص<br>ص م | ص ص<br>ص س | ص ص<br>ص ک | ص ص<br>ص ہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ص ص<br>ر ص | ص ص<br>ر ر | ص ص<br>ر ا | ص ص<br>ر ط | ص ص<br>ر ع | ص ص<br>ر ل | ص ص<br>ر ی | ص ص<br>ر ح | ص ص<br>ر ق | ص ص<br>ر ن | ص ص<br>ر م | ص ص<br>ر س | ص ص<br>ر ک | ص ص<br>ر ہ |
| ص ص<br>ا ص | ص ص<br>ا ر | ص ص<br>ا ا | ص ص<br>ا ط | ص ص<br>ا ع | ص ص<br>ا ل | ص ص<br>ا ی | ص ص<br>ا ح | ص ص<br>ا ق | ص ص<br>ا ن | ص ص<br>ا م | ص ص<br>ا س | ص ص<br>ا ک | ص ص<br>ا ہ |
| ص ص<br>ط ص | ص ص<br>ط ر | ص ص<br>ط ا | ص ص<br>ط ط | ص ص<br>ط ع | ص ص<br>ط ل | ص ص<br>ط ی | ص ص<br>ط ح | ص ص<br>ط ق | ص ص<br>ط ن | ص ص<br>ط م | ص ص<br>ط س | ص ص<br>ط ک | ص ص<br>ط ہ |
| ص ص<br>ع ص | ص ص<br>ع ر | ص ص<br>ع ا | ص ص<br>ع ط | ص ص<br>ع ع | ص ص<br>ع ل | ص ص<br>ع ی | ص ص<br>ع ح | ص ص<br>ع ق | ص ص<br>ع ن | ص ص<br>ع م | ص ص<br>ع س | ص ص<br>ع ک | ص ص<br>ع ہ |
| ص ص<br>ل ص | ص ص<br>ل ر | ص ص<br>ل ا | ص ص<br>ل ط | ص ص<br>ل ع | ص ص<br>ل ل | ص ص<br>ل ی | ص ص<br>ل ح | ص ص<br>ل ق | ص ص<br>ل ن | ص ص<br>ل م | ص ص<br>ل س | ص ص<br>ل ک | ص ص<br>ل ہ |
| ص ص<br>ی ص | ص ص<br>ی ر | ص ص<br>ی ا | ص ص<br>ی ط | ص ص<br>ی ع | ص ص<br>ی ل | ص ص<br>ی ی | ص ص<br>ی ح | ص ص<br>ی ق | ص ص<br>ی ن | ص ص<br>ی م | ص ص<br>ی س | ص ص<br>ی ک | ص ص<br>ی ہ |
| ص ص<br>ح ص | ص ص<br>ح ر | ص ص<br>ح ا | ص ص<br>ح ط | ص ص<br>ح ع | ص ص<br>ح ل | ص ص<br>ح ی | ص ص<br>ح ح | ص ص<br>ح ق | ص ص<br>ح ن | ص ص<br>ح م | ص ص<br>ح س | ص ص<br>ح ک | ص ص<br>ح ہ |
| ص ص<br>ق ص | ص ص<br>ق ر | ص ص<br>ق ا | ص ص<br>ق ط | ص ص<br>ق ع | ص ص<br>ق ل | ص ص<br>ق ی | ص ص<br>ق ح | ص ص<br>ق ق | ص ص<br>ق ن | ص ص<br>ق م | ص ص<br>ق س | ص ص<br>ق ک | ص ص<br>ق ہ |
| ص ص<br>ن ص | ص ص<br>ن ر | ص ص<br>ن ا | ص ص<br>ن ط | ص ص<br>ن ع | ص ص<br>ن ل | ص ص<br>ن ی | ص ص<br>ن ح | ص ص<br>ن ق | ص ص<br>ن ن | ص ص<br>ن م | ص ص<br>ن س | ص ص<br>ن ک | ص ص<br>ن ہ |
| ص ص<br>م ص | ص ص<br>م ر | ص ص<br>م ا | ص ص<br>م ط | ص ص<br>م ع | ص ص<br>م ل | ص ص<br>م ی | ص ص<br>م ح | ص ص<br>م ق | ص ص<br>م ن | ص ص<br>م م | ص ص<br>م س | ص ص<br>م ک | ص ص<br>م ہ |
| ص ص<br>س ص | ص ص<br>س ر | ص ص<br>س ا | ص ص<br>س ط | ص ص<br>س ع | ص ص<br>س ل | ص ص<br>س ی | ص ص<br>س ح | ص ص<br>س ق | ص ص<br>س ن | ص ص<br>س م | ص ص<br>س س | ص ص<br>س ک | ص ص<br>س ہ |
| ص ص<br>ک ص | ص ص<br>ک ر | ص ص<br>ک ا | ص ص<br>ک ط | ص ص<br>ک ع | ص ص<br>ک ل | ص ص<br>ک ی | ص ص<br>ک ح | ص ص<br>ک ق | ص ص<br>ک ن | ص ص<br>ک م | ص ص<br>ک س | ص ص<br>ک ک | ص ص<br>ک ہ |
| ص ص<br>ہ ص | ص ص<br>ہ ر | ص ص<br>ہ ا | ص ص<br>ہ ط | ص ص<br>ہ ع | ص ص<br>ہ ل | ص ص<br>ہ ی | ص ص<br>ہ ح | ص ص<br>ہ ق | ص ص<br>ہ ن | ص ص<br>ہ م | ص ص<br>ہ س | ص ص<br>ہ ک | ص ص<br>ہ ہ |

۴۰) ہر نماز کے بعد چند مرتبہ یہ دعائیہ اشعار پڑھا کریں ؎

یا رب به محمد و علی و زهرا
یا رب به حسین و حسن آل عبا
کزلطف برآر حاجتم درد و سرا
بمنت خلق یا علی و اعلیٰ

۴۱) ہر روز نمازِ فجر یا نمازِ عشاء کے بعد گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ "بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ" پڑھا کریں۔ اور ہر روز عمل شروع کرنے سے پہلے غسل کیا کریں۔

۴۲) ہر نماز کے بعد چند مرتبہ یہ دعائیہ اشعار پڑھا کریں ؎

یا رب زقناعتم تونہر گرداں
وز نور یقین دلم منور گرداں
اسباب من سوختہ و سرگرداں
بے منت مخلوق صر گرداں

۴۳) آدھی رات کو اٹھیں اور دو رکعت نماز ادا کریں اور ہاتھ بلند کر کے ایک سو (۱۰۰) دفعہ یہ اشعار پڑھے ؎

در ہر سحر با تو ہمی گویم راز
در حضرت توہمی کنم عرض نیاز
بے منت بندگانت اے بندہ نواز
کار من بے چارہ درماندہ بساز

۴۴) ہر نماز کے بعد چند مرتبہ یہ اشعار پڑھا کریں ؎

اے آنکہ به ملك خوش پائندہ توئی
درظلمت شب صبح نماھندہ توئی
کار من بے چارہ قوی بستہ شد
بکشائی خدا یا کہ کشائندہ کوئی

۴۵) حضرت علی علیہ السلام کے مبارک نام کے اعداد کے مطابق جو ایک سو دس ہیں، ہر

روز پڑھے ؎

اے کردہ ترا خدا ولی اَدْرِکْنِیْ
اے کردہ تر نبی وصی اَدْرِکْنِیْ
دستم تہی و لطف تو بے پایاں است
یا حضرت مرتضیٰ علی اَدْرِکْنِیْ

۴۶) ہر روز پندرہ دفعہ پندرہ روز تک پڑھے ؎

اے شیرِ خدا امیرِ خیبر فتحی
اے قلعہ کشائے درخیبر فتحی
در ھائے امید بر رخم بستہ شد
اے صاحبِ ذوالفقار قبر فتحی

۴۷) ہر نماز کے بعد چند مرتبہ پڑھا کریں ؎

اے خالق خلق رھنمائے بفرست
اے رازق رزق در کشائے بفرست
کار من بے چارہ گرہ در گرہ است
رحمی کن وگرہ کشائے بفرست

۴۸) ہر روز ایک سو مرتبہ پڑھا کریں ؎

عباس! اے شہید گروہ فی لفان

دانم یقین کوئی پسر شاہ انس وجان

کن مطلبم روا تو بحق برادرت

ایسر جدا ماریہ سقائے تشنہان

۴۹) ہر روز ہر نماز کے بعد پچیس مرتبہ کلمات ذیل کو پڑھا کریں۔

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمٰتِ۔

۵۰) دو رکعت نماز پڑھیں پہلی رکعت میں ایک مرتبہ سورہ ''الحمد'' اور تین مرتبہ سورہ کوثر اور تین مرتبہ سورہ ''اخلاص'' پڑھیں اور دوسری رکعت میں ایک مرتبہ سورہ ''الحمد'' اور تین مرتبہ سورہ ''فلق'' اور تین مرتبہ سورہ ''الناس'' پڑھیں۔

## برائے وسعتِ معاش

آیہ مبارکہ وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ کا عمل وسعتِ معاش کے لئے بے حد مفید ہے۔ چاند کی پہلی تاریخ کو جمعرات کو شروع کریں۔ اور اکتالیس (۴۱) روز تک ہر روز تین سو انسٹھ مرتبہ پڑھا کریں۔ اور آیہ مبارکہ ہر روز ختم کرنے کے لئے بعد ایک دفعہ یہ کہیں۔ یَافَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا وَاسِعُ۔

## رزق کے لیے ایک لاجواب عمل

آیہ مبارکہ ''وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ'' وسعت معاش کے لئے مخصوص ہے۔ عمل کا آغاز جمعرات سے کریں اور چالیس روز تک ہر روز ایک سو اکیاون (۱۵۱) مرتبہ نماز فجر کے بعد پڑھا کریں چالیسویں روز ایک سو اکیاون (۱۵۱) مرتبہ کی بجائے ایک سو اکاسی (۱۸۱) مرتبہ پڑھیں لیکن آغاز عمل سے پہلے غسل کریں۔ کچھ صدقہ دیں۔ دو رکعت نماز حاجت ادا کریں بعد از نماز سو (۱۰۰) مرتبہ صلوات پڑھیں اور تمام عمل کے اختتام

پر ایک سو مرتبہ صلوات پڑھیں۔ اگر عامل اس عمل کے دوران میں قول و فعل کے لحاظ سے پرہیزگار رہے گا۔ تو عجائبات کا مشاہد ہوگا۔

## کشائشِ رزق کے لیے

''یَابَاسِطُ'' یہ عمل وسعت رزق کے لیے مخصوص ہے کسی رات کے آخری تہائی میں اٹھے اور ہاتھ بلند کر کے حضور قلب سے تین رات تک ایک رات کا وقفہ دے کر ایک ہزار چار سو بیس مرتبہ ''یَابَاسِطُ'' پڑھیں۔

## اسم الٰہی یَا بَاسِطُ کا ایک اور عمل

یہ عمل کشائش رزق کے لئے مخصوص ہے۔ کسی نماز کے بعد ستر (۷۰) دن تک بحالت خلوت اور حضورِ قلب سے ہر روز ستر مرتبہ ''یَابَاسِطُ'' پڑھا کریں۔ لیکن عمل شروع کرنے سے پہلے غسل کریں اور ایک سو مرتبہ صلوٰت پڑھیں۔ اور نیز ہر روز پڑھنے کا ایک وقت معین کریں۔

## اکسیر قرآنی

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا۔ (سورۃ الطلاق)

| ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا | ویرزقہ من حیث لا یحتسب | ومن یتو کل علی اللہ فھو حسبہ ان اللہ بالغ امرہ | قد جعل اللہ لکل شیء قدرا |
|---|---|---|---|
| ۲۳۰۱ | ۹۶۸ | ۱۶۶۵ | ۱۳۳۶ |
| ۹۶۷ | ۲۲۹۸ | ۱۳۳۹ | ۱۶۶۶ |

جناب ماسٹر محمد شفیع نظامی اپنی کتاب ''بیاض نظامی میں'' لکھتے ہیں کہ بزرگان دین کاملین اور عاملین حضرات نے اس آیت کو اکسیر قرآن کا نام دیا ہے۔اس کے معنی پر توجہ دینے والا ہر صاحب ایمان، بزرگوں کے اس نام کو پسندیدہ اور درست قرار دیا ہے۔اس کا نقش ذوالکتابہ ہم نے بہت استعمال کیا اور کرایا ہے۔الحمد للہ عظیم فوائد حاصل ہوئے۔نقش مبارک اوپر درج ہے۔

طریقہ زکوٰۃ نمبرا

باپردہ پرہیز جلالی، ایک سو اکیس بار روزانہ متواتر اکیس روز پڑھیں عامل ہو جائیں گے۔اکیس یا اکتالیس بار روزانہ کا ورد رکھیں۔کاروبار میں خیر و برکت اور رزق میں کشادگی ہوگی اول وآخر طاق اعداد میں درود شریف پڑھیں۔یہ زکوٰۃ معروف ہے۔کماحقہ،فوائد حاصل ہوتے ہیں۔

طریقہ زکوٰۃ نمبر۲

علیحدہ کمرہ، دوعد احرام، باپردہ پرہیز جلالی مندرجہ ذیل طریقہ پر زکوٰۃ دیں۔عظیم ترین فوائد حاصل ہوں گے۔گلاب وزعفران سے دن میں گیارہ نقش ذوالکتابہ لکھ لئے جائیں۔شب نوچندی جمعرات کونقش سامنے رکھیں۔ہر نقش پر ایک سو(۱۰۰) بار آیت تین مرتبہ اول وآخر درود شریف پڑھ کر دم کریں۔جملہ نقوش سرہانے کے نیچے رکھ کر سو جائیں۔صبح اٹھ کر گیارہ چھٹانک آٹا اپنے ہاتھ سے سخت گوندھیں اور دس (۱۰) عدد نقش دس گولیوں میں بند کر کے دریا میں ڈال آئیں۔ایک نقش مصلّی کے دائیں کونے کے نیچے رکھیں دوسرے روز دن میں پھر گیارہ نقش لکھیں اور رات کو حسب سابق ہر نقش پر ایک سو مرتبہ معہ تین بار اول وآخر درود شریف دم

کریں۔ ان گیارہ نقوش میں سے ایک نقش الگ کرلیں اور اس کی جگہ پہلے دن والا نقش شامل کر کے سرہانے کے نیچے رکھ کر سو جائیں اور نکالا ہوا نقش مصلیٰ کے دائیں کونے کے نیچے رکھ دیں۔ صبح یہ گیارہ نقش گیارہ چھٹانک آٹے کے گیارہ عدد گولیوں میں بن کر کے دریا یا سمندر میں ڈال آئیں۔ متواتر اکیس روز ایسا ہی کریں۔ مصلیٰ والا تعویذ روزانہ بدل لیا کریں۔ اکیسویں دن دریا سے آ کر مصلیٰ والا نقش موم جامہ کر کے بازو پر باندھ لیں۔ کاروبار میں ایسی خیر و برکت اور رزق میں اس قدر کشادگی ہو گی کہ حیران رہ جائیں گے۔ غرباء مساکین اور دینی خدمات میں کوتاہی نہ کریں۔ روزانہ ورد گیارہ یا اکیس بار بہتر ہے کہ ہر نماز کے بعد گیارہ بار پڑھیں۔

## حصول ملازمت کے لیے

رات ایک بجے کے بعد باوضو زیر آسمان ننگے سر اور ننگے پیر ایک سو اکیس بار سات رات پڑھیں انشاء اللہ غیب سے بندوبست ہو جائے گا۔

### نوٹ

زکوٰۃ نمبر ۲ ادا کرتے ہوئی ایک دوست کو گیارھویں رات نقش کے ساتھ تھوڑے پیسے ملے۔ یہ سمجھ کر کہ شاید میں نے جلدی میں رکھ دیئے ہوں گے دوسرے دن خرچ کر لیے اگلے دن آواز آئی بس اتنی ہی ضرورت تھی ڈر کر بھاگ نکلا اور عمل نہ پڑھا۔ اگر کسی کے ساتھ ایسا ہو تو ملنے والی رقم روزانہ خیرات کر دیا کرے اپنے مصرف میں نہ لائے متواتر آئے تو آخری دن والی رقم خود خرچ کرے امید ہے کہ روزانہ ملے گی۔

## موکل کی حاضری

کامل پرہیز جلالی کے ساتھ اکیس (۲۱) روز تک ایک سو اکیس مرتبہ روزانہ

پڑھیں۔ ایک سو ایکس چنبیلی کے پھولوں پر درود شریف ایک بار آیت ایک بار دم کرو اور پھول کو ایک پیالہ میں رکھ دو اسی طرح دوسرے پھول پر دم کرو "علی ھذا القیاس" ایک سو ایکس پھولوں پر دورد شریف ایک ایک بار دم کرو صبح نماز کے بعد دریا یا سمندر میں ڈال آؤ۔ ایک معتبر بزرگ نے عطا کیا تھا نمبر ا کے نیچے لکھے ہوئے نوٹ والے واقعہ کے پیش نظر یقین آ گیا۔ بقول بزرگ عطا کنندہ موکل حاضر ہو جاتا ہے اور غنی کر دیتا ہے۔

## کشادگی رزق کے لیے

ایک ضرورت مند کو یہ نقش (۶×۶) سفید کاغذ پر کالی پاک سیاہی سے لکھ کر دیا اور تاکید کی کہ اس نقش کو سامنے رکھ کر ھُوَ الرَّزَّاقُ پر نظر قائم کر کے سولہ دن نقش کی چال کے مطابق روزانہ پڑھیں پھر روزانہ گیارہ بار ورد بنالیں۔ اللہ تعالیٰ نے اپنی رحمت سے کامیاب کیا ہے۔ سال چھ ماہ کے بعد جب بھی ملتا ہے اور کہتا ہے کہ نظامی صاحب میں آپ کو روزانہ ہی یاد کرتا ہوں اور دعا دیتا ہوں آپ نے یہ آیت بتائی تھی۔ یہ روزانہ پڑھتا ہوں تو آپ بھی روزانہ یاد آتے ہیں۔

| ۱۵۹۳ | ۱۵۸۹ | | ۱۶۰۱ | ۱۵۸۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۶۰۰ | ۱۵۸۸ | | ۱۵۹۳ | ۱۵۹۹ |
| | | هُوَ الرَّزَّاقُ | | |
| ۱۵۸۹ | ۱۶۰۳ | | ۱۵۹۶ | ۱۵۹۴ |
| ۱۵۹۷ | ۱۵۹۱ | | ۱۵۹۰ | ۱۶۰۲ |

## زکوٰۃ لینے والی زکوٰۃ دینے لگی

ایک ادھیڑ عمر بال بچے دار بیوہ ہر سال ماہ شعبان و رمضان میں زکوٰۃ لینے کے لئے مخصوص جگہوں پر جایا کرتی تھی۔ جس سے تنگی ترشی سے وقت گزر جاتا تھا۔ میرے پاس آ کر کہنے لگی کہ!

کئی سال سے صرف زکوٰۃ و خیرات پر گزارہ ہو رہا ہے۔ کوئی عمل یا وظیفہ بتائیں کہ زکوٰۃ لینا چھوڑ دوں۔ نوکری اس لئے نہیں کرتی کہ بچوں کو کون سنبھالے گا

میں نے یہی نقش دے کر تین سو تیرہ بار پڑھنا بتایا ذہین تھی شوق اور لگن سے پڑھا آئندہ شعبان میں زکوٰۃ لینے نکلی پہلی جگہ گئی تو کوٹھی کی مالک بیگم نے کہا تم ہر سال آتی ہو کیا کوئی سہارا نہیں اس نے تمام رام کہانی سنادی۔ بیگم نے کہا میرا شوہر پردیس میں کاروبار کرتا ہے میں اکیلی ہوں اور پانچ بچے ہیں میرے ہاں نوکری کرلو اور یہ کام چھوڑ دو اس نے بیگم کو جواب دیا کہ نہیں زکوٰۃ و خیرات سے بچوں کا پیٹ پالتی ہوں۔ آپ نے کسی بات پر ناراض ہو کر ایک دو ماہ کے بعد نکال دیا تو بیگم نے ایک سال کا وعدہ کر کے سرونٹ کواٹر میں رکھ لیا تین سو روپے اور کھانا مقرر کیا۔ پچیس ہزار زکوٰۃ کے دیئے جو بنک میں جمع کر دیئے۔ تین سال ملازم رکھا آئندہ سال اس نے زکوٰۃ نہیں لی آج اس کے بچے جوان ہیں اور عیش و عشرت کی زندگی گزار رہے ہیں۔ بڑی دیندار مخیر عورت ہے۔

## مزارع زمیندار بن گیا

سندھ میں ایک مزارع سے زمیندار نے زمین ایسے وقت چھین لی جب کہ فصل کی کاشت میں دو تین ہفتے باقی تھے۔ اتفاق سے میرے گوٹھ میں آ گیا اور مجھے تمام قصہ

بتایا میں زمین کس سے دلواتا۔ اس آیت کا ذوالکتابہ نقش دیا اور یہ آیت بتائی قرآن شریف پڑھا ہوا تھا اور تاکید کی کہ جب سب سو جائیں یہ نقش سر پر باندھ کر تین سو تیرہ بار یہ آیت کھڑا ہو کر زیرآسمان پڑھے۔ اللہ تعالیٰ کا کارساز ہے، اس نے ایسا ہی کیا دس روز کے بعد ایک دوسرے زمیندار (وڈیرے) سے اس کی ملاقات شہر میں ہوئی۔ وڈیرے نے صاف ستھرے کپڑے پہنے۔ شہر میں گھومتے دیکھا تو پوچھا کیا بات ہے کھیتی باڑی چھوڑ دی؟ اس نے وڈیرے کو تمام واقعہ بتا۔ وڈیرے نے کہا زمین میں دوں گا بشرطیکہ میرے گوٹھ میں آباد ہو جاؤ۔ اس نے ایسا ہی کیا۔ وڈیرے نے بہت اچھی زمین دی محنت کی، فصلیں نصیب سے اچھی ہوتی رہیں، تین سال کے بعد اس نے زمین خریدی ادھر سے بٹائی کا حصہ ملا ادھر خود کی زمین میں فصل اچھی ہوئی، آج وہ خود زمیندار ہے کسی کا ملازم نہیں اس آیت کا ورد آج تک جاری ہے۔

## کشادگی رزق وکاروبار

دو رکعت نماز نفل ''قضائے حاجت'' رکعت اول میں تین بار اور رکعت دوم میں دو بار سورہ ''اخلاص'' بعد سلام نماز تین بار درود شریف گیارہ سو بار ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' تین بار درود شریف اور گیارہ بار مندرجہ ذیل پڑھ کر حسب سابق دو نفل اور گیارہ سو بار بسم اللہ شریف'' اول وآخر درود شریف تین تین بار، اور گیارہ بار دعا پڑھیں۔ (علیٰ ھذا القیاس) پانچ بار میں دس رکعت اور پانچ ہزار پانچ سو بار ''بسم اللہ شریف'' اور پچپن بار دعا پڑھیں (انشاءاللہ) بہت جلد کامیاب ہوں گے۔ دعا یہ ہے

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الرَّازِقُ وَاَنَا الْمَرْزُوْقُ فَمَنْ يَدْعُ الْمَرْزُوْقُ اِلَّا الرَّازِقُ يَارَبِّ اُرْزُقْنِىْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ۔

## عمل کارساز

(۶×۶) کے سفید کاغذ پر کالی پاک روشنائی سے نیک ساعت میں نقش تیار کرلیں اور فریم کرلیں قبلہ رخ دیوار پر اتنا اونچا آویزاں کریں کہ چار زانو بیٹھنے کے بعد آپ کی نظروں کے سامنے آجائے۔ رات بارہ بجے کے بعد عامل تنہائی میں دو رکعت نماز نفل قضائے پڑھے حاجت نماز مکمل کرنے کے بعد چار زانو بیٹھ جائے اور تقریباً اڑھائی فٹ فاصلے پر نقش آویزاں کرلیں اسم ''یَا غِیَاثُ'' پر نظر قائم کر کے گیارہ بار کوئی درود شریف پڑھیں پھر بلا توقف پندرہ سو گیارہ بار یَا غِیَاثُ پڑھیں بعد ختم گیارہ بار دود شریف پڑھ کر ننگے سر پیر زیرِ آسمان تین سو تیرہ بار ''یَا غِیَاثُ اَغِثْنِیْ بِرَحْمَتِكَ'' پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ انشاء اللہ بہت جلد آپ کو بڑی مصیبت سے نجات حاصل ہو جائے گی، مشکل ترین کام آسان ہو جائے گا۔ آپ یہ عمل قرض کی ادائیگی کاروبار کی بہتری کے لئے بھی کرسکتے ہیں۔ نقش یہ ہے:

| ۳۷۰ | ۳۸۴ | | ۳۸۰ | ۳۷۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۳۸۱ | ۳۷۶ | | ۳۷۱ | ۳۸۳ |
| | | یا غیاث | | |
| ۳۷۵ | ۳۷۸ | | ۳۸۶ | ۳۷۲ |
| ۳۸۵ | ۳۰۳ | | ۳۰۴ | ۳۰۹ |

## رزق کی فراخی کے لیے دعائے موسیٰ علیہ السلام

اِنَّ مَعِیَ رَبِّیْ سَیَهْدِیْنَ میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کی یہ دعا سات (۷) روز گیارہ سو مرتبہ روزانہ پڑھتا رہا ہوں۔ ان دیکھے شخص کا خط بحرین سے آیا جس میں اپنی

مشکلات کے حل کے لئے روحانی امداد کی درخواست تھی جواباً سورہ ''مزمل'' کا عمل لکھ بھیجا اس نے چند روز کے بعد خلاف توقع کثیر رقم بطور نذرانہ بھیجی۔

## ترقی درجات اور کاروبار کی کشادگی کے لیے

نوچندی جمعرات کا روزہ رکھیں اور کسی نیک ساعت میں ایسے چودہ نقش زعفران وگلاب سے لکھ کر تیار کرلیں۔ بعد نماز عشاء تنہا کمرہ میں چلے جائیں۔ نئے سفید مصلے پر کھڑے ہو کر دو رکعت نماز نفل قضائے حاجت پڑھیں۔ پھر ایک نقش ہاتھ میں لے کر ایک ہزار بار اسم ''یَاوَهَّابُ'' پڑھ کر فوراً بعد یہ دعا ہو سکے تو چودہ بار ورنہ ایک بار ضرور پڑھیں۔ اور تعویذ پر پھونک مار کر ایک طرف رکھ دیں۔ دعا یہ ہے

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْوَهَّابُ وَاَنَا الْبَائِسُ فَمَنْ يَّدْعُ الْبَائِسُ اِلَّا الْوَهَّابُ
يَارَبِّ هَبْ لِیْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ۔

اس طرح چودہ تعویذ پر ایک ایک ہزار بار اسم ''یَاوَهَّابُ'' پڑھ کر پھونک ماریں رات کو سر کے نیچے رکھ کر سو جائیں صبح چودہ چھٹانک آٹے کے چودہ گولیوں میں یہ چودہ تعویذ لپیٹ کر دریا یا سمندر میں پھینک آئیں۔ متواتر چودہ رات کریں۔ (انشاء اللہ) آپ کی مراد برآئے گی اور پرہیز بدبودار اشیاء کا ہے دوران عمل لباس علیحدہ ہو عمل کے شروع اور آخر میں چودہ بار درود شریف ضرور پڑھیں۔ چودہ روز کے بعد ایک سو چھیانوے بار اسم ''یَاوَهَّابُ'' اور چودہ بار یہ درج بالا دعا ورد میں رکھیں۔

## کشادگی رزق اور کاروبار

یہ عمل جس نے پڑھا کامیاب ہوا۔ مکمل پابندی اور شرائط کے ساتھ پڑھیے انشاء اللہ کامیاب ہوں گے۔ دو عدد احرام اور مصلیٰ سفید نئے کپڑے بنوالیں۔ بعد نماز عشاء

(بہتر اور افضل وقت تہجد کا ہے) علیحدہ کمرے جا کر لباس تبدیل کریں۔احرام میں ملبوس ہو کر مصلیٰ بچھالیں رخ بقبلہ تسبیح ایک سو دانوں کی لے کر کھڑے ہو جائیں۔دائیں طرف گردن گھمالیں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر سو مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ پڑھیں۔گردن دائیں طرف سے بائیں طرف گھمالیں۔اور پانچ سو مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ پڑھ کر بیٹھ جائیں۔گردن سیدھی کرلیں یعنی رخ بقبلہ ہو جائیں۔دو زانوں چار زانو بیٹھ کر ایک سو مرتبہ ''یا حی، یا قیوم'' پڑھ کر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر سکون سے قلبی طور پر اپنے مطلب کو دہرائیں۔چند مدت کے بعد احرام اتار لیں اور اپنا لباس پہن لیں کسی سے بات کئے بغیر سو جائیں۔صبح بوقت اذان بیدار ہو کر ہو سکے تو غسل کریں۔ورنہ وضو کر کے پانچ سو مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شیریف پڑھیں۔اس کے بعد صبح کی نماز پڑھیں نوچندی جمعرات کی شب سے شروع کر کے متواتر پرہیز جلالی کے ساتھ اکیس روز پڑھیں۔ممکنات سے ہے کہ آپ کا روزینہ مقرر ہو جائے ورنہ کاروبار میں اتنی ترقی ہو گی کہ آپ کو سنبھالنا مشکل ہو جائے گا۔دولت کی ریل پیل ہو گی،غرباء،مساکین اور محتاجوں کو نہ بھولیے۔زکوٰۃ باقاعدگی سے ادا کریں۔بہتر ہے کہ صبح پانچ سو مرتبہ پڑھنے کا ورد بنالیں یا ہر نماز کے بعد ایک سو بار پڑھا کریں۔کم از کم ایک سو مرتبہ روزانہ پڑھنا ضروری ہے روزینہ ہر کسی کا مقرر نہیں ہوتا۔مقرر ہو جائے تو چوتھائی روزینہ خیرات کرنا ضروری ہو گا۔

## ترقی درجات اور کشائش رزق کا خاص عمل

یہ عمل سریع التاثیر مختصر اور انتہائی آسان ہے پابندی نماز کے علاوہ کوئی پابندی نہیں باجماعت نماز پڑھیں یا اکیلے،فرض نماز کا سلام پھیرتے ہی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سورہ فاتحہ مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ تک پڑھ کر لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِنْ

......وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ تک پڑھیں اور منہ پر دونوں ہاتھ پھر لیں بس یہی آپ کی دعا ہے۔

## کشائشِ رزق کا سریع التاثیر عمل

اِذْ تَسْتَغِیْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّیْ مُمِدُّكُمْ بِاَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُرْدِفِیْنَ۔

سورہ ''انفال'' کی یہ آیت قرآن شریف میں سے دیکھ کر صحیح تلفظ سے یاد کر لیں۔ اڑھائی گز لمبی لٹھے کی چادر باندھنے کے لئے اور اڑھائی گز لٹھے کی کفنی بنا لیں درمیان سے سیدھا اتنا کاٹیں کہ آپ کا سر آ جائے۔

رات ایک بجے کے بعد غسل کریں چادر باندھ کر کفنی پہن لیں۔ گھر کی چھت یا صحن، مسجد یا جنگل کی (کامل تنہائی میں زیر آسمان ننگے سر اور ننگے پیر رخ بقبلہ کھڑے ہو جائیں۔ گردن جھکا کر دونوں ہاتھ دعا کے لئے پھیلا دیں (ہاتھ سر سے اوپر پھیلائیں) اپنے آپ کو بارگاہ الٰہی میں مجبور و بے کس اور درماندہ بنا کر پیش کریں تین بار درود شریف پڑھ کر یہ آیت بہتر (۷۲) بار خشوع و خضوع سے پڑھ کر تین بار درود شریف پڑھیں۔ اور بیٹھ جائیں بہتر (۷۲) بار ''یا باسط'' پڑھیں اور اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف'' پڑھیں کشادگی کاروبار اور ترقی رزق کے لئے دعا مانگیں۔ متواتر چودہ روز وقت مقررہ پر یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ کامیاب ہوں گے۔ لباس عمل کے بعد تبدیل کر لیا کریں سوائے گھر داری کے کوئی پرہیز نہیں البتہ تنہائی بہت ضروری ہے۔ اگر گوشت کا بھی پرہیز کریں تو زیادہ بہتر ہوگا۔

## عمل برائے غیبی امداد و حل مشکلات

جناب ''رئیس قادری'' آف کراچی لکھتے ہیں کہ!

جب آپ صبح اپنے اپنے کاموں کے سلسلے میں (ملازمت یا کاروباری سلسلہ میں) یا کسی خاص مقصد کی حاجت کے لئے جب گھر سے باہر نکلیں تو اپنے صدر دروازے پر کچھ دیر کھڑے ہو کر ''اسم الٰہی یَا لَطِیْفُ'' سات بار پڑھ کر پھر تیسرا کلمہ پڑھیں پھر تین بار پڑھیں از برکت قرآن میری مشکل کو کر آسان بے احسان بے گمان'' (تین بار) ''پھر مشکل پڑی تو کیا کروں مشکل کشا تو ہیں۔ میری پشت پر شیر خدا تو ہیں'' اس کو بھی تین بار پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کریں اور پھر ہاتھوں کو اپنے چہرے اور تمام بدن پر پھر لیں۔ انشاء اللہ ہر کام بخیر و خوبی انجام ہوگا۔ اور رزق میں خیر و برکت ہوگی۔

## رزق کے لیے سورہ فاتحہ کا ایک مجرب عمل

جناب سردار ''غفار احمد'' ساحر آف مظفر آباد آزاد کشمیر نے سورہ ''فاتحہ کی ادائیگی زکوٰۃ کی بابت تحریر کیا ہے کہ!

جو لوگ سورہ ''فاتحہ'' کی زکوٰۃ دینا چاہیں اس کا طریقہ یہ ہے کہ!

نو چندے اتوار کو مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر گلے میں ڈال لیں پھر اسی رات سے روزانہ زکوٰۃ کی نیت سے اوّل و آخر درود پاک کے، سورہ مبارکہ کو ۷۳۳ مرتبہ پڑھیں یہ عمل اٹھائیس (۲۸) دن تک جاری رکھیں مگر اٹھائیسویں دن (۳۶۲) مرتبہ ورد کریں۔ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ بعد ادائیگی زکوٰۃ روزانہ (۲۰) مرتبہ ورد میں رکھیں۔ صاحب زکوٰۃ کو غیب سے رزق ملے گا۔ کبھی کوئی بھی مشکل پیش نہ آئے گی۔

کوئی بیماری نہ ہوگی اگر خدانخواستہ ہوئی، تو جلد صحت یاب ہوگا ہر قسم کے شر سے حفاظت رہے گا۔ جس کام کا ارادہ کرے گا جلد انجام پذیر ہوگا۔ جناب ساحر نے اس کے بہت زیادہ فوائد لکھے ہیں ہونے نے بھی چاہئیں کہ اس سورہ کو اُمّ القرآن کہا جاتا ہے۔ چونکہ ہماری کتاب ''عملیات رزق'' سے متعلق ہے اس لئے ہم اسی پر اکتفاء کرتے ہیں۔ موصوف لکھتے ہیں کہ!

اگر کسی کا کاروبار دکان یا ملازمت بند ہو جائے، اس میں برکت نہ رہے، کاروبار دن بدن زوال کا شکار ہو رہا ہو، قرض کی وصولی نہ ہو رہی ہو، تو نقش کو عمدہ سفید کاغذ پر ساعت شمس میں لکھیں اور دوسری طرف سورہ ''فاتحہ'' لکھیں اور اسے کاروبار کی جگہ آویزاں کر دیں۔

روزانہ اول وقت میں ۱۳ مرتبہ سورہ ''فاتحہ پڑھ کر کاروبار وغیرہ کی ابتداء کریں۔ نتائج چند دن کے اندر آپ اپنی آنکھوں سے ملاحظہ کریں گے۔ ایک بات یاد رکھیں کہ یہ عملیات مجرب و آزمودہ ہیں مگر اعتقاد کامل اور نماز کی سختی سے پابندی شرط اول ہے۔

نوٹ

اپنے مقصد میں کامیابی کے بعد فاتحہ دیں اور شرینی بچوں میں بانٹ دیں۔ نقش مبارک یہ ہے:

۷۸۶

جبرائیل

| ۲۳۶۵ | ۲۳۶۸ | ۲۳۷۱ | ۲۳۵۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۷۰ | ۲۳۵۸ | ۲۳۶۴ | ۲۳۶۹ |
| ۲۳۵۹ | ۲۳۷۳ | ۲۳۶۶ | ۲۳۶۳ |
| ۲۳۶۷ | ۲۳۶۲ | ۲۳۶۰ | ۲۳۷۲ |

نام مع والدہ لکھیں

# ملازمت میں ترقی کے لیے ایک مجرب عمل

جناب ''سید اصغر تقی الرحمٰن نقوی البھاکری'' آف چکوال لکھتے ہیں کہ جو عمل میں لکھ رہا ہوں وہ صرف ملازمت کرنے والے کلرک چپڑاسی سے لے کر سیکٹری تک ایک سپاہی سے لے کر بریگیڈیئر، جنرل تک کے لئے ہے۔ اس عمل سے ان کی تمام پریشانیاں ختم ہو جائیں گی۔ اس عمل سے مکمل اللہ کی پناہ میں ہوں گے بشرطیکہ نیت مکمل صاف ہو۔ نقش یہ ہے

۷۸۶/۶۶

ملازمت میں ترقی عطا کر یا اللہ پریشانیوں سے نجات دے

یا محمد — یا علی

| | | |
|---|---|---|
| ٦ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ | ١ قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ | ٨ اِنَّكَ عَلٰى |
| ٧ بِيَدِكَ الْخَيْرُ | ٥ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ | ٣ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ |
| ٢ تُؤْتِى الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ | ٩ كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ | ٣ مِمَّنْ تَشَآءُ |

یا حسن — یا حسین

بوسیلہ یا فاطمہ بوسیلہ

بحق سلطان الارواح

## ترکیب استعمال

1. اس نقش کو نوچندی جمعہ کی رات دو بجے سے لے کر تین بجے کے درمیان لکھیں نقش لکھنے سے پہلے چھ رکعت نماز نفل بہ نیت ثواب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا پنج تن پاک اور سنت سلطان الارواح اور تمام مسلمانوں کے لئے پڑھیں۔
2. نقش کو زعفران، عرق گلاب سے لکھیں۔ نقش کو سبز کپڑے میں باندھ کر گلے میں پہنیں نقش بناتے وقت بریکٹ میں جو نمبر ہیں وہ نہیں لکھنے کیونکہ وہ نقش کی چال ہیں۔
3. اب روزانہ نماز عشاء کے بعد درج ذیل آیت (۱۹) مرتبہ پڑھیں۔

قُلِ اللّٰھُمَّ مٰلِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْکَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِیَدِکَ الْخَیْرُ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔ (سورہ آل عمران آیت نمبر ۲۶)

اس عمل اور نقش کا اثر صرف پانچ دنوں میں ظاہر ہو جائے گا۔ آپ کی ترقی نہیں ہو رہی یا کسی اور وجہ سے رکی ہوئی ہے، تو اس عمل کے بعد آپ دیکھیں گے کہ آپ کہاں سے کہاں تک پہنچ گئے ہیں کام ہونے کے بعد حسب توفیق نیاز دلائیں۔

## برائے حفظ وامان وترقی رزق

یہ عمل جناب ''سید حیدر عباس'' واسطی آف کراچی کا عطا کردہ ہے موصوف لکھتے ہیں کہ مولائے کائنات حضرت ''علی ابن ابی طالبؑ'' کا نام اللہ تعالیٰ کے نام سے مشتق ہے اور یہ اسم اعظم بھی ہے اگر اس نقش کی زکوٰۃ دے کر مشک وزعفران سے تحریر کر کے پاس رکھا جائے، تو فقیر تونگر بنے بے قدر ا بزرگ ہو جائے، خلق اس کی عزت کرے، ترقی کی راہیں کھل جائیں، مسافرت ہو تو بحفاظت اپنے گھر لوٹے گا اور ناگہانی آفات سے محفوظ رہے، مزید فوائد استعمال پر سامنے آئیں گے۔ وہ نقش مبارک یہ ہے:

جِبْرَائِیْلُ

| ۳۸ | ۳۲ | |
|---|---|---|
| ۳۹ | ۳۷ | ۳۴ |
| ۳۳ | ۴۰ | ۳۶ |

296

عِزْرَائِیْلُ

## محبت اور علم و مال کے لیے

''یَااِلٰهَ الاٰلِهَةِ الرَّفِیْعُ فِیْ جَلَالِهٖ'' نماز فجر یا بعد عشاء، ایک ہزار، پڑھے، درود شریف اوّل و آخر (۱۱۰) بار (روزانہ) مراد پوری ہونے کی صورت میں چالیس مومنین و مومنات کو سورہ بقرہ پڑھ کر بخش دے۔

## ترقی و کشائش رزق کے لیے

جناب ''مولانا محمد رفیق زاہد شہید'' اپنی کتاب ''طلسمات کی دنیا'' میں لکھتے ہیں کہ!
جو شخص درج ذیل دعا طلوع آفتاب کے وقت اس کے مقابل کھڑے ہو کر درود پاک کے ساتھ اٹھائیس مرتبہ تلاوت کرے گا تو خدائے بزرگ و برتر اسے ایسی جگہ سے رزق بہم پہنچائے گا کہ جہاں سے اس کا گمان بھی نہ ہوگا۔ اور اگر وہ شخص اس عمل پر مواظبت کرے گا تو اس کے لئے رزق کے دروازے ہمیشہ کے لئے مفتوح ہوں گے۔

((اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَشْهَدُ اَنَّ الْفَضْلَ بِیَدِكَ فَاٰتِنِیْ رِزْقِیْ بِسُهُوْلَةٍ بَیْنَ خَلْقِكَ حَتّٰی تَشْهَدَ النَّاسُ عَجَائِبَ فَضْلِكَ وَخَصِّصْنِیْ بِرَحْمَةٍ مِنْكَ تُنَجِّیْنِیْ بِهَا مِنْ شَرِّ اَشْرَارِ خَلْقِكَ وَاجْعَلْنِیْ مُطِیْعًا لِشُكْرِكَ حَتّٰی اَفُوْزَ الْفَوْزَ الْعَظِیْمَ))



# چہل کاف کی مستند اور صحیح ترین عبارت

# اور رزق کے لیے چند عملیات

((كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةٌ كِفْكَافُهَا كَكُمِيْنٍ كَانَ مِنْ لُكُكٍ تِكِرٌّ كَرًّا كَكَرِّ الْكَرِّ فِيْ كَبَدٍ تُحْكِيْ مُشَكْشَكَةٌ كَلُكُكٍ لَكُكٍ كَفَاكَ مَابِيْ كَفَاكَ الْكَافِ كَرْبَتَهُ يَا كَوْكَبًا كَانَ يَحْكِيْ كَوْكَبًا اَلْفَلَكِ))

## ادائیگی قرض کے لیے

جس پر قرض کا پہاڑ ہی کیوں نہ ہو، اور وہ قرض خواہوں کے ہاتھوں پریشان اور ذلیل ہو رہا ہو تو اس سے نجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز مغرب کلمہ تمجید تین سو مرتبہ اور دعائے ذیل اور چہل کاف (۶۶) مرتبہ اور صبح کو بعد از نماز کلمہ تمجید اور دعائے ذیل سو سو مرتبہ پڑھ کر اللہ رب العزت کی بارگاہ میں دعا مانگیں، اول و آخر درود شریف اکیس (۲۱) اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ اکتالیس یوم کے عمل سے قرض اترنے کی سبیل اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے پردہ غیب سے فرمائے گا۔ اور قرض سے نجات مل جائے گی نہایت مجرب عمل ہے۔

((اَللّٰهُمَّ اكْفِنِىْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِىْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ))

## وصولی قرض

وصولی قرض اور قرض دار کی خراب باتوں سے نجات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے پاک صاف ہو کر دو رکعت نماز نفل نصف شب کو اس

طریقہ سے ادا کریں کہ ہر رکعت میں سورہ ''فاتحہ'' کے بعد سورہ ''نمل'' کی آیات سے اَمَّنْ یُّجِیْبُ سے قَلِیْلًا مَّا تَذَکَّرُوْنَ'' تک چالیس مرتبہ پڑھ کر سلام پھریں پر چہل کاف کا ورد سو مرتبہ اول و آخر درود شریف کا اکتالیس اکتالیس مرتبہ کر کے اللہ تعالیٰ کے حضور خشوع وخضوع سے دعا مانگیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ قرض بآسانی وصول ہوگا۔ یہ عمل بدھ و جمعرات کی درمیانی شب کو تنہائی میں کریں بڑے سے بڑے قرضہ کے لئے زیادہ سے زیادہ بدھ اور جمعرات کی درمیانی تین شب کرنے کے ضرورت ہے۔

## تونگر ہونا

تونگری وترقی رزق کے لئے نہایت اکسیر عمل ہے۔ اس مقصد کے لئے بعد از نماز جمعہ سلام پھیر کر اسی پہلو بیٹھا رہے اور ادھر ادھر نہ تو پہلو کو بدلے اور نہ ہی نظر ڈالے پھر اس کے بعد اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور چہل کاف اور کلمات ذیل ستر مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ (انشاء اللہ) ایک جمعہ سے دوسرا جمعہ بھی نہ گزرے گا کہ بفضل ایزدی تونگر ہو جائے گا۔ کلمات یہ ہیں:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْمُعْطِیْ هُوَاللّٰهُ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔

## رزق کے لیے

رزق کے حصول کے لیے پریشان لوگوں کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر اکیس مرتبہ کلمہ شریف اور گیارہ مرتبہ چہل کاف پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور ملتجی ہوں انشاء اللہ اسی عمل سے رزق میں ترقی ہو جائے گی اور پریشانی دور ہوگی۔

## افلاس کی دوری کے لیے

جو شخص افلاس میں مبتلا ہو اور اس سے نجات نہ پاتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے اس مقصد کے لئے روزانہ ہر نماز کے بعد اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ، کلمہ تمجید گیارہ مرتبہ اور دس مرتبہ چہل کاف پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگا کریں۔ (انشاء اللہ) اس عمل کی بدولت بہت جلد افلاس سے نجات پائے گا۔

## دوسرا عمل

دوسرا عمل یہ ہے کہ رات کو بوقت تہجد اٹھ کر تازہ غسل کے ساتھ دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اس عمل کو اس طرح شروع کرے کہ اول و آخر درود شریف اکتالیس مرتبہ کلمہ تمجید ایک سو (۱۰۰) مرتبہ اور ایک سو (۱۰۰) مرتبہ چہل کاف پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے چند یوم میں فقر و فاقہ اور افلاس سے چھٹکارا پائے گا۔

## نماز برائے رزق

رزق کی تنگی اور قرض کی ادائیگی کے لئے ذیل کے طریقے سے نماز کا عمل بے حد نافع کارگر اور سریع الاثر ہے اور اس سے رزق میں فراخی اور قرض کی ادائیگی کا بندوبست اللہ تعالیٰ غیب سے فرمائے گا۔ اس مقصد کے لئے اچھی طرح تازہ وضو کر کے دو رکعت نماز نفل خشوع و خضوع سے ادا کر کے اس جگہ بیٹھ کر اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور کلمہ تمجید گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ، اور چہل کاف اکتالیس بار پڑھ کر مانگیں۔

## ادائے قرض

اس مقصد کے لئے ہر فرض نماز کے بعد چہل کاف سات مرتبہ بمعہ کلمہ تمجید گیارہ مرتبہ ورد کرنے سے بہت جلد قرض سے خلاصی مل جاتی ہے اور اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم

سے پردہ غیب سے ادائے قرض کا بندوبست فرماتا ہے۔

## کشائش رزق کے لیے

کشائش رزق کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔اس مقصد کے لیے روزانہ بعداز نمازِ فجر اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور تین سو تیرہ مرتبہ چہل کاف اور

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ۔

## بحالی روزگار

جس کسی کا روزگار کسی بھی وجہ سے تباہ ہوگیا ہو یا وہ ملازمت سے نکال دیا گیا ہو تو اس کی بحالی کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔اس مقصد کے لئے جمعرات اور جمعہ کے دن روزہ رکھے۔شب جمعرات کو بستر پہ لیٹنے سے پہلے اول وآخر درود شریف گیارہ مرتبہ، ایک سو مرتبہ کلمہ تمجید، ایک سو مرتبہ وَقَالَ الْمَلِكُ ائْتُوْنِيْ بِهٖٓ اَسْتَخْلِصْهُ لِنَفْسِيْ سے لے کر الْمُحْسِنِيْنَ۔(پارہ ۱۳ ع ۱) تک پڑھے اور سو (۱۰۰) مرتبہ "اللہ اکبر" سو (۱۰۰) مرتبہ "سبحان اللہ" سو مرتبہ "الحمد" سو (۱۰۰) مرتبہ استغفار" دس بار چہل کاف اور سو بار درود رزق پڑھ کر دعا مانگ کے سوئے ، اگلے دن جمعہ کو ظہر اور عصر کے درمیان اسی ورد کو دہرائے اور پھر اس ورد کو سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے سیدھے بازو پر بندھے۔(انشاءاللہ) چند یوم میں روزگار پر بحال ہو جائے گا۔

## افلاس دور کرنے کے لیے

تنگی ،فقر وفاقہ ،اور افلاس کے خاتمے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔اس

مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز مغرب اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ کلمہ تمجید سو مرتبہ اور چہل کاف تین مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دعا مانگیں۔ (انشاء اللہ) اس عمل کی بدولت بہت جلد غربت وافلاس کا خاتمہ ہو کر تونگری حاصل ہو جائے گی۔ اس عمل کی ہیشگی انسان کو دولت مند بنا دیتی ہے۔ اور فقر و فاقہ بھی بھی پاس نہیں آتا ہے۔

## تونگری کا عمل

تونگری کے خواہش مند حضرات کے لئے ذیل کا عمل بیحد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے روزانہ اکیس یوم تک نصف شب کو اٹھ کر تازہ غسل وضو کے ساتھ دو رکعت نماز نفل اس طریقہ سے ادا کریں کہ! ہر رکعت میں سورہ ''فاتحہ'' کے بعد تین مرتبہ سورہ ''مزمل'' گیارہ مرتبہ سورہ ''الم نشرح'' اور دوبار چہل کاف پڑھ کر سلام پھیرے پھر کلمہ تمجید پانچ سو مرتبہ اور دعائے گنج العرش اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور خضوع وخشوع کے ساتھ دعا مانگیں۔ اول و آخر درود شریف اکتالیس (۴۱) اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے تونگری بفضلہٖ تعالیٰ حاصل ہو جائے گی۔

## خرید وفروخت میں نقصان سے بچنا

اگر کوئی شخص کسی بھی قسم کی خرید وفروخت میں نفع حاصل کرنے اور نقصان سے بچنے کا خواہش مند ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے وضو کر کے دو رکعت نماز نفل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں ایک مرتبہ سورہ ''رحمٰن'' پڑھے اس کے بعد نماز سے فارغ ہو کر اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ، ایک مرتبہ سورہ ''اخلاص'' اور ایک مرتبہ ''معوذتین'' پڑھ

کر سو (۱۰۰) مرتبہ چہل کاف پڑھ کر اپنے دل کی طرف متوجہ ہو اور اس کی آواز پر غور کرے۔ اگر دل سے اس کام کے کرنے کی آواز آئے تو کرے اور نہ کی آواز پر اس کام سے اُسی وقت رک جائے۔ (انشاء اللہ) اس عمل کی بدولت ہر قسم کے نقصان سے بچے گا اور فائدہ حاصل کرے گا۔

## دکان کی برکت

اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو تو اسے چاہیے کہ اس نقش مبارک کو چار کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھ کر اور ان ٹکڑوں کو گتوں پر الگ الگ چپکا کر دکان کے چاروں کونوں میں دری وغیرہ کے نیچے سیدھے بحفاظت رکھے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۶۲ | ۵۵۵ | ۵۶۰ |
| ۵۵۷ | ۵۵۹ | ۵۶۱ |
| ۵۵۸ | ۵۶۳ | ۵۵۶ |

## کاروبار اور دکان کھولنے کا عمل اور نقش

اگر کسی کی دوکان نہ چلتی ہو اسے چاہیے کہ اس نقش کو مشتری کی ساعت میں لکھ کر گتے پر چسپاں کر دے اور کر دیا ور ۶۶ بار چہل کاف اس پر دم کر دے۔ اس نقش کو شیشے کے فریم میں جڑا کر گھر یا دکان میں لٹکا سکتا ہے۔ انشاء اللہ دکان کی بکری بڑھ جائے گی اور گھر کو کسی نے باندھ دیا ہے تو وہ کھل جائے گا اور کسی نے جادو کرایا ہے۔ تو اس کا اثر باطل ہو جائے گا، اور جو لوگ اس گھر میں رہتے ہیں وہ بھی ہر قسم کی مصیبتوں سے بالکل محفوظ رہیں گے۔ گھر اور کاروبار کے دشمن زیر ہوں گے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یَااَللّٰہُ | یَارَحْمٰنُ | یَارَحِیْمُ |
| یَامَالِکُ | یَارَزَّاقُ | یَاقَادِرُ |
| یَارَزَّاقُ | قُلْ ھُوَاللّٰہُ اَحَد | یَارَزَّاقُ |
| اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ | یَارَزَّاقُ | اَلْحَمْدُ |
| یَارَزَّاقُ | اَللّٰہُ الصَّمَدُ | یَارَزَّاقُ |
| یَاکَافِی المھمات | یَاکَفِیْلُ | یَااَللّٰہُ |

انشاء اللہ تمام جملہ کام پورے ہوں گے۔ پیر کے دن سورج نکلنے سے تیسرے گھنٹے میں جمعہ کے دن سورج نکلنے سے پانچویں گھنٹہ میں اور جمعرات کو سورج نکلنے سے پہلے گھنٹہ میں اس کو لکھے۔ اور اس فریم کو وقتاً فوقتاً کپڑے سے صاف کرتا رہے۔ اور نقش کو موٹے قلم سے لکھوائے تاکہ دور سے نظر آئے۔

## ختم سورہ واقعہ اور چہل کاف

واسطے جملہ حاجات ومہمات اور ترقی رزق کے اس طریقہ سے سورہ ''واقعہ'' پڑھے اور عصر کے وقت بدھ کے دن غسل کرکے اول وقت نماز عصر پڑھے، دوزانو ہوکر بیٹھے اور سورہ ''واقعہ'' ایک بار مع بسم اللہ شریف پڑھے۔ اور دوسرے روز دو مرتبہ، اور تیسرے روز تین مرتبہ، اس طرح روز بڑھاتا جائے یہاں تک کہ چالیسویں روز چالیس بار اس طرح پڑھے کہ!

مغرب تک ختم ہوجائے اور اگر ممکن نہ ہوتو قبل نماز عصر کے پڑھے اور جب عصر کا وقت آئے تو نماز پڑھ کر پھر پڑھے ہمراہ روزانہ چہل کاف (۹۹) بار پڑھا کرے بہت مجرب ہے۔

## ختم سورہ ''مزمل''

طریقہ ختم سورہ ''مزمل'' جب ختم سور''مزمل'' پڑھنا مقصود ہو تو اس سے تین چار روز بیشتر ترک حیوانات جلالی و جمالی کرے۔ پھر جس دن پڑھنا ہو اس دن نماز فجر کے وقت غسل کرے اور دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اس کا ثواب روح پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ والہ وسلم کو پیش کرے۔ اور سورہ ''مزمل'' گیارہ مرتبہ مع بسم اللہ شریف پڑھے پھر دس دس بار ہر روز بلاناغہ دس روز تک پڑھے۔ جس مطلب کے واسطے پڑھے گا بہت جلد پورا ہوگا اور اس طریقے سے زکوٰۃ بھی ادا ہو جائے گی مگر اس ختم کے نماز فجر کے بعد ایک دفعہ سورہ ''مزمل'' بلاناغہ پڑھا کرے تو کسی چیز کا محتاج نہ رہے گا ہمراہ چہل کاف (۱۱۷) بار پڑھا کرے۔

## کاروبار کی ترقی کے لیے

اگر کسی کی دکان یا کاروبار نہ چلتا ہو تو اس کو چاہیے کہ چار کوری سکوری لے کر جن کو پانی نہ لگا ہو، ان پر جمعرات کے دن مشتری کی ساعت میں چہل کاف لکھے اور دکان کے چاروں کونوں میں اُلٹا کر رکھ دے۔

## جملہ حاجات اور کاروبار میں ترقی کے لیے

اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو تو اسے چاہیے کہ چہل کاف کو مشتری کی ساعت میں لکھ کر گتے پر چسپاں کر دے۔ انشاءاللہ دکان کی بکری بڑھ جائے گی اور گھر کو کسی نے باندھ دیا ہو تو وہ کھل جائے گا۔ اور جو لوگ اس گھر میں رہتے ہیں وہ بھی ہر قسم کی مصیبتوں سے محفوظ رہیں گے۔

## خیر و برکت کے لیے لوح نورانی

یہ لوح زعفران اور عرق گلاب سے لکھی جائے گی۔

ب س م ال ل ہ ال ر ح م ن ال ر ح ی م

جبرائیل

۳۲۵۶۰۴ ۳۲۵۶۳۰ ۳۲۵۶۴۴ ۳۲۵۶۱۸

۳۲۵۶۲۶ ۳۲۵۶۱۶ ۳۲۵۶۰۶ ۳۲۵۶۲۸

۳۲۵۶۱۴ ۳۲۵۶۲۰ ۲۵۶۳۴ ۳۲۵۶۰۸۴

۵۲۵۶۳۲ ۳۲۵۶۱۰ ۳۲۵۶۱۴ ۳۲۵۶۲۲

میکائیل

فلاں کے رزق میں برکت عطا فرما۔

ب س م ال ل ہ ال ر ح م ن ال ر ح ی م

## دکان کی ترقی کے لیے

اگر کسی کا کاروبار خراب ہو رہا ہو تو ذیل کا نقش کسی بھی ماہ کے زائد النور چاند کے حصہ میں بدھ کے دن سورج نکلنے کے بعد لکھے اور دکان میں چسپاں کر دے۔ اور دوسرا نقش لکھ کر پانی میں گھول کر اس پانی کو دکان کی سب چیزوں پر چھڑک دے اس نقش کی چال آتشی ہے اس پر چہل کاف (۳۰۰) سو بار دم کرے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۵۷ | ۱۶۰ | ۱۶۳ | ۱۵۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۶۲ | ۱۵۱ | ۱۵۶ | ۱۶۱ |
| ۱۵۴ | ۱۶۵ | ۱۵۸ | ۱۵۵ |
| ۱۵۹ | ۱۵۴ | ۱۵۳ | ۱۶۴ |

## طلب رزق

اگر طلب رزق کی ضرورت ہو تو روزانہ سورہ ''واقعہ'' پڑھ کر ایک بار ننانوے اسمائے باری تعالیٰ اور تین بار چہل کاف پڑھے اور دعا مانگے تو چند دنوں میں حالت بدل جائے گی۔

## حصول رزقِ حلال

آج کل کے اس مادی دور میں ہر شخص کاروبار کی ترقی، روزگار کے حصول، رزق میں وسعت اور موجودہ مال ومتاع میں برکت کے لیے تگ و دو کر رہا ہے۔ ان تمام مشکلات اور اس جیسی دوسری مشکلات میں جن کا تعلق حصول رزق سے ہو، کے لئے ایک نادر عمل حاضر ہے۔ امید ہے کہ تمام حاجت منداس سے فائدہ حاصل کریں گے۔

ہمیشہ عمل کرتے وقت اللہ تعالیٰ پر بھروسہ رکھیں، کیونکہ عمل صرف وسیلہ ہوتا ہے، قادر مطلق تو وہی ہے اور اپنی حیثیت کو بھی مدنظر رکھیں۔ تعویذات کے ذریعے ان پڑھ آدمی وزیر اعظم بننے سے تو رہے۔ تعویذات کے ذریعے سبب پیدا ہوتے ہیں کسی بھی سبب کو نہ ٹھکرائیں اور جو بھی سبب سامنے آئے اس سے فائدہ حاصل کریں۔

۲) صوم وصلوٰۃ کی پابندی کریں، اور غیر شرعی کاموں سے اجتناب کریں ورنہ کامیابی مشکل ہے اور کامیاب عمل بھی باطل ہو جائے گا۔ نام سائل مع والدہ اسم الٰہی رزاق اور غنی کو سطر حرفی کریں۔ اعداد ابجد قمری سے لے کر جمل کبیر حاصل کریں۔ اب آتش چال سے نقش مربع پر کریں۔ سیاہی زعفران اور گلاب استعمال کریں۔ تعویذ شرف قمر میں لکھیں یا قمر جب نحوست سے پاک ہو اور زائد النور ہو اب اسے خوشبو لگا

کر چاندی یا تانبے میں بند کر کے دائیں بازو پر باندھیں۔اس پر روزانہ (۲۰۰) بار چہل کاف پڑھ کر دم کریں۔نام سائل کلیم......نام والدہ (......) رزاق۔غنی،

سطر حرفی = ک ل ی م......ر ز ا ق۔غ ن ی

جمل کبیر = ۱۳۹۴

قانون کے ۳۰ عدد نفی کے ۱۳۶۴

نقش مربع پر کرنے کے لئے = ۱۳۶۴ تقسیم ۴ = ۳۴۱

اب ۳۴۱ میں ۷۸۶ یعنی بسم اللہ شریف کے اعداد کا اضافہ کریں اور نقش پر کریں نقش میں کسر نہیں آنی چاہئے۔اگر آئے تو موافق اسم الٰہی کا اضافہ کریں۔اب ہر نماز کے بعد "یَا رَزَّاقُ یَاغَنِیُّ" کی ایک تسبیح بلا ناغہ کریں اور (۲۱) روز کے اندر اندر انقلاب آ جائے گا (انشاءاللہ)

چال اور نقش مثالی یوں ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۵۹ | ۱۱۶۲ | ۱۱۶۵ | ۱۱۵۲ |
| ۱۱۶۴ | ۱۱۵۳ | ۱۱۵۸ | ۱۱۶۳ |
| ۱۱۵۴ | ۱۱۶۷ | ۱۱۶۰ | ۱۱۵۷ |
| ۱۱۶۱ | ۱۱۵۴ | ۱۱۵۵ | ۱۱۶۶ |

## برائے ترقی تنخواہ

اگر آپ سرکاری ملازم ہیں اور تنخواہ آپ کی قلیل ہے تو روزانہ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح چہل کاف کی مع ''بسم اللہ'' اپنے مقصد کو مدنظر رکھ کر پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تنخواہ میں بہت جلد اضافہ ہو جائے گا۔ بسم اللہ شریف پوری پڑھیں، خلوص دل کے ساتھ پڑھیں اور تسبیح پوری کرنے کے بعد عجز وانکساری کے ساتھ رب العزت سے دعا مانگیں۔ انشاء اللہ دعا قبول ہوگی۔

## امیر کبیر ہونا

وقت طلوع آفتاب اول تین سو مرتبہ درود شریف پڑھے پھر بسم اللہ شریف تین (۳۰۰) سو مرتبہ اور چہل کاف (۱۰۰) مرتبہ پڑھے۔ اور روزانہ اس کو برابر بلا ناغہ پڑھتا رہے۔ ایک سال کے اندر اندر انشاء اللہ امیر وکبیر ہو جائے گا۔ اگر غسل کی حاجت پیش آئے تو قبل از طلوع آفتاب کر لینا ضروری ہے ورنہ اثرات زائل ہو جائیں گے۔

## برائے فتوحات

ہلال رمضان دیکھ کر کہیں یَا اِسْرَافِیْلُ یَا مِیْکَائِیْلُ یَا سَتَّارُ یَا غَفَّارُ، اپنا مطلب دل میں رکھ کر سات بار ورد کریں پھر (۶۶) بار چہل کاف مع بسم اللہ شریف پڑھ کر دعا کریں۔ ساتویں تاریخ تک ناغہ نہ کریں۔ چاروں سمت سے درہائے فتوحات وبرکات کھل جائیں گے۔ اگر اس کے بعد ہمیشہ ہر ماہ چاند کے پہلے سات دنوں میں ایسا عمل کیا جاتا تو دوسرے رمضان کے چاند تک چلہ پورا ہو جاتا ہے۔ اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ غنی کرتا ہے، دولت بے حد بخشتا ہے اگر امور شرعی میں حق حقوق کی

پابندی رکھے تو لنگر جاری رکھے۔

## ترقی رزق و برکت کے لیے

ماہ رمضان کی چودھویں روزے، ساعت زہرہ یا مشتری میں یہ نقش لکھ کر انگشتری میں رکھے تو رزق اور روزی میں بے اندازہ برکت ہو اور جملہ بلیات و مصائب سے محفوظ رہے یہ نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

| یَاکَافِیْ | لَطِیْفٌ | اَللّٰہُ |
|---|---|---|
| ۴۳۰ | ۴۲۵ | ۴۳۲ |
| ۴۳۱ | ۴۲۹ | ۴۲۷ |
| ۴۲۶ | ۴۳۳ | ۴۲۸ |

مَنْ یَّشَاءُ وَھُوَ

## کشائش رزق اور حصول ترقی

ترقی کا یہ عمل صرف ملازمین ہی کر سکتے ہیں۔ لیکن کشائش رزق کے لئے یہ عمل ہر شخص کر سکتا ہے۔ اس سے رزق میں برکت ہوتی ہے۔ روزی کشادہ ہوتی ہے، کبھی تنگ حالی نہیں ہوئی۔ طریقہ یہ ہے کہ وقت مقررہ پر ایک نقش زعفران سے نفیس کاغذ پر لکھیں اور سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ قلم سیب کے درخت یا کسی میٹھے پھل کے درخت کا ہو۔ اس کے بعد ہر روز ۶۶ بار چہل کاف مع ''بسم اللہ شریف'' اور (۷۲) مرتبہ یہ آیت پڑھا کریں۔ یَا بَاسِطُ الَّذِیْ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَشَاءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ' اور کشائش رزق کے لئے دعا مانگا کریں نقش باندھ کر شیرینی پر ختم دلائیں۔ اور شیرینی اتنی

ہونی چاہیے کہ کم از کم سات بجے شکم سیر ہو کر کھالیں۔ اگر اس دوران کوئی شخص آ کر اس میں سے کوئی چیز مانگے تو نہ دیں اور خاموش رہیں۔ اگر کچھ دے دیں گے تو عمل بیکار جائے گا۔ ہاں بلا طلب آپ کسی کو دے دیں تو حرج واقع نہ ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۴ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یاباسط | ۳۰ |

یالوائیلؑ یاجبرائیلؑ

((یَا بَاسِطُ الَّذِیْ یَبْسُطُ الرِّزْقَ مَنْ یَّشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ))

دائیں طرف ''یا دردائیل'' اور بائیں طرف ''یا میکائیل'' لکھیں اس نقش کو ہندسے سے شروع کریں۔ ہر خانہ میں چھ کا اضافہ کریں۔ اس لئے ترتیب وار ہندسوں کو بھر لیں مثلاً پہلے ۶ لکھیں پھر (۱۲) پھر (۱۸) آخر میں درمیان میں ''یَابَاسِطُ'' لکھیں پھر چاروں موکل اور پھر آیت لکھیں نقش سیدھے بازو پر باندھیں۔ اور روزانہ صبح (۲۷) مرتبہ آیت پڑھا کریں، یہاں تک کہ مطلب حاصل ہو جائے۔

## خاص نقش اسباب

اگر اس نقش مبارک کو چاندی کی لوح یا کاغذ پر زعفران سے لکھا جائے تو اللہ تعالیٰ اس کے کاموں کے بننے کے اسباب غیب سے اس طرح پیدا کرے گا کہ! وہ حیران رہ جائے گا۔ تسخیر افسران اور رجوع خلق کے لئے بھی اسے بے حد موثر پایا گیا ہے۔ چاروں موکل اور چہل کاف اس کے چاروں طرف ضرور لکھیں موکل یہ ہیں

یادوطائیل، یاخطیائیل، یالمیائیل، یاحطائیل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یفعل اللہ مایشاء

| ۳۵۲ | ۲۵۷ | ۲۶۴ | ۸۵ |
|---|---|---|---|
| ۳۵۸ | ۳۵۵ | ۸۲ | ۲۶۳ |
| ۸۳ | ۲۶۲ | ۲۵۹ | ۳۵۴ |

# لوح اسم خالق

یہ لوح اپنے اندر قوی اثرات رکھتی ہے۔جس کے ہر خانہ میں اسم الٰہی کا مفرد عدد آتا ہے مثلاً خانہ نمبر دو میں اسم الٰہی خالق آیا ہے، جس کا مفرد عدد تین ہے خانہ نمبر ۱۲ اسم الٰہی لطیف ہے جس کے مفرد عدد ۳ ہیں اسما مناسبت سے تمام خانہ جات پر کئے گئے ہیں۔ جمعتہ المبارک کے دن جب سورج طلوع ہو رہا ہو تو کسی اونچی جگہ پر بیٹھ کر سنہری ابری لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔اور نیچے مقصد بھی لکھیں اور اپنے نام کے مفرد عدد کے مطابق چہل کاف اور اسم الٰہی کا ورد مع بسم اللہ جاری رکھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| حفیظ | محمد | وھاب | اول |
|---|---|---|---|
| شہید | خالق | رؤف | اللہ |
| لطیف | حلیم | باسط | راقیب |
| ولی | سلام | توآب | رحیم |
| | | یَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابُ | یارقیب |

نام (سائل) کی ترقی، خوشحالی ہو بحق اسماالحسنیٰ وبحق "اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ" وچہل کاف یا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سَلَامٌ قَوْلًا مِنْ رَبٍّ رَّحِیْمٍ
مندرجہ بالا دعا میں اپنا یا سائل کا نام لکھیں اپنا مقصد بھی تحریر کریں یہ نقش مستقبل استعمال کے لئے چاندی یا سونے پر بھی کندہ ہو سکتے ہیں۔

## باران رحمت

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حصول بارش کے لئے تمام صحابہ کرامؓ کے ساتھ چاشت کے وقت باہر جا کر میدان میں نماز پڑھتے اور بلند آواز سے قرات فرماتے تھے ایک بزرگ کہتے ہیں کہ اگر زیادہ نہ ہو سکے تو چند آدمی مل کر جماعت سے دو نفل خواہ مسجد میں ہی عشاء کی نماز کے بعد پڑھیں اور ان میں درج ذیل آیت مبارکہ ہر رکعت میں سو سو بار امام پڑھے سلام کے بعد (۶۶) بار چہل کاف بسم اللہ شریف پڑھ کر برائے حصول بارش دعا کریں کم از کم تین دن پڑھیں انشاء اللہ بارش ضرور ہوگی۔

وَهُوَ الَّذِیْ یُنَزِّلُ الْغَیْثَ مِنْ بَعْدِ مَاقَنَطُوْا وَیَنْشُرُ رَحْمَتَهٗ وَهُوَ الْوَلِیُّ الْحَمِیْدُ۔

## نقش قرآن مجید

یہ نقش مبارک دنیا وَمَا فِیْهَا کی جملہ بیماریوں، مشکلات، حاجات کے لئے بے حد مفید ہے، وسعت روزگار اور قضائے حاجات کے لیے روزانہ دوسو پچاس نقش لکھ کر ان پر چہل کاف پڑھ کر آٹے میں گولیوں بنا کر دریا میں ڈالیں۔ پانچ چلے گزرنے پر عامل ہو جائے گا جس کے عمل میں یہ نقش آجائے کیمیائے سلطنت سے نقش مکرم یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

۸۱۵۲۸۶ ۸۱۰۵۲۷۹ ۸۱۰۵۲۸۳

۸۱۰۵۲۸۱ ۸۱۰۵۲۸۳ ۸۱۰۵۲۸۵

۸۱۰۵۲۸۲ ۸۱۵۰۲۸۷ ۸۱۰۵۲۸۰

## غیب سے روزی پہنچے

وہاں سے رزق ملے کہ جہاں سے وہم وگمان میں بھی نہ ہو۔اول درود ابراہمی اور چہل کاف مع بسم اللہ شریف (۶۶) بار پڑھے۔بعدازاں یہ آیہ کریمہ ایک ہزار ایک بار پڑھے، پھر ایک بار درود ابراہمی پڑھے۔اسی طرح چالیس یوم پڑھے کہ ہر روز وقت مقررہ پر پڑھے،خواہ صبح ہو یا شام مگر عشاء بہتر ہے انشاء اللہ تعالیٰ اس کا اثر پانچویں چھٹے دن ہی ظاہر ہو جائے گا۔کہ غیب سے ایک چیز پہنچے گی مگر لانے والے سے کسی قسم کی مزاحمت نہ کرے نہ دریافت کریں کہ تم کون ہو اور یہ کیا چیز ہے بس خاموشی سے وہ چیز لے کر حفاظت سے رکھ لیں۔جب چالیس دن کی مدت ختم ہو تو چاہیے کہ ہر روز بعد نماز فجر اول وآخر درود شریف اور دس بار درج ذیل آیہ مبارکہ پڑھتا رہے تاکہ عمل قائم رہے۔اگر ہر نماز کے بعد ممکن نہ ہو تو صرف بعد نماز فجر ہی پڑھ لیا کرے اور چاہیے کہ یہ عمل برج ثابت اور عروج ۵۶ میں کریں۔آیہ مبارکہ یہ ہے۔

((وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا))

## برائے تجارت وترقی روزگار

یہ عمل تجارت وترقی روزگار کے لئے عجیب تاثیر رکھتا ہے ''ترکیب'' بعد از نماز عشاء (۶۶) بار چہل کاف مع بسم اللہ شریف اور سو (۱۰۰) مرتبہ ''یَـــا مُسَبِّبَ

الْاَسْبَابِ" ایسی جگہ کھڑے ہو کر ننگے سر کہ سایہ کسی چیز کا سر پر نہ ہو پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ (انشاء اللہ تعالیٰ) غیب سے رزق عطا کرے گا اور پہاڑ کے برابر قرض ہو تو وہ بھی ادا ہو جائے گا۔

## دولت مند ہونے کے لیے

اول غسل کرے اور پھر وضو کر کے دو رکعت نماز نفل عجز و انکساری کے ساتھ پڑھے پھر ۸۶۷ مرتبہ چہل کاف معہ "بسم اللہ شریف" اور سو (۱۰۰) مرتبہ "یَا لَطِیْفُ، یَا طَاطَائِیْلُ" پڑھے اس کے بعد یہ کلمات کہے۔

((یَا لَطِیْفُ اَلْطُفْ بِیْ بِلُطْفِکَ یَا لَطِیْفُ))

اور پڑھے وقت اس نقش پر نظر رہے یہ نقش باوضو لکھ کر اپنے سامنے رکھ کر چند روز مداومت کرنے سے تمام مرادات دلی حاصل ہوں گی۔ یہ عمل نہایت آسان ہے چاہیے کہ ہمیشہ پابندی کریں انشاء اللہ بہت جلد غنی ہو گا نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ل | ط | ی | ف |
|---|---|---|---|
| ف | ی | ط | ل |
| ط | ل | ف | ی |
| ی | ف | ل | ط |

## عمل دست غیب

سات روزے رکھیں، جھوٹ نہ بولے اور ہر شب بعد نماز عشاء پہلے چہل کاف (۹۹) بار بسم اللہ شریف اور پھر یہ پڑھیں۔

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا اِلَّا هُوَ وَيَعْلَمُ مَا فِى الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِى ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِىْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ"۔

یہ عبارت ایک ہزار بار پڑھے۔ اول وآخر درودشریف گیارہ گیارہ بار پڑھیں۔ یا"یَا حَیُّ" ہزار بار اور"یَا قَیُّوْمُ" ایک سو پچاس بار پڑھیں سات دن بعد ایک نامعلوم شخص آئے گا۔ اس سے رقم لے لیں اور جیب میں رکھیں انشاءاللہ تعالیٰ کبھی ختم نہ ہوگی۔

## رزق کے لیے سورہ حشر کے مختلف وظائف

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشا اور نماز فجر اول وآخر درودشریف تاج سات سات مرتبہ پڑھے درمیان میں سورہ"حشر" گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دعا کثرت سے کیا کریں۔ صبح کو یہ عمل طلوع آفتاب تک جاری رکھیں اور پھر اللہ رب العزت سے دعا مانگیں۔ رات کو سجدے میں گڑگڑا کر عاجزی وانکساری سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگیں انشاءاللہ چند یوم کے عمل سے اپنے مقصد میں مکمل کامیاب ہوں گے۔ تا حصول مقصد اس عمل کو خلوص نیت سے جاری رکھیں۔

## برائے فراخی رزق

اس مقصد کے لئے ہر روز رات کو بعد از نماز عشاء چار رکعت نماز نفل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ"فاتحہ" کے بعد سورہ"حشر" تین تین مرتبہ پڑھے اور پھر سلام پھیرنے کے بعد اول وآخر درودشریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور درود ابراہیمی ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے انشاءاللہ چند یوم کے باقاعدہ عمل سے اس سے نجات مل جائے گی۔ اگر نوروز تک اس عمل کو جاری رکھیں تو ہمیشہ کے لئے

مشکلات رزق و زندگی سے محفوظ و مامون ہو جائے گا۔

## برائے کھیتی باڑی

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ کھڑے ہو کر ایک مٹھی بیج ہاتھ میں لے کر اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ، سورہ "حشر" اکتالیس مرتبہ، پڑھ کر دم کریں پھر ان دانوں کو سارے کھیت میں بکھیر دیں انشاء اللہ اس عمل سے خوب کھیتی باڑی ہوگی۔ اور فصل ہر قسم کے نقصان سے بفضل ایزدی محفوظ و مامون رہے گی۔

## عمل ادائے قرض

ادائیگی قرض کے لئے خواہ قرض پہاڑ کی مانند ہو یہ عمل بے حد اکسیر ہے۔ اس مقصد کے لئے وہ ہر روز بعد از نماز عصر اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ گیارہ مرتبہ اور سورہ "حشر" تین مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے۔

## عمل فراخی رزق

اس مقصد کے لئے بوقت چاشت چار رکعت نماز نفل اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ "فاتحہ" کے بعد سورہ حشر تین مرتبہ پڑھیں اور پھر بعد از سلام سجدہ میں جا کر "یَا وَهَّابُ يَا ذَاالْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ" ایک سو گیارہ مرتبہ پ پڑھے ہر مہینے میں سات دن یہ عمل کرنے سے (انشاء اللہ) ساری عمر رزق میں تنگی و ترشی نہ رہے گی اور وہ فراخی رزق سے زندگی بسر کرے گا۔

## مکھن میں برکت کے لئے

اس مقصد کے لئے سورہ "حشر" کا نقش بنا کر مدھانی سے باندھ دیں اور روزانہ چاٹی پر سورہ حشر بھی ایک مرتبہ پڑھ کر دم کیا کریں۔ انشاء اللہ اس عمل سے دودھ کی

چکنائی میں اضافہ ہوگا۔اور مکھن میں برکت ہوگی جس سے گھی بھی زیادہ مقدار میں حاصل ہوگا۔

## کاروبار کی حفاظت کے لیے

جس کسی کا کاروبار کسی بھی وجہ سے تباہی سے دوچار ہو رہا ہو اور روک تھام کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد کارآمد اور مفید ہے۔اس مقصد کے لئے نئے چاند کی پہلی جمعرات کو بعد از نماز تہجد اپنے گھر یا مسجد کے کسی کونے میں قبلہ رخ باوضو بیٹھ کر سورہ ''حشر'' بارہ مرتبہ اول وآخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اس دوران کسی سے کلام بالکل نہ کرے کوئی شخص بھی پاس نہ ہو بلکہ تنہائی ہو پھر اپنے کاروبار والی جگہ کا تصور کر کے پھونک مارے اور اسی وقت پانی بھی دم کرے اور رر اللہ تعالیٰ کے حضور سجدے میں گڑگڑا کر اپنے کاروبار میں استحکام اور ترقی کے لئے دعا مانگے۔صبح کو یہ پانی دکان یا کاروبار والی جگہ پر چھڑک دے۔(انشاءاللہ) چالیس یوم کے مسلسل عمل سے ٹھپ ہوتا ہوا کاروبار پھر تیزی سے ترقی کی منازل طے کرے گا۔اور پھر سے رزق کی فراوانی ہوگی۔

## ادائیگی قرض کا عمل

اس مقصد کے لئے ہر فرض نماز کے بعد اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور سورہ ''حشر'' کی سات مرتبہ تلاوت کرے پھر اپنے لئے اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے (انشاءاللہ) یہ عمل چالیس یوم جاری رکھیں۔انشاءاللہ پہاڑ کی مانند قرض بھی اتر جائے گا۔

## وسعت رزق کے لئے

اس مقصد کے لئے نماز مغرب کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح پڑھے کہ ہر

رکعت میں سورہ ''فاتحہ'' کے بعد تیرہ مرتبہ سورہ ''حشر'' کی آیہ (نمبر۸)

﴿لِلْفُقَرَاءِ الْمُهَاجِرِيْنَ الَّذِيْنَ اُخْرِجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَاَمْوَالِهِمْ يَبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا وَّيَنْصُرُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ اُولٰٓئِكَ هُمُ الصّٰدِقُوْنَ﴾

پڑھے سلام کے بعد سجدہ ریز ہو کر نہایت توجہ ویکسوئی کے ساتھ ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد اپنا سر سجدہ سے اٹھا کر قبلہ رخ ہی دو زانو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ آیہ مذکورہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ رزق میں خوب اضافہ ہوگا۔ اور دولت کی ریل پیل ہو جائے گی۔

## وسعت رزق کے لیے

اگر کسی کو رزق کی تنگی کی شکایت ہو معاشی حالات ٹھیک نہ ہوں اور چاہتا ہو کہ کسی طرح اس کے رزق میں وسعت پیدا ہو جائے۔ تو وہ ہر روز یہ عمل کرے نماز تہجد کے وقت اٹھ کر غسل کرے۔ پاکیزہ لباس پہن کر نماز تہجد ادا کرے اس کے بعد چودہ مرتبہ آیہ (نمبر۸) اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر چودہ چودہ مرتبہ درود پاک پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے وسعت رزق کی دعا مانگے چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے۔ اگر کسی وجہ سے کسی دن ناغہ ہو جائے تو پھر اگلے روز نئے سرے سے عمل کا آغاز کرے۔ (انشاء اللہ) چالیس یوم تک اس عمل کے کرنے سے رزق میں خوب خیر و برکت ہوگی اللہ تعالیٰ حلال میں وسعت عطا فرمائے گا۔

## مفلسی سے نجات

مفلسی و غربت سے نجات حاصل کرنے کے لیے ہر نماز کے بعد سورہ ''حشر'' کی آیت (نمبر۸) اکیس مرتبہ پڑھ لیا کریں پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں انشاء

اللہ مفلسی جاتی رہے گی اور رزق میں کشائش پیدا ہوگی۔

## کاروبار میں برکت

اگر کسی کی دوکان نہ چلتی ہو کاروبار سخت مندے کا شکار ہو تو وہ یہ عمل کرے۔ نماز تہجد ادا کرنے کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر عرق گلاب ومشک سے ایک سفید کاغذ پر سورہ ''حشر'' کی آیت (نمبر ۸) لکھے۔ اور اپنے کاروبار والی جگہ پر یا دوکان کے اوپر اونچی جگہ دیوار پر چسپاں کر دے۔ اور دوکان پر بیٹھ کر ہر روز صبح کے وقت ایک مرتبہ آیت (نمبر ۸) پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ گاہکوں کی خوب آمدورفت ہوگی۔

## بدقسمتی کا خاتمہ

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کی قسمت کھل جائے!

اس کی بدقسمتی دور ہو جائے اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اس پر خصوصی نوازش فرمائے۔ تو وہ یہ عمل کرے۔ ہر روز نماز عشاء کے بعد سورہ ''حشر'' کی آیت (نمبر ۸) دس مرتبہ دس مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے چالیس (۴۰) یوم کے اندر اندر انشاء اللہ اس کا مقدر کھل جائے گا۔

## غربت وافلاس سے نجات

غربت وافلاس کو دور کرنے کاروبار میں خیروبرکت پیدا کرنے کی غرض سے یہ عمل کریں۔ ہر روز نماز ظہر کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے اور سلام کے بعد نہایت توجہ کے ساتھ اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے اور پھر سات مرتبہ سورہ ''حشر'' کی آیت (نمبر ۸) پڑھے پھر اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حل کے لئے دعا مانگے۔

## رزق میں خیر و برکت کے لیے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ!

اس پر برکت اور رحمت باری تعالیٰ ہو، اور اس کی روزی فراخ، اور اس معاملے میں وہ کسی کا محتاج نہ ہو وہ، تو وہ یہ عمل کرے۔ ہر روز کاروبار پر جانے سے پہلے سورہ ''حشر'' کی آیہ (نمبر۸) تین مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ (انشاء اللہ) روزی فراخ ہوگی اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے روزی کی تنگ دستی دور فرمائے گا۔

## ملازمت پر بحال ہونا

اگر کسی کو اس کی نوکری سے معزول کر دیا گیا ہو اور وہ چاہتا ہو کہ وہ اپنے عہدہ پر بحال ہو تو اسے چاہیے کہ یہ عمل کرے۔ چاند کے مہینہ کی پہلی جمعرات کو روزہ رکھے۔ نماز فجر کے بعد اکیاون (۵۱) بار سورہ ''حشر'' آیت (نمبر۹)

﴿وَالَّذِيْنَ تَبَوَّؤُ الدَّارَ وَالْإِيْمَانَ مِنْ قَبْلِهِمْ يُحِبُّوْنَ حَاجَةً مِّمَّآ اُوْتُوا وَيُؤْثِرُوْنَ عَلٰى اَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ ۗ وَمَنْ يُّوْقَ شُحَّ نَفْسِهٖ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ﴾

پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا مانگے۔ اس کے بعد ہر روز دس بار بلاناغہ پڑھے۔ انشاء اللہ بہت جلد عہدہ پر بحالی ممکن ہو جائے گی۔

## غیبی امداد کے لیے

پہلے سورہ ''حشر'' کی آیت (نمبر۹) کی زکوٰۃ اکبر ادا کرے۔ پھر چالیس یوم

تک بلا ناغہ نماز عشاء کے بعد اکیاون (۵۱) مرتبہ آیت مذکورہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود شریف پڑھے چالیس یوم کے بعد ہر روز سات مرتبہ پڑھنے پر مداومت کرے اور دن رات میں کسی بھی وقت پڑھ لے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس عمل کی برکت سے بہت ہی فائدہ ہوگا۔ رزق کی تنگی دور ہو جائے گی

## عمل روزگار

یہ مبارک عمل تمام ضروریات کے لئے ایک بیش بہا نعمت ہے۔ دولت قدموں میں ہوگی حاجت مندوں کا میلہ سا رہے گا وہ اطباء جن کی طرف مریض متوجہ نہیں ہوتے یا وہ لوگ جن کا روزگار نہیں چلتا اس عمل کو ضرور کریں۔ اس کے پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ اول گیارہ مرتبہ درود شریف، پھر سورہ ''حشر'' کی بیسویں آیت:

﴿لَا يَسْتَوِي أَصْحٰبُ النَّارِ وَأَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۚ أَصْحٰبُ الْجَنَّةِ هُمُ الْفَائِزُونَ﴾

طلوع آفتاب کے وقت مشرق کی طرف منہ کر کے روزانہ پڑھ لیا کریں اور اگر بادل ہو تو مشرق کی طرف منہ کر کے جہاں چاہیں بیٹھیں اور پڑھ لیں۔ ناغہ نہ کریں نماز کی پابندی کریں اور کم از کم ہفتہ میں تین بار غسل ضرور کریں۔

## دکان خوب چلے

اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو تو اسے چاہیے کہ سورہ ''حشر'' کی آیت (نمبر ۲۳)

﴿هُوَ اللّٰهُ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْمَلِكُ الْقُدُّوسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُونَ﴾

کے اعداد کو چار کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھ کر اور ان ٹکڑوں کو گتوں پر الگ الگ چپکا کر دکان کے چاروں کونوں میں دری وغیرہ کے نیچے سیدھے بحفاظت رکھیں، اس نقش کو

پیر کے دن سورج نکلنے کے بعد تیسرے گھنٹہ اور جمعہ کو سورج نکلنے کے بعد پانچویں گھنٹے میں لکھیں اور یہ سب ساعتیں مشتری کی ہوتی ہیں۔ انشاء اللہ خوب بکری ہوگی۔

## جملہ حاجات کے لیے

اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو اسے چاہیے کہ سورہ ''حشر'' کی ۲۳ویں آیہ مبارکہ کو مشتری کی ساعت میں لکھ کر گتے پر چسپاں کر دیں یا اس نقش کو شیشے کے فریم میں جڑا کر گھر یا دکان میں لٹکا دیں، انشاء اللہ دکان کی بکری بڑھ جائے گی۔ اور گھر کو کسی نے باندھ دیا ہے تو وہ کھل جائے اور کسی نے جادو کرایا ہے تو اس کا اثر باطل ہو جائے گا۔ اور جو لوگ اس گھر میں رہتے ہیں وہ بھی ہر قسم کی مصیبتوں سے بالکل محفوظ رہیں گے۔ گھر اور کاروبار کے دشمن زیر ہوں گے۔

## دکان میں برکت

دکان میں خیر و برکت کے حصول کے لئے ہر روز دکان کھولنے کے بعد باوضو حالت میں اول تین سو مرتبہ ''یَــــارَزَّاقُ'' کا ورد کرے۔ اس کے بعد تین مرتبہ سورہ ''حشر'' کی ۲۴ویں آیت

﴿هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰى يُسَبِّحُ لَهٗ مَافِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ﴾

پڑھے۔ اور دکان کے چاروں کونوں میں پھونک مارے انشاء اللہ تعالیٰ دکان میں خیر و برکت پیدا ہوگی۔

## ادائیگی قرض کا عمل

رات کو سونے سے پہلے اول و آخر ایک مرتبہ درود شریف، ایک مرتبہ

سورہ ''حشر'' کی (۲۴)ویں آیت ایک مرتبہ بسم اللہ شریف اور ایک ہزار مرتبہ ''یَـا بَاسِطُ'' نوے دن تک پڑھیں دعا مانگ کر بغیر بات کیے سو جائیں۔

## فصل میں برکت

ایک بڑے کاغذ پر سورہ ''حشر'' کی (۲۴)ویں آیت پڑھ کر دم کریں اور اس پانی کو کھیت میں چھڑک دیں صرف ایک بار یہ عمل کرنے سے زمین کی پیداوار میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

## مال کی واپسی

کسی کاغذ پر آیت مذکورہ لکھ کر اس پر سات سو مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر پھونک مار کر کسی وزنی پتھر کے نیچے دبا دیں۔ پتھر ہلے جلے نہیں چوری شدہ مال واپس مل جائے گا۔

## برائے فراخی روزگار

اگر کسی کا کاروبار نہ چلتا ہو سخت مندے کا رجحان ہو اور چاہتا ہو کہ!

اس کا کاروبار دن دگنی رات چوگنی ترقی کرے۔ تو اس مقصد کے لئے ہر ماہ چاند دیکھ کر چاند رات کو نماز مغرب اور نماز عشاء کے درمیان وقفہ میں باوضو حالت میں قبلہ رو بیٹھ کر اول و آخر درود پاک پڑھے۔ اور ایک ہزار مرتبہ سورہ ''حشر'' کی (۲۴)ویں آیت اور اس کے بعد ایک سو مرتبہ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ پڑھے جب یہ پڑھ چکے تو ایک سو مرتبہ ''یَا رَزَّاقُ'' پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے بفضل باری تعالیٰ دعا قبول ہوگی۔ اور غیب سے روزی کے اسباب مہیا ہوں گے۔ رزق میں برکت پیدا ہوگی اور کمی رزق کی شکایت جاتی رہے گی۔

## عمل ادائیگی قرض

جو کوئی قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو۔ قرض کی ادائیگی کا کوئی ذریعہ نہ ہو قرض خواہ اسے قرض کی واپسی کے سلسلہ میں تنگ کرتے ہوں، وہ اس صورت حال سے سخت پریشان ہو، تو اسے چاہیے کہ تین روزے رکھے اس کے بعد تیسرے دن نماز مغرب کی ادائیگی کے بعد پاک صاف حالت میں باوضو ہو کر صاف ستھرا لباس پہنے۔ اور کسی بھی پاک جگہ پر بیٹھ کر سورہ "حشر" کی (۲۴) ویں آیت (۱۰۰۱) بار پڑھے۔ تین بار اس طرح پڑھنے کے بعد تین بار درود پاک پڑھے۔ اور پھر اللہ تعالیٰ سے قرض کی ادائیگی کے لئے دعا مانگے۔ (انشاء اللہ تعالیٰ) قرض کی ادائیگی کے بہت جلد اسباب پیدا ہو جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ پردہ غیب سے مدد فرمائے گا اور قرض ادا ہو جائے گا۔

## درود پاک کی برکت سے مالی پریشانیوں کا خاتمہ

کاروبار کرنے والے افراد کے لئے ہر روز باوضو ہو کر درود پاک پڑھنا کاروباری مشکلات کو ختم کرتا ہے۔ اس مقصد کے لئے ہر روز کاروبار کے مقام یعنی دوکان، کارخانہ وغیرہ، میں داخل ہو کر صبح سب سے پہلے گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں اور پھر کاروباری معاملات کی ابتداء کریں اس سے کاروبار میں ترقی کا سامان پیدا ہوگا۔ اور کاروبار میں برکت پیدا ہو جائے گی۔ پردہ غیب سے اللہ تعالیٰ گاہک بھیج کر کاروبار کی ترقی و خیر و برکت کا سامان مہیا کرے گا۔

## افلاس کا خاتمہ

غربت و افلاس کے خاتمہ کے لئے درود شریف کا ذکر کرنا انتہائی فائدہ مند ہے۔ جو شخص غربت و افلاس کا شکا ہو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز فجر کی نماز کے بعد

(۱۰۱) مرتبہ درود پاک پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد اسے تنگ دستی سے نجات حاصل ہو جائے گی۔ پردہ غیب سے ایسا سامان پیدا ہوگا کہ اس کی مالی پریشانی، خوشحالی میں بدل جائے گی۔ گھر کے حالات ٹھیک ہو جائیں گے مال و دولت کی ریل پیل ہو جائے گی، لیکن اس مقصد کے لئے بلا ناغہ درود شریف کا ورد کرنا ہی مطلوبہ مقصد کو پورا کرتا ہے۔

## مال و رزق کی برکت کے لیے

رزق میں ترقی کے لیے نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد (۱۱۹) مرتبہ ''یا لطیف'' پڑھ کر پھر (۱۱۹) مرتبہ اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّۃِ الْمَتِیْنُ ''۔ پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ انشاء اللہ غیب سے اللہ تعالیٰ روزی کا سبب پیدا فرمائے گا۔

## خلاصی قرض کے لیے

جس شخص پر بہت زیادہ قرض چڑھ چکا ہو اور وہ قرض ادا کرنے کی طاقت نہ رکھتا ہو۔ تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اول گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر یہ کلمات پڑھے:

اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ۔

ترجمہ

''اے میرے اللہ'' حرام کے بدلے تو مجھے میری ضرورت کے مناسب حال روزی عطا فرما اور اپنے فضل سے اپنے ماسوا سے بے نیاز کر دے۔

ان کلمات کو پڑھنے کے بعد گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ انشاء اللہ غیب سے قرض کی ادائیگی کا سامان پیدا ہو جائے گا اور پریشانی جاتی رہے گی۔

## دکان میں برکت

دکان میں خیر و برکت کے حصول کے لئے ہر روز دکان کھولنے کے بعد باوضو حالت میں اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر (۱۰۱) مرتبہ ''یارزاق'' کا ورد کریں اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں اور دکان کے چاروں کونوں میں پھونک ماریں انشاءاللہ تعالیٰ دکان میں خیر و برکت پیدا ہو جائے گی۔

## کاروبار کی بہتری کے لیے

اگر کوئی شخص نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد اول وآخر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور درمیان میں (۱۱۹) مرتبہ ''یاکریم'' کا ورد کرے تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے اس کے لئے غیب سے رزق کے اسباب پیدا فرمائے گا اور اس کے رزق میں مثالی ترقی ہوگی۔

## ملازمت پیشہ لوگوں کے لیے ایک عمل

ملازمت میں ترقی حاصل کرنے کے لئے ہر روز نماز فجر کے بعد سورج نکلنے سے پہلے تک درود پاک کا، بکثرت ورد کرنا فائدہ پہنچاتا ہے۔

## کاروبار میں وسعت کے لیے

جس شخص کا کاروبار ٹھپ ہو گیا ہے اور رزق میں تنگی واقع ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ نماز چاشت کی ادائیگی کے بعد سر سجدے میں رکھ کر (۱۲۱) مرتبہ درود شریف کا ورد کرے پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے کاروبار میں وسعت پیدا فرمادے گا۔ روزی کے نت نئے اسباب پیدا فرمائے گا۔

## غنی کر دینے والا ایک عمل

اگر کوئی شخص صبح کی نماز سے پہلے اپنے مکان کے چاروں کونوں میں کھڑے ہو کر ہر ایک کونے میں دس مرتبہ درود پاک پڑھے تو غنی ہو جائے گا۔

## غیب سے رزق ملے

اگر کوئی شخص ہر نماز کے بعد درود شریف کثرت سے پڑھا کرے تو روزی غیب سے ملنا شروع ہو جائے گی۔ اس کی تمام جائز ضروریات کو اللہ تعالیٰ خود ہی پورا فرما دیتا ہے۔

## مفلسی اور بیماری دور ہو

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کے گھر میں مفلسی اور بیماری نہ آئے۔ اور وہ مخلوق میں سے کسی کا محتاج نہ رہے تو اسے چاہیے کہ وہ نماز فجر سے ادائیگی سے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر گھر کے چاروں کونوں میں پھونک مارے۔ اس کے بعد نماز چاشت کے وقت بھی اس طرح عمل کرے۔ اللہ تعالیٰ کبھی مفلسی اور تنگدستی کا شکار نہیں ہونے دے گا۔ گھر میں رزق کی فراوانی رہے گی۔

## تجارت پیشہ لوگوں کے لیے ایک عمل

تجارت پیشہ لوگوں کے لیے باوضو حالت میں درود شریف کا ورد کرنا انتہائی فائدہ مند ہے۔ کاروباری معاملات احسن طریقے سے سرانجام پائیں گے۔ اور کاروبار کبھی مندے کا شکار نہ ہوگا۔

## کشائش رزق نصیب ہو

اگر کوئی شخص رزق کی تنگی دور کرنے کے لئے نماز فجر کے بعد اول و آخر تین مرتبہ

درود پاک پڑھے اور درمیان میں (۱۲۱) مرتبہ درود خضری پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کے رزق میں فراوانی عطا فرمائے گا اور اسے کشائش نصیب ہوگی۔

## کھیتوں کی شادابی اور درختوں کی بارآوری کے لیے

اگر کسی کی کھیتی یا درخت پھل نہ دیتے ہوں۔ ٹھیک طرح سے پروان نہ چڑھتے ہوں تو صاف پانی لے کر باوضو حالت میں اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھیں اور درمیان میں تین سو مرتبہ درود خضری پڑھ کر دم کریں۔ اور کھیتی یا درخت کی جڑوں میں یہ پانی چھڑک کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں تو باری تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے خوب برکت عطا فرمائے گا۔

## سکون کی دولت نصیب ہو

ہر روز نماز فجر کے بعد سورج نکلنے سے پہلے درود شریف سات مرتبہ پڑھ کر روزی کی تلاش میں نکل جانے سے اللہ تعالیٰ غیب سے روزی کے اسباب مہیا کرتا ہے۔ اور اس کی روزی میں خیر وبرکت عطا فرماتا ہے۔ ہر قسم کی پریشانی دور کرنے اور اطمینان قلب حاصل کرنے کے لئے نماز ظہر کے بعد (۱۱) مرتبہ درود شریف پڑھیں، اول وآخر تین مرتبہ درود تاریہ بھی رہیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے طبیعت میں نکھار پیدا ہوگا اور سکون کی دولت نصیب ہوگی۔

## بگڑے ہوئے کام سنور جائیں

غربت اور تنگدسی دور کرنے کے لئے بھی اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے ہر نماز کے بعد (۲۱) مرتبہ پڑھیں اول وآخر ''آیت الکرسی'' تین تین مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ کبھی مفلس وقلاش نہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ اسے مال ودولت سے نوازے گا اور اس کی جائز دلی مراد کو پورا فرمائے گا۔

## فتوحات اور دست غیب

اس مقصد کے لئے ''یَا بَاسِطُ'' کا اسم مبارک مشہور ہے۔ مثلث وضعی کا ایک عمل پیش خدمت ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ نقش اسم باسط بہتر (۷۲) بار بیٹھ کر اپنے سامنے رکھ کر (۷۲) بار اسم اور (۶۲) بار یہ آیت پڑھیں اور نقوش پر دم کر دے۔

((یَابَاسِطُ الَّذِیْ یَبْسُطُ الرِّزَاقُ لِمَنْ یَّشَآءُ بِغَیْرِ حِسَاب))

بعد ازاں ہر نقش کاٹ کر علیحدہ علیحدہ کر کے آٹے میں گولیاں بنا کر بہتے ہوئے پانی میں ڈالیں۔ اس کے بعد بہتر (۷۲) نقش لکھیں اور اسم پڑھیے یا حی کے اٹھارہ نقش لکھیں اور اٹھارہ بارہ یا حی پڑھیں اور ان کو بھی علیحدہ علیحدہ کاٹ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالیں۔ لیکن پہلے بہتر کے نقش ڈالیں پھر 18 کے۔ اس طرح چالیس یوم تک کرنا چاہیے۔ 40 یوم کے بعد ایک نقش 72 کا اور ایک اٹھارہ کا ہر روز لکھیں اور وقت فرصت علیحدہ کر کے آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالتے رہیں۔ یہ خیال رہے کہ یا حی کے اٹھارہ نقش لکھے۔ یہ خیال رہے کہ لکھتے وقت اور دریا میں ڈالے جانے اور گھر واپس آنے تک کسی سے بات نہ کریں۔ اگر کوئی شئے عجوبہ دریا میں نظر آئے تو گھر پر آ کر کسی سے ذکر نہ کریں۔ بلکہ فیرنی بنا کر ''فاتحہ'' دیں اور کم از کم چار بچوں کو خود پاس بیٹھ کر شکم پر کھلائے۔ اس دوران میں اگر کوئی شخص آ کر کوئی چیز طلب کرے تو مت دیں، خاموش رہیں یہ عمل بھی حصار میں کرنا چاہیے۔ باہمت آدمی کو یہ عمل کرنا چاہیے خطرہ سے خالی نہیں ہوتا عمل کے خاتمہ کے بعد روزینہ شروع ہو جاتا ہے مگر تعداد مقرر نہیں۔

یَابَاسِطُ

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷ | ۲۰ | ۲۵ |
| ۲۲ | ۲۴ | ۲۶ |
| ۲۳ | ۲۸ | ۲۱ |

یَاحَیُّ

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | ۲ | ۷ |
| ۴ | ۶ | ۸ |
| ۵ | ۱۰ | ۳ |

## نقش یابَاسِطُ برائے رزق وروزی

سیب کے قلم سے اور زعفران سے (۷۲) نقش روزانہ (۷۲) دن تک لکھیں۔اور ہر روز نقش سامنے رکھ کر (۷۲) بار آیت "یَـا بَـاسِـطُ" کو حساب تک پڑھے پھر ایک آخری نقش خود کھالیا کریں آخری دن ایک نقش کم لکھیں اور ہر روز علیحدہ علیحدہ کاٹ کر آٹے میں گولیاں بنا کر بہتے ہوئے پانی میں ڈال دیا کرے۔آخری دن جب دریا میں نقش بہائے گا تو ایک نقش از خود واپس آجائے گا۔

اس کو اٹھا کر رکھ لیں اور بازو پر باندھ لیں اب اس نقش کا عامل ہو گیا۔بعد ازاں ہر روز تین نقش لکھتے رہیں اور وقت فرصت کاٹ کر گولیاں بنا کر دریا میں ڈالتے رہے یہ خیال رہے کہ لکھتے وقت اور ڈالنے سے گھر واپس آنے تک کسی سے بات نہ کریں۔نیز اگر کوئی شئے عجوبہ دریا میں نظر آئے تو گھر آ کر فیرنی بنا کر فاتحہ دیں اور کم از کم چار بچوں کو شکم سیر خود بیٹھ کر کھلائیں۔

اگر کوئی شخص آ کر کوئی چیز طلب کرے تو نہ دیں اور خاموش رہیں۔ یہ باہمت آدمی کو کرنا چاہیے۔ خطرہ سے خالی نہیں ہوگا چونکہ باموکل عمل ہے اس لئے حصار کھینچ کر عمل کرے نقش کے نیچے لکھے یالوبائیل پھر نیچے لکھے۔

((یَا بَاسِطُ الَّذِیْ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَّشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ))

جس شخص کے پاس یہ نقش ہوگا وہ کبھی محتاج نہ ہوگا۔ اور عامل کو رزق ایسی جگہ سے ملے گا کہ خود حیران رہے گا۔ اگر شرائط خلوت اس عمل کو کیا جائے تو روزینہ مقرر ہو جاتا ہے۔ یا موکل حاضر ہوتا ہے۔ وہ نقش مبارک یہ ہے:

یا جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یاباسط | ۳۰ |

برائے دست غیب

((اَجِبْ یَا جِبْرَائِیْلُ یَا اِسْرَافِیْلُ وَیَا ھَمْوَاکِیْلُ وَیَا اِسْمَاعِیْلُ وَیَا طَسْجَائِیْلُ بِحَقِّ یَابَاسِطُ))

سات بار پڑھیں اور پھر اس کاغذ پر آیت کریمہ ''اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَیْنَا'' سے رَازِقِیْنَ۔ تک آٹھ بار پڑھ کر دم کریں جس پر ''یَا بَاسِطُ'' نقش لکھنا ہے پھر آٹھ نقش تیار کریں اس طرح نو دن کا عمل ہے جب نو دن ختم ہوں گے۔ تو (۷۲) نقش جمع ہو جائیں گے ان کو کسی شیشی میں بند کر کے بہتے ہوئے پانی میں ڈال دیں۔ اور ہر روز ایک ایک نقش لکھ کر سر میں رکھ لیں اگلے دن جو تازہ نقش لکھیں وہ سر پر باندھیں اور پہلا محفوظ کریں ان نقوش کو کسی فرصت کے وقت آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دیں۔ اس عمل سے

انشاءاللہ وظیفہ شروع ہو جائے گا۔ کتنی رقم ملا کرے گی اس کے متعلق کوئی اندازہ نہیں کیونکہ ہر شخص کو مختلف وظیفہ ملتا ہے نقش وہی ہے جو پہلے دیا جاچکا ہے۔

## یَاوَھَّابُ کا خالی البطن نقش

ہر نماز کے بعد (۱۹۶) بار پڑھے اور رات کو چار ہزار سات سو چار (۴۷۰۴) بار بعد نماز عشاء پڑھے۔ لیکن پہلے زکوٰۃ ادا کرے۔ ایک وقت اور ایک جگہ میں اگر چار کروڑ پڑھے تو تمناء حاصل ہو۔ ورنہ کم از کم ایک کروڑ پڑھے۔ اگر یہ بھی ناممکن ہو تو چالیس یوم میں چودہ لاکھ یعنی (۳۵) ہزار روزانہ پڑھے۔ اور چودہ نقش لکھ کر قینچی سے علیحدہ علیحدہ کر کے آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے۔ روزی اور روزینہ جاری ہوگا اس طرح پڑھیں اجب ''یَا جِبْرَائِیْلُ بِحَقِّ یَا وَھَّابُ''۔

| ۳ | ۱۰ | ۱ |
|---|---|---|
| ۹ | یَاوَھَّابُ | ۵ |
| ۲ | ۳ | ۸ |

## برائے افزونی دولت

اس امر کے لئے ''اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ'' کی مثلث ذوالکتابت درج کی جاتی ہے تینوں حروف مثلث کے سرے پر ہیں۔ کمال اس مثلث میں یہ ہے کہ ہر خانہ کے عدد جمیل صغیر تین ہی آتے ہیں کیونکہ تین ہی ہر ضلع کے خانے ہیں اور تین ہی آیت کے لفظ ہیں۔ اور ہر طرف سے جو میزان آتی ہے وہ اعداد کے مواقع (۲۷۹) ہے۔ یہ مثلث تسدلیس یا تثلیث قمر و زہرہ یا قمر و مشتری یا زہرہ مشتری میں تیار کریں اور بخور عود و صندل کو جلائیں۔ اگر کوئی شخص ''یَا لَطِیْفُ'' کا عامل ہو، مثلث فوراً اثر دکھائے گی۔ چند ہی

دنوں میں مل لوح ہذا پر رزق کے دروازے کھل جائیں گے۔ ہر طرف سے آمد ہوگی اور امیر کبیر ہو جائے گا۔ اگر مندرجہ بالا آیت کو نقش ذوالکتابت کے طریقے سے پر کیا جائے تو وہ بات پیدا نہ ہوگی۔ جو مندرجہ بالا نقش میں سے اس کی انفرادیت اور خصوصیت کو میں بیان کر چکا ہوں۔

| ۱۱ بعبادی ۸۴ | ۹ لطیف ۱۲۹ | ۲ اللہ ۶۶ |
|---|---|---|
| ۳ ۷۵ | ۵ ۹۳ | ۷ ۱۱۱ |
| ۸ ۱۲۰ | ۱ ۵۷ | ۶ ۱۰۲ |

## ادائیگی قرض، توسیع رزق وحل مشکلات

آیت مقصودہ کا نقش ذوالکتابت ساعت مشتری میں بروز جمعرات اور عروج قمر میں لکھے جب کہ قمر تمام نحوسات سے پاک ہو، مشتری کے سعد نظرات ہوں حاصل لوح کو غیب سے مدد ملے گی اور تھوڑے عرصہ میں وہ غنی ہو جائے گا۔ (آیت سورہ تغابن میں ہے)

| ۲۱۶۴ | ۶۸۶ | ۲۴۴۱ | ۲۸۴۴ |
|---|---|---|---|
| عٰلِمُ الغیب والشھادۃ العزیز الحکیم | واللہ شکور حلیم | یُضٰعِفۃُ لکم ویغفر لکم | ان تقرضوا اللہ قرضاً حسناً |
| ۲۴۴۱ | ۲۸۴۴ | ۲۱۶۳ | ۶۸۷ |
| ۲۸۳۵ | ۲۴۴۳ | ۶۸۴ | ۲۱۶۲ |
| ۶۸۵ | ۲۱۶۱ | ۲۸۴۶ | ۲۴۴۲ |

وفق ۸۱۴۴

## خواص ہفت سلام

جو شخص کہ ساعت شمسی میں یا کسی سعد وقت میں ان سات سلاموں کو سات مربعوں میں بطریق ذوالکتابت وضع کرے اور اپنے پاس رکھے فتح ونصرت کے باب اس پر کشادہ ہوں اور تمام مضرتوں، تکلیفوں اور حادثوں سے محفوظ رہے، جنگ میں شامل ہوں اور یہ لوح پاس ہو تو گولی، تیر تلوار کا اس پر اثر نہ ہو ساتوں سلام یہ ہیں

سلام قولاً من رب رحیم ۞ سلام علیٰ نوح فی العالمین

سلام علیٰ ابراھیم ۞ سلام علیٰ موسیٰ وھارون

سلام علیٰ ال یٰسین ۞ سلام ھی حتی مطلع الفجر

سلام علیکم طبتم فادخلوھا خالدین

## برکت دکان کے لیے

آیت معظم:

﴿قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝﴾ (عدد)

جب اس آیت کو مربع میں لکھیں تو قمر کی نظر تثلیث یا تسدیس زہرہ یا مشتری سے ہونی چاہئے جس دکان میں یہ لوح لٹکائیں گے لوگ کثرت سے آئیں گے اور خرید وفروخت میں عظیم نفع ہوگا اگر اس آیت کو ساتھ ہی ورد میں رکھا جائے تو ہر کام میں برکت ہوگی لوگوں میں مقبول القول ہوگا اور خلقت ہر معاملہ میں اس کی رائے کو صائب سمجھے گی۔

## وسعت رزق کے لیے

آیہ مبارکہ مَنْ يَّتَّقِ اللّٰه آخر تک کے عدد نکالیں اور اس میں اپنے نام کے عدد

شامل کریں موافق ساعت میں مرلج پر کریں اور پاس رکھیں اور ہر نماز کے بعد اپنے اسم کے اعداد کے مطابق اس کا ورد کریں اگر نہ پڑھ سکیں تو اپنے نام کے اعداد جمل صغیر کے مطابق ضرور پڑھا کریں۔ وَمِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ربُّ العزت کی جناب سے رزق میں اتنی وسعت ہوگی کہ تھوڑے ہی عرصے میں وہ غنی ہو جائے گا بے شک یہ امر کرامت سے کم نہیں۔

## برائے فتح وکشائش

جناب کاش البرنی لکھتے ہیں کہ اس ضابطہ کو معمول میں رکھنا چاہیے کہ کیونکہ میرے نزدیک یہ عمل بہت عزیز ہے انسانی عظمت کو بلند کرتا ہے اور فتوحات کا دروازے کھولتا ہے۔

((اِفْتَحْ اَبْوَابَ فَتْحِكَ يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ))

حرف ۲۸۔ عدد ۱۶۳۱ سورہ اِذَا جَاءَ نَصْرُ اللّٰهِ آخر تک کے حروف (۸۰) عدد ۶۱۲۴ جمع الحرفین ۱۰۸ اور جمع العددین ۷۷۵۵ ہوتے اب تعداد جمع الحرفین اور جمع العددین ۷۸۶۳ ہوئی۔ اب طالب معہ والدہ کے اعداد لیں فرض کریں کہ اعداد ۶۰۳ ہیں ان کو دوگنا کیا ۱۲۰۴ ہوئے پھر دوسری مرتبہ دوگنا کیا تو ۲۴۰۸ ہوئے اب آیات کی میزان آخر سے طالب کے ماحصل اعداد کو طرح کر دیا یعنی ۷۸۶۳ سے ۲۴۰۸ کو تفریق کیا تو باقی ۵۴۵۵ ہے اس کو خانہ اول میں رکھا خانہ دوم میں اعداد طالب ۶۰۲ کا اضافہ کر کے عدد لکھا اسی طرح لوح کے تمام خانوں میں عدد طالب کا اضافہ کرتے ہوئے اسے مکمل کیا ترقی حصول مرتبہ، کامیابی اور مراتب کے حصول کے لئے یہ ایک سریع العزت عمل ہے وہ لوگ جن کی دنیا عزت نہیں کرتی جن کی ترقی رکی ہوئی ہے یا جو بلند مرتبہ چاہتے ہیں ان کو یہ لوح شرف شمس یا شرف مشتری میں یا اپنے متعلقہ

کوکب کے شرف میں تیار کرنی چاہیے وحساب موافق ستارہ انتخاب کریں انشاء اللہ حامل لوح تھوڑے ہی عرصے میں عروج وکمال حاصل کرے گا۔

| ۹۲۶۹ | ۱۱۳۷۵ | ۱۳۲۸۱ | ۵۴۵۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۷۹ | ۶۰۵۷ | ۹۰۶۷ | ۱۲۰۷۷ |
| ۶۶۵۹ | ۱۳۴۸۵ | ۱۰۴۷۱ | ۸۴۶۵ |
| ۱۰۸۷۳ | ۷۸۶۳ | ۷۲۶۱ | ۱۳۸۸۳ |

## برائے کشائش کار

عدد آیت رَبِّ اغْنِنِیْ وَاللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کے اعداد حاصل کرکے مربع طبعی پر کرکے اپنے پاس رکھے تو روز بروز کشائش رزق ومال ہو بادشاہوں اور اکابرین کے پاس معزز ومکرم ہو

## فتوحات دست غیب

نوچندی جمعرات کو غسل کرکے تین بجے کو خوشبو لگا کر بخور جلا کر خلوت میں بیٹھیں اور گیارہ سو بار درود شریف پڑھ کر نقش پر کریں اور اپنی ٹوپی وغیرہ میں رکھے پھر گیارہ بار درود شریف پڑھ اسم الٰہی یاَ مُنعِم کی تلاوت انتہائی احترام وعقیدت کے ساتھ چار ہزار چار سو چوالیس بار (۴۴۴۴) کریں اور ہر روز اس طرح پر کرتے رہیں نقش پر کرتے وقت منعم کے نیچے مناسب رقم بھی لکھیں اور نقش اول کو نگل لیا کرے جبکہ آفتاب نکل آئے تو اس کے سامنے باادب دوسو (۲۰۰) بار اسم الٰہی یَا مُنْعِمُ کی تلاوت کریں جب مطلوبہ رقم ملنے لگے تو اس میں سے خیرات بھی کیا کرے اور کچھ رقم اپنی ضروریات پر بھی خرچ کریں زیادہ حرص کو دخل نہ دیں۔

| یَامُنْعِمُ | ۹۸ | ۲۰ | ۴۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۶ | ۳۶ | ۶ | ۹۴ |
| ۳۰ | ۴۸ | ۱۱۰ | ۱۴ |
| ۱۰۴ | ۱۸ | ۴۴ | ۵۴ |

## غیب سے روزی ملے

چاند نکلنے پر غسل کر کے کپڑے پاک صاف پہنے۔ عدد صندل، لوبان یا کچھڑ کوٹ کو سلگائے اور دو رکعت نماز نفل پڑھے پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر عزیمت دوسو(۲۰۰) بار پڑھے۔

((اَجِبْ یَا جِبْرَائِیْلُ یَا مِیْکَائِیْلُ بِحَقِّ یَا مُنْعِمُ اَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ))

پھر چار ہزار چار سو چوالیس مرتبہ (۴۴۴۴) یَا مُنْعِمُ پڑھے اور درود شریف گیارہ بار فاتحہ پڑھ کر موکلات کے لیے شیرینی پر نیاز دلائے صبح کے وقت اول روز دو نقش لکھے۔ منہ مشرق کی طرف رہے ایک نقش لکھ کر اول وآخر درود شریف بدستور پڑھے اور ہر نقش پر عزیمت موکلات دوسو (۲۰۰) بار اور دوسو بار یَا مُنْعِمُ پڑھ کر نقش پر دم کرے ایک نقش تھوڑے پانی میں گھول کر پیے۔ دوسرا نقش لپیٹ کر ٹوپی میں رکھے اور روزانہ صبح ایسا ہی کرتا رہے دوسو بار عزمیت اور دوسو بار یا منعم برابر پڑھتا رہے البتہ صرف پہلی رات کی تعداد (۴۴۴۴) بار ہے۔ پرہیز مچھلی، انڈا اور گوشت ہر نقش وہی ہے جو اوپر دیا گیا ہے یا منعم کے نیچے مطلوبہ رقم لکھے جو روزینہ کے طور پر چاہے لالچ نہ کرے ورنہ عین ممکن ہے کہ جاری نہ ہو

## حصول رزق وروزینہ

مثلث کے بار میں اسی مؤکل کے میں نے چند عملیات لکھے ہیں مربع کا نقش ۳۰۸ عدد یارزاق کا بھی کام دیتا ہے اس کی عزیمت یہ ہوگی یا اَمْوَاکِیْلُ بِحَقِّ الْحَق ہیں ''یَـا رَزَّاق '' اتنی رقم...... میرا روزینہ مقرر کرو العجل غرض یہ کہ ہر روز 14 نقش لکھیں اور نئے رکھ کر عزیمت 318 بار پڑھے اور ۳۳ دن تک ایسا ہی کرے روزانہ نقش علیحدہ علیحدہ کر کے ایک سر پر باندھیں اور ایک زیر مصلیٰ رکھیں۔ روزینہ انشاء اللہ حاصل ہوگا اور ہر روز نقش لکھیں اور 308 بار عزیمت پڑھنی چاہیے۔ جب تک مداومت رہے گی۔ روزینہ جاری رہے گا تمام لوازمات خلوت بالا کر خزانہ غیب سے معمولی کام نہیں ہوتا۔ (الوحا السماء)

اَمْوَاکِیْلُ رَزَّاقُ

| ۷۶ | ۸۰ | ۸۳ | ۶۹ |
|---|---|---|---|
| ۷۲ | ۷۰ | ۷۵ | ۸۱ |
| ۷۱ | ۷۵ | ۷۸ | ۷۴ |
| ۷۹ | ۷۳ | ۷۲ | ۸۴ |

وفق ۳۰۸

## مال ودولت کی فراوانی ہوگی

اس نقش کو چراغ مسی پر ماہ محرم میں عروج ماہ ساعت مشتری پر کندہ کریں اور ہر روز چار نقش لکھ کر چار فتیلے بنا کر چراغ میں روغن اور قدرے شہد ملا کر روشن کیا کرے اور جو عزیمت چراغ کے اردگرد دی گئی ہے وہ چراغ کے پاس بیٹھ کر چودہ سو پچاس

(۲۲۵۰) بار پڑھیں بعدازاں اسمائے متوکلات گیارہ سو نوے بار پڑھے اگر بتی ابھی جل رہی ہو اور عمل ختم ہو رہا ہو تو عمل پڑھتا رہے خاموش نہ بیٹھے اسی طرح چالیس یوم تک مکمل "یَا غَنِیُّ اَجِبْ یَا غَفْصَدِائِیْلُ بِحَقِّ یَا غَنِیُّ یَا قَیُّوْمُ یَاصَمَدُ یَا دَائِــــــمُ" خلوت اور پرہیز کے ساتھ عمل کرے جب چلہ پورا ہو جائے تو ہر ماہ کی بیسویں۔ اکیسویں رات کو یہی عمل دہراتا رہے انشاءاللہ کبھی محتاج نہ ہوگا مال و دولت کی فراوانی ہوگی۔

اسمائے متوکلات یہ ہیں یا کلکائیل یا حیوش بحق علزوائیل

اَجیبوا دعائی یا عزیز یا ملیك

| ۳۰۱ | ۲۹۸ | ۲۹۱ | ۳۰۲ |
|---|---|---|---|
| ۲۸۲ | ۳۰۳ | ۲۰۲ | ۲۹۰ |
| ۳۰۶ | ۲۹۳ | ۶۹۲ | ۲۹۹ |
| ۲۹۵ | ۳۰۰ | ۳۰۵ | ۲۹۴ |

## یاوَہّاب کا عمل

کنزالحسین کے مصنف سید شبیر حسین شاہ مرحوم لکھتے ہیں کہ روزانہ نماز چاشت کے بعد سجدے میں سر رکھ کر اس اسم کو چودہ سو مرتبہ پڑھے دیواروں سے نوٹ نکلیں گے یعنی دولت کے انبار لگ جائیں گے اور دولت کے معاملے میں طرح طرح کے وسیلے بنیں گے۔

## رزق

وہ رزاق و مربی جو شکم مادر اور زمانہ طفولیت میں جب کہ نہ ہاتھ پاؤں میں سکت ہوتی ہے، نہ اکتساب رزق پر قدرت، نہ کاروکسب کا شعور ہوتا ہے نہ ذرائع معیشت پر اطلاع، محبت وشفقت کے سایہ میں بقائے زندگی کے تمام سروسامان مہیا کرتا ہے تو وہ زندگی کے دوسرے ادوار میں کیونکر غفلت کرے گا۔ جب کہ وہی سب کا خالق اور سب کا روزی رساں ہے۔ چنانچہ ارشاد الٰہی ہے "اے لوگو! اللہ تعالیٰ نے جو نعمتیں بخشی ہیں انہیں یاد کرو کیا اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی اور بھی خالق ہے جس نے تمہارے لئے آسمان و زمین سے رزق مہیا کیا ہے۔"

لیکن اللہ تعالیٰ کی حکمت و مصلحت کبھی اس کی مقتضی ہوتی ہے کہ وہ اپنے خاص بندوں کو تنگی معیشت میں مبتلا کر دے چنانچہ پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے متعلق وارد ہوا ہے کہ گرسنگی کی وجہ سے اپنے پیٹ پر پتھر باندھ لیتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ مجھے پسند ہے کہ ایک دن سیر ہوں اور ایک دن بھوکا رہوں، اسی طرح حضرت ایوب علیہ السلام تنگی معیشت میں مبتلا ہوئے، حالانکہ وہ اپنے زمانے میں بڑے مالدار شمار ہوتے تھے۔ زمین تھی باغات تھے، بار برداری کے لئے تین ہزار اونٹ، پانچ سو خچر اور کھیتی باڑی کے لئے ایک ہزار بیل، اس کے علاوہ سات ہزار بھیڑیں اور خدمت ونگہداشت کے لئے چار سو نوکر تھے کہ اچانک حالات بدل جاتے ہیں، دولت جاتی رہتی ہے، مویشی لوٹ لئے جاتے ہیں، اولاد بھی ایک ایک کر کے ختم ہو جاتی ہے۔ بیماری کی وجہ سے نقل وحرکت سے مجبور ہو جاتے ہیں اور زبان سے یہ فریاد نکلتی ہے کہ پالنے والے میں دکھی ہوں اور تو سب رحیموں سے زیادہ رحیم ہے یونہی حضرت داؤدؑ حضرت موسیٰؑ، حضرت عیسیٰؑ اور دوسرے انبیاء (وعلی نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام) پر معاشی لحاظ سے آزمائش کے دور آئے مگر اس تنگی وعسرت میں اگر مانگا تو

اللہ تعالیٰ سے اور دوسرے کے آگے ہاتھ نہ پھیلایا۔ اس ابتلاء وتنگی معیشت سے مقصد یہ ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کے صبر وشکیب پر انہیں زیادہ سے زیادہ اجر وثواب دے اور اللہ تعالیٰ سے لولگا کر اس سے تضرع وزراری کرتے ہیں۔ چنانچہ امیر المومنین علیہ السلام کا ارشاد ہے، خدا اپنے بندے کو دوست رکھنے کے باوجود مبتلا کرتا ہے تاکہ اس کی تضرع وزاری کی آوازیں سنے۔

تمام انسانوں کی نگاہیں ایسے موقعہ پر اسباب ووسائل پر ہوتی ہیں لیکن خاصان خدا اپنے علم ویقین کی روشنی میں یہ سمجھتے ہیں کہ اگرچہ اس نے رزق کو اسباب سے وابستہ کیا ہے۔ لیکن وہ جب چاہے ان اسباب کو بے نتیجہ بھی بنا سکتا ہے اس لئے محض اسباب پر بھروسہ نہیں کیا جا سکتا ہے۔ چنانچہ ایک شخص تجارت کو وسیلہ دیتا ہے مگر نفع کی بجائے نقصان ہوتا ہے اور یہی وسیلہ اصل سرمایہ کو بھی لے ڈوبتا ہے اور دوسرا زراعت کے ذریعہ روزی حاصل کرنا چاہتا ہے تو کھڑی کھیتی کو برق وژالہ باری تباہ کر دیتی ہے اور کبھی کھلیان کو آگ لگ جاتی ہے اور کیے کرائے پر پانی پھر جاتا ہے اگرچہ اسباب ووسائل ہی کافی ہوتے ہیں تو گھر میں تالا لگانے اور دربان چھوڑنے کے بعد چوری نہ ہوتی۔ اور دشمن کے مقابلہ میں ہتھیار مہیا کرنے کے بعد اس پر کامیابی یقینی ہوتی۔ حالانکہ اکثر ایسا ہوتا رہتا ہے کہ تالا ٹوٹ جاتا ہے اور گھر کا اثاثہ لٹ جاتا ہے اور ہتھیار کے ہوتے ہوئے دشمن سے شکست ہو جاتی ہے یہ اس لیے کہ ایک قوت ان پر اعتماد کیونکر کیا جا سکتا ہے۔ یہ تو اسی وقت نتیجہ خیز ثابت ہو سکتے ہیں جب اللہ تعالیٰ کی مشیت بھی کارفرما ہو۔ لہٰذا اصل کارسازی اس کی ہوگی جو ان اسباب کے نتیجہ خیز بنانے کی قدرت رکھتا ہے۔ اس سے یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ جب وہی کارساز ورزق رساں ہے تو پھر حرکت وعمل اور اسباب مہیا کرنے کی ضرورت ہی کیا ہے کیونکہ یہ دنیا عالم اسباب ہے اور اسباب سے کلیتہً الگ نہیں رہا جا سکتا اور یہ یقین رکھنا کہ یہ اسباب

بھی اس کے پیدا کردہ ہیں اور اس نے قوائے عمل دیئے ہیں عین توکل ہے۔ اگر انسان ہاتھ پر ہاتھ دھر کر بیٹھ جائے تو یہ قوائے عمل ایسی نعمت کی ناشکری ہے جو ہمہ گیر ہونے کی صورت میں عالم کی تباہی کا باعث ہے۔ دعا کا مقصد یہ نہیں ہے کہ اسباب سے قطع نظر کر لی جائے بلکہ مقصد یہ ہے کہ ان اسباب پر اعتماد کی بجائے حالت اسباب پر اعتماد رکھا جائے اور ان قوئے عمل کو صرف حصول رزق کے لئے وقف نہ کر دیا جائے بلکہ ان سے اللہ تعالیٰ کی عبادت واطاعت کا بھی کام لیا جائے کہ یہی زندگی کا مقصود اصلی ہے۔

## قرض

اگر احساسات زندہ ہوں تو انسان مقروض ہونے کی صورت میں ایک لحہ بھی اطمینان ویکسوئی سے بسر نہیں کر سکتا اور اس فکر و اندیشہ میں نہ رات کو آرام سے سو سکتا ہے نہ دن چین سے گزار سکتا ہے۔ اسے ہر وقت یہ کھٹکا لگا رہتا ہے کہ نہ جانے کب قرض خواہ آ جائے اور مطالبہ شروع کر دے، یا کہیں راستہ میں گھیر لے اور سچ جھوٹ وعدوں سے بھی پیچھا چھڑانا مشکل ہو جائے۔ ایسے حالات میں یقیناً ذہن پریشان، خیالات پراگندہ اور طبیعت منتشر رہے گی اور اس بوجھ کے نیچے اپنے کو بے حس محسوس کرے گا، کیونکہ قرض کا ذہنی بوجھ مادی بوجھ سے کہیں زیادہ خستہ اور ہلکان کر دیتا ہے۔ چنانچہ ''بزرجمہر'' کا قول ہے کہ میں نے جنگ کے وزنی ہتھیاروں کو اٹھایا اور پتھروں کو لاد کر ایک جگہ سے دوسری جگہ لے گیا مگر میں نے قرض سے زیادہ کسی چیز کو بوجھل نہیں پایا اور پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ:

''درد چشم سے بڑھ کر کوئی درد اور اندوہ قرض سے زیادہ کوئی اندوہ نہیں ہے۔''

اور امیر المومنین علیہ السلام کا ارشاد ہے:

''قرض سے بچے رہو اس لئے کہ دن ہو تو یہ ذلت ورسوائی کا سبب اور رات ہو تو

غم واندوہ کا سامان اور دنیا و آخرت میں واجب الادا ہے۔"

اس ذلت و رسوائی اور فکر و پریشانی سے وہی شخص بچ سکتا ہے جسے عزت نفس کا احساس ہو کہ وہ فقر و فاقہ کی سختیوں کو گوارا کر لے۔ تنگی و عسرت میں زندگی بسر کرے مگر قرض لے کر اپنی آبرو کو خطرہ میں نہ ڈالے اور اگر کوئی شدید ضرورت مجبور کر دے تو بس اتنا قرض لے جس سے ضرورت رفع ہو جائے اور اسے جلد سے جلد ادا کرنے کی کوشش کرے اور اگر سرے سے ادا کرنے کا ارادہ ہی نہ ہو تو ایسا شخص بمنزلہ خائن و سارق لگے" چنانچہ امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے" جو شخص قرضہ لے اور ادا کرنے کا نیت نہ رکھتا ہو وہ بمنزلہ سارق ہے۔

اگر ارادہ ہو مگر کسی مجبوری کی وجہ سے وقت پر ادا نہ کر سکے تو وہ معذور قرار پائے گا۔ ایسی صورت میں قرض خواہ کو چاہیے کہ اسے مہلت دے اور سختی سے مطالبہ نہ کرے۔ ایسا کرنے سے اسے ہر روز اتنا ہی مال صدقہ کرنے کا ثواب حاصل ہوگا اور اگر وہ قابل مواخذہ ادائے قرض سے بالکل مجبور ہو جائے تو وہ عدم ادئیگی کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کے نزدیک قابل مواخذہ نہیں ہوگا۔ بشرطیکہ اس مال کو حرام میں نہ صرف کیا ہو۔ اگر قرض خواہ اسے معاف کر دے تو وہ اللہ تعالیٰ سے زیادہ سے زیادہ اجر پانے کا مستحق ہوگا اور اگر معاف نہ کرے، تو اللہ تعالیٰ صرف اسے اس کے قرض کا بدلہ دے گا۔

## دعا کا مفہوم

دعا کے لغوی معنی بلانے اور پکارنے کے ہیں اور عرف میں اللہ تعالیٰ سے راز و نیاز اور بارگاہ الوہیت میں مقصد و حاجت کے پیش کرنے کو کہتے ہیں اور کبھی ان کلمات پر بھی دعا کا اطلاق ہوتا ہے جو صرف حمد و ثنائے الٰہی پر مشتمل ہوتے ہیں اور ان میں طلب و سوال اور عرض حال کی صورت نہیں ہوتی چنانچہ پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے: بہترین

دعا میری اور مجھ سے پہلے نبیوں کی دعا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ کوئی معبود نہیں سوائے اللہ کے جو یکتاء لاشریک ہے۔ اسی کے لئے موت نہیں اس کے ہاتھ میں بھلائی ہے اور ہر چیز پر اسے قدرت حاصل ہے"۔

ان تمھیدی کلمات کو دعا سے اس لئے تعبیر کیا گیا ہے کہ تعریف وستائش کے اندر طلب وسوال کا پہلو بھی پنہاں ہوتا ہے اگر چہ اس کی نوعیت سوال کی نہیں ہوتی مگر مطلب سوال سے خالی بھی نہیں ہوتا اور یہ طلب وغرض حاجت کا ایک لطیف انداز ہے جس کے بعد کھلے الفاظ میں عرض وسوال کی احتیاج نہیں رہتی اور سننے والا کچھ کہنے کی ضرورت محسوس نہیں کرتا۔

چنانچہ اگر کوئی شخص کسی دولت مند کے جود وسخا کی تعریف کرتے ہوئے اپنی محتاجی و بے مائیگی کا ذکر کرے تو اس کے بعد یہ کہنے کی ضرورت ہی کیا ہے کہ اس کی لب تشنگی اس کے سرچشمہ جود وسخا سے سیرابی کی طلب گار ہے، جب کہ اس مدح وتوصیف اور اپنی بے نوائی کے ذکر کے بعد سوال مخفی نہیں رہا۔ اس مطلب کی طرف امیہ نے اپنے اس شعر میں جو ابن جدعان کی مدح میں کہا ہے اشارہ کیا ہے:

اذا اثنی علیک المرء یوما
کفاہ من تعرضہ انثناء

جب کوئی شخص تمہاری مدح وثنا کرتا ہے تو یہ مدح وثنا اسے دست طلب بڑھانے سے بے نیاز کر دیتی ہے اس طرح اگر کوئی شخص اللہ کی بارگاہ میں اپنی احتیاج و بے نوائی اور اس کے فیضان اور شان استغناء و بے نیازی کا تذکرہ کرے تو اس کے بعد کون سی بات رہ جاتی ہے جو طلب کے سلسلہ میں نہ کہی گئی ہو کہ اب کہنے کی ضرورت محسوس ہو بلکہ یہی مدح و توصیف عین طلب وسوال ہے۔

# دعا کا حکم

اللہ سبحانہ، نے بہت سی بخششوں اور نعمتوں کو دعا سے وابستہ کیا ہے اور یہ اس کا لطف واحسان ہے کہ اس نے نہ صرف دعا کی طرف رہنمائی کی بلکہ حکماً دعا کا فریضہ عائد کر دیا تاکہ اس کے بندے اس کے فیضان کرم سے بہرہ مند اور اس کے انعام و بخشش سے دامن مراد بھرتے رہیں چنانچہ قرآن وحدیث وآثار ائمہ طاہرینؑ میں دعا کے متعلق بڑی تاکید وارد ہوتی ہے اور ہر طرح سے اس ترغیب وتحریص دلائی گئی ہے چنانچہ ارشاد الٰہی ہے،

۱) جب میرے بندے میرے بارے میں تم سے پوچھیں تو کہہ دو کہ میں ان کے پاس ہی تو ہوں اور جب کوئی مجھ سے دعا مانگتا ہے تو میں دعا کرنے والے کی دعا کو سنتا اور (مناسب ہوتا ہے تو) قبول کرتا ہوں۔

۲) وہ کون ہے کہ جب مضطر ولاچار اسے پکارے تو وہ سنتا ہے اور ہر دکھ درد کو دور کرتا ہے۔

۳) تمہارا پروردگار فرماتا ہے کہ مجھ سے دعا مانگو میں تمہاری دعا قبول کروں گا۔

۴) تم اپنے پروردگار کو تضرع وعاجزی کے ساتھ اور چپکے چپکے پکارو۔

۵) وہی تو ہمیشہ رہنے والا ہے جس کے سوا کوئی معبود برحق نہیں۔ لہٰذا تم صدق نیت سے عبادت کر کے اس سے دعا مانگو۔

پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے:

- دعا مومن کا ہتھیار اور دین کا ستون ہے۔
- حضرت امیر المومنین علی بن ابی طالب علیہ السلام کا ارشاد ہے: دعا مومن کی سپر ہے جب تم بار بار دروازہ کھٹکھٹاؤ گے تو وہ تمہارے لئے کھول دیا جائے گا۔
- امام زین العابدین علیہ السلام کا ارشاد ہے" دعا بلا ومصیبت کو ٹال دیتی ہے۔

- امام محمد باقر علیہ السلام کا ارشاد ہے، بہترین عبادت دعا ہے۔
- امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے، دعا تیز دھار والی انی سے بھی زیادہ موثر وکارگر ہوتی ہے۔
- امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کا ارشاد ہے" تمہیں لازماً دعا مانگنا چاہیے کیونکہ اللہ تعالیٰ سے طلب ودعا بلا ومصیبت کو برطرف کردیتی ہے۔
- امام رضا علیہ السلام کا ارشاد ہے، تمہیں انبیاء کے ہتھیار سے آراستہ ہونا چاہیے۔ پوچھا گیا کہ وہ ہتھیار کیا ہے؟ فرمایا دعا:
- امام محمد تقی علیہ السلام کا ارشاد ہے، دعا ردّ بلا کا ذریعہ ہے۔

## دعا کی ہمہ گیری فطری اہمیت

ہر شخص دعا کی ضرورت کو شدت سے محسوس کرتا ہے اور جس چیز کی ضرورت کا احساس شدید ہو وہ اپنے مقام پر ایک مسلمہ حقیقت کی حامل اور انسان کی فطری طلب اور قدرتی خواہش ہوتی ہے اور اگر اس کی ضرورت واہمیت پر کوئی دلیل قائم نہ کی جاسکے۔ جب بھی اس کی واقعیت میں کوئی شبہ نہیں ہوسکتا اور نہ اس کے بارے میں اطمینان وایقان میں کوئی فرق پڑسکتا ہے۔ اس لئے فطرت کی ہم آہنگی خود سب سے بڑی دلیل ہے۔ چہ جائیکہ اس کی اہمیت پر فطرت ووجدان کی شہادت کے علاوہ بے شمار دلائل بھی قائم ہو چکے ہیں۔ چنانچہ اس کی اہمیت کے ثبوت کے لئے یہ کافی ہے کہ عبادت میں سب سے بڑی عبادت نماز ہے اور وہ طلب دعا پر مشتمل ہے، جسے ہر روز کم از کم پانچ مرتبہ بجالانا ضروری ہے۔ اور اذکار نماز میں اہم سورہ فاتحہ ہے اور وہ سراپا دعا ہے۔ اور قرآن مجید میں آدمؑ، نوحؑ، ابراہیمؑ، اور خود نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعاؤں کا تذکرہ ہے۔

اور ان کے علاوہ آسیہ زن فرعون، سحرہ مصر، شکر طالوت، اصحاب کہف اور دیگر اہل

ایمان کی دعاؤں کا ذکر جس سے یہ حقیقت واضح ہو جاتی ہے کہ دعا انبیاء کی سیرت، اولیاء کا شیوہ اور خاصیان دعا کا دستور ہے۔ علاوہ ازیں یہ صرف ملت اسلامیہ ہی کا شعار نہیں ہے بلکہ تمام ملل و ادیان اسی روح نیاز مندی و حسن عبودیت سمجھتے ہیں۔ اور فکر و عمل کے اختلاف کے باوجود اس نظریہ پر یک جہتی سے متفق ہیں کہ کوئی پکار سننے والا ہے اسے پکارنا چاہیے اور کوئی دکھ درد کا مداوا کرنے والا ہے اس سے چارہ سازی کی التجاء کرنا چاہیے۔

چنانچہ زبور کے ترانے، تورات کے نغمے، انجیل کے زفرح، شام وید اور شرعید بھگت کی پرارکھنائیں گرنتھ سپرا اور گیتا کی اپاسائیں اور ژنداستا میں زردشت کی گاتھائیں اور دوسرے ادیان عالم کے مقدس صحیفوں کی دعائیں اس کی شاہد ہیں اور اسلام میں تو فریضہ دعا کی اتنی اہمیت ہے کہ اس کے ترک پر جہنم کی وعید تک ہوئی ہے۔ چنانچہ ارشاد الٰہی ہے:

''مجھ سے دعا مانگو میں قبول کروں گا وہ لوگ جو غرور تکبر کی وجہ سے میری عبادت سے منہ موڑ لیتے ہیں وہ ذلیل ہو کر جہنم واصل ہوں گے۔

مفسرین نے اس آیت میں عبادت سے دعا کو مراد لیا ہے کیونکہ دعا عبادت ہی کا ایک شعبہ ہے اور امام زین العابدین علیہ السلام بھی اس کی تائید میں فرماتے ہیں'' بار الہا! تو نے دعا کا نام عبادت رکھا ہے اور اس کے ترک کو غرور سے تعبیر کیا ہے اور اس کے ترک پر جہنم میں ذلیل ہو کر داخل ہونے سے ڈرایا ہے۔

## دعا کے نفسیاتی فوائد

یہ حقیقت ہے کہ انسان جس قدر اپنے نفسیات پر قابو رکھتا ہے اسی قدر اجتماعی خیالات پر قادر ہوتا ہے اور یہ دل و دماغ کی یک سوئی اور خیالات کی ہم آہنگی قوت ارادی کی بنیاد ہے۔ اس قوت کی حقیقت کچھ بھی ہو لیکن اس سے انکار نہیں ہو سکتا اور تجربہ شاہد ہے کہ اپنے مقصد میں عموماً وہی لوگ کامیاب ہوتے ہیں جو اس طاقت کے حامل ہوتے ہیں۔

اس کے خلاف پراگندہ خیال لوگ خیالات کے ادھیڑ پن میں اپنی زندگی ختم کر دیتے ہیں اور منزل مقصود تک رسائی انہیں نصیب نہیں ہوتی۔ اس قوت ارادی کو مضبوط و مستحکم کرنے کے لیے یقین کی ضرورت ہے کیونکہ ارادہ کی پختگی یقین کی مضبوطی سے وابستہ ہے۔ اس لئے مشکوک وغیرہ یقینی چیزوں سے ارادہ کا حتمی تعلق نہیں ہوتا۔ لہٰذا جب تک یقین کامل نہ ہوگا ارادہ بھی کامل نہیں ہوسکتا۔ اور مقصد کے حصول کے لئے جو اسباب درکار ہیں ان کے عناصر صرف دو ہیں ایک ارادہ اور دوسرا یقین، لیکن ہر شخص میں یہ قوت و طاقت نہیں ہوتی کہ وہ انہیں براہ راست حاصل کرے۔ اس لئے، ایک ایسی چیز کی ضرورت ہے جو دل و دماغ کو عزم و یقین کے کیفیات قبول کرنے کے قابل بنا سکے اور وہ دعا ہے جو ان دونوں کے مجموعے کی منزل تک پہنچانے میں معاون ثابت ہوتی ہے۔ وہ اس طرح کہ دعا کی اصل حقیقت مبداء کائنات سے رابطہ پیدا کرنا اور اس کی قوت و طاقت کو دیکھتے ہوئے کہ وہ ہر حاجت کے پورا کرنے اور ہر مشکل کے حل کرنے پر قادر ہے اس سے اپنی حاجتوں اور آرزوؤں کو وابستہ کر دیتا ہے اور جوں جوں یہ رابطہ اور حل مشکلات پر اس کی قدرت کا تصور مضبوط ہوتا ہے۔ شکوک کے دھندلے چھٹنے اور یقین کی شعاعیں چمکنے لگتی ہیں اور خیالات ادھر ادھر بھٹکنے اور مختلف آستانوں کی طرف مڑنے کی بجائے ایک مرکز پر جمع ہو جاتے ہیں جس کے نتیجہ میں ایک متذبذب وغیرہ مستقل مزاج شخص جو ہر چیز میں شکوک پیدا کرنے کا عادی اور فکری استقامت سے محروم ہو چکا ہوتا ہے نفسیات کے لئے اپنے دل و دماغ میں جگہ پیدا کر لیتا ہے۔ اس طرح تمام ذرائع سے منہ موڑنے اور صرف ایک مرکز امید سے وابستہ ہونے سے جو ذہن میں یک جہتی و ہم آہنگی پیدا ہوتی ہے اس سے خیالات کے تجمع کرنے کی قوتیں ابھر آتی ہیں۔ جس کا نتیجہ قوت ارادی کے استحکام کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے غرض دعا، عزم کا سرچشمہ اور عزم و یقین کامیابی کا سنگ بنیاد ہیں۔

دعا کا دوسرا افادی پہلو یہ ہے کہ انسان کو لازماً اپنی زندگی کے نشیب و فراز میں ایسے لمحات سے دو چار ہونا پڑتا ہے جن میں تمنائیں اور آرزوئیں یاس کی چٹانوں سے ٹکرا کر پاش پاش ہو جاتی ہیں اور اضطراب کو تسلی دینے کے تمام سہارے اور امیدوں کے سارے بندھن ایک ایک کر کے ٹوٹ جاتے ہیں۔ اس نامرادی و پریشانی کے عالم میں انسان فطرتاً کوئی سہارا ڈھونڈتا ہے جو اس کے قلق و اضطراب کے لئے تسلی و تسکین کا سامان فراہم کرے اور اگر وہ یہ فیصلہ کر لے کہ اب کوئی چیز اسے بچا نہیں سکتی تو پھر اس کے پاس کون سا سہارا رہ جاتا ہے جو اس کا ہاتھ تھام کر اسے زندگی کی شاہراہ پر کھڑا کرے اور یاس کے گھٹاٹوپ اندھیروں میں اسے امید کا چراغ دکھائے۔ اور اگر اس لاچاری و درماندگی کی حالت میں یہ یقین ہو کہ ایک بالا دست طاقت اسے الجھن اور پریشانی سے نکال لے جاسکتی ہے تو اس کی طرف رجوع ہونے سے مضبوط تر سہارا کون ہو سکتا ہے۔ چنانچہ یہ یقین ہی وہ چیز ہے جو پریشانیوں کے بادلوں کو چھانٹ دیتا ہے اور دنیا کی پیہم ناکامیوں کے بعد بھی مایوس نہیں ہونے دیتا اور وہ ناکامیوں اور ناقراریوں کے ہجوم میں انجام کار کی کامیابی کے یقین لئے ہوئے اللہ کی چارہ سازیوں کا امیدوار رہتا ہے۔

چنانچہ جب صبر انسانی کی بساط الٹ جاتی ہے اور متاع سکون لٹ چکتا ہے اور کامیابی و کامرانی کے تمام ذرائع مسدود اور وسائل ناپید ہو جاتے ہیں تو اس وقت کرب و اضطراب کی حالت میں اللہ تعالیٰ کو پکارنا بجز الحاح کا ہاتھ اٹھانا اور درد و غم کی روداد اور رنج والم کی داستان اسے سنانا دل کے لئے سرمایہ تسکین ثابت ہوتا ہے۔ اور یاس و قنوطیت کو امید و رجاء سے بدل دیتا ہے جس سے انسان اپنی پاشان و پریشان قوتوں کو یکجا کر کے نئے عزم و ارادہ کے ہاتھ حوادث سے ٹکرانے کے لئے آمادہ ہو جاتا ہے اور ہمت شکنی کے ہولناک غار میں گرنے سے اپنے کو بچا لے جاتا ہے۔

دعا کا تیسرا فائدہ یہ ہے کہ اس سے عبد و معبود کا رشتہ استوار اور عبودیت اور الوہیت کا رابطہ مضبوط و مستحکم ہوتا ہے کیونکہ جب سارے سہارے ختم ہو جاتے ہیں اور ہر طرف امید کے دیئے بجھے بجھے نظر آتے ہیں اور ذات معبود کے علاوہ اور کوئی مرکز امید دکھائی نہیں دیتا تو احتیاج و بے مائیگی کا احساس اور عجز و بے کسی کا جذبہ دل و دماغ کو اس کے جلال و جبروت سے متاثر ہو کر اس کے دروازہ پر جھکا دیتا ہے اور انسان کے سوئے ہوئے وجدان کو جھنجھوڑ کر بیدار کر دیتا ہے۔ جس کے نتیجہ میں وہ تمام علائق و اسباب سے بے نیاز ہو کر اسے ہی پکارے گا اور اس سے اپنے درد کا درماں چاہے گا اور اس طلب و دعا کے ذریعہ اس سے لو لگائے رہے گا اور یہ ربط اور لگاؤ اسے تقرب معبود کے اعلیٰ مدارج پر پہنچا دے گا۔

دعا کا چوتھا فائدہ یہ ہے کہ اس سے خدا کی قوت و طاقت پر اعتماد میں اضافہ ہوتا ہے اور خود اپنی قوت و توانائی پر سے بھروسہ ختم ہو جاتا ہے۔ چنانچہ جب انسان دعا کے نتیجہ میں کسی مصیبت سے چھٹکارا یا کسی مقصد میں کامیابی حاصل کرتا ہے تو اسے یقین ہو جاتا ہے کہ یہ سب کچھ قدرت کی کارفرمائی و کارسازی کا نتیجہ ہے۔ جس میں خود اس کی قوت و طاقت اور کارکردگی کا ذرا دخل نہیں ہے۔ اس کے نتیجہ میں وہ ہر موقعہ پر قدرت کی قوت و طاقت اور کارسازی پر بھروسہ کرنے کا خوگر ہو جاتا ہے اور اپنی کمزوری و لاچاری کو دیکھتے ہوئے کسی مرحلہ پر اپنی قوت و طاقت پر اعتماد نہیں کرتا اور اصل جوہر عبودیت یہی ہے کہ انسان کلیۃً اللہ تعالیٰ کی بالادستی پر یقین رکھے اور اپنی طاقت و توانائی پر سے اعتماد ختم کر دے اور یہ دعا کا ایک لازمی اثر ہے۔

دعا کا پانچواں فائدہ یہ ہے کہ اس سے کبر و انانیت کی طوفان انگیزیاں اور تمرد و سرکشی کی طغیانیاں دب کر رہ جاتی ہیں۔ کیونکہ طلب و سوال کے قصد ایسے حرکات و اعمال کا مظاہرہ کیا جاتا ہے جو سراسر عجز و نیاز اور تذلل و انکسار کے حامل ہوتے ہیں جیسے ہاتھوں کو اوپر

اٹھانا، گڑگڑا کر مانگنا، اپنے عجز و قصور کا اعتراف اور بے بضاعتی و لاچاری کا اظہار کرنا یہ تمام چیزیں متمردانہ خیالات کو فنا کر دیتی ہیں اور نتیجہ میں تمام اعمال و افکار عجز و نیاز کے سانچہ میں ڈھل جاتے ہیں۔

## عدم قبولیت دعا کے وجوہ و اسباب

جب دعا کی قبولیت مصلحت الٰہی سے وابستہ ہے تو پھر جہاں مصلحت قبولیت کی مقتضی ہوگی وہاں دعا قبول ہوگی اور جہاں مصلحت اس کے خلاف کی مقتضی ہوگی وہاں دعا رد کر دی جائے گی۔ یہ مصلحت الٰہی مختلف اعتبارات سے قبولیت میں مانع ہوتی ہے کبھی اس لئے کہ مانگنے والا اپنے نفع و نقصان سے بے خبر ہونے کی وجہ سے جس میں بظاہر کوئی فائدہ یا خوبی دیکھتا ہے اسے اللہ سے طلب کرتا ہے لیکن واقع میں وہ چیز اس کے لئے مضر و نقصان دہ ثابت ہوتی ہے چنانچہ قدرت کا ارشاد ہے۔ ’’وَیَدْعُ الْاِنْسَانُ بِالشَّرِّ دُعَآئَهٗ بِالْخَیْرِ وَکَانَ الْاِنْسَانُ عَجُوْلًا‘‘ یعنی بسا اوقات انسان برائی کی دعا اس طرح مانگتا ہے جس طرح اپنے لئے بھلائی کی دعا کرتا ہے حالانکہ وہ یہ نہیں جانتا کہ یہ برائی ہے اور انسان تو بڑا ہی جلد باز ہے ایسی صورت میں اس کے سوال کو رد کرنے ہی میں اس کی بھلائی مضمر ہوگی اور اس سے وعدہ الٰہی پر آنچ نہیں آ سکتی اس لئے کہ اس نے سائل کی مصلحت کو نظر انداز کر کے قبولیت دعا کا وعدہ نہیں کیا۔ چنانچہ اگر کوئی شخص یہ کہے کہ میں کسی سائل کو ناکام نہیں لوٹاؤں گا اور اس کے سامنے ایک ایسا سائل آ جاتا ہے جو اپنی کم عقلی اور نافہمی کی وجہ سے ایسی چیز کا سوال کرتا ہے جو واقع میں اس کے لئے مہلک و تباہ کن ہوتی ہے تو اگر وہ شخص اس کے سوال کو پورا نہ کرے اور اس کی خواہش کو ٹھکرا دے تو یہ وعدہ کی خلاف ورزی متصور نہ ہوگی کیونکہ وعدہ کرتے وقت اس کے پیش نظر سائل کی بہبودی تھی نہ کہ اس کی ہلاکت و تباہی۔ بلکہ ایسی صورت میں سائل کے سوال کو پورا کرنا عقلاء کے نزدیک ایک قابل مذمت فعل ہوگا اور اس

سے یہی کہا جائے گا کہ تم نے کیوں اپنے وعدہ کے خلاف کیا۔ اور کبھی مصلحت اس لئے قبولیت میں مانع ہوتی ہے کہ اگر دعا مانگنے والے کی دعا کو قبول کر لیا جائے تو وہ اس کے کسی اور اہم مقصد میں رکاوٹ پیدا کر دے گا یا اس کے کسی مفاد کے لئے ضرر رساں ہو گا یا خود اس کے مفاد کے لئے تو ضرر رساں نہیں مگر مفاد عمومی کو اس سے نقصان پہنچتا ہے تو اس صورت میں مفاد نوعی کو مفاد شخصی پر ترجیح دے کر اس کی دعا کو رد کر دیا جائے گا اور کبھی افعال ناشائستہ جیسے جھوٹ، ظلم، غصب حقوق، اکل حرام، ترک واجبات وغیرہ قبولیت میں سدِ راہ ہو جاتے ہیں۔ کیونکہ یہ چیزیں خلوص نیت حسن کردار اور صدق عمل کے منافی ہیں اور قبولیت واستجابت دعا کے لیئے اعمال کی پاکیزگی ازبس ضروری ہے۔

چنانچہ امیر المومنین علیہ السلام کا ارشاد ہے ''جو عمل نہیں کرتا اور دعا مانگتا ہے وہ ایسا ہے جیسے بغیر چلہ کمان کے تیر چلانے والا'' بلاشبہ عمل کے بغیر دعا کرنا ایسا ہی ہے جیسے کوئی مرض کے لئے زائل کر دیں یا ایک طرف زمین میں کھیتی بوئے اور دوسری طرف اس میں مویشی چھوڑ دیں جو اسے روندیں اور پامال کریں اور کبھی حکمت و مصلحت دوا کی طبعی اثرات کی طرح دعا کے نتائج کو ختم کر دیتی ہے اور جس طرح نزع کے وقت عموماً دوا کارگر نہیں ہوتی اسی طرح دعا بھی بے اثر ہو کر رہ جاتی ہے اور کبھی مصلحت کچھ عرصہ کے لئے قبولیت کو تاخیر میں ڈال دیتی ہے تاکہ جب مناسب موقع ومحل آئے اس کی حاجت کو پورا کیا جائے مگر انسان اپنی طبیعت کے لحاظ سے چونکہ جلد باز واقع ہوا ہے وہ چاہتا ہے کہ اس کی ہر خواہش جلدی پوری ہو جائے اس لئے وہ اس تاخیر سے گھبرا کر چیخ اٹھتا ہے حالانکہ جب بعد میں قبولیت کے موقع ومحل کو دیکھتا ہے تو یہ اعتراف کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے کہ اگر اس موقعہ پر اس کی دعا قبول ہو جاتی ہو تو وہ فوائد ونتائج مرتب ہو رہے ہیں۔ اس وقت مرتب ہو سکتے تھے اور اس تاخیر کی ایک وجہ یہ بھی ہوتی ہے کہ اللہ تعالیٰ کو دعا مانگنے والوں کی لگن بھا جاتی

ہے۔ اور وہ یہ چاہتا ہے کہ بندہ اس طرح سے دعا مانگتا اور دامن پھیلاتا رہے اور کبھی اس تاخیر سے اس کے صبر اور اللہ تعالیٰ سے اس کی وابستگی کی آزمائش مقصود ہوتی ہے کہ وہ قبولیت دعا سے مایوس ہو کر اللہ تعالیٰ سے اپنا رشتہ تو نہیں توڑتا اور اس سے رخ موڑ کر غیر کے در پر جبہ سائی تو نہیں کرتا۔ لہٰذا قبولیت میں اگر تاخیر ہو تو اس کی رحمت و رافت سے مایوس نہیں ہونا چاہیے۔ اس لئے کریم کے در پر پکارنے والا کبھی ناکام نہیں رہتا۔ ایک نہ ایک دن اس کی سنی جائے گی اور منہ مانگی مراد اسے ملے گی۔

لہٰذا قبولیت و عدم قبولیت کو اللہ تعالیٰ پر چھوڑ کر اس سے اپنی حاجت مانگتا رہے اور اپنا دکھ درد اسے سناتا رہے اور عبودیت نیاز مندی کا تقاضا بھی یہی ہے کہ ہم اسے پکاریں اس کے در پر صدا دیں اس کے آگے جھولی پھیلائیں۔ قطع نظر اس کے کہ ہماری جھولی میں کچھ پڑتا ہے یا نہیں ہماری پکار کی شنوائی ہوتی ہے یا نہیں اگر نہیں ہوتی تو ایسا نہیں ہے کہ اس کے کرم وجود کا تقاضا بدل گیا ہے بلکہ یہ محرومی ہماری کوتاہی و تنگ دامانی کا نتیجہ ہے۔

اور برزلف دراز تو دست دانسد
گناہ بخت پریشان ودست کوتاہ ماست

## الفاظِ دعا

دعا ہمیشہ سیدھی سادی عبارت اور ہلکے پھلکے الفاظ میں مانگنا چاہیے، کیونکہ دعا قلب و ضمیر کی آواز ہوتی ہے جو بے ساختہ زبان سے ابل پڑتی ہے اور مقصد کی ترجمانی کے لئے لفظوں کی ترکیب و ترتیب کا سہارا اور لفظی و عبارت آرائی سے کام نہ لینا چاہیے اس لئے بناوٹ اور تکلف کی جھلک آتے ہی عجز و نیاز کا جذبہ مضمحل اور بندگی و نیاز مندی کی روح ختم ہو جاتی ہے اور ہمیشہ ایک سے الفاظ بھی استعمال نہ کیے جائیں کہ وہ زبان پر چڑھ جانے کی وجہ سے قصد و ارادہ کے بغیر بھی نکل جایا کرتے ہیں۔ اس طرح کہ دعا دل کی آواز نہیں ہوتی

بلکہ الفاظ ہی الفاظ ہوتے ہیں جن میں اخلاص کا جذبہ، دل کی حضوری اور طلب گاری کا ولولہ نہیں ہوتا اور جب تک طلب نہیں جوش سوال میں تڑپ اور دعا میں ولولہ نہیں ہوگا وہ دعا قابل پذیرائی نہ ہوگی، چنانچہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے:

"جب دل دوسری طرف مشغول اور غافل ہو تو اللہ تعالیٰ دعا کو قبول نہیں کرتا۔"

دعا میں ایسے الفاظ زیادہ موثر ہوتے ہیں جن میں عظمت الٰہی کے اعتراف کے ساتھ عجز وقصر کا اقرار اور عبودیت و نیاز مندی کا اظہار ہو اس لئے اپنی دعاؤں میں معصومینؑ کی دعاؤں کے کلمات دہراتے رہنا چاہیے کہ ان میں جلال الوہیت کا پرتو اور جمال عبودیت کا انعکاس پوری طرح جلوہ گر ہوتا ہے۔

## دعا میں اسماء الٰہی کا انتخاب

طلب و دعا کے سلسلہ میں اللہ تعالیٰ کو اس نام سے پکارنا چاہیے جو سائل کے مقصد و مراد سے مناسبت رکھتا ہو یہ طریق صرف خطاب نہیں ہوگا بلکہ خطاب و دلیل دونوں ہوں گے۔ اس طرح کہ جو فقر و احتیاج میں اسے "یا غنی" اور بیماری میں "یا شافی" کہے گا تو ان الفاظ سے ذہن اس طرح قہراً ملتفت ہوگا کہ جب وہ غنی ہے تو غنی کے سوا اور کون ہو سکتا ہے جو فقر و احتیاج کو دور کرے اور جب وہ شافی ہے تو شافی کے علاوہ کون ہو سکتا ہے جس سے شفا کی آس رکھی جائے اور اسے غنی ہونے کے لحاظ سے اپنے بندوں کی احتیاج کو دور کرنا چاہیے اور شافی ہونے کے اعتبار سے بیماروں کو صحت بخشنا چاہیے۔ اور اس کے ساتھ طلب و سوال کا استحقاق بھی واضح ہو جائے گا یوں کہ اگر فقیر و نادار غنی سے نہ مانگے تو کیا اپنے جیسے ناداروں سے مانگے اور بیمار شافی مطلق سے شفاء کا طلب گار نہ ہو تو کس کے دارالشفاء سے صحت کی بھیک مانگے لہٰذا جب بھی اس ذات بے نیاز کی بارگاہ میں دعا کے لئے ہاتھ اٹھائے جائیں تو جس نوعیت کا سوال ہو اس نوعیت کے مطابق اللہ تعالیٰ کے ناموں میں

سے مناسب نام کا انتخاب کرے۔ مثلاً فقیر و نادار مالی وسعت کا سوال کرے تو وہ اللہ تعالیٰ کو "اَلْغَنِیُّ، اَلْمُغْنِیْ یَا رَزَّاقُ" "معطی کے نام سے پکارے۔ مریض صحت کے لئے دعا کرے تو یا شافی کہے۔ مظلوم اسے پکارے تو یَا مُنْتَقِمُ کہے اور گناہ گار آمرزش گناہ کے لئے التجا کرے تو اسے یا غفور کے نام سے یاد کرے اور حاجت مند کسی حاجت کے سلسلہ میں اسے پکارے تو یَا مُجِیْبُ کہے۔ اسی طرح دوسرے مطالب و حاجات میں حاجت و مقصد کی نوعیت کے مطابق جو نام مناسب ہو اس نام سے پکارے۔

## ہیئت دعا

دعا باوضو تشہد کی حالت میں بیٹھ کر اور روبقبلہ ہو کر مانگے اس طرح کہ آواز نہ زیادہ بلند ہو اور نہ زیادہ آہستہ۔ البتہ اگر ریاء و نمود کا اندیشہ ہو تو پھر بہتر ہے کہ چپکے چپکے سے دعا کرے۔ دعا میں اگر شر نفس، وسوسۂ شیطان اور حملہ دشمن سے پناہ مانگنا چاہیے تو اپنے ہاتھ کی دونوں ہتھیلیاں قبلہ کی طرف اس طرح پھیلائیں جس طرح تلوار، لاٹھی، پتھر وغیرہ کے وار کو روکا جاتا ہے اور طلب رزق و حاجت کے لئے دونوں ہتھیلیاں کو چہرے کے بالمقابل پھیلائے جس طرح ہاتھ پھیلا کر کوئی چیز طلب کی جاتی ہے اور تضرع والحاح کے سلسلہ میں دعا کرے تو اپنے ہاتھوں کو سر کی طرح سے اس امر کا اظہار ہے کہ وہ اپنے اعمال کے پیش نظر کسی چیز کے حاصل کرنے کا مستحق نہیں ہے اور جب دعا ختم کرے تو منہ، سینہ یا سر پہ ہاتھ پھیرے کہ یہ اشرف اعضاء ہیں۔

## شرائط قبولیت دعا

شرائط قبولیت دعا میں سب سے مقدم شرط یہ ہے کہ لباس، غذا، جائے رہائش، ذریعہ معاش طیب و حلال ہو اور دل میں اطمینان و رجاء کی کیفیت پیدا کرے۔ کیونکہ رجاء

دعا کی محرک ہوتی ہے اور جب رجاء کا پہلو کمزور ہوگا تو دل میں اعتماد، خلوص اور ولولہ پیدا نہیں ہوسکتا کہ جو قبولیت دعا کا ضامن ہوتا ہے اس لئے قبولیت دعا پر وثوق رکھتے ہوئے خلوص نیت، رقت قلب اور تضرع والحاح کے ساتھ بار بار دعاء التجاء کرے۔ چنانچہ امام محمد باقر علیہ السلام کا ارشاد ہے۔

''خدا کی قسم جب بھی بندہ مومن اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں الحاح وزاری کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی حاجت کو برلاتا ہے۔''

دوسروں کے ساتھ مل کر دعا مانگنا بھی استجابت پر اثر انداز ہوتا ہے اس لئے کہ ممکن ہے کہ ان میں کوئی ایسا مرد صالح بھی ہو جس کی خاطر سب کی دعائیں قبول ہو جائیں اور دوسروں کو اپنی دعا میں شریک کرنا بھی استجابت دعا کا باعث ہوتا ہے چنانچہ ارشادِ نبوی ہے۔

''جب تم میں سے کوئی ایک دعا کرے تو دوسروں کو بھی دعا میں شریک کرے تا کہ وہ قبولیت دعا کا مستحق قرار پائے۔''

## شروع اور ختم دعا کے آداب

جب دعا کے لئے ہاتھ اٹھائے تو اس کی ابتداء حمد و تقدیس الٰہی سے کرے کیونکہ ایسے سے طلب کرنا ایک طرح سے اس کے کرم وفیضان کا اعتراف کرنا ہے اور کرم و بخشش کا اعتراف یہ چاہتا ہے کہ طلب وسوال سے پہلے زبان اس کی مدحت وستائش میں کھلے اور تحمید وثناء میں نغمہ ریز ہو۔ یہ تحمید وستائش ایسے لفاظ میں ہونا چاہیے جو اس کی پیش گاہ عظمت وجلال کے شایان شان ہو۔ اس لئے بہتر ہے کہ انہی الفاظ میں حمد وستائش کرے جو معصومینؑ سے مروی ہو چنانچہ کتاب علی سے یہ کلمات حمد منقول ہیں جنہیں دعا سے قبل پڑھنا چاہیے۔

يَا مَنْ هُوَ اَقْرَبُ اِلَيَّ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ يَا فَعَّالاً لِّمَا يُرِيْدُ، يَا مَنْ يَّحُوْلُ بَيْنَ الْمَرْءِ وَقَلْبِهٖ يَا مَنْ هُوَ بِالْمَنْظَرِ الْاَعْلٰى يَا مَنْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ۔

"اے وہ ذات جو شہ رگ سے بھی زیادہ مجھ سے نزدیک ہے، اے وہ کہ جو وہی
کرتا ہے جو چاہتا ہے۔ اے وہ کہ جو آدمی اور اس کے دل میں حائل ہو جاتا ہے۔
اے وہ کہ جو بلند و بالا شان والا ہے۔ اے وہ کہ جس کی کوئی مثل و نظیر نہیں ملے۔"

حمد کے بعد اس کی نعمتوں اور احسانوں کو یاد کرتے ہوئے اس کا شکریہ ادا کریں تاکہ "لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ اگر میرا شکر کرو گے تو میں یقیناً تمہیں زیادہ دوں گا" کی بناء پر اسے زیادہ سے زیادہ نعمتیں حاصل ہوں۔ پھر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ان کی آل اطہار پر درود بھیجے تاکہ اس درود کی قبولیت کے ضمن میں دعا بھی قبول ہو جائے پھر اپنے گناہوں کا اعتراف کرے تاکہ احتساب نفس کا جذبہ پیدا ہو پھر توبہ و استغفار کرے تاکہ گناہوں کی کثافت مانع قبولیت نہ ہونے پائے۔ پھر واضح الفاظ میں اپنی حاجت طلب کرے اور آخر میں درود شریف پڑھے بلکہ وسط میں بھی درود پڑھے۔

## ذریعہ و توسل

تمام امیدوں کا مرکز اور تمام آرزوؤں کا منتہیٰ اللہ سبحانہ، کی ذات ہے اور اس سے تمام حاجتیں اور ضرورتیں وابستہ کی جاتی ہیں اور اس کے علاوہ کسی کو مستقل طور پر حاجت روا سمجھ کر پکارنا صحیح نہیں ہے اور نہ آئین اسلام میں اس کی گنجائش ہے کہ دعا میں کسی دوسری ہستی کو پکار کر اسے اللہ تعالیٰ کی صفات میں شریک ٹھہرایا جائے۔ مگر ہر چیز میں اللہ تعالیٰ کی مشیت کے عمل و دخل کا عقیدہ رکھتے ہوئے کسی کو پکارنا اور مدد چاہنا شرک نہیں ہے اور نہ ان ہستیوں کو کہ جنہیں مشیت کا ہاتھ سفارش کے لئے چن چکا ہے، وسیلہ قرار دینا شرک سے کوئی تعلق رکھتا ہے۔ شرک تو اس صورت میں ہوتا ہے جب انہی کو حاجت روائی کے لئے کافی سمجھ لیا جاتا اور مشیت باری کی ضرورت نہ سمجھی جاتی اور پھر انہیں وسیلہ قرار دینا تو ایک طرح سے اللہ کی عظمت کا اعتراف اور اپنی کوتاہ دستی کا اقرار ہے۔

اس طرح کہ اپنے کو براہ راست پیش گاہ سلطانی میں عرض معروض کرنے کا اہل نہ سمجھتے ہوئے ان ہستیوں کو وسیلہ قرار دے رہا ہے جو وسیلہ بن سکتے ہیں اور جن کے نقوش تو یہ ظاہری رابطہ حیات کے قطع ہونے کے بعد بھی عالم اسباب سے بے تعلق نہیں ہوتے۔ چنانچہ اس بقائے ربط و تعلق کی وجہ سے ان کی قبروں کی زیارت کی جاتی ہے اور ان کے عتبات و مشاہد میں استجابت دعا کے اثرات ظہور میں آئے ہیں تو جو شخص عمل و اعتقاد کے ذریعہ اس سے علاقہ روحانی پیدا کر لیتا ہے وہ اس کے لئے استجابت دعا کا وسیلہ ہو سکتے ہیں چنانچہ امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے مروی ہے کہ آپ نے سماعہ سے فرمایا کہ حاجت طلب کرنے سے پہلے یہ کلمات توسل پڑھو تا کہ اللہ تعالیٰ تمہاری دعا کو جلد قبول کرے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّعَلِیٍّ فَاِنَّ لَهُمَا عِنْدَكَ شَأْنًا مِّنَ الشَّأْنِ وَقَدْرًا مِّنَ الْقَدْرِ فَبِحَقِّ ذٰلِكَ الشَّأْنِ وَبِحَقِّ ذٰلِكَ الْقَدْرِ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ۔

"اے اللہ میں تجھے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت علی علیہ السلام کا واسطہ دیتا ہوں کیونکہ ان کے تیرے نزدیک بڑی قدر و منزلت ہے لہٰذا اس قدر و منزلت کے پیش نظر تو حضرت محمد مصطفیٰ اور ان کی آل پاک پر رحمت نازل فرما۔"

اور حضرت سید الساجدین علیہ السلام ایک دعا میں اس طرح توسل فرماتے ہیں۔

اَللّٰهُمَّ فَاِنِّیْ اَتَقَرَّبُ اِلَیْكَ بِالْمُحَمَّدِیَّةِ الرَّفِیْعَةِ وَالْعَلَوِیَّةِ الْبَیْضَاءِ وَاَتَوَجَّهُ اِلَیْكَ بِهِمَا اَنْ تُعِیْذَنِیْ مِنْ شَرِّ كَذَا وَكَذَا۔

"اے میرے معبود! حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی منزلت بلند پایہ اور حضرت علی علیہ السلام کے مرتبہ روشن و درخشاں کے واسطہ سے تجھ سے تقرب کا

خواست گار ہوں اور ان دونوں کے وسیلہ سے تیری طرف متوجہ ہوں تا کہ مجھے تو
ان چیزوں کی برائی سے پناہ دے جن سے پناہ مانگی جاتی ہے۔''

## ادعیہ واذ کار میں عدد کی رعایت

بعض اور اد واذ کار کے اوائل یا اواخر میں یہ وارد ہوتا ہے کہ اتنی مرتبہ درود شریف پڑھو یا اتنی دفعہ فلاں سورہ پڑھو تو اس موقعہ پر عدد کا لحاظ رکھنا چاہیے اور اسے گھٹانا بڑھانا نہ چاہیے کیونکہ اس مقام پر اس کے نتائج واثرات کو اس عدد سے وابستہ کیا گیا ہے جو کم وبیش کرنے کی صورت میں مرتب نہیں ہو سکتے۔

چنانچہ صاحب ریاض السالکین نے سید ابن طاؤس الحسینی رحمتہ اللہ علیہ سے نقل کیا ہے کہ ادعیہ واذ کار میں عدد کو نظر انداز نہ کرنا چاہیے ورنہ مطلوبہ فوائد اس سے حاصل نہ ہو سکیں گے اسے یوں سمجھنا چاہیے کہ اگر کوئی شخص کہ جس کی راست بیانی پر مکمل اعتماد ووثوق ہو اور وہ یہ کہے کہ فلاں مقام سے دس گز کے فاصلہ پر ایک خزانہ مدفون ہے اگر اسے کھودو گے تو وہ خزانہ تمہیں دست یاب ہوگا تو اب کوئی شخص دس گز کے فاصلہ سے آگے یا اس فاصلہ سے پیچھے کھودے گا تو وہ خزانہ اس کے ہاتھ نہیں لگے گا۔ بعینہ یہی صورت اذ کار وادعیہ کی ہے کہ ان سے مطلوبہ فوائد اسی صورت میں حاصل ہو سکتے ہیں جب ان میں عدد کا لحاظ رکھا گیا ہو لہٰذا گفتگو یا دوسرے کاموں میں مشغول ہوئے بغیر اس عدد کو تمام کرنا چاہیے اور اگر دوران ذکر کلام کرنے کی ضرورت پڑ جائے تو پھر اسے از سر نو شمار کرے۔

## اوقات دعا

صحیفہ کاملہ یا دوسری کتب ادعیہ میں جو دعائیں اوقات وایام سے وابستہ ہیں جسے روز عرفہ، عید فطر، عید الاضحیٰ اور نماز شب کے بعد کی دعائیں، انہیں ان کے معینہ اوقات

میں پڑھنا چاہیے کیونکہ وہی لمحات ان کے لئے مناسب اور قبولیت سے قریب تر ہوتے ہیں اور جو دعائیں دن اور وقت کی پابند نہیں ہیں یا ان کے علاوہ کوئی اور دعا مانگنا چاہے تو حسب ذیل اوقات استجابت کے لحاظ سے بہتر ہے سحر سے لے کر طلوع آفتاب تک، زوال آفتاب کے وقت، صبح، ظہر اور مغرب کی نماز کے بعد، نماز وتر میں، شب ہائے قدر میں، جمعہ کے دن خطبہ اور نماز کے درمیانی وقفہ میں، جمعہ کے دن جب کہ سورج آدھا ڈوب چکا ہو اذان اور اقامت کے درمیانی وقفہ میں، تلاوت قرآن کے موقع پر، بارش کے برسنے اور ہواؤں کے چلنے کے وقت اور علی الخصوص نصف شب کے بعد وہ دعا کا بہترین وقت ہے۔

ولا بسوز کہ سوز تو کار ہا بکند
دعائے نیم شبی دفع صد بلا بکند

چنانچہ امیر المومنین علیہ السلام رات کے ایک حصہ میں اٹھتے اور ستاروں پر نظر کرنے کے بعد نوف ابن فضالہ بکالی سے فرمایا ہے:

''اے نوف حضرت داؤد علیہ السلام رات کے اسی حصہ میں اٹھے اور فرمایا کہ یہ وہ گھڑی ہے کہ جس میں بندہ جو بھی دعا مانگے مستجاب ہوگی سوائے اس کے جو سرکاری ٹیکس وصول کرنے والا، کسی ظالم حکومت کی پولیس میں ہو، یا سارنگی یا ڈھول تاشہ بجانے والا ہو۔''

## مقامات قبولیت دعا

جس طرح اوقات وساعات اور ازمنہ وایام کو قبولیت دعا میں دخل ہے۔ اسی طرح محل ومقام بھی قبولیت دعا پر اثر انداز ہوتے ہیں اور وہاں پر دعا جلد مستجاب ہوتی ہے۔ چنانچہ ذیل کے مقامات استجابت دعا کے لئے مخصوص ہیں مسجد الحرام، عرفات، مشعر الحرام، مکہ، مسجد نبوی، مسجد کوفہ، مزارات ائمہ اہل بیت علیہم السلام اور علی الخصوص روضہ سید الشہداء،

امام حسین علیہ السلام کہ اس کے متعلق وارد ہوا ہے کہ اِلْاَجَابَۃُ تَحْتَ قُبَّتِہٖ ان کے گنبد مزار کے نیچے دعائیں قبول ہوتی ہیں۔

## روزگار میں ترقی کے لئے

اگر کوئی شخص اپنے روزگار سے موقوف ہو یا مالدار تھا مفلس ہوا یا صاحب عزت تھا اس ذلیل ہوا تو اسے چاہیے کہ ایک سو ایک مرتبہ بعد گیارہ دفعہ درود شریف پڑھنے کے اس آیت کو پڑھے:

قُلِ اللّٰھُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِی الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِیَدِكَ الْخَیْرِ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

اکیس دن کے عمل میں غیب سے مراد پوری ہوگی۔

## سارا سامان غیب سے مہیا ہو

اگر کوئی شخص مسافرت میں ہو اور کوئی سامان کھانے پینے رہنے کا اس کے پاس نہ ہو رات کے وقت کھڑے ہو کر تین مرتبہ اس آیت کا پڑھنا از بس مفید اور مجرب ہے انشاء اللہ ایک ہی شب میں ایک ہی مرتبہ پڑھنے میں سارے سامان غیب سے مہیا ہوں گے لیکن جب تک وہاں رہے گا روز ختم پڑھتا رہے۔ آیت شریف یہ ہے:

وَلَقَدْ مَكَّنَّاكُمْ فِی الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِیْھَا مَعَایِشَ قَلِیْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ۔

## رقم کی وصولی

اگر کسی شخص کی تنخواہ کسی آقا کے ذمہ ہو یا مزدوری کسی پر آتی ہو اور وہ وصول

نہ ہوتی ہو یا کسی شخص کو کوئی عمل یا ختم پڑھتے یا دعا مانگتے مدت گزر گئی ہو اور اس کی دعا قبول نہ ہوتی ہو تین دن تک عشاء کی نماز کے بعد سات ہزار مرتبہ اس آیت شریف کو پڑھے انشاء اللہ مراد پوری ہوگی آیت شریف یہ ہے: نُصِيبُ بِرَحْمَتِنَا مَنْ نَشَاءُ وَلَا نُضِيعُ أَجْرَ الْمُحْسِنِينَ اگر شاید تین روز میں کام نہ ہو تو سات دن تک پڑھے انشاء اللہ ضرور مقصود حاصل ہوگا۔

## ملازمت کے حصول کے لئے

اگر کسی عہدہ ملازمت پر بہت سے امیدواروں کی درخواستیں گزر چکی ہوں ان میں سے کوئی امیدوار چاہے کہ میری درخواست منظور ہو تو تین روز تک اکیس ہزار مرتبہ یعنی سات سات ہزار مرتبہ ہر روز اس آیت کا پڑھنا نہایت مجرب ہے نَرْفَعُ دَرَجَاتٍ مَّنْ نَّشَاءُ وَفَوْقَ كُلِّ ذِي عِلْمٍ عَلِيمٌ انشاء اللہ سارے امیدواروں میں سے اس ختم کا پڑھنے والا عہدہ ملازمت پر قائم کیا جائے گا۔

## دونوں جہانوں کی ترقی کے لئے ایک عمل

سورہ بنی اسرائیل کا تین مرتبہ روزانہ پڑھنا دو جہاں کی ترقی مراتب، سارے جہان کی مشکلیں حل کرنے کے لئے نہایت مجرب اور مفید ہے۔

## رزق میں خیر و برکت ہو

جس شخص کو رزق کی تنگی ہو، وہ روزانہ چالیس دن تک سات ہزار مرتبہ اس آیت کو پڑھے: الَّذِي خَلَقَنِي فَهُوَ يَهْدِينِ وَالَّذِي هُوَ يُطْعِمُنِي وَيَسْقِينِ اول و آخر میں گیارہ گیارہ مرتبہ جو درود یاد ہو پڑھ لے مگر خلوص کے ساتھ عمل کرنے سے بہت زیادہ اثر ہوگا۔

## روزی کا سامان غیب سے پیدا ہو

متوکل لوگوں کو مزاخی رزق کے لئے اس آیت کا ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھنا نہایت مجرب ثابت ہوا ہے۔ آیت یہ ہے:

وَكَاَيِّنْ مِّنْ دَآبَّةٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَهَا اللّٰهُ يَرْزُقُهَا وَاِيَّاكُمْ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

## غیب سے رزق ملے

اگر کوئی شخص مسافر بے سامان ہو ہاتھ میں خرچ نہ ہو وہ تین سو تیرہ دفعہ اس آیت کو کسی درخت کے نیچے ننگے سر بیٹھ کر پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد غیب سے رزق ملے گا آیت یہ ہے: رَبِّ اِنِّىْ لِمَاۤ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ ○ اگر ایک دفعہ میں کام نہ ہو تب دوسری مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تین دفعہ سے زیادہ کی ضرورت نہ ہو گی۔ خدا تعالیٰ کے فضل سے حاجت پوری ہو گی۔

## تنگدستی نہ ہو

جو شخص چاہے کہ میری عزت و آبرو بنی رہے وہ شخص اس آیت کو روزانہ گیارہ سو مرتبہ پڑھے انشاء اللہ خلقت کی نظروں میں بڑی عزت پائے گا کبھی کسی کام میں مشکل یا تنگدستی نہ ہو گی آیت شریف یہ ہے:

وَلَهُ الْمَثَلُ الْاَعْلٰى فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ۔

## باران رحمت نازل ہو

اگر کسی جگہ بارش نہ ہو سفید کاغذ پر اس مبارک آیت کو لکھ کر کسی درخت میں لٹکانا یا جنگلی کبوتر کے گلے میں ڈالنا نہایت مفید ہے۔ آیت شریف یہ ہے:

وَمِنْ اٰيٰتِهٖۤ اَنْ يُّرْسِلَ الرِّيَاحَ مُبَشِّرٰتٍ وَّلِيُذِيْقَكُمْ مِّنْ رَّحْمَتِهٖ

وَلِتَجْرِیَ الْفُلْكُ بِاَمْرِهٖ وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ۔

## رزق میں برکت پیدا ہو

رزق کی فراخی کے لئے سات دفعہ روز رات کو عشاء کی نماز کے بعد اس آیت کا ہمیشہ پڑھنا نہایت مجرب ہے۔ آیت یہ ہے:

لِلّٰهِ مَافِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِیُّ الْحَمِیْدُ۔

## باغ یا کھیت کی حفاظت و برکت کے لئے

باغ یا کھیت میں اس آیت کو لکھ کر کسی درخت پر باغ یا کھیت میں لٹکانا کل ارضی وسماوی آفتوں سے کھیت اور باغ کو محفوظ رکھتا ہے۔ اور فصلات وثمرات میں برکت پیدا ہوتی ہے۔ آیت یہ ہے:

جَنَّتٰنِ عَنْ یَّمِیْنٍ وَّشِمَالٍ كُلُوْا مِنْ رِّزْقِ رَبِّكُمْ وَاشْكُرُوْا لَهٗ بَلْدَةٌ طَیِّبَةٌ وَّرَبٌّ غَفُوْرٌ۔

## پھل زیادہ لگے

اگر کسی باغ میں پھل نہ آتا ہو مگر کم آتا ہو اس آیت مبارک کو تانبے کے پترہ پر کندہ کرا کر باغ میں دفن کرنا یا کسی درخت کے اندر رکھنا نہایت مفید ہے۔ آیت یہ ہے:

وَاٰیَةٌ لَّهُمُ الْاَرْضُ الْمَیْتَةُ اَحْیَیْنٰهَا وَاَخْرَجْنَا مِنْهَا حَبًّا فَمِنْهُ یَاْكُلُوْنَ وَجَعَلْنَا فِیْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِیْلٍ وَّاَعْنَابٍ وَّفَجَّرْنَا فِیْهَا مِنَ الْعُیُوْنِ لِیَاْكُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ وَمَا عَمِلَتْهُ اَیْدِیْهِمْ اَفَلَا یَشْكُرُوْنَ ○

## جانور کا دودھ زیادہ ہو

اگر کسی جانور کا دودھ خشک ہو گیا ہو اور کوئی چاہے کہ یہ جانور دودھ پورے طور سے

دیئے لگے سات دن تک چنے کے آٹے پر اکیس مرتبہ اس آیت شریف کو پڑھ کر دم کر کے جانور کو کھلانا نہایت مفید ہے آیت شریف یہ ہے:

وَلَهُمْ فِيهَا مَنَافِعُ وَمَشَارِبُ أَفَلَا يَشْكُرُونَ وَاتَّخَذُوا مِنْ دُونِ اللَّهِ آلِهَةً لَعَلَّهُمْ يُنْصَرُونَ لَا يَسْتَطِيعُونَ نَصْرَهُمْ وَهُمْ لَهُمْ جُنْدٌ مُحْضَرُونَ۔

## دوکان کاروبار میں خیر و برکت کے لئے

دوکان یا کارخانہ کے چلنے کے لئے ان مبارک آیتوں کا تین سو تیرہ دفعہ روزانہ پڑھنا اور مشک و زعفران سے لکھ کر بطور نقش دوکان یا کارخانہ میں لگانا نہایت مفید اور مجرب عمل ہے۔ آیتیں یہ ہیں:

رَبِّ هَبْ لِي مُلْكًا لَا يَنْبَغِي لِأَحَدٍ مِنْ بَعْدِي إِنَّكَ أَنْتَ الْوَهَّابُ فَسَخَّرْنَا لَهُ الرِّيحَ تَجْرِي بِأَمْرِهِ رُخَاءً حَيْثُ أَصَابَ وَالشَّيَاطِينَ كُلَّ بَنَّاءٍ وَغَوَّاصٍ وَآخَرِينَ مُقَرَّنِينَ فِي الْأَصْفَادِ هَذَا عَطَاؤُنَا فَامْنُنْ أَوْ أَمْسِكْ بِغَيْرِ حِسَابٍ۔

## رزق کے لئے ایک معجزنما عمل

مولانا محمد ابراہیم دہلویؒ "طب روحانی" میں لکھتے ہیں کہ اس آیت: أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللَّهَ أَنْزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً فَسَلَكَهُ يَنَابِيعَ فِي الْأَرْضِ ثُمَّ يُخْرِجُ بِهِ زَرْعًا مُخْتَلِفًا أَلْوَانُهُ ثُمَّ يَهِيجُ فَتَرَاهُ مُصْفَرًّا ثُمَّ يَجْعَلُهُ حُطَامًا إِنَّ فِي ذَلِكَ لَذِكْرَى لِأُولِي الْأَلْبَابِ میں رب العزت نے اپنے بندوں کی ذمہ داری لی ہے اس کا پڑھنا بطور کشائش رزق کے لئے اکسیر اعظم کا حکم رکھتا ہے طریقہ وظیفہ پڑھنے کا یہ ہے کہ عشاء کی نماز کے بعد

یا ظہر کی نماز کے بعد باوضو رو بقبلہ ہو کر ستر مرتبہ " اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ " اکیس مرتبہ " اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ وَسَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَرَحْمَۃٌ لِّلْعَالَمِیْنَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَسَلَّمْ " پڑھ کر اس کے بعد گیارہ سو مرتبہ آنکھیں بند کر کے آیہ مذکورہ کو پڑھے۔ اس عمل کا ہمیشہ پڑھنا ایسا عجیب الاثر ہے کہ بس پڑھنے والا جان سکتا ہے دوسرا کوئی سمجھ بھی نہیں سکتا مسلمانو! جان لو یہ خزانہ ہے غیب کا۔ یہ کنجی ہے خزانہ الٰہی کی جسے خدا نصیب کر دے۔

## فضل خدا شامل حال رہے

" اُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ " کا عشاء کی نماز کے بعد بکثرت پڑھنا مصائب کو کھوتا اور ہر ایک رنج و غم میں غیب سے مددگار پیدا کرتا ہے اور اس کا ورد اور ہر وقت وظیفہ کرنا ولایت کے درجہ کو پہنچاتا ہے خدا اپنے فضل سے نصیب کرے۔

## باران رحمت

اگر مینہ بارش برسانے کے لئے کسی عمل کی ضرورت ہو تو ! ہرنی کی کھال کے سات جگہ کے سات ٹکڑوں پر اس آیت کو لکھا جائے اور متفرق طور پر جنگل کے درختوں پر لٹکایا جائے۔

وَمِنْ اٰیَاتِہٖ اَنَّکَ تَرَی الْاَرْضَ خَاشِعَۃً فَاِذَا اَنْزَلْنَا عَلَیْھَا الْمَآءَ اھْتَزَّتْ وَرَبَتْ اِنَّ الَّذِیْ اَحْیَاھَا لَمُحْیِ الْمَوْتٰی اِنَّہٗ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

## فراخی رزق کے لئے

رزق کی فراخی کے لئے روزانہ پانچ سو پانچ مرتبہ اس آیت شریف کا پڑھنا اور اس عمل پر مداومت کرنا نہایت مفید اور مجرب ہے آیت یہ ہے:

" اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ "

# فتوحات کی کنجی

اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا سے لے کر فَوْزًا عَظِيْمًا تک پانچ آیتوں کا روزانہ صبح اور مغرب کی نماز کی بعد گیارہ مرتبہ پڑھنا تمام فتوحات کی کنجی ہے غیب سے روزی پہنچنے کا ذریعہ ہے۔

## سورہ واقعہ

اس مبارک سورہ کو روزانہ عشاء کی نماز کے بعد پڑھنا فاقہ سے محفوظ رکھتا ہے، مینہ نہ برسا ہو اور بارش کی ضرورت ہو سات مرتبہ روزانہ پڑھنا خدا کے حکم سے بارش ہونے کا سبب ہو جاتا ہے نیز اگر بارش کی کثرت ہوگئی ہو اور مینہ کسی طرح نہ کھلتا ہو تو پانچ مرتبہ اس سورہ کا پڑھنا بارش کے کھل جانے کا سامان ہوتا ہے۔ نیز اس مبارک سورہ کو کاغذ پر زعفران سے لکھ کر کسی درخت پر لٹکانا اس باغ کے پھلوں کو آفت ارضی وسماوی سے محفوظ رکھنے کا باعث ہوگا۔

## رزق میں وسعت پیدا ہو

ترقی رزق کے لئے رات کے بارہ بجے اٹھ کر غسل کرنے کے بعد ہر مہینہ میں تین مرتبہ سورہ جمعہ کی اس مبارک آیت: وَاِذَا رَاَوْا تِجَارَةً اَوْ لَهْوَا انْفَضُّوْا اِلَيْهَا وَتَرَكُوْكَ قَائِمًا قُلْ مَا عِنْدَاللّٰهِ خَيْرٌ مِّنَ اللَّهْوِ وَمِنَ التِّجَارَةِ وَاللّٰهُ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ کو تین ہزار مرتبہ پڑھنا نہایت مجرب عمل ہے۔

# ترقی مال کے لئے ایک عمل

ترقی اولاد اور ترقی مال کے لئے ہر روز صبح کی نماز کے بعد ایک سو تیرہ مرتبہ ان مبارک آیتوں کا پڑھنا پھر مصلے سے اٹھتے ہی فوراً ایک روپیہ سے لے کر جہاں تک ہو سکے

کسی یتیم غریب کو خیرات کرنا اور روزانہ تا زلیت ایسا ہی کرنا غریب انسان کو امیر کبیر اور صاحب اولاد کثیر بناتا ہے خدا کا فضل درکار ہے۔ اعتقاد شرط ہے۔ آیتیں یہ ہیں:

اِنْ تُقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا يُّضٰعِفْهُ لَكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ وَاللّٰهُ شَكُوْرٌ حَلِيْمٌ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝

## رزق، تنخواہ، عہدہ میں ترقی کے لئے

روزی میں اضافہ، ترقی تنخواہ عہدہ بڑھنے کے لئے ان مبارک آیتوں کو تیرہ مرتبہ روزانہ مغرب کی نماز کے بعد پڑھنا اور ہمیشہ اس عمل کو بجالانا نہایت مجرب اور مفید ہے اور آیتیں یہ ہیں:

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا۔

## مال و رزق میں خیر و برکت کے لئے

اولاد میں کثرت، مال میں برکت ہونے کے لئے تین سو مرتبہ روزانہ باوضو روبقبلہ بیٹھ کر پڑھنا نہایت مجرب ہے آیت یہ ہے:

فَقُلْتُ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا يُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَيْكُمْ مِّدْرَارًا وَّيُمْدِدْكُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِيْنَ وَيَجْعَلْ لَّكُمْ جَنّٰتٍ وَّيَجْعَلْ لَّكُمْ اَنْهٰرًا مَالَكُمْ لَا تَرْجُوْنَ لِلّٰهِ وَقَارًا۔

## سورۂ مزمل

اس مبارک سورت کا ختم پڑھنا، ترقی رزق، ترقی مدارج کے لئے اکسیر اعظم کا حکم

رکھتا ہے۔ ترکیب ختم یہ ہے کہ چالیس دن تک روزانہ خلوت میں بیٹھ کر باوضو ہو کر پورے چالیس مرتبہ اس سورۃ کو پڑھے۔ جب ایک چلّہ پورا ہو جائے تب روزانہ گیارہ مرتبہ پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ ایک سال تک عمل کی تاثیر باقی رہے گی۔

## باغ پھلے پھولے

اگر کوئی چاہے کہ میرے باغ میں ہمیشہ زیادہ پھل لگیں تو وہ ایک چاندی کے پترہ پر ان آیتوں کو کندہ کرا کر کسی درخت پر لٹکائے انشاء اللہ مراد حاصل ہوگی۔ آیتیں یہ ہیں۔

اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ كِفَاتًا اَحْيَآءً وَّاَمْوَاتًا وَّجَعَلْنَا رَوَاسِيَ شَامِخَاتٍ وَّاَسْقَيْنٰكُمْ مَّآءً فُرَاتًا اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ ظِلٰلٍ وَّعُيُوْنٍ وَّفَوَاكِهَ مِمَّا يَشْتَهُوْنَ كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓـًٔا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ۔

## سال بھر روزی میں فراخی رہے

رزق کی ترقی کے لئے اس مبارک آیت کا ختم پڑھنا نہایت مجرب ہے۔ ترکیب ختم یہ ہے کہ سات روزے رکھے جائیں۔ ہر روز سات مسکینوں اور سات یتیموں کو کھانا کھلایا جائے اور ایک سو اکتالیس مرتبہ روزانہ سات روز تک متذکرہ بالا آیت کو ایک جگہ ایک مجلس میں پڑھا جائے انشاء اللہ تعالیٰ سارے سال تک روزی میں فراخی رہے گی۔

## رزق بڑھتا ہی چلا جائے

رزق کی ترقی ،نوکری لگ جانے کے لئے ،سورہ لیل کا اکتالیس مرتبہ پڑھنا، پھر اکتالیس روپیہ راہ خدا میں صرف کرنا اکتالیس روز تک برابر یہی عمل کرنا نہایت مفید ہے مگر بدبودار اشیاء کا استعمال منع ہے ورنہ عمل میں اثر پیدا نہ ہوگا۔

## سورۃ الانشراح

اس مبارک سورہ کا ختم پڑھنا ترقی مدارج دین اور ترقی مراتب دنیا کے لئے نہایت مفید ہے، مال بکثرت، اولاد نیک بخت پیدا ہو، ہر قسم کی عزت و آبرو، جہاں میں نیک نامی ہو، خاندان میں بیماری داخل نہ ہو الغرض یہ سورہ ایک خزانہ ہے عرش الٰہی کے خزانوں میں سے۔ ترکیب ختم یہ ہے کہ ہر روز غسل کرنے کے بعد دو رکعت نفل پڑھنے کے بعد سات سو ستر مرتبہ اس مبارک سورہ کو دوزانو بیٹھ کر پڑھے جب پڑھ چکے تب آخر میں سات مرتبہ یَـا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْـرَامِ بلند آواز سے کہہ کر وظیفہ کو ختم کرے۔ پھر چالیس دن تک اس طرح کرتا رہے جس وقت چلہ پورا ہو جائے تب روزانہ اکتالیس مرتبہ اس سورہ کو بعد نماز عشاء کے پڑھتا رہے انشاء اللہ عمل قبضہ میں رہے گا اور بے حد نفع حاصل ہوگا۔

## سورۃ القریش

چاندی کے پترہ پر اس مبارک سورہ کو محرم کی دسویں تاریخ کو کندہ کرا کر دوکان کی ترقی کے لئے نہایت مجرب عمل ہے۔

## سورۃ الکوثر

سورۃ الکوثر کا تانبے کے پترہ پر کندہ کرا کر دوکان میں لگانا، تجارت میں برکت دیتا ہے۔ مسلمانو! اس مبارک سورہ میں رحمت اور عطائے الٰہی کا خزانہ مخفی ہے۔

## غنا کا دروازہ کھل جائے

حضرت علی بن ابی طالبؓ سے روایت ہے کہ جو شخص ہر روز صبح و شام یہ دعا سو مرتبہ پڑھے گا وہ فقر و فاقہ سے محفوظ رہے گا غنا کا دروازہ اُس پر کھل جائے گا دعا یہ ہے۔

"لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ"

## فقر اور تنگی معاش کا علاج

مواہب لدنیہ میں روایت ہے کہ: ایک شخص حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور یہ عرض کیا کہ حضورؐ دنیا میری طرف سے پیٹھ پھیر کر چلی گئی حضورؐ نے فرمایا کہ ملائکہ کی تسبیح پڑھا کرو عرض کیا کہ حضورؐ! ملائکہ کی تسبیح کیا ہے حضور اکرمؐ نے فرمایا کہ صبح صادق کے بعد سورج نکلنے سے پہلے "سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْم" سو مرتبہ یہ سن کر وہ شخص چلا گیا اور چند روز کے بعد آیا اور عرض کیا کہ حضور خدا نے مجھے اتنا دیا کہ میرے گھر میں رکھنے کی جگہ نہیں رہی۔

## برائے ترقی جاہ وحشمت

جو کوئی روزہ مرہ بعد نماز صبح" بعد نماز عشاء، ایک مرتبہ درود مستغاث پڑھ لیا کرے۔ چالیس روز میں بعنایت خداوند کریم بطفیل حضور پرنور، ملازمت کی ترقی اور تنخواہ میں اضافہ ہو جائے۔ رفتہ رفتہ اعلیٰ عہدہ پر پہنچے، اور افسر صاحبان خاطر تواضع سے پیش آتے ہیں۔ نہایت ہی مجرب ہے۔

## ملازمت میں ترقی ہو

اگر افسر بالا پرواہ نہ کرتا ہو تو اس اسم پاک کو نیک ساعت میں باریک سفید کاغذ پر مشک وزعفران سے لکھے یا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دِیْمُوْمَۃِ وَمُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ اس کے بعد پہلے اپنا نام اور بعد میں اس حاکم یا افسر کا نام لکھے اور جس مکان میں وہ افسر رہتا ہے۔ اس کی دیوار میں پاک جگہ پر رکھ دے تو وہ اس کی ترقی ملازمت کا خواہاں ہوگا۔ (انشاءاللہ)

## دولت ونعمت

دنیا کی طلب گار اس اسم کو ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ روزانہ پڑھا کریں ملازمت کی

ترقی، دولت کی زیادتی دیکھیں۔

یَاعَجِیْبَ الصَّنَاعِ فَلَا تَنْطِقُ الْاَنْسُنُ بِکُلِّ الْاٰیَۃِ وَنَعْمَائِہٖ وَثَنَائِہٖ

## روزگار ملے، قرض ادا ہو

کوئی شخص خواہ بادشاہ ہو یا اعلیٰ عہدہ دار ہو اپنے تخت و بخت سے معزول ہوگیا ہو یا کوئی ملازم اپنی ملازمت سے علیحدہ ہوگیا ہو تو اس کو یہ چاہیے کہ اس اسم کی اس طرح دعوت کرے اور سات روز روزہ رکھے اور کسی جانور کا گوشت نہ کھائے اور ایک مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھ کر ایک ہزار مرتبہ یہ اسم بعد نماز عشاء ۴۱ روز تک "یَااَللّٰہُ یَا کَبِیْرُ اَنْتَ الَّذِیْ لَا تَھْدِی الْعَقُوْلُ لِعَظْمَتِہٖ" تاج و تخت سے ملے بے روزگار کو روزگار مل جائے مقروض کا قرض ادا ہو "چند دنوں کے اندر اندر دولت کے انبار لگ جائیں۔" پھر چاہیے کہ عدل کرے ظلم سے پرہیز کرے اور غریبوں کا کام ویسے کرے اور اپنا حال کسی پر ظاہر نہ کرے۔

## یاقوت کی انگوٹھی کا ایک اہم فائدہ

یاقوت بہت خوش رنگ سرخ اصلی لے کر چاندی کی انگوٹھی میں وقت اور ساعت نقشہ سے دیکھ کر اس میں لگوادے اور پھر اسی ساعت کے اندر داہنے ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں پہنے انشاء اللہ فتوحات حاصل ہوں گی۔

## رزق کی فراخی، روزی کی کشادگی

جناب حکیم قاضی سید محمد کرم حسین دہلویؒ اپنی شہرہ آفاق کتاب "انکشاف غیبی" میں لکھتے ہیں۔ آج کل عام طور سے ایسے کام زیادہ تر ہو رہے ہیں کہ جن کی ناواقفی سے مفلسی، تنگدستی بڑھتی ہے، رزق میں کمی ہوتی ہے اور عمر بھی گھٹتی ہے۔ مفلس اور غریب آدمی کتنا ہی شریف زادہ پڑھا لکھا ہو۔ ہر کوئی اس کو حقیر اور ذلیل سمجھتا ہے جن سے افلاس بڑھتا ہے وہ

یہ کام ہیں ان کو چھوڑ دے چند روز میں مالدار ہو جائے گا۔ ناپاکی کی حالت میں غسل اور وضو کے بغیر کچھ کھالینا، ننگے ہو کر پیشاب کرنا، رات کو گھروں میں جھاڑو دینا، خاص طور پر کپڑے یا رومال سے جھاڑنا، دانت سے ناخن کاٹنا، پاجامے، تہبند، دھوتی یا دامن سے منہ، ہاتھ اور بدن پونچھنا۔ فقیروں سے روٹی خرید کر کھانا، کھڑے ہو کر کھانا، پاجامہ شلوار پہننا، کھڑے ہو کر کنگھی کرنا، ماں باپ کا نام لینا یا بے ادبی سے پکارنا۔ بزرگوں کے آگے چلنا، ناف کے بال نہ تراشنا، قینچی سے چہرہ کے بال کترنا، لہسن پیاز کے چھلکے جلانا، مکڑی کے جالے گھروں سے دور نہ کرنا، پھٹے ہوئے کپڑے کو بدن پر پہنے ہوئے سینا، صبح کے وقت سوتے رہنا، دن چڑھے اٹھنا، بغیر ہاتھ دھوئے کھانا کھانا، ہر وقت بال بچوں اور گھر والوں سے لڑنا، جنازہ کے پاس بیٹھ کر کھانا کھانا، خلال کرتے وقت دانتوں سے کچھ نکلے اسے کھا جانا، چراغ کو پھونک سے بجھانا، اوندھے جوتا کو سیدھا نہ کرنا، ہر کسی کو کوسنا، اولاد کو برا کہنا، فقیر کو جھڑکی دینا، بایاں پاؤں پاجامے میں پہلے ڈالنا، قبرستان میں ہنسنا۔ دل لگی کرنا، مذاق اڑانا، کوڑا کرکٹ جھڑا ہوا گھر میں جمع رکھنا مغرب اور عشاء کی نماز کے درمیان میں سو جانا، اندھیرے میں کھانا کھانا، بے وضو قرآن شریف کو ہاتھ لگانا، بدھ اور اتوار کی رات کو ہمبستری کرنا اس رات حمل رہے تو بچہ بدنصیب پیدا ہو اور ہمیشہ مفلس رہے اور راستہ میں یا کسی سایہ دار، پھل دار، درخت کے نیچے پیشاب کرنا، ننگے سر بیت الخلاء میں جانا، سر ننگے کھانا کھانا اور بازار میں پھرنا، کسی دوسرے کی کنگھی کرنا، آفتاب نکلنے اور چھپتے وقت کنگھا کرنا، حوض یا تالاب اور دریا میں قبلہ کی طرف منہ کر کے یا نہانے اور وضو کی جگہ پر پیشاب کرنا، چوہے کا جھوٹا کھانا، سوتے وقت پاجامہ، لنگی تہبند اور دوپٹہ سر کا نیچے سر کے رکھنا، مسجد میں دنیا کی باتیں کرنا، مٹی یا چینی کے ٹوٹے برتن میں کچھ چیز رکھنا اور اس میں کھانا کھانا، ٹوٹے یا گرہ دار قلم سے لکھنا، مہمان کے آنے سے ناخوش ہونا، باتھ روم میں جا کر یا استنجاء

کرتے وقت باتیں کرنا، دانتوں سے روٹی کترنا، کپڑے سے دانتوں کو ملنا جیسے انگلی یا مسواک سے دانت صاف کیا کرتے ہیں جس برتن میں کھانا کھایا ہے اس میں ہاتھ دھونا، گھڑے سے منہ لگا کر پانی پینا، اپنے پڑوسی کو تکلیف دینا، دہلیز کے دروازہ میں بیٹھنا، چوکھٹ پر سر رکھ کر سونا، جو شخص دولت مند ہونا چاہے وہ ان ممنوعات کو چھوڑ دے۔

## حضور پاک کے صدقے میں

آفتاب کے نکلتے ہی اس کی طرف منہ کر کے تین سو دفعہ پڑھے "بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَغِثْنَا يَا رَسُوْلَ الثَّقَلَيْنِ اَنْتَ حَقٌّ مُنِيْبُ اللّٰهِ" پڑھتے وقت یہ خیال ذہن نشین رکھے کہ حضور ﷺ کے روضہ مبارک پر حاضر ہو کر خدا سے روزی طلب کر رہا ہوں۔

## دولت سے مالا مال ہو جائے

کوئی شخص روزی سے اس قدر پریشان ہو کہ روٹی بھی میسر نہ آتی ہو تو مغرب یا عشاء کی نماز کے بعد مع بسم اللہ شریف الحمد شریف ایک مرتبہ اور سورہ الم نشرح تین مرتبہ اور سورہ انا انزلناہ (۴۱) اکتالیس مرتبہ اور سورہ واقعہ ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے خداوند کریم اس کے لئے غیب سے روزی عطا فرمائے جس کسی نے چالیس دن پڑھ لیا مالا مال ہو گیا ہے۔

## دولت مند بننے کے لئے ایک عمل

بعد نماز صبح سورۂ مزمل مع بسم اللہ شریف ایک مرتبہ روزانہ پڑھا کرے اور اس سورہ پڑھنے میں جب "رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا" پر پہنچے تو اس آیت کو تین مرتبہ پڑھے اس تین مرتبہ "وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ" پڑھے اور تیسری مرتبہ يَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ تین مرتبہ پڑھے اور چوتھی مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ" تین مرتبہ پڑھے روزی ملنے کے علاوہ کے اور جو کوئی حاجت ہو گی وہ بھی

حاصل ہو جائے گی۔

## رزق کے دروازے کھل جائیں

"یَا رَزَّاقُ" ہر نماز کے بعد (۳۱۹) تین سو انیس مرتبہ! کہ ان حروف کے اعداد میں ان کے برابر بعد نماز صبح یا بعد نماز عشاء پڑھا کرے تو خداوند کریم کی طرف سے رزق کے دروازے کھل جائیں، نان شبینہ کی محتاجگی دور ہو جاتی ہے۔

## مالدار و تونگر بننا

حدیث شریف میں وارد ہے کہ جو شخص عسرت اور تنگدستی سے زندگی بسر کرتا ہو اور وہ مالدار و تونگر بننا چاہتا ہو تو جمعرات کے دن بعد نماز عصر افتاب کے زرد ہونے سے پہلے اپنے ناخن ترشوایا کرے خدا اسے جلد غنی کر دیتا ہے۔

## ایک سال کے اندر اندر امیر ہو جائے

درود مستغاث بعد نماز صبح اس طریقہ سے پڑھے کہ آفتاب نکلتے ہی پورا پڑھ لیا جائے پھر دعا مانگے قبولیت کا شرف حاصل ہو اور خداوند عالم پڑھنے والے کو ایسی جگہ سے دولت دینا عطا فرمائے کہ ایک سال گزرنے پائے امیر کبیر ہو جائے۔ کسی ضرورت شدید سے وقت گزر جائے تو اس کا خیال نہ کرے کہ اب وقت نہیں رہا نہ پڑھے اور کسی وقت پڑھ لیا کرے ضرور پڑھے۔

### روپیہ بڑھتا رہے

صرف بسم اللہ کی ب کو اکیس (۲۱) جگہ کاغذ کے پرچوں پر لکھ کر پرس، بٹوہ میں رکھے اس پرس کا روپیہ بڑھتا رہے کسی سے حال ظاہر نہ کرے۔

## سورۃ الضحیٰ کا مالا مال کر دینے والا ایک عمل

چاند کے شروع مہینے میں جمعرات کے دن آفتاب نکلتے ہی ایک ہزار مرتبہ سورہ والضحیٰ دومع بسم اللہ شریف اور یہ دعا آخر میں ایک دفع پڑھے۔ ''اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ عَلَى الْيُسْرِ الَّذِيْ يَسَّرْتَهٗ عَلٰى كَثِيْرٍ مِنْ عِبَادِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ'' اور اس طرح مغرب کی نماز پڑھتے ہی پڑھے اور اسی سورت کو ایک کاغذ پر لکھ کر پاک کپڑے کی تھیلی میں چالیس روپے بھر کر اس تعویذ کو رکھ دے جب خرچ کرنا چاہے تو جس قدر روپوں کے خرچ کرنے کا ارادہ ہو تو اس قدر سورہ والضحیٰ پڑھے اور روپیہ لے کر خرچ کرے کبھی روپے کم نہ ہوں گے جس قدر دل چاہے خرچ کرتا رہے۔

## روپیہ ختم نہ ہو

سات دانے جو کے لے کر اور وضو کر کے ان دانوں پر ''یَافَتَّاحُ یَارَزَّاقُ'' ایک ایک مرتبہ پڑھ کر ان دانوں کو اپنے پرس میں ڈال دیں اور اس کا منہ بند کر دیں اور جتنا چاہیں بغیر گنتی کے اس سے خرچ کرتے رہیں انشاء اللہ تعالیٰ اس پرس کا روپیہ ختم نہ ہوگا۔ جب پرس کھولیں تو وضو کر کے کھولیں اور اس کے روپیہ کو نا جائز اور گناہ کے کاموں میں خرچ نہ کریں ورنہ ہلاک ہوں گے اور نہ کسی سے یہ ظاہر کریں ورنہ خیر و برکت جاتی رہے گی۔

## غلہ میں برکت رہے

عیدالضحیٰ کے روز ذبح کی ہوئی بکری کا بایاں شانہ لے کر اور اسے گوشت وغیرہ سے صاف کر کے جب اس کی تری جاتی رہے وہ لکھنے کے قابل ہو جائے تو اس پر یہ اسم پاک لکھیں اور اناج کے ڈھیر میں دبا دیں غلہ میں بہت برکت ہوتی ہے ''تَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعَالَمِيْنَ۔ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ تَبَارَكَ الَّذِيْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰى عَبْدِهٖ

تَبَارَكَ الَّذِیْ جَعَلَ فِی السَّمَاءِ بُرُوْجًا تَبَارَكَ الَّذِیْ بِیَدِهِ الْمُلْكُ وَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ"۔ اس کے بعد اصحاب کہف کے نام لکھ کر پھر یہ لکھیں" وَكَلْبُهُمْ قِطْمِیْرٌ"۔

## کھانے میں خیر و برکت ہو

یہ دعا چالیس مرتبہ نمک پر پڑھ کر دم کریں پھر اس میں سے تھوڑا سا نمک کھانے وغیرہ میں ڈال دیا کریں تو کھانا بہت زیادہ ہو جائے۔" لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْغَنِیُّ الْهَادِیْ الرَّازِقُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْكَرِیْمُ الْوَاسِعُ الْوَهَّابُ ذِی الطَّوْلِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ هُوَ الْجَوَّادُ الْمُتَفَضِّلُ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِیْمًا

## عمل شجر زر

یہ عمل شجر زر یعنی سونے کے درخت سے موسوم ہے اور حضرت غوث گوالیاری کو موکلات سے ہاتھ آیا تھا اور حضرت شیخ پیر محمد سلونی رحمۃ اللہ علیہ بلا ناغہ ہر مہینے میں تین رات مہینے کی بیسویں رات سے شروع کیا کرتے تھے۔ یہ کمیاب اور نایاب عمل ہے آج تک بوجہ بخل عاملین وکاملین نے مخفی رکھا۔ ہر کسی کو اس کے اظہار سے اس لئے پوشیدہ کیا کہ اہل دنیا برے کاموں اور لایعنی ضرورتوں میں صرف کرتے ہیں اور اگر عمل پورے طور سے نہیں ہوتا تو برا کہتے ہیں۔ پس یہ خاکسار اپنے مسلمان بھائیوں کی خدمت میں پیش کرتا ہے کہ آج کل ان کی حالت عام طور سے افلاس میں گزر رہی ہے۔ کیا عجب ہے کہ کوئی شخص محنت کرے فائدہ حاصل کرے اور دولت بے غایت پائے امیرانہ زندگی بسر کرنے کے لئے بے بہا دولت ہے۔ ترکیب اس کی اس طرح سے ہے کہ ایک تانبے کا چراغ کسی نیک ساعت میں بنوائے جو ساعت کے نقشے لکھیں ہیں پھر اس پر رانگ کی قلعی کرا دے پھر اور کسی نیک ساعت شروع مہینے میں دن کے وقت چار مربع سونے کا غذ یعنی اتنا بڑا کاغذ ہو جتنے پر یہ

تعویذ آ جائے اور وہ کاغذ جو کھوٹا ہو پر نیچے لکھا ہوا تعویذ روزمرہ چالیس دن تک لکھے اور ان کی روزانہ چار بتیاں بنا دے اور رات کو نیک ساعت میں کسی علیحدہ مکان کے اندر اس چراغ میں گھی اور شہد ملا کر ڈالے اور چاروں بتیاں ایک کے بعد ایک اس میں ڈال کر جلا دے اور بتیوں کے جلتے وقت یہ اسماء اَجَبَ یَا غَفْصَدِیْلُ بِحَقِ یَاغَنِیُّ یَاقَیُّوْمُ یَا صَمَدٌ یَـا دَائِـمُ ایک ہزار ایک سو چورانوے مرتبہ چالیس رات تک پڑھے اور جب تک پڑھے یہاں جلتی رہیں جب کہ چالیس دن پورے ہو جائیں تو پھر اس تعویذ کو مع موکلوں کے نام جیسا کہ لکھے ہیں۔ شمس یا مشتری کی ساعت میں آفتاب نکل آنے کے وقت شروع ماہ میں نہا دھو کر وضو کر کے اس تانبے کے کٹورے پر وہی تعویذ جو نیچے لکھا جاتا ہے اور کاغذ پر جس کی بتی بنائے جانے کو لکھا ہے کندہ کرے۔ یہ عدد تعویذ اور نام موکل اور اسمائے پاک خود لکھے ہوئے تین رات آخر مہینے کی بیس اکیس کو روشن کرے اور جب تک یہ فلیتے جلتے رہیں یہ موکلوں کے نام بلا تعداد پڑھتا رہے "یَا کَلْکَائِیْلُ یَاجَیُوْشُ بِحَقِ یَا عَلَوْدَائِیْلُ اَجِیْبُوا دُعَائِی یَا عَزِیْزُ یَا مَلِیْکُ۔ جب ختم کر چکے تو اس وقت ایک موکل آئے گا اور کہے گا کہ کیا چاہتے ہو تو اس وقت کہے کہ مجھے اپنے صرف کرنے کو روپیہ کی ضرورت ہے وہ اقرار کرے گا کہ نیک کام میں اور اپنے بال بچوں میں خرچ کرو گے اور کسی سے کہہ دو گے تو لانا بند کر دے گا ضرورت مند ضرور اس عمل کو کرے اگرچہ محنت سے خیال کرو تو کوئی کام بغیر تکلیف اٹھائے نہیں ہوتا۔

یا غنی اجب یا غفصدیل بحق یا غنی یا قیوم یا حمد یا دائم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۱ | ۲۹۸ | ۲۹۱ | ۳۰۴ |
| ۲۹۲ | ۳۰۳ | ۳۰۲ | ۲۹۷ |
| ۳۰۴ | ۲۹۳ | ۲۹۶ | ۲۹۹ |
| ۲۹۵ | ۳۰۰ | ۳۰۵ | ۲۹۴ |

یا غنی اجب یا غفصدیل بحق یا غنی یا قیوم یا حمد یا دائم

## روپیہ کی کمی نہ ہو

یہ عمل فتوحات، روپیہ اوراشرفی کے حصول کے لئے تجربہ کیا ہوا ہے۔ حضرت شیخ بہاؤالدین زکریا قدس سرہ کہتے ہیں کہ جو شخص ان اسماء مبارک کو ایک روپیہ پر دم کر کے رکھے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے اس کی دولت روز بروز بڑھتی رہے گی۔ بشرطیکہ ناجائز اور شریعت کے خلاف کاموں پر صرف نہ کرے۔ ترکیب یہ ہے کہ جمعہ کی رات کو آدھی رات گزرنے پر وضو کر کے دو رکعت نماز تحیۃ الوضو پڑھے پھر دو رکعت نماز صلوٰۃ الحاجت کی پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد شریف کے بعد آیۃ الکرسی وھوالعظیم تک ایک مرتبہ اور سورہ ''قل ھواللہ'' گیارہ بعد سلام درود شریف ایک مرتبہ اور پھر سورۃ الحمد اور آیۃ الکرسی ایک ایک مرتبہ اور سورہ قل ھواللہ گیارہ مرتبہ اور پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے۔ اور حضور پاک ﷺ کی روح اقدس کو ہدیہ کرے اور یہ اسم اَغْنِنِیْ والا جو نیچے لکھا جاتا ہے۔ ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر ایک روپیہ پر دم کرے اور ہمیشہ جمعہ کی رات ایک سو ایک مرتبہ یہ اَغْنِنِیْ والا عمل پڑھتا رہے اور اس روپیہ کو ناپاک مرد وعورت سے بچا کر رکھے انشاء اللہ روپیہ کی کمی نہ رہے گی اور روز بروز دولت میں اضافہ ہوگا جس کا دل چاہے محنت کرے اور آزمائے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُ كَافِيْ قَصَدْتُ الْكَافِيْ وَوَجَدْتُ الْكَافِيْ لِكُلِّ كَافِيْ كَفَانِي الْكَافِيْ وَنِعْمَ الْكَافِيْ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ يَا سَيِّدِيْ وَمَوْلَائِيْ اَغْنِنِيْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ۔

## غیب سے رزق ملے

بہت سے لوگوں کو میں نے اس کا متلاشی پایا اور یہ کہتے سنا کہ اس کا عمل وغیرہ کچھ نہیں ہے۔ دنیا جھوٹ بولتی ہے۔ دراصل بات یہ ہے کہ یہ عمل ہے تو ضرور لیکن اس کے نہ

بتانے کی کئی وجوہات ہیں، ان میں سے ایک تو سب سے بڑا بھاری نقص یہ ہے کہ جس کو یہ عمل آتا ہے وہ اگر کسی کو بتادے یا ظاہر کرے تو اس کے عمل کا اثر جاتا رہتا ہے اور اس کی آمدنی بند ہو جاتی ہے۔ دوسرے اس کے حاصل کرنے میں محنت بہت زیادہ ہوتی ہے۔ ہر کوئی اس کی انجام نہ ہی مجبور ہیں اس لئے عام طور سے نہیں بتایا جاتا لہٰذا یہ خاکسار، اس خیال کو مدنظر رکھ کر بہت لوگ اس کے خواہش مند ہیں کہ کیسی ہی مشقت ہو اس کی انجام دہی کے لئے تیار ہیں پس ان نایاب اور کامیاب عملیات کا مفصل طور سے اظہار کرتا ہے کہ کوئی خوش قسمت محنت کرے اور وہ بعنایت خداندکریم کامیابی حاصل کر کے دولت دنیا سے مستغنی ہو جائے۔ دست غیب حاصل ہونے کے لئے ان امور کی پہلے سے پابندی اختیار کرے:

(۱) پہلے تو اپنا عقیدہ درست رکھے اور یہ سمجھ لے کہ میں اس میں ضرور کامیاب ہو جاؤں گا۔

(۲) تقویٰ یعنی پرہیزگاری اختیار کرے۔

(۳) نیک کمائی سے روزی حاصل کرے۔

(۴) کپڑے بھی حلال کمائی سے ہوں۔

(۵) روزہ رکھے اور روزہ رکھنے میں اس امر کا لحاظ رہے کہ ہر کسی کی غیبت کرنے، فحش باتوں سے زبان کو بچائے۔

(۶) آنکھوں سے کسی نامحرم اور ناجائز شے کو نہ دیکھے۔

(۷) بدن کو ہر وقت پاک رکھے۔

(۸) نہانے، دھونے، وضو کرنے کے لئے پانی بھی اپنے ہاتھ سے لائے یا کسی نمازی آدمی سے منگائے۔

۹) مکان ایسی جگہ ہو جہاں کسی کی آواز نہ آتی ہو اور اندھیرا ہو۔

(۱۰) موم بتی روشن کرے یا گھی کا چراغ جلائے۔

(۱۱) حقہ پینے والے حقہ پینا چھوڑ دیں۔

(۱۲) خوشبو جلانے اور دھونی کرنے کے عود اگر کی لکڑی یا اگر بتی اور عطر و مشک و عنبر وغیرہ جو کچھ میسر آ جائے اپنے پاس تیار رکھے۔ پڑھتے وقت دھونی جلائے۔

(۱۳) عمل شروع کرنے سے پہلے سات دن روزہ رکھے، کشمش اور سرکہ سے روزہ کھولے۔

(۱۴) کھانے کو جو کی روٹی کھائے۔

(۱۵) جو کچھ خواب و خیال نظر آئے یا مؤکل دکھائی دے ان سے کسی قسم کا خوف نہ کرے۔ دست غیب کے مؤکل مومنین ہیں کسی طرح سے اذیت نہیں پہنچاتے ہیں اور نہ کسی طور سے ڈراتے ہیں۔

(۱۶) دن کو سورہے تا کہ رات کو پڑھتے وقت نیند غالب نہ ہو، رات کو نیند بہت آئے تو سو رہے آنکھ کھلتے فوراً وضو کر لیا جائے۔

(۱۷) جو عملیات لکھے ہیں ان کو بھی یاد کرلے تا کہ عربی عبارت پر دل لگا رہے۔

(۱۸) فقیروں اور غریبوں کو کچھ خیرات بھی تقسیم کرتا رہے۔

۱) شروع ماہ چاند میں جو جمعرات آتی ہے اس کی رات کو بعد نماز عشاء اکتالیس مرتبہ سورہ یٰسین اور بعد ختم یہ دعا بھی اکتالیس مرتبہ پڑھتا ہے اور وہ اسی جگہ سویا کرے۔ صبح اٹھ کر صبح کی نماز پڑھے، بعد نماز کچھ ورد کا وظائف یا قرآن شریف یا درود شریف پڑھا کرے۔ جب آفتاب نکل آئے تو دو دو کر کے چار رکعت نماز قضائے حاجت پڑھ کر خداوند کریم سے دعا مانگے کہ الٰہی تو عالم الغیب ہے پس اپنے خزانہ غیب سے مجھے دست غیب عطا فرما۔ دعا مانگے کہ اپنے کاروبار میں مصروف ہو جائے۔ چالیس روز تک اسی

ترکیب سے پڑھا کرے۔ بعد چالیس روز چلہ ختم ہو جانے پر روزمرہ عشاء کی نماز کے بعد ایک ایک مرتبہ سورۃ یٰسین اور ایک مرتبہ یہ دعا پڑھ کر پاک کپڑے پہنے ہوئے پاک بستر اور چارپائی پر سوئے انشاءاللہ تعالیٰ جس قدر روپیہ ملنے کی نیت کیا کرے گا تکیہ کے نیچے سے صبح اپنا خرچ پایا کرے گا روزانہ پڑھنے کی حتی المقدور ناغہ نہ کرے کسی سخت بیماری کے باعث قضا ہو جائے تو صحت یاب ہونے کے بعد ہر ایک ورد روزانہ ایک ایک بار پڑھا کرے۔ سورۃ یٰسین زبانی یاد نہ ہو تو قرآن شریف سے دیکھ کر پڑھی جائے اور دعا یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ اِنْ کَانَ رِزْقِیْ فِی السَّمَاءِ فَاَنْزِلْہُ وَاِنْ کَانَ فِی الْاَرْضِ فَاَخْرِجْہُ وَاِنْ کَانَ فِی الْبَحْرِ فَاطْلِعْہُ وَاِنْ کَانَ بَعِیْدًا فَقَرِّبْہُ وَاِنْ کَانَ قَرِیْبًا فَیَسِّرْہُ وَاِنْ کَانَ قَلِیْلًا فَکَثِّرْہُ وَاِنْ کَانَ کَثِیْرًا فَھَوِّنْہُ وَبَارِکْ لِیْ فِیْہِ وَارْزُقْنِیْ مِنْ حَیْثُ اَحْتَسِبُ وَمِنْ حَیْثُ لَا اَحْتَسِبُ رِزْقًا حَلَالًا طَیِّبًا مُّبَارَکًا فِیْہِ حَتّٰی لَا یَکُوْنَ لِاَحَدٍ مِّنْ خَلْقِکَ عَلٰی فِیْہِ مِنْہُ وَاجْعَلْ یَدِیَّ عُلْیَا بِالْاِعْطَاءِ وَلَا تَجْعَلْ یَدِیَّ السُّفْلٰی بِالْاِسْتِعْطَاءِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

۲) یہ اسمائے مکرم ایک ہفتہ تک پڑھنے سے دست غیب حاصل ہوتا ہے روپوں کی خواہش ہو روپیہ طلب کرے اور اگر روزانہ رقم ملنے کا خواہش مند ہو تو خداوند عالم سے جو مانگے وہ ملا کرے۔ پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ جو شرائط اوپر ظاہر کی ہیں ان کا پابند ہو کر مکان ایسا مقرر کرے جہاں کسی کی آواز نہ پہنچے اور عطر وغیرہ اس میں رکھے اور روزمرہ سات روز تک روزہ رکھے اور روزہ جو کی روٹی یا کشمش یا سرکہ سے افطار کرے۔ چاند نظر آنے کے بعد جو اتوار پہلے آئے اسی روز بعد نماز صبح پہلے "اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم" اور بسم اللہ شریف پڑھ کر اکیس مرتبہ "سورہ مزمل" قل یا ایہا الکافرون پڑھے

اور پھر تین مرتبہ اس قسم کو پڑھے:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ یَا شَمْخُ شِمَاخَ الْعَاتِیْ عَلٰی کُلِّ بِرَاخٍ اُنَادِیْکَ یَا جِبْرَائِیْلُ تَامُرُ مُنَادِیًا مِّنَ السَّمَاءِ یُنَادِیْ مِنْ قِبْلِکَ یَاسَمَاءُ شَنُوْتُ شَنُوْتُ مَاسَمِعَکَ عَبْدُکَ اِلَّا خَشِعَ وَخَضِعَ وَلَا جَبَّارٌ اِلَّا تَزَعْزَعَ وَلَا مَلَکٌ اِلَّا خَضِعَ بِالَّذِیْ زَیَّنَ الشَّمْسَ فِی اُفُقِ السَّمَاءِ وَاِنَّہٗ لَقَسَمٌ لَّوْتَعْلَمُوْنَ عَظِیْمٌ اَجِبِ الدَّاعِیَ یَا مَیْمُوْنُ بِحَقِّ اِنَّ الَّذِیْنَ عِنْدَ رَبِّکَ لَا یَسْتَکْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِہٖ وَیُسَبِّحُوْنَہٗ وَلَہٗ یَسْجُدُوْنَ ○

یہ قسم پڑھ کر یَا کَرِیْمُ یَا رَحِیْمُ دن بھر اور رات بھر بیٹھ کر پڑھتا رہے۔ نماز کے وقت نماز پانچوں وقت کی پڑھ لیا کرے پھر جب جمعہ کی رات آئے تو دو رکعت نماز نفل کی نیت کر کے پڑھے۔ بعد نماز ایک ہزار مرتبہ درود شریف پڑھ کر پھر دو ہزار مرتبہ یَا کَرِیْمُ یَا رَحِیْمُ پڑھے پھر ایک ہزار بار درود شریف پڑھے تین مرتبہ اوپر لکھی ہوئی قسم پڑھے اور جب اسم مبارک پر پہنچے وَلَہٗ یَسْجُدُوْنَ تو نہایت الحاح وزاری اور خالص نیت سے اور نہایت ذوق وشوق سے سجدہ کرے سجدہ میں یہ دعا اکتالیس بار پڑھے (اس کو پہلے حفظ کرلیا جائے)۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَوَّلِ اَوَّلِیَّتِکَ الَّتِیْ لَا اِبْتِدَاءَ لَھَا وَاٰخِرِ اٰخِرِیَّتِکَ الَّتِیْ لَا اِنْتِھَاءَ لَھَا یَا کَرِیْمُ یَا ذَالْکَرَمِ الْجَمِّ الَّذِیْ لَا اِنْقِطَاعَ لَہٗ اَبَدًا یَاذَالرَّحْمَۃِ الْوَاسِعَۃِ الَّتِیْ لَا تُکَیَّفُ یَا مُطَّلِعًا عَلَی الضَّمَائِرِ وَالْھَوَاجِرِ وَالْخَوَاطِرِ لَا یَعْزُبُ عَنْکَ شَیْءٌ بَصِیْرٌ یُبَصِّرُوْ اَھْلَ الْبَصَائِرِ وَیُدِیْمُ عَلٰی عَظَمَتِہٖ وَاسْتَعْلَمَھُمْ وَاَلْھَمَھُمْ لِذِکْرِہٖ وَوَفَّقَھُمْ وَعَلَّمَھُمْ عِلْمَ اِسْمِہِ الْکَرِیْمِ وَفَتَحَ لَھُمْ بَابَ الرَّحْمَۃِ فَنَادَوْا یَا رَحِیْمُ

فَاسْتَقَامُوْا عَلٰی اِسْتِقَامَةِ الْمُنَاجَاةِ فَخَصَّفَ بِهِمْ حَاتِفُ الْاِجَابَهِ اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اِلٰهِي وَسَيِّدِيْ وَمَوْلَايَ اِكْشِفْ عَنْ قُلُوْبِنَا حِجَابَ الْغَفْلَةِ وَعَنْ اَبْصَارِنَا مَا حَجَبَهَا عَنِ الْعِبْرَةِ حَتّٰى نَعْلَمَ مِنْ عِلْمِكَ مَا عَلَّمْتَنَا وَنَتَصَرَّفُ بِهٖ تَصَرُّفُ الرُّوْحَانِيِّيْنَ بِسِرِّ اسْمِكَ يَا مَنْ خَلَقْتَ الْمِيْزَانَ لِاَهْلِ مَعْصِيَتِكَ وَزَخْرَفْتَ الْجِنَانَ لِاَهْلِ طَاعَتِكَ تَوَسَّلْتُ اِلَيْكَ يَا اَسْمَاءُ بِاَسْمَائِكَ الْحُسْنٰى وَبِكَلِمَاتِكَ التَّامَاتِ الْعُلْيَا اَنْ تَقْضِيَ حَاجَتِيْ وَاَنْ تُسَخِّرَ لِيْ خَادِمَ هٰذَيْنِ الْاِسْمَيْنِ الشَّرِيْفَيْنِ الْكَرِيْمَيْنِ الْعَظِيْمَيْنِ اَنْ يَاْتِيَنِيْ كُلَّ يَوْمٍ بِدِيْنَارِ ذَهَبٍ مِنْ خَبَايَا الْاَرْضِ اَجِدُهٗ تَحْتَ رَاْسِيْ وَاسْتَعِيْنَ بِهٖ عَلٰى قَضَاءِ حَاجَتِيْ وَمَصَالِحِيْ اَللّٰهُمَّ يَا رَبِّ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ اِحْفِظْنَا اَللّٰهُمَّ يَا ذَالذَّاتِ الْكَرِيْمَةِ وَالْاَسْمَاءِ الْعَظْمَةِ اَسْئَلُكَ رِزْقًا غَالِبًا غَيْرَ مَغْلُوْبٍ طَالِبًا غَيْرَ مَطْلُوْبٍ وَاللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ رِزْقِيْ فِي السَّمَاءِ فَاَنْزِلْهُ وَاِنْ كَانَ فِي الْاَرْضِ فَاَخْرِجْهُ وَاِنْ كَانَ بَعِيْدٌ فَقَرِّبْهُ وَاِنْ كَانَ قَرِيْبًا فَيَسِّرْهُ وَاِنْ كَانَ مَعْدُوْمًا فَاَوْجِدْهُ وَاِنْ كَانَ قَلِيْلًا فَكَثِّرْهُ وَبَارِكْ اَللّٰهُمَّ لِيْ فِيْهِ وَاٰتِنِيْ بِهٖ مِنْ عِنْدِكَ وَتَوَلّٰى اَنْتَ اَمْرِيْ فِيْهِ وَاجْعَلْ يَدِيْ عَالِيَةً بِالْاِعْطَاءِ وَلَا تَجْعَلْهَا سَافِلَةً بِالْاِسْتِعْطَاءِ بِرَحْمَتِكَ يَا رَزَّاقُ يَا فَتَّاحُ يَا عَلِيْمُ يَا عَظِيْمُ يَا كَرِيْمُ يَا رَحِيْمُ اَجِبْ دُعَائِيْ بِفَضْلِكَ وَكَرَمِكَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ بِعِبَادِكَ لَطِيْفٌ خَبِيْرٌ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا۔

# قرضہ کی ادائیگی بڑی خوش نصیبی

قرض لینے کے لئے بڑے بڑے وعدے کرتے ہیں۔ عزیز و اقارب، دوست احباب ان کی مجبوری کے باعث قرض دے دیتے ہیں۔ لیکن لینے والوں کو ادائیگی کا مطلق خیال نہیں ہوتا۔ دینے والے وصولی کے تقاضے کرتے۔ وعدے وعہد یاد دلاتے ہیں تو یہ سن کر مقروض حضرات ناراض ہو جاتے ہیں اور معاملہ لڑائی جھگڑے اور ناراضگی تک پہنچ جاتا ہے۔ طاقتور لوگ یا حکومت یا بنک وغیرہ اپنی طاقت استعمال کر کے مقروض کو جیل بھی بھجوا دیتے ہیں اور اس کی جائیداد اور گھر قرقی (Pludge) کر کے اس کو بے گھر کیا جاتا ہے۔ تب مقروض افراد کو یہ فکر ہوتی ہے کہ کوئی وظیفہ پڑھیں وہ اگر خدا اور رسول ﷺ کے فرمودہ پر عمل کریں تو بفضل تعالیٰ قرضہ سے سبکدوشی ہو جائے۔

۱) قرضہ کی ادائیگی کا نہایت مجرب، صدہا بزرگوار اور اولیائے کرام کا آزمودہ مجربہ عمل ہے۔ مولانا شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ لکھتے ہیں کہ اکتالیس روز تک شروع ماہ سے یہ درود شریف سو بار روزانہ پڑھے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَعَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَعَلَی الْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ۔

پڑھنے کے بعد سجدہ کر کے ادائیگی قرض کی دعا کرے مال میں برکت ہوتی ہے۔

۲) دو رکعت نماز صلوٰۃ ایک ماہ جمعرات کی رات سے شروع کی جائے۔ پہلی رکعت میں الحمد شریف پڑھ لینے کے بعد وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ ستر مرتبہ پڑھے اور دوسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد "وَمَنْ یَّتَوَكَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَھُوَ حَسْبُہٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِكُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا" سلام پھیرنے کے بعد سجدہ میں بھی یہ آیت "وَمَنْ یَّتَوَكَّلْ" اوپر والی

پوری ستر مرتبہ پڑھے اور دعا مانگے کہ الٰہی میرا قرض ادا ہو جائے اور فراخ دستی زیادہ ہو چالیس روز تک پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ ان دنوں سے پہلے ہی مراد حاصل ہو جائے گی۔

## دفینہ کا پتہ لگانا

دفینہ کا پتہ نہ لگتا ہو تو یہ عمل کام میں لایا جائے انشاء اللہ تعالیٰ دفینہ دستیاب ہو جائے گا۔ اس میں مال جو کچھ ہو مل جائے یہ حضرت شیخ امام احمد بن علی بونی رحمۃ اللہ علیہ کے مجربات سے ہے سرخ رنگ کے ریشمی کپڑے پر یہ حرف لکھیں اور لکھتے وقت لوبان اور کندر کو جلا کر دھونی کرتا رہے۔ اس کے چاروں طرف یہ آیت مع زیر وزبر وغیرہ کے لکھے اَلَّا تَسْجُدُوْ لِلّٰہِ الَّذِیْ یُخْرِجُ الْخَبْأَ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لکھنے کے بعد اس کپڑے کو مرغ، بالکل سفید رنگ کا ہو اس کی گردن میں باندھے اور جس مکان میں دفینہ کا گمان ہو یا جادو گڑے ہوئے کی تلاش ہو تو اس مقام پر مرغ کو چھوڑ دیں جہاں وہ دفینہ یا جادو گڑا ہوا ہوگا وہاں وہ مرغ پہنچ کر تین دفعہ آواز دے گا اور پنجوں سے کریدے گا۔ یہ دعا پڑھتا رہے اور جو کچھ مال و متاع ہو کھود کر نکال لیں۔ "اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ یَا شَاکِرُ یَا شَکُوْرُ یَا شَھِیْدُ یَا شَدِیْدُ بِمَا اَوْدَعْوَتَہٗ حَرْفَ الشِّیْنِ مِنَ الْاَسْرَارِ الْمَخْزُوْنَۃِ وَلْاَنْوَارِ الْمَکْنُوْنَہِ اَنْ تُسَخِّرْلِیْ مَلَائِکَتِکَ الْکِرَامِ خُدَّامَ ھٰذَا الْحَرْفِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ"

| ش | ی | ن |
|---|---|---|
| ی | ن | ش |
| ن | ش | ی |

## غلہ بہت زیادہ پیدا ہو

جو کوئی بسم اللہ شریف کو ایک کاغذ پر ایک سو مرتبہ لکھ کر اپنے کھیت میں دفن کرے تو غلہ بہت زیادہ پیدا ہو اور تمام آفات سے محفوظ رہے۔

## تجارت میں ترقی ہو

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا یہ اسم پاک کاغذ پر لکھ کر اپنی دوکان میں رکھے تجارت کو بہت فروغ ہو اور دن دگنی رات چوگنی مال کی فروختگی ہو اس شکل پر لکھے مُحَمَّدٌ۔

## کاروبار میں نفع ہو

جو شخص اس دعا کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کی تجارت میں نفع ہو بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا مُبْدِیُٔ یَا فَعَّالٌ لِمَا یُرِیْدُ یَا رَحِیْمُ یَا وَدُوْدُ اِکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَبِطَاعَتِکَ عَنْ مَعْصِیَتِکَ۔ جمعہ کی نماز کے بعد ستر مرتبہ پڑھ لیا کرے تو اور بھی زیادہ نفع ہو۔

## باران رحمت کا نزول ہو

جب مینہ نہ برسے تو جان لو اور یقینی طور پر مان لو کہ انسان کی بداعمالیوں کا نتیجہ ہے اور بارش ایک ضروری چیز ہے کہ اس کی تمام مخلوق یعنی انسان وحیوان چرند کو ضرورت ہے غلہ وغیرہ کی پیداواری اس سے ہوتی ہے گویا زندگی سب کی اسی پر ہے بارش نہ ہوتے اناج پیدا نہیں ہوتا تو مخلوق بھوکی مرجاتی لہٰذا خداوند عالم نے اپنے حبیب خاص حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذریعہ انسان کو بتایا کہ جب ہماری ناراضگی دیکھو تو اس آیت شریف ''غَفَّارًا یُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَیْکُمْ مِدْرَارًا'' پر عمل کرنے لگو یعنی توبہ کیا کرو اور استغفار پڑھا کرو۔ ہم اپنے آسمان سے موسلادھار مینہ برسائیں گے۔ چنانچہ اس کے لیے استقا کی

نماز ادا کرنے کا حکم ہوا ہے کہ تمام مسلمان مل کر مع اپنے بچوں بوڑھوں اور جانوروں کے پاپیادہ جنگل کی طرف جائیں اور اپنے ہمراہ کسی کافر کو نہ لے جائیں پھر ان سب میں جو شخص بزرگ صالح عابد و زاہد ہو قبلہ کی طرف منہ کر کے کھڑا ہو جائے اور دونوں ہاتھ اٹھا کر خدا سے پانی برسانے کی دعا مانگے اور نہایت عاجری اور گریہ وزاری سے پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اسْقِنَا غَیْثًا مُغِیْثًا نَافِعًا غَیْرَ ضَارٍّ عَاجِلاً غَیْرَ اٰجِلٍ اَللّٰھُمَّ اسْقِ عِبَادَكَ وَبَهَائِمَكَ وَانْشُرْ رَحْمَتَكَ وَاحْیِ بَلَادَكَ الْمَیِّتَ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْغَنِیُّ وَنَحْنُ الْفُقَرَاءُ اَنْزِلْ عَلَیْنَا وَاجْعَلْ مَا اَنْزَلْتَ لَنَا قُوَّتًا وَبَلَاغًا اِلٰی حِیْنَ۔

ترجمہ!

اے اللہ برسادے پانی تکلیف کا دور کرنے والا، فائدہ یا نقصان نہ کرے جلدی برسے دیر نہ کرے۔ اے اللہ اپنے بندوں اور جانوروں کو پانی پلادے اور اپنی رحمت کو بھیج اور اپنے مردہ شہروں کو زندہ کردے۔ اے اللہ تیرے سوا کوئی خدا نہیں تو غنی ہے اور ہم سب فقیر ہیں بھیج ہم پر باران رحمت اور اس سے ہمیں قوت دے اور ہماری زندگی کا سامان کردے۔

## ادائیگی قرض کے لئے ایک مجرب عمل

پیر یا جمعرات کے دن چاند کے چڑھایا میں فجر کی نماز کے بعد پہلے روز غسل کر کے دوگانہ نفل قضائے حاجت ادا کر کے ایک سو ایک دفعہ درود غوثیہ پڑھ کر آیہ مکرم وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰه ...... قدراً تک ایک سو اٹھ دفعہ پڑھ کر دعا کرے اور دوسرے روز اسی وقت آیہ شریفہ کو بلا غسل ادا دوگانہ اور درود شریف کے اسی قدر پڑھے اور انتالیس روز تک اسی طرح کرے چالیسویں روز غسل کرے اور دوگانہ پڑھے اور درود شریف سو مرتبہ پڑھ کر آیہ مکرم ایک سو اٹھہتر (۱۷۸) دفعہ پڑھ کر اپنی حاجت کی دعا کرے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے دعا

قبول ہو کر قرض ادا ہو جائے گا۔ اگر پہلے چلہ میں نہ ہو تو دوسرا چلہ دوسرے دن سے شروع کر کے اسی طریقہ سے پورا کرے یعنی پہلا چلہ پیر کے دن سے شروع کیا تھا تو دوسرا چلہ جمعرات سے شروع کرے اور دوسرے چلہ میں بھی حاجت پوری نہ ہو تو تیسرا چلہ تیسری مرتبہ کرے اس طریقہ سے پورا کرے انشاء اللہ تیسرے چلہ میں ضرور قرض ادا ہو جائے گا۔ آزمایا ہوا ہے۔

## درود تنجینا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى آلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَآ اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيَاتِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ مُجِيْبُ الدَّعْوَاتِ وَرَافِعُ الدَّرَجَاتِ وَيَاقَاضِيَ الْحَاجَاتِ وَيَاكَافِيَ الْمُهِمَّاتِ وَيَادَافِعَ الْبَلِيَّاتِ وَيَاحَلَّ الْمُشْكِلَاتِ اَغِثْنِيْ اَغِثْنِيْ اَغِثْنِيْ يَا اِلٰهِيْ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاٰلِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ۔

## مال تجارت میں نفع کے لئے

جو شخص مال تجارت میں نفع کا خواہش مند ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں زعفران وگلاب سے قبلہ رخ بیٹھ کر سفید کاغذ پر اَلٓمّٓ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْم ستر مرتبہ لکھے اور اس پر خوشبو لگا کر ستر مرتبہ ہی الفاظ تین مرتبہ درود تنجینا اول و آخر درود شریف سات سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس کو اپنے سامان تجارت میں رکھے بفضلہٖ تعالیٰ منافع کثیر ہوگا۔

## مہم جوئی اور، حصول رزق کے لئے

جس شخص کو کسی بھی قسم کی مہم درپیش ہو یا روزی کا مسئلہ ہو تو وہ کسی مسجد میں تنہائی میں بیٹھ کر دو رکعت نماز نفل ادا کرے پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ ایک مرتبہ اور آیت الکرسی سات مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ ایک مرتبہ اور آیت الکرسی گیارہ مرتبہ پڑھ کر نماز پوری کرے اور بعد از سلام کے مسجد کے محراب میں جا کر کھڑا ہو جائے اور سات مرتبہ درود تنجینا پڑھ کر سات بار یہ الفاظ بلند آواز میں کہے یَا رَبِّ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ پھر وہیں کھڑے کھڑے یہ دعا مانگے۔

''اے اللہ غنی کر مجھے اپنے ساتھ اپنے غیر سے، ایسا غنی کر جو ہر باطن اور ظاہر امر سے مجھے غنی کر دے اور میری مراد پوری کر اور مجھے میری انتہا کے درجہ میں بلند کر اور میرے وجود میں رویا اور سرور دے۔ اعلیٰ سر تنزیل کے نہایات تک مع وجود نہایات یہاں تک منقطع ہو جائے اور خاموش ہو حرکت مخلوق کی اور مٹا دے تو ساتھ جدائی نقطہ غین کے اور تائب ہو ایک اور دو کا اے اللہ آسان کر مجھ پر ایسی آسانی جو تو نے اپنے اکثر بندوں پر کی اور مدد کر میری چمکدار نور سے جس سے جھک جائے ہر حد کرنے والے کی آنکھ جن وانس سے اور

عنایت کر مجھے بلند درجہ مقامات اور غنی کر مجھ کو اپنے سوا سب سے ایسی تمنا جس سے میرا فقر تیری طرف ہو جائے بے شک تو غنی حمد سے ہے۔

اے اللہ سوال کرتا ہوں کہ غنی کر میرے فقر کو اور کر آسان میرا کام اور میرے نقصان کا بدلہ دے اور میری حاجت پوری کر جو فلاں، فلاں ہیں (یہاں اپنی حاجات کا ذکر کرے)۔

اور انتہائی عاجزی وانکساری اختیار کرے پھر اس کے بعد یہ الفاظ کہے" اَلَمْ یَجِدْكَ یَتِیْمًا فَاٰوٰی وَوَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰی "

## مفلسی سے نجات

جو شخص گھر میں رات کو درود تنجینا کا ورد رکھے گا تو وہ اپنے آپ کو جادو اور سحر سے نجات کے قلعہ میں بند کرے گا اور کوئی جادو ٹونہ اس پر اثر انداز نہیں ہوگا اور اس کا گھر بمعہ اہل وعیال ساری رات محفوظ و مامون رہیں گے۔

## تنگدستی دور کرنا

جو شخص مندرجہ ذیل باتوں کا خواہاں ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل لاتعداد فوائد کا باعث بنے گا۔ حکمت کی وہ باتیں یہ ہیں۔

(۱) عزت وہیبت اور سعادت میں بلندی۔

(۲) برکات الٰہی سے معمور ہو۔

(۳) آفات سے مامون رہے۔

(۴) کل حاجات غیب سے پوری ہوں۔

(۵) اسرار کا مالک ہو۔

(۶) حکومت میں اعلیٰ عہدہ ملے۔

(۷) کاروبار میں بے انتہا اضافہ ہو۔

(۸) ہر بیماری اور دکھ درد دور ہو۔

(۹) زیادتی مال واولاد ہو۔

(۱۰) ہر قسم کے حادثات سے محفوظ و مامون رہے۔

اس کے علاوہ بے شمار فوائد ہیں۔ اس مقصد کے لئے خالص چاندی کی لوح پر پوری طہارت اور باوضو حالت میں خلوت میں ہمت اور صفائی کے ساتھ کندہ کرے۔ بوقت کندہ خوشبو روشن کرے اور اس روز روزہ بھی رکھے۔ گندگی اور ناپاکی سے پرہیز کرے۔ درود تنجینا کو چاندی کی لوح پر کندہ کرنا ہے۔ اپنے پاس سنبھال کر رکھے حسب توفیق صدقہ وخیرات کرے۔

## ادائیگی قرض کا عمل

اگر کاروبار مندے کا شکار ہو گیا ہو دوکانداری اچانک ٹھپ ہو گئی ہو تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش زعفران وگلاب سے کسی کاغذ یا سفید گتے پر بنائیں اس پر درود تنجینا سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس نقش کو دکان کے سامنے والے دروازے کے اوپر لٹکا دیں۔ روزانہ کاروباری جگہ کو کھولتے وقت تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر دروازے پر پھونک ماریں۔ انشاء اللہ کاروبار پھر سے جاری ہو جائے گا نقش یہ ہے۔

الحی القیوم الحی القیوم الحی القیوم

الحی القیوم الحی القیوم الحی القیوم

الحی القیوم الحی القیوم

الحی لقیوم الحی القیوم

الحی القیوم

الحی القیوم

## مال کی حفاظت کے لئے

ایسا کاروبار جس میں مال جلد آگ پکڑ لیتا ہو اور اس کی آگ سے حفاظت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رُخ بیٹھ کر آیت الکرسی مع اسم اللہ شریف سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے لکھیں دوران لکھائی لفظ الحی القیوم سات بار اور وَلَایَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا سات بار لکھیں اور پھر اس پر درود تنجینا سات بار پڑھ کر دم کریں اور اس پرچے کو اپنے مال کے درمیان رکھ دیں روزانہ ایک بار آیت الکرسی پڑھ کر مال کے چاروں طرف پھونک بھی مارا کریں اس عمل کی بدولت مال آگ لگنے سے محفوظ رہے گا۔

## برائے فراخی رزق

فراخی رزق کے لئے یہ عمل نافع اور مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز فجر اکتالیس بار درود تنجینا مع بسم اللہ شریف اور ایک سو مرتبہ عزیمت اول وآخر درود شریف تاج گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگا کریں انشاء اللہ چند دنوں میں ہی رزق میں اضافہ وبرکت شروع ہو جائے گی اور روز افزوں رزق میں ترقی ہوگی عزیمت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

"یَادَائِمَ الْعِزِّ وَالْبَقَاءِ یَا ذَاالْمَجْدِ وَالْعَطَایَا وَدُوْدٌ ذُوالْعَرْشِ الْمَجِیْدِ فَعَّالٌ لِّمَایُرِیْدُ"۔

## فقیری سے مالدار ہونا

جو شخص فقیر ہو گیا ہو اور مالی پریشانیوں میں مبتلا ہو اور نجات کی کوئی راہ نظر نہ آئے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں اٹھتے بیٹھتے درود تنجینا اور یَا عَلِیُّ کا ورد کثرت سے کرے اور بعد از نماز فجر و عشاء اکتالیس مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگا کرے۔ انشاء اللہ اکتالیس یوم کے عمل سے فقیری سے تونگری میں آ جائے گا اور پھر کبھی بھی غریب یا فقیر نہیں ہوگا۔

## عمل نجات مفلسی

زندگی سے بیزار اور غربت کے ہاتھوں تنگ شخص کے لئے ذیل کا عمل بے حد اکسیر ہے۔ اس مقصد کے لئے بعد نماز فجر تین ہزار مرتبہ یا علی اور درود تنجینا اکیس مرتبہ مع اول آخر درود شریف سات سات مرتبہ پڑھا کرے۔ اکتالیس یوم کے مسلسل عمل سے زندگی کی کایا پلٹ جائے گی انشاء اللہ فقیر سے غنی ہو جائے گا اور ہر جگہ عزت و آبرو پائے گا اور خلق میں مشہور ہو جائے گا۔ ہر قسم کی ذلت و رسوائی سے محفوظ رہے گا۔

## فتوحات کے لئے

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ جس بھی کام میں ہاتھ ڈالے اس میں اسے فتح و کامیابی حاصل ہو غیب سے اس کی مدد ہو تو اسے چاہیے کہ وہ درود تنجینا مع بسم اللہ شریف اس طرح پڑھے کہ جب چاند کے مہینہ کا پہلا اتوار اور نماز مغرب کے بعد کا وقت ہو، اتوار کے دن ستر مرتبہ پڑھے۔ پیر کے دن ساٹھ مرتبہ، منگل کے دن پچاس مرتبہ، بدھ کے دن چالیس مرتبہ، جمعرات کے دن تیس، مرتبہ جمعہ کے دن اکیس مرتبہ، ہفتہ کے دن گیارہ مرتبہ، اس طرح ایک ہفتہ میں دو سو بیاسی مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود تاج پڑھ کر ہمیشہ ہر

ماہ کے شروع میں اتوار کے کے دن سے شروع کرے سات دن بلاناغہ عمل پڑھ لیا کرے۔
(انشاء اللہ تعالیٰ) اس کی غیب سے مدد ہوگی اور بدرجہ کمال فتوحات ہوں گی۔ جو بھی کام کرنا چاہے گا اس میں آپ آسانی پیدا ہوگی ہر رکاوٹ خود بخود دور ہوتی جائے گی اللہ تعالیٰ کی مدد شامل حال ہو جائے گی۔

## مفلسی سے نجات

جو کوئی مفلسی کا شکار ہو، غربت اور تنگدستی کے ہاتھوں سخت پریشان ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد اول و آخر تین تین مرتبہ درود تاج پڑھے۔ درمیان میں ستر مرتبہ درود تنجینا پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کی مفلسی دور ہو جائے گی۔ مندرجہ بالا عمل سے تنگدستی کی جگہ خوشحالی کے اسباب پیدا ہوں گے۔ چند ماہ تک بلاناغہ اس عمل کو جاری رکھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ناامیدی اور مایوسی نہ ہوگی۔ غیب سے اس کی خوشحالی کے سامان پیدا ہوں گے ہر طرح کی پریشانی سے خلاصی ہو جائے گی۔

## رزق میں برکت

اگر چلتا ہوا کاروبار اچانک رک گیا ہو جس کی وجہ سے مالی مشکلات پیدا ہوگئی ہوں تو چاند کے مہینے کے پہلے سوموار کو نماز فجر کے بعد باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر درود تنجینا لکھے۔ اس کے بعد اول و آخر گیارہ مرتبہ درود تسخیر پڑھے۔ درمیان میں گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھے اور لکھے ہوئے کاغذ پر دم کرے اس نقش کو کاروبار کی جگہ پر اونچی جگہ لگا دے یا مال تجارت میں رکھ دے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے رزق میں برکت پید ہوگی اس عمل کی برکت سے کاروبار خوب چمکے گا۔ اللہ تعالیٰ کاروبار میں خیر و برکت پیدا فرمائے گا۔

## نجات قرض کا عمل

اگر کوئی قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو قرض کی ادائیگی کی بظاہر کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو جب کہ قرض خواہ اسے حد سے زیادہ تنگ کرتا ہو اور کسی طرح بھی مہلت دینے کے لئے آمادہ نہ ہوتا ہو قرض خواہ کے سختی کے ساتھ تقاضوں سے بہت پریشان ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اول وآخر سات سات مرتبہ درود تاج پڑھے، درمیان میں پچیس مرتبہ درود تنجینا پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاءاللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے اور جلد ہی قرض ادا ہو جائے گا۔

## قرض خواہ کو روکنا

اس کے علاوہ قرض خواہ کے تقاضوں کو روکنے کے لئے کسی بھی چیز پر پچیس مرتبہ درود تنجینا پڑھ کر دم کرے اور اس کو کھلا دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ قرض خواہ قرض کی ادائیگی کے سلسلہ میں تنگ نہ کرے گا اور عمل کی برکت واثر کی وجہ سے قرض دار کو مہلت دے گا اور قرض دار کی پریشانی دور ہو جائے گی۔

## کشادگی قسمت کے لئے

کشادہ بختی کے لئے ہر جمعہ کی نماز کے بعد اوّل وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں ایک سو مرتبہ درود تنجینا پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد میں کامیابی کے لئے دعا مانگے۔

## ادائیگی قرض

جو کوئی قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو قرض کی ادائیگی کے کوئی اسباب دکھائی نہ دیتے ہوں اور وہ قرض کی ادائیگی کے سلسلہ میں بے حد پریشان ہو تو اس کو چاہیے کہ ہر روز

نماز عشاء کے بعد چالیس دن تک بلا ناغہ چالیس مرتبہ درود تنجینا قرض کی ادائیگی کی نیت سے پڑھے اول وآخر سات سات مرتبہ درود تاج پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کے قرض کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ اس کی مدد فرمائے گا اور اس کا قرض جلد ادا ہو جائے گا۔

## تنگدستی سے امن

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی تنگدستی دور ہو جائے، اس کی روزی فراخ ہو جائے، اس کے ہاں دولت کی ریل پیل ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد توجہ ویکسوئی کے ساتھ اکیس مرتبہ درود تنجینا پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگا کرے انشاء اللہ تعالیٰ وہ جو بھی دعا مانگے گا بارگاہ الٰہی میں قبول ہوگی۔

اس کی تنگدستی درود تنجینا کی برکت سے دور ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ پردہ غیب سے اس کی روزی کے ایسے اسباب پیدا فرمائے گا کہ جس سے اس کی روزی فراخ ہو جائے گی۔ اس کی تنگدستی خوشحالی میں بدل جائے گی یقین کامل اور توجہ ویکسوئی کے ساتھ عمل کو بلا ناغہ جاری رکھیں بفضلہٖ تعالیٰ فیض ہوگا۔

## ترقی کاروبار

کاروبار میں اضافے اور برکت کے لئے جو شخص ہر نماز کے بعد بیس مرتبہ درود تنجینا پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے گا انشاء اللہ تعالیٰ اس کے کاروبار میں خیر و برکت ہوگی۔ رزق کی فراخی ہوگی۔

درود تنجینا کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس کا رزق وسیع فرمادے گا پردہ غیب سے اس کے کاروبار میں ترقی کے اسباب پیدا ہوں گے۔ اس کا کاروبار ٹھیک ہو جائے گا۔ رکا ہوا

کاروبار چند دنوں کے عمل سے ہی چلنا شروع ہو جائے گا۔

## فراوانی رزق

اس مقصد کے لئے درود تنجینا پر مداومت کرے اور ہر روز بلا ناغہ پڑھے۔ کم از کم اکتالیس یوم تک بلا ناغہ پڑھنا لازم ہے۔ اگر اس کے بعد بھی عمل پر قائم رہ سکے تو بہت بہتر ہے ورنہ جس قدر ممکن ہو سکے ہر نماز کے بعد پڑھنے کی کوشش کرے بفضلہ تعالیٰ رزق کی خوب فراوانی ہوگی۔

## ملازمت نہ ملے تو

جو شخص اچھی ملازمت کے حصول کے لئے کوشاں ہو اور چاہتا ہو کہ جلد از جلد اسے ملازمت مل جائے تو اس مقصد کے لئے اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ درود تنجینا اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور جب ملازمت کے حصول کے لئے درخواست لکھ کر دے اس درخواست پر گیارہ مرتبہ درود تنجینا پڑھ کر دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے عاجزی وانکساری کے ساتھ دعا بھی مانگے کہ اللہ تعالیٰ اسے کامیابی نصیب فرمائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تھوڑے ہی دنوں میں اسے اچھی جگہ پر ملازمت مل جائے گی جب تک نہ ملے اس عمل کو بلا ناغہ جاری رکھے۔ ناامیدی اور مایوسی کا شکار نہ ہو۔ بفضلہ تعالیٰ ''آیت الکرسی'' کی برکت سے اس کی روزی کا مسئلہ دنوں میں حل ہو جائے گا۔

## ادائیگی قرض

جو شخص حد سے زیادہ مقروض ہو گیا ہو اور اس کے اترنے کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کے عمل سے بفضلہ تعالیٰ از خزانہ غیب قرض اترنے کی سبیل پیدا ہو جائے گی اور قرض رفتہ رفتہ اتر جائے گا۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز عشاء بستر پر سیدھا لیٹ کر درود تنجینا سات مرتبہ اور آیت الکرسی کا ورد ایک سو ستر مرتبہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور عاجزی وانکساری سے دعا مانگے یہ عمل کم از کم گیارہ دن اور زیادہ سے زیادہ چالیس یوم تک کرنا ضروری ہے۔

## بند کاروبار چل پڑے

جس کا کاروبار بوجہ سحر یا ٹونہ بند ہو گیا ہو اور اس کی وجہ سے نقصان کا سامنا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے کٹورہ بھر پانی لے کر اس پر ستر مرتبہ سورہ رحمٰن کی آیات "یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ" مع اول آخر درود شریف تنجینا گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اپنی کاروباری جگہ پر وہ پانی چاروں کونوں اور دروازوں کے نکڑوں میں اچھی طرح چھڑک دیں۔

ہر روز سورہ فاتحہ سات مرتبہ، سورہ اخلاص سات مرتبہ، آیت الکرسی سات مرتبہ، جس میں کلمہ وَلَا یَؤُدُہٗ حِفْظُهُمَا اکیس بار یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ اکیس مرتبہ اور درود تنجینا سات بار پڑھ کر دوکان کے چاروں پھونک لگائیں اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگیں انشاء اللہ اکتالیس روز کے عمل سے مکمل بندش ختم ہو کر کاروبار عروج پر چلا جائے گا۔

## وسعت رزق

جس شخص کے رزق میں کسی بھی وجہ سے بے حد کمی ہو گی ہو اور باوجود کہ تردد اور کوشش کے کمی دور نہ ہوتی ہو۔ تو وسعت رزق کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے نوچندی جمعرات سے ہر فرض نماز کے بعد بغیر کسی سے کلام کے آیت الکرسی ایک

پڑھ کر درود تنجینا سات بار، سورہ اخلاص سو مرتبہ، درود شریف اول وآخر تین تین مرتبہ پڑھ کر آسمان کی طرف منہ کر کے پھونک مارے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ اس عمل کی بدولت رزق میں فراخی شروع ہو جائے گی۔ اکتالیس روز کے عمل سے رزق میں بے انتہا وسعت پیدا ہو جائے گی۔

## حصول ملازمت کے لئے

حسب منشاء ملازمت کے حصول میں کوشاں افراد کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ بروز ہفتہ باوضو پاک صاف ہو کر قبلہ رخ بیٹھ کر سب سے پہلے درود شریف ابراہیمی اکیس مرتبہ درود تنجینا پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے یہ عمل ہر ہفتے مسلسل کرے۔ انشاء اللہ چند بار کے عمل سے حسب منشاء جگہ پر ملازمت مل جائے گی۔

## فراخی رزق کا عمل

رزق کی فراخی کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے بعد از نماز جمعہ اسی جگہ بیٹھ کر تین مرتبہ آیت الکرسی اول وآخر درود پاک گیارہ مرتبہ۔ ایک سو مرتبہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ اور تین بار دعا اَللّٰھُمَّ یَاغَنِیُّ یَا سَیِّدِیْ یَا سَعِیْدُ یَا رَحِیْمُ یَاوَدُوْدُ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ" تین مرتبہ اور درود تنجینا سات بار پڑھے چند جمعہ کے عمل سے انشاء اللہ غیب سے کشائش رزق کا بندوبست بفضلہٖ تعالیٰ ہو جائے گا۔

## فراخی رزق کے لئے

رزق کے حصول کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔ اس مقصد کے لئے ہر روز بعد از نماز فجر سات مرتبہ درود تنجینا، اسم حُسنیٰ "یَا حَیُّ یَاقَیُّوْمُ" ایک ہزار مرتبہ اول وآخر

درود شریف تاج گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر ذیل کی دعا مانگا کریں انشاء اللہ بہت جلد مقصود حاصل ہوگا اور رزق بے گمان پردۂ غیب سے ملے گا دعا یہ ہے:

اے اللہ! اگر میرا رزق آسمان میں ہے تو اس کو نازل کر، اگر زمین میں ہے تو اس کو نکال دے، اگر تھوڑا ہے تو اس کو زیادہ کر، اگر بہت ہے تو اس میں برکت دے جس جگہ رہوں وہاں مجھے رزق کشادہ دے اور مجھ کو اس کے پاس نہ بھیج جہاں وہ ہو بلکہ اپنے فضل وکرم سے اس کو میرے پاس اور اپنی رحمت سے اے اَرحمُ الرحِمین اور اللہ تعالیٰ ہمارے حضور پاکؐ اور ان کی آل پر درود نازل کر۔

## حصول فوائد نعمت

اللہ تعالیٰ کی بے شمار نعمتوں کے فوائد کے حصول کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے بدھ، جمعرات اور جمعہ کو روزہ رکھیں جمعہ کو بعد نماز فجر صدقہ خیرات حسب توفیق ادا کر کے پھر مسجد میں نماز جمعہ کے لئے اول وقت پہنچ جائیں اور ذکر و فکر کر کے بعد از ادائیگی فرائض جمعہ اول و آخر درود شریف تنجینا گیارہ گیارہ مرتبہ اور گیارہ مرتبہ آیت الکرسی اور گیارہ مرتبہ دعائے حاجت مانگے بارگاہ الٰہی سے تمام ضروریات پوری ہوں گی۔

## ادائیگی قرض کا عمل

ادائیگی قرض کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل اس طریقہ سے پڑھیں کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ "آیت الکرسی"، دوسری رکعت میں دس مرتبہ سورہ کافرون دس مرتبہ پڑھیں۔ سلام پھیر کر سبحان اللہ ۳۳ مرتبہ الحمدللہ ۳۳ مرتبہ اللہ اکبر ۳۴ مرتبہ اور درود تنجینا اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دوسرے دوگانہ رکعت میں، پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ تکاثر تین مرتبہ سورہ عصر تین مرتبہ، سورہ کوثر تین

مرتبہ اور چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورہ قدر تین مرتبہ اور سورہ زلزال تین مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور مانگیں انشاءاللہ بہت جلد قرض سے رہائی کی سبیل پردۂ غیب سے نکل آئے گی اور قرض اتر جائے گا۔ یہ عمل اکیس یوم تک جاری رکھیں۔

## ادائیگی قرض

ادائیگی قرض کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے چار رکعت نماز دوگانہ کر کے اس طریق سے پڑھیں کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورۂ فلق دس مرتبہ، آیت الکرسی دس مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورہ کافرون دس مرتبہ اور آیت الکرسی دس مرتبہ پڑھ کر سلام پھر کر دس دس مرتبہ ”سُبْحَانَ اللّٰهُ اَبَدَالْاَبَدِ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ، سُبْحَانَ اللّٰهِ الْفَرْدِ الصَّمَدِ۔ سُبْحَانَ الَّذِیْ رَفَعَ السَّمٰوٰاتِ بِغَیْرِ عَمَدٍ سُبْحَانَ الْمُتَفَرِّدِ وَبِحَقِّ لَآاِلٰهَ اِلَّااللّٰهُ هُوَالْحَیُّ الْقَیُّوْمُ۝

اس کے بعد دوسرا دوگانہ شروع کرے اور اس میں تیسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ تکاثر تین مرتبہ اور آیت الکرسی دس مرتبہ اور چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورہ قدر اور سورۂ زلزال تین تین مرتبہ اور آیت الکرسی دس مرتبہ پڑھ کر نماز سے فارغ ہو کر سجدہ میں جا کر سات مرتبہ ”اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ الْیُسْرَ فِیْ كُلِّ عَسِیْرٍ فَاِنَّ یَسَارَ الْعَسِیْرِ عَلَیْكَ یَسِیْرٌ“ اس کے بعد سجدہ سے سر اٹھا کر دس مرتبہ فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰاتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ تین مرتبہ اور درود تنجینا (۱۰۰) سو بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاءاللہ اس عمل کی بدولت بہت جلد قرض سے رہائی مل جائے گی۔

## غربت وافلاس سے نجات

جو شخص انتہائی مفلس اور غریب ہو اور اس کے لئے دو وقت کی روٹی بھی مشکل ہو اور اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کی تنگدستی اور افلاس ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے تو ایسے میں ذیل کا عمل اختیار کرے۔ اس مقصد کے لئے ہرن کی جھلی لے کر یا بہ امر مجبوری کسی نفیس کپڑے پر باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران وگلاب سے شرف شمس میں سورہ فاتحہ مع بسم اللہ شریف، درود تنجینا اور سورہ اخلاص لکھے اور اس کے گرداگرد آیت الکرسی کو اس طریق سے لکھے اَللّٰہُ لَآاِلٰہَ اِلَّاھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ، اللّٰہُ، حَیُّ الْقَیُّوْمُ اللّٰہُ، حَیُّ الْقَیُّوْمُ اللّٰہُ، حَیُّ الْقَیُّوْمُ پھر آگے لکھتا ہوا جب یَشْفَعُ عِنْدَہٗ پر پہنچے تو دونوں عین کے درمیان یَا رَزَّاقُ یَا رَزَّاقُ یَا کَرِیْمُ بِحَقِّ حَیُّ الْقَیُّوْمُ لکھے۔ پھر آگے آیت الکرسی لکھتا "ھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْم" پر پہنچ کر "اَللّٰہُ عَلِیُّ الْعَظِیْمُ بِحَقِّ حَیُّ الْقَیُّوْمُ الْوَاسِعُ الرَّزَّاقُ وَیَبْسُطُ الرِّزْقَ بِحَقِّ لَآاِلٰہَ اِلَّااللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ" لکھے اس کو خوشبو لگا کر اس پر اول وآخر درود شریف تنجینا اکتالیس مرتبہ اور آیت الکرسی ایک سو گیارہ مرتبہ سورۂ شریف مع بسم اللہ شریف کی میم کو الحمد کے کلام کے ساتھ ملا کر ملحمد پڑھتے ہوئے اکتالیس مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر دم کرے۔ اس کے بعد دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ سات مرتبہ، درود تنجینا گیارہ مرتبہ سورہ اخلاص تین مرتبہ پڑھ کر سلام پھیرے۔ بعد میں سجدہ میں جا کر گڑگڑا کر اللہ کے حضور دعا مانگے اور بعد از دعا اس نقش کو موم جامہ کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے۔

اس نقش کی حفاظت بہت ضروری ہے۔ اپنے مقصد کے لئے روزانہ بعد از ہر نماز اول وآخر درود شریف تاج اور درود تنجینا سات سات مرتبہ اور "آیت الکرسی" سات مرتبہ اور "یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا رَزَّاقُ یَا بَاسِطُ بِحَقِّ لَآاِلٰہَ اِلَّااللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ" ایک سو

ایک مرتبہ پڑھ کر دعا بھی اللہ کے حضور دعا مانگا کرے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت بہت جلد فقر و فاقہ سے نجات حاصل کر کے مال و دولت سے سرفراز ہوگا اور ہر شخص اس کی عزت و آبرو کرے گا اور ہر جائز حاجت روا ہوگی۔

## حفاظت مال

جس کسی کو اپنے مال کی چوری چکاری کا خطرہ ہو یا کسی بھی وجہ سے نقصان کا اندیشہ ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل اختیار کرے اس مقصد کے لئے بعد از نماز فجر ساعت شمس میں باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر کسی سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے ذیل کا نقش بنائے یعنی ان کلمات کو گیارہ مرتبہ لکھے، ان کے گرد درود تنجینا لکھے اور اس نقش پر آیت الکرسی گیارہ مرتبہ اس طریقہ سے پڑھ کر دم کرے کہ ہر بار لفظ "وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا" کی تکرار گیارہ مرتبہ کرے اور "وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ" کی تکرار کرے تین مرتبہ کرے۔ پھر اس نقش کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اپنے مال میں رکھ لے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت نہ صرف مال چوری چکاری سے بچ جائے گا بلکہ اس میں برکت بھی بہت بڑھ جائے گی الفاظ یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ۔

## تنگدستی دور کرنے کے لئے

تنگدستی دور کرنے کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے سفید ریشمی کپڑے پر زعفران وگلاب سے اسم حُسنٰی اَلْقَيُّوْمُ کو ایک سو مرتبہ لکھ کر اس کے گرد درود تنجینا لکھ کر اور پر آیت الکرسی گیارہ مرتبہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور القیوم کا دو سو مرتبہ ورد کر کے دم کریں اور اس نقش کو اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ باندھنے سے پہلے اکتالیس روپے اس کا ہدیہ فقراء میں بانٹ دیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے بہت جلد تنگدستی

دور ہو جائے گی اور تمام حاجات سے بے نیاز ہو جائے گا یہ نقش ساعت شمس میں بنانا ہے۔

## گائے بھینس کے دودھ کے لئے

جو گائے یا بھینس دودھ دینے میں پس وپیش کرتی ہو یا اس کا دودھ کسی وجہ سے اچانک کم ہو جائے تو اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس کے لئے آٹے کا پیڑا لے کر اس کے اوپر آیت الکرسی هُمْ فِيهَا خَالِدُوْنَ تک اور درود تنجینا پڑھ کر سات مرتبہ دم کر کے اسے کھلا دیں انشاء اللہ وہ گائے یا بھینس پھر سے دودھ دینے لگے گی۔

## مکھن اور گھی کے اضافہ کے لئے

اگر کسی گائے یا بھینس کے دودھ میں چکنائی کم ہو جائے اور اس سے گھی بہت کم نکلتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے چکی کا گلا جو پیسنے سے بچ جاتا ہے اس کو لے کر اس پر درود تنجینا تین مرتبہ پڑھ کر اس کو دودھ والے برتن میں ڈال لیں اور آیت الکرسی کاغذ پر لکھ کر مدھانی پر باندھ لیں اور پھر دودھ کو بلوئیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے گھی وافر مقدار میں حاصل ہوگا۔

## کاروبار میں روز افزوں ترقی کے لئے

کاروبار میں روز افزوں ترقی کے لئے ذیل کا عمل مفید اور نافع ہے۔ اس مقصد کے لئے روزانہ دوکان پر بیٹھ کر اول درود شریف ابراہیمی گیارہ مرتبہ اور آیت الکرسی گیارہ مرتبہ اور درود شریف تنجینا گیارہ مرتبہ پڑھ کر کھلا ورد یَا قَیُّوْمُ سارا دن کرتا رہے۔ صرف ناپاکی کا خیال رکھیں۔ ایسی صورت میں دوبارہ وضو کر لیں یا پھر کلی اچھی طرح کر کے شام تک اس اسم مبارک کا ورد جاری رکھیں پھر نظارہ قدرت دیکھیں۔

## درود ہزارہ

"اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ مِاءَۃَ اَلْفَ اَلْفِ مَرَّۃٍ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ"۔

"اے اللہ درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور آل محمد کے اوپر ہر ایک ذرہ کے عوض دس کروڑ بار اور برکت دے اور سلام بھیج۔"

## فراخ رزق

روزی میں خیر و برکت اور اضافے کے لئے درود ہزارہ پڑھنا فوری طور پر فائدہ پہنچاتا ہے۔ اگر کسی کا کاروبار نہ چلتا ہو سخت مندے کا رجحان ہو اور چاہتا ہو کہ اس کا کاروبار دن دوگنی رات چوگنی ترقی کرے تو اس مقصد کے لئے ہر ماہ چاند دیکھ کر رات کو نماز مغرب اور نماز عشاء کے درمیان وقفہ میں باوضو حالت میں قبلہ رو بیٹھ کر اول و آخر درود پاک پڑھے اور ایک ہزار مرتبہ درود ہزارہ اور چالیس بار حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی یہ دعا پڑھے "اَللّٰھُمَّ رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَائِدَۃً مِنَ السَّمَاءِ تَکُوْنُ لَنَا عِیْدًا لِاَوَّلِنَا وَآخِرِنَا وَآیَۃً مِنْكَ وَارْزُقْنَا فَاِنَّكَ خَیْرُ الرَّازِقِیْنَ" اس کے بعد اکیس مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَہٗ مَخْرَجًا وَیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَھُوَ حَسْبُہٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا ○ اس کے پڑھنے کے بعد ایک سو مرتبہ یَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ پڑھے جب یہ پڑھ چکے تو ایک سو مرتبہ یَارَزَّاقُ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے بفضلہٖ تعالیٰ دعا قبول ہوگی اور غیب سے روزی کے اسباب مہیا ہوں گے رزق میں برکت پیدا ہوگی اور کمی رزق کی شکایت جاتی رہے گی۔ اگر درود ہزار ایک ہزار مرتبہ نہ پڑھ سکے تو پھر ایک سو پچیس مرتبہ پڑھ کر بھی عمل کر سکتا ہے۔

## حصول روزگار کے لئے

بے روزگار کے لئے یہ عمل بہت ہی نافع ہے۔ ایسے افراد جو بے روزگاری کے ہاتھ تنگ آ چکے ہوں کہیں سے کوئی روزگار حاصل نہ ہوتا ہو۔ روزی کی تلاش میں مارے مارے پھرتے ہوں مگر پھر بھی مقصد حل نہ ہوتا ہو تو اس مقصد کے حصول کے لئے درود ہزارہ کا یہ عمل نہایت آزمودہ اور فوری اثرات کا حامل ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ چاند کے مہینہ کے عروج میں فجر کی نماز کے بعد جمعہ کے دن سے شروع کرے اور ہر روز بلاناغہ اکتالیس مرتبہ درود ہزارہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود تنجینا پڑھے۔ اسی طرح ہر روز اکتالیس دن تک پڑھے۔ درمیان میں ایک بھی دن کا ناغہ نہ کرے۔

ہر روز جب درود ہزارا اکتالیس مرتبہ پڑھ لیا کرے تو پھر ذیل میں دی ہوئی دعا تیرہ مرتبہ پڑھ کر اپنی حاجت کے حصول کے لئے بارگاہ ایزدی میں دعا مانگے۔

انشاءاللہ تعالیٰ روزی کے اسباب غیب سے مہیا ہو جائیں گے، اللہ تعالیٰ سورہ فاتحہ کی برکت سے اچھا روزگار نصیب فرمائے گا اور پریشانی جاتی رہے گی۔ معاشی اور مالی پریشانی جلد دور ہو جائے گی "یَا مُفَتِّحُ فَتِّحْ یَا مُفَرِّجُ فَرِّجْ یَا حَسْبُنَا مُسَبِّبُ یَا مُنْعِمُ وَحَسْبُنَا اللّٰهِ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ" یقین اور خلوص نیت کے ساتھ ہر روز اس عمل کی برکت سے پردہ غیب سے اللہ تعالیٰ روزی کے اسباب پیدا فرما دیتا ہے۔ اس عمل کی برکت سے بے روزگار افراد بہتر روزگار حاصل کر سکتے ہیں۔

## ادائیگی قرض

جو شخص قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو، قرض کی ادائیگی کا کوئی ذریعہ نہ ہو، قرض خواہ اسے قرض کی واپسی کے سلسلہ میں تنگ کرتے ہوں اور وہ اس صورت حال سے سخت

پریشان ہو تو اس کو چاہیے کہ تین دن روزے رکھے۔ اس کے بعد تیسرے دن نماز مغرب کی ادائیگی کے بعد پاک صاف حالت میں باوضو ہو کر صاف ستھرا لباس پہنے اور کسی بھی پاک جگہ پر بیٹھ کر درود ہزارہ (۱۰۰۰) بار پڑھے پھر سورہ فاتحہ اس طرح سے پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَا رَؤُفُ یَا عَطُوْفُ یَامَالِكَ یَوْمِ الدِّیْنِ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ یَاعَالِمَ الْاَسْرَارِ یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ یَاسَرِیْعُ یَا قَرِیْبُ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ○ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ غَیْرِالْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّالِّیْنَ۔

تین بار پڑھنے کے بعد تیس بار درود ہزارہ پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے قرض کی ادائیگی کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ اللہ تعالیٰ قرض کی ادائیگی کے بہت جلد اسباب پیدا کرے گا۔ اللہ تعالیٰ پردہ غیب سے مدد فرمائے گا اور قرض ادا ہو جائے گا۔

## برکت دکان کے لئے

دکان میں خیر و برکت اور روزی میں اضافہ کے لئے درود ہزارہ کا ورد کرنا بہت جلد اپنا اثر دکھاتا ہے۔ جو کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کے کاروبار میں ترقی ہو، کاروبار خوب چلے، دکان پر گاہکوں کی آمد ورفت لگی رہے۔ تو اسے چاہیے کہ جب دکان کھولے تو پہلے (۳۳) مرتبہ الحمد شریف پڑھے اس کے بعد درود ہزارہ کا ورد (۱۰۰۰) بار کرے۔ پھر گیارہ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر دکان کے چاروں کونوں میں دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دکان میں خوب برکت پیدا ہوگی اور وافر مقدار میں روزی نصیب ہوگی۔

## روزی میں خیر و برکت

کاروبار میں ترقی اور رزق میں خیر و برکت کے لئے درود ہزارہ پڑھنا بہت ہی فائدہ مند ہے۔ جو کوئی کاروبار میں ترقی کا خواہاں ہو وہ چاند کے مہینے کی پہلی اتوار سے اس عمل کو شروع کرے اور درود ہزار اس طرح سے پڑھے۔

اتوار کو فجر کی نماز کے بعد بسم اللہ شریف کے ساتھ (۷۰۰) مرتبہ درود ہزارہ پڑھے۔ دوسرے روز پیر کے دن فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد (۴۰۰) مرتبہ پڑھے۔

تیسرے دن منگل کے روز (۵۰۰) بار پڑھے۔

بدھ کو (۴۰۰) بار جمعرات کو (۳۰۰) مرتبہ پڑھے لیکن ہر روز اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک بھی پڑھے۔

اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے فراخی رزق کی دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دلی مقصد پورا ہو گا اور رزق کی خوب فراوانی ہو گی۔ درود ہزارہ کے اس عمل کے بارے میں مصنف فرماتے ہیں کہ مدینہ منورہ میں مجھے بزرگ علماء میں سے ایک بزرگ نے اس عمل کی اجازت مرحمت فرمائی تھی اور یہ کہا تھا کہ میرے مرشد ایک خالی مکان میں بالکل الگ تھلگ تنہا رہتے تھے اور بہت سے مرید بھی ان کے پاس آتے جاتے تھے اور اسی عمل کی برکت سے میرے مرشد تمام مریدوں کو اپنے پاس سے کچھ نہ کچھ دیتے رہتے تھے اور جو بھی آتا اس کو اس کی خواہش کے مطابق کھانا بھی کھلاتے تھے۔

## فراخی رزق و برکات

درود ہزار کا مندرجہ بالا عمل بہت ہی فیوض و برکات کا حامل ہے۔ اس کا عامل رزق کی کمی کا شکار نہیں ہوتا۔

## خوشحالی کے لئے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اسے کبھی بھی کسی پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے۔اس کی زندگی خوشحالی سے گزرے۔ ہر لحہ خوشی وعسرت اس کی راہ دیکھے تو اسے چاہیے کہ چاند کے مہینے کی پہلی اتوار کو نماز فجر کی ادائیگی کے بعد درود ہزار لکھ کر اپنے پاس رکھے بفضل تعالیٰ اس کے نزدیک پریشانی نہ آئے گی۔جب بھی کام میں ہاتھ ڈالے گا کامیابی سے ہم کنار ہوگا۔

## حصول رزق حلال

جن امور کا تعلق حصول رزق سے ہو۔ان کے لئے ایک نادر عمل حاضر ہے۔امید ہے کہ تمام حاجت منداس سے فائدہ حاصل کریں گے۔ ہمیشہ عمل کرتے وقت اللہ تعالیٰ پر بھروسہ رکھیں کیونکہ عمل صرف وسیلہ ہوتا ہے۔قادر مطلق تو وہی ہے اور اپنی حیثیت کو بھی مدنظر رکھیں۔تعویذات کے ذریعے ان پڑھ آدمی وزیر اعظم بننے سے رہا۔تعویذات کے ذریعے سبب پیدا ہوتے ہیں۔کسی بھی سبب کو نہ ٹھکرائیں اور جو بھی سبب سامنے اس سے فائدہ حاصل کریں۔

صوم وصلوٰۃ کی پابندی کریں اور غیر شرعی کاموں سے اجتناب کریں ورنہ کامیابی مشکل ہے اور کامیاب عمل بھی باطل ہو جائے گا۔

نقش ذیل پر درود ہزارہ (۱۰۰) سو بار پڑھ کر دم کریں اور گلے میں ڈال لیں نقش یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۵۹ | ۱۱۶۴ | ۱۱۶۵ |
| ۱۱۶۳ | ۱۱۵۳ | ۱۱۵۸ |
| ۱۱۵۴ | ۱۱۶۷ | ۱۱۶۰ |

## امیر ہونا

وقت طلوع آفتاب اول تین سو مرتبہ درود ہزارہ پڑھے۔ پھر بسم اللہ شریف تین سو مرتبہ اور روزانہ اس کو بلا ناغہ پڑھتا رہے۔ ایک سال کے اندر اندر انشاء اللہ امیر وکبیر ہو جائے گا۔

اگر غسل کی حاجت پیش آئے تو قبل طلوع آفتاب غسل کر لینا ضروری ہے ورنہ اثرات زائل ہو جائیں گے۔

## ترقی رزق کے لئے

ماہ رمضان کے چودھویں روزے ساعت زہرہ یا مشتری میں یہ نقش لکھ کر انگشتری میں رکھے تو رزق اور روزی کے لئے بے اندازہ برکت ہو اور جملہ بلیات ومصائب سے محفوظ رہے نقش یہ ہے:۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ لطیف

من یشاء وھو

یا شافی یا شافی یا شافی

## کشائش رزق اور حصول ترقی

ترقی کا یہ عمل صرف ملازمین ہی کر سکتے ہیں، لیکن کشائش رزق کے لئے یہ عمل ہر شخص کر سکتا ہے۔ اس سے رزق میں برکت ہوتی ہے۔ روزی کشادہ ہوتی ہے۔ کبھی تنگ حالی نہیں ہوتی۔ طریقہ یہ ہے کہ وقت مقررہ پر ایک نقش زعفران سے سفید کاغذ پر لکھیں اور سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ قلم سیب کے درخت یا کسی میٹھے پھل کے درخت کا ہو۔

ہر روز درود ہزارہ (۹۰) بار مع بسم اللہ شریف اور (۷۲) مرتبہ یہ آیت یَا بَاسِطُ الَّذِیْ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَّشَاءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ پڑھ کر کشائش رزق کے لئے دعا مانگا کریں۔ نقش باندھ کر شیرینی پر ختم دلائیں اور شیرینی اتنی ہونی چاہیے کہ کم از کم سات بچے شکم سیر ہو کر کھائیں۔ اگر اس دوران کوئی شخص آ کر اس میں سے کوئی چیز مانگے تو نہ دیں اور خاموش رہیں اگر کچھ دے تو نہ لیں۔ لے لیں گے تو عمل بے کار ہو جائے گا۔ ہاں بلا طلب آپ کسی کو دے دیں تو حرج واقع نہ ہو گا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

جبرائیل میکائیل

یا باسط الذی یبسط الرزق لمن یشاء بغیر حساب

نقش سیدھے بازو پر باندھیں اور روزانہ صبح (۷۲) مرتبہ درود ہزارہ پڑھا کریں یہاں تک کہ مطلب حاصل ہو جائے۔

## فتح اور ملازمت کا استحکام

اگر کسی شخص کی ملازمت خطرے میں ہو یا اس سے استعفیٰ طلب کیا گیا ہو یا کسی شخص پر قرض ہو اور قرض خواہ اسے تنگ کر رہا ہو۔ اگر حکومت کا کوئی روپیہ واجب الادا ہو یا سرکاری حساب میں خرد برد ہو، عزت کا اندیشہ ہو یا کوئی حکم یا تبدیلی یا تنزلی اس کے خلاف ہو اور اگر کوئی مظلوم کسی ظالم کے ہاتھوں گرفتار ہو اور نجات کا کوئی ذریعہ نہ ہو تو اس وقت کی روحانیت سے فائدہ اٹھانا چاہیے۔

طریقہ یہ ہے کہ ایک چاندی کی لوح پر نقش مسدس پر کریں۔ آیت کریمہ درج ذیل پر نگاہ کریں ق۔ وَالْقُرْآنِ الْمَجِیْدِ ، آیت کے اعداد، طالب کے نام مع والدہ کے اعداد اور نام مطلوب، (اگر افسر ہو تو عہدہ) سے لے کر کل اعداد جمع کریں اور مسدس میں پُر

کریں۔ تیار کر کے درود ہزارہ (۳۳۳۵) بار مع بسم اللہ شریف پڑھ کر سید ھے بازو پر باندھ لیں۔ اگر لکھتے وقت زمرد منہ میں رکھیں تو بہتر ہوگا۔ مسدس پر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کل اعداد سے (۱۰۵) عدد تفریق کر کے باقی کو ۳۶ پر تقسیم کریں۔ اصل قسمت کو خانہ اول میں رکھ کر اعداد پر تقسیم کریں۔ اگر باقی ایک بچے تو خانہ ۳۱ میں ایک کا اضافہ کریں۔ اگر باقی دو بچیں تو خانہ ۲۵ میں اگر باقی تین بچیں تو خانہ ۱۹ میں باقی چار ہو تو خانہ ۱۳ میں پانچ ہو تو خانہ سات (۷) میں ایک کا اضافہ کریں۔ نقش پر ہو جائے گا۔ پر کرنے کے بعد چاروں طرف سے میزان کر کے ہر خانہ کو دیکھ لیں۔ اگر میزان صحیح ہو تو نقش صحیح ہے ورنہ غلط۔ یہ کام شرف کے اصل وقت سے پہلے کر لیں تا کہ عین وقت پر مشکل حل ہو۔

یہ اعمال مجربہ میں سے ہے اور استادان تقویم کے معمولات میں سے تھا۔ حاجت مندوں کو ضرور اس وقت کی روحانیت سے فائدہ اٹھانا چاہیے۔ آیت کے اعداد ۳۶۱۷ ہیں۔ اس تعویذ کی برکت سے مخالف کی تمام تدبیریں ناکام ہو جائیں گی، معطلی ہو تو جگہ واپس ملے گی۔ اگر افسر مخالف ہو اور نقصان کے درپے ہو تو وہ مسخر ہو جائے گا اور مخالفت کا خیال دل سے نکل جائے گا۔

## تنگی رزق دور ہو

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ○ یہ سورہ یٰسین کی ایک مختصری آیت ہے۔ اس کے بارے میں بزرگان دین نے فرمایا ہے کہ اسے صبح کی نماز کے بعد پانچ سو مرتبہ مع درود ہزارہ اور بسم اللہ شریف پڑھنا موجب خیر و برکت، حصول حاجات و رفع تنگی رزق میں بے حد موثر اور مفید ہے۔



# ادارہ منہاج الصالحین کی کتب پر ایک نظر

## سوگنامہ آل محمدؐ

سوگنامہ آل محمدؐ علامہ محمد محمدی اشتہاردی کی تالیف مستطاب ہے جس کا اردو ترجمہ علامہ ریاض حسین جعفری فاضل قم نے فرمایا ہے: تقریباً ہزار صفحات پر مشتمل اس کتاب میں چہاردہ معصومینؑ کے فضائل و مصائب کو نہایت جامعیت سے بیان کیا گیا ہے۔ بالخصوص مصائب محمدؐ و آل محمدؐ پر دور حاضر کے خطبا اور ذاکرین کے لئے یہ ایک نہایت مفید اور مستند پیش کش ہے۔ دو سال کے قلیل عرصے میں اس کا تیسرا ایڈیشن شائع ہونے کو ہے۔ ہدیہ/ 225 روپے۔

## سردار کربلا

یہ کتاب مستطاب محقق عالی قدر حجۃ الاسلام والمسلمین عباس اسماعیل یزدی کا تاریخ کربلا کے موضوع پر بہترین سرمایہ تحقیق ہے۔ سحاب رحمت کے نام سے جسے پروفیسر مظہر عباس صاحب نے خوبصورت سلیس اور رواں دواں اردو کے قالب میں ڈھالا ہے۔ یہ بات وثوق کے ساتھ کہی جا سکتی ہے کہ کتب مقاتل میں تحقیق عمیق اور اسلوب بیان کے حوالے سے یہ کتاب بلند ترین مقام کی حامل ہے، جس کی تالیف میں سینکڑوں قدیم کتب سے استفادہ کیا گیا ہے۔ یہ منفرد، تجزیاتی، تاریخ، حوالہ جاتی کتب تاریخ میں خصوصی امتیاز کی حامل ہے۔ مصائب کی دنیا میں اس کتاب کی آمد سے ہر ذی شعور اور باضمیر قاری کے ذہن میں جہان درد آباد ہونے کو ہے۔ ہدیہ: 300 روپے

## فلسفہ غیبت مہدیؑ

شیخ صدوقؒ علیہ الرحمہ مذہب تشیع کے نہایت بلند پایہ علمائے اعلام میں سے ہیں جنہوں نے شیعیت کو حیات نو بخشی۔ شیخ موصوف امام زمانہؑ کی دعا سے پیدا ہوئے اور انہی کے حکم سے کمال الدین و تمام النعمہ نامی کتاب عربی میں تالیف کی۔ غیبت کے موضوع پر یہ معتبر ترین کتاب ہے۔ اس کی اہمیت و افادیت کے پیش نظر دانشمند گرامی پروفیسر مظہر عباس صاحب نے نہایت تدقیق سے تصحیح و تنقیح کے بعد اس کا انتخاب و اختصار اردو زبان میں پیش کیا ہے۔ یہ انتخاب و اختصار اپنی مثال آپ ہے، جو عربی کتاب کی دونوں جلدوں کے مطالعے سے بے نیاز کر دیتا ہے۔ منتظرین امام کے لئے یہ بیش بہا تحفہ، نہایت پرکشش اور جاذب نظر و قلب انداز میں منصہ شہود پر آیا ہے۔ یقیناً یہ بھی امام زمانہؑ ہی کا اعجاز ہے کہ غیبت امام کے فلسفہ کو اس قدر سلیس، رواں دواں اور جامع انداز میں پیش کیا گیا ہے۔ ہدیہ: 135 روپے

# جنت

کتاب لاجواب "جنت" آیت اللہ دستغیب شہید کی طرف سے کی گئی "سورہ واقعہ" کی تفسیر ہے۔ تفسیر قرآن کی اگر چہ بے شمار کتابیں میسر ہیں لیکن آیت اللہ موصوف کی تفسیر کا ہر نسخہ معلومات کا سمندر اور تحقیقات کا خزانہ ہوتا ہے۔ اس کتاب کے مطالعہ سے آپ ان شاء اللہ جنت کے مناظر کو اپنے سامنے مصور پائیں گے...... انذار و تبشیر لازم و ملزوم ہیں، لہٰذا مومنوں کے مقام جنت کے ساتھ ساتھ اس تفسیر میں آیات قرآنی کے مطابق آیت اللہ موصوف نے دوزخ کی ہولناکیوں کا بھی منظر کشی (فرمودات معصومینؑ کی روشنی میں) کی ہے۔

مولانا ریاض حسین جعفری فاضل قم کے قلم سے اس کا خوبصورت اردو ترجمہ انتہائی قابل رشک ہے۔ خوبصورت ٹائٹل، نفیس کاغذ، اعلیٰ طباعت کا نمونہ ہے۔ ہدیہ: 150 روپے

# نصائح

"نصائح" آیت اللہ دستغیب شہید کی طرف سے سورہ القدر کی تفسیر کا بیش بہا ارمغان ہے۔ اس سورہ کی تفسیر میں آقائے دستغیب اعلی اللہ مقامہٗ نے اپنے اسلوب خاص کے مطابق نہ صرف معلومات دینیہ کے انبار لگائے ہیں، بلکہ بے شمار نصائح ایزدی کو بھی منظر عام پر لائے ہیں۔

مولانا ریاض حسین جعفری صاحب فاضل قم نے اس کتاب کا ترجمہ کر کے اردو کے دامن کو قرآن فہمی کے خصوصی شاہکار سے ہمکنار کیا ہے۔ نصائح ایک ایسی کتاب ہے جس کو ایک دفعہ پڑھنے کے بعد بار بار پڑھنے کو جی چاہتا ہے۔ خوبصورت طباعت سے بہترین کتاب کا ہدیہ: 135 روپے۔

# بحرالمصائب

اردو میں مصائب کا زیادہ تر ذخیرہ عربی فارسی کتب سے منتقل ہوا ہے۔ علامہ...... واسطی دہلوی نے بحرالمصائب کو اردو میں رقم فرمایا۔ یہ کتاب تقریباً سو سال پہلے منصۂ شہود پر آئی۔ دور حاضر میں اس کی ادق زبان اور مقفّی و مسجع انداز بیان کو سلیس اسلوب میں ڈھالنے کی ضرورت تھی۔ مولانا ریاض حسین جعفری صاحب فاضل قم نے اس کتاب کو دور حاضر کے تقاضوں کے مطابق جدید شکل و صورت سے نواز کر شائع کیا۔

بحرالمصائب واقعی مصائب کا سمندر ہے۔ واقعات کربلا اور شہادت ہائے شہداء کو نہایت پر سوز انداز سے قلمبند کیا گیا۔ ہدیہ: 165 روپے

## آفتاب ولایت

کتاب ولایت فارسی کتاب "امام علیؑ..... خورشید بے غروب" کا اردو ترجمہ ہے۔ جس کے مصنف محمد ابراہیم سراج ہیں جب کہ اس کا اردو ترجمہ انجینئر سید علی شیر نقوی صاحب کے قلم سے زیب قرطاس ہوا ہے۔

انجینئر صاحب نہ صرف دنیاوی وسائنسی علوم کے ماہر ہیں بلکہ دینی علوم میں بھی گہری دلچسپی رکھتے ہیں۔ موصوف نے اپنی ترجمہ نگاری کی ابتداء ہی ایک "غیر متنازعہ" علمی کتاب سے کی ہے جس میں حضرت علیؑ کے بارے میں مختلف مکاتب فکر اور طبقات انسانی کی آراء کو نہایت شرح وبسط کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔ اس کتاب کا مطالعہ آپ کو جو مولائے کائنات کے بارے میں علمی وتحقیقی مواد کا ایک ذخیرہ مہیا کر دے گا۔ امیر المومنین کی سیرت مبارکہ پر عمل پیرا ہو کر ہم اپنی دنیا وآخرت سنوار سکتے ہیں۔ ہدیہ: 150 روپے

## آرزوئے جبرئیلؑ

آرزوئے جبرئیلؑ درحقیقت ایک صحیفۂ علم وعمل ہے ایسی کتابوں کی دور حاضر میں اشد ضرورت ہے جن کو پڑھ کر اعمال صالح کو انجام دینے کی ترغیب پیدا ہو۔ اس میں حضرت جبرئیلؑ جیسے روح القدس اور امین فرشتے کی ایسی سات آرزوئیں بیان کی گئی ہیں جن میں وہ حضرت انسان سے رشک کرتے ہوئے نظر آتا ہے۔

آرزوئے جبرائیل مرزا باقر الحسینی کی تالیف لطیف ہے جب کہ اس کے مترجم انجینئر سید علی شیر نقوی ہیں۔ اس کتاب کی تقریظ پروفیسر چودھری مظہر عباس نے تحریر کی ہے جو پوری کتاب کا نچوڑ اور جذبۂ عمل سے سرشار کرنے کا خوبصورت چارٹر ہے۔ نقوی صاحب کی یہ دوسری پیش کش ان کی علمی وادبی میدان میں وقت وزحمت پسندی کا قابل فخر نمونہ ہے۔ ہدیہ: 135 روپے

## تفسیر سورۂ فاتحہ

سورۂ فاتحہ حمد وثنائے خداوندی کا کماحقہ آئینہ دار سورہ ہے۔ قرآن مجید کا یہ افتتاحی سورہ سبع مثانی بھی کہلاتا ہے اور اسے سورہ حمد بھی کہا جاتا ہے۔

اس سورہ مبارکہ میں علوم کے وہ خزائن موجود ہیں جن کا درک کرنے کے لئے صدیاں درکار ہیں۔

اس کتاب تفسیر کے مفسر ورہبر انقلاب اسلامی آیت اللہ العظمیٰ آقائے خمینی رضوان اللہ علیہ ہیں جب کہ اردو ترجمہ علامہ حسن رضا غدیری صاحب نے کیا ہے جو ان کی دیگر تحریروں کی طرح ایک منفرد اسلوب تحریر کا حامل ہے۔ آقائے خمینی جیسے عظیم مفسر اور آقائے غدیری جیسے مایہ ناز مترجم کا یہ شاہکار الٰہی تعلیمات کے فروغ کے سلسلے میں ادارہ منہاج الصالحین کا شائع کردہ لائق نازفن پارہ ہے۔ ہدیہ: 100 روپے

# نسیم المجالس

## جلد اول، دوم

علامہ نسیم عباس رضوی دورِ حاضر کے بہترین خطیب ہیں جو پوری دنیا میں فضائل و مصائب آلِ محمدؐ کو منفرد انداز میں بیان فرماتے ہیں خصوصی مقام رکھتے ہیں۔

ایسے مایہ ناز خطیب اور ہر دلعزیز عالم کی مجالس کو شائع نہ کرنا بادِ نسیم کو چلنے سے روکنے کے مترادف تھا۔ لہٰذا ادارہ منہاج الصالحین نے اس ذمہ داری کو نبھاتے ہوئے قبلہ موصوف کی علمیت، منطقیت اور ادبیت سے معمور مجالس کے دو مجموعہ شائع کئے ہیں۔ یہ مجموعہ ہائے مجالس تبلیغ تشیع کا بہترین ذریعہ ہیں جو پیار اور محبت کی فضا میں مذہب حقہ اثنا عشریہ کے فروغ کا باعث بننے والی تقاریر ہیں۔ ہدیہ: 250 روپے

# اولی الامر کون؟

علامہ نسیم عباس رضوی کی ہر دلعزیز مجالس کی تیسری کتاب ''اولی الامر کون؟'' کے استفہامی عنوان سے منظرِ عام پر آئی ہے جو کتب ولایت و امامت کے فروغ کی آئینہ دار ہے۔ علامہ موصوف کی ان مجالس کے مرتب مولانا مشتاق حسین جعفری ہیں۔

اولی الامر کون؟ ایک سوال ہی نہیں بلکہ یہ پوری کتاب اس کا منہ بولتا جواب اور معصومینؑ کے اولی الامر ہونے کا زندہ ثبوت ہے۔

علامہ نسیم عباس رضوی کی مجالس کا یہ تیسرا مجموعہ بھی فضائل و مصائب اہل بیتؑ کا ایک بیش بہا خزینہ ہے۔ ہدیہ: 135 روپے

# ریاض المجالس

سید العلماء آیت اللہ حافظ سید ریاض حسین نجفی مدظلہ العالی زعیم حوزہ علمیہ جامعۃ المنتظر لاہور شیعانِ پاکستان کی نظر میں ایک عظیم علمی شخصیت اور باعمل دینی رہنما کا مقام رکھتے ہیں۔

اس بلند پایہ ہستی نے ''ایاک نعبد وایاک نستعین'' کی ایک آیہ مبارکہ کی تفسیر میں پورا عشرہ محرم خطاب فرمایا ہے۔ لہٰذا قبلہ موصوف کا یہ مجموعہ تقاریر نہ صرف مجالس کی ایک کتاب ہے بلکہ تفسیر آیہ قرآنی کا درجہ بھی رکھتی ہے۔

ریاض المجالس میں انتہائی علمی، فکری اور پُرمغز مجالس ہیں جنہیں پڑھنے اور سننے سے عقائد محکم، اعمال صالح اور عاقبت بالخیر ہونا یقینی امر ہے۔ اس کتاب کی ابتداء میں ایک مبسوط تنقیدی مقالہ بھی شامل ہے۔ ہدیہ: 125 روپے

